فَأَصَابَتْكُمْ مُّصِيبَةُ الْمَوْتِ تَحْبِسُونَهُمَا مِنْ بَعْدِ

پھر پہنچے تم کو مصیبت موت کی تو کھڑا کرو ان دونوں کو بعد

الصَّلٰوةِ فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ إِنِ ارْتَبْتُمْ لَا نَشْتَرِي بِهٖ ثَمَنًا

نماز کے وہ دونوں قسم کھادیں اللہ کی اگر تم کو شبہ پڑے کہیں کہ ہم نہیں لیتے قسم کے بدلے

وَّلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى وَلَا نَكْتُمُ شَهَادَةَ اللّٰهِ إِنَّا إِذًا لَّمِنَ

مال اگرچہ کسی کو ہم سے قرابت بھی ہو اور ہم نہیں چھپاتے اللہ کی گواہی نہیں تو ہم بیشک

الْاٰثِمِينَ ﴿١٠٦﴾ فَإِنْ عُثِرَ عَلٰى أَنَّهُمَا اسْتَحَقَّا إِثْمًا فَاٰخَرٰنِ

گنہگار ہیں پھر اگر خبر ہو جاوے کہ دونوں حق بات دبا گئے تو دو اور

يَقُومٰنِ مَقَامَهُمَا مِنَ الَّذِينَ اسْتَحَقَّ عَلَيْهِمُ الْأَوْلَيٰنِ

گواہ کھڑے ہوں ان کی جگہ ان میں سے کہ جن کا حق دبا ہے جو سب سے زیادہ قریب ہوں میت

فَيُقْسِمٰنِ بِاللّٰهِ لَشَهَادَتُنَا أَحَقُّ مِنْ شَهَادَتِهِمَا وَمَا اعْتَدَيْنَا

کے پھر قسم کھاویں اللہ کی ہماری گواہی تحقیقی ہے پہلوں کی گواہی سے اور ہم نے زیادتی نہیں

إِنَّا إِذًا لَّمِنَ الظّٰلِمِينَ ﴿١٠٧﴾ ذٰلِكَ أَدْنٰى أَنْ يَّأْتُوا بِالشَّهَادَةِ

کی نہیں تو ہم بیشک ظالم ہیں اس میں امید ہے کہ ادا کریں شہادت کو

عَلٰى وَجْهِهَا أَوْ يَخَافُوا أَنْ تُرَدَّ أَيْمَانٌ بَعْدَ أَيْمَانِهِمْ ط وَ

ٹھیک طرح پر اور ڈریں کہ الٹی پڑے گی ہماری قسم ان کی قسم کے بعد اور

اتَّقُوا اللّٰهَ وَاسْمَعُوا ط وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِينَ ﴿١٠٨﴾ ع

ڈرتے رہو اللہ سے اور سن رکھو اور نہیں چلاتا سیدھی راہ پر نافرمانوں کو

وہ امثلہ و سوالات جو اشیاء ممنوعہ کے متعلق انہوں نے ذکر کئے وہ فہم مراد کے لئے ناکافی ہیں مثلاً ایک شخص ابی طالب کے متعلق سوال کرے کیا اس کا تعلق قانون قرآن سے ہے؟ پس لوگ ان امثلہ کے سمجھنے سے قاصر ہیں۔ حکیم اس پر اقتصار نہیں کرتا۔

قَدْ سَأَلَهَا قَوْمٌ... كٰفِرِيْنَ الخ یہ اس کے وقت سے کی شریعت تھی اس لئے اسلاف نے ان

واقعات کے متعلق سوال کرنے سے منع کیا ہے جو واقع نہیں ہوئے مَاجَعَلَ اللّٰہُ مِن بَحِیرَۃٍ ..... وَلَاحَامٍ قوم کی حالت عمومی کا بیان ہے کہ وہ صالح نہیں اگر انہیں تعین قوانین کا کام سپرد کیا گیا تو وہ اس حالت میں تفصیل قوانین قطعانہ سمجھیں گے۔

(۱۰۴) ولٰکن الذین کفروا الخ مفتری علی اللہ ہیں اور امر الٰہی میں وہ فرق نہیں سمجھتے۔ کیوں کہ وہ لایعقل ہیں۔ ان میں سے اکثر تقلید آبا پر راضی ہیں۔ اس کی طرف اشارہ ۱۰۴ میں ہے واذا قیل لھم الخ پس عامۃ الناس کی ذہنیت اس طرح ہو تو کیا وہ جامع للجزئیات قانون کو متعین کر سکتے ہیں اور سمجھ سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں! یہ ہی مانع ہے۔ شرائع اجتماعیت کی تفصیل کو نازل کرنے کا۔ تمت المسئلہ

**مسئلہ:۔** مومنوں کے لئے ضروری ہے کہ وہ فہم قانون شرعی تک ترقی کریں اور خود قوت یقین پیدا کریں اسکی طرف اشارہ ہے۔ یٰایھا الذین اٰمنوا علیکم۔ یعنی اپنی اصلاح خود کرو امانت قرآنیہ کو اٹھاؤ۔ دوسری اقوام کے لئے یقین قوانین کی توجہ مت کرو۔ اسکی طرف اشارہ ہے۔ لایضرکم من الخ۔ یعنی جب تم تدبر فی القرآن کروگے اس کے اشارے سمجھوگے تو تم اس قابل ہوگے کہ دوسری اقوام پر حکومت کر سکو۔ اب صرف تمہارا فکر قرآن کو مضبوطی سے پکڑنے کے لئے ہونا چاہیے اور قرآن سمجھنا اور حکمت قرآن کا احاطہ کرنا ضروری ہے۔ یہ تمہارے لئے وجود نبی کی برکت سے آسان ہے۔ جب تم ہدایت پا جاؤگے تو تمہارے لئے پھر کوئی ضرر رساں نہ ہو سکے گا۔ یعنی تم اپنے پاؤں کھڑے ہو جاؤگے اور ان پر اپنی عقول کے ذریعہ غالب آؤگے اس کا اشارہ (۱۰) میں ہے۔ واتقوا الخ۔ الی اللہ مرجعکم اس میں اشارہ ہے کہ ہدایت قرآن حاصل کرنے کے بعد فہم قرآن میں ہمیں وسعت نصیب ہوگی۔ یہ اس وقت ہوگا جب کہ تم دوسری اقوام کے ساتھ اجتماع کروگے (یعنی اجتماع زندگی)۔ کیوں کہ مسئولیت قومیہ عنداللہ، مسئولیت اجتماعیۃ انسانیہ پر حجت ہے۔ اس آیت میں ان الفاظ سے یہی اشارہ ہے۔ یعنی اجتماع کے بعد تم اللہ کی طرف رجوع کروگے۔ تمت المسئلہ

**مسئلہ:۔** زمانہ نبی میں ایک واقعہ پیش آیا۔ ایک مسلم شخص نے دار السلام سے باہر سفر کیا وہ مر گیا۔ گھر والوں کو وصیت کر گئے۔ اس پر دو غیر مسلم گواہ بنا گیا۔ ان دونوں نے خیانت کی اور کچھ حصہ امانت کو سرقہ کیا۔ ان کی خیانت ظاہر ہونے کے بعد ولیوں نے ان دونوں غیر مسلموں کی شہادت کو رد کر دیا۔

اوران کی شہادت کے خلاف ہوگئے۔ پس میت کے اولیا کا دعوی قبول کر لیا گیا اوران کے حق میں فیصلہ دیا گیا۔ اس جزئیہ واقعہ کے بعد آیات شہادت نازل ہوئیں ۔۱۰۶ تا ۱۰۸۔ پس قانون بن گیا۔

اس قانون کے معاملہ میں ہمیں ایک خاص مطالعہ ہے۔ ہماری رائے فقہائے حنفیہ کے خلاف ہے اور علاوہ خلیفہ کے بھی اور کوئی فقیہ اس رائے میں ہمارے موافق نہیں۔ اور یہ مطالعہ دوسری قوموں کے درمیان شہادت کے قانون سمجھنے پر مبنی ہے اس کی تفصیل یہ ہے کہ ہمارے نزدیک قانون شہادت البینۃ علے المدعی یعنی گواہ مدعی پر ہیں۔ اگر اسکے بیّنہ (گواہ) نہ ہوں تو یمین (قسم) علی المدعیٰ علیہ ہمارے ہاں یہ تمام خصومت کے لئے قاطع قانون ہے۔ پھر مشہور بینہ کا عادل ہونا بھی ہمارے قانون میں ضروری ہے۔ تو پہلے زمانہ میں فقہا تعدیل شہود زعمائے اقوام یا معتدل الحالات کو سمجھتے تھے یہ اس وقت آسان تھا۔ کیوں کہ قومی معاملہ تھا حکومت قومی تھی۔ جب اقوام اور باہر کے اجنبی لوگ مرکز دولت میں مل جل گئے مثلا بغداد میں جو کہ تمام اقوام عربیہ و عجمیہ کا مجتمع ہے۔ تو معاملہ مشکل ہوگیا۔ اور بڑے بڑے خاندانوں اور قوموں میں پاکیزہ گواہی کی چھان بین مشکل ہوگئی تو شہدا کی قسم لینے کو تزکیہ اور عادل کو گواہی کے قائم مقام سمجھ لیا گیا۔ سو وہ گواہوں سے قسم لینے لگے۔ قضاۃ شروع سے اس بات کے عادی تھے کہ گواہوں کے عادل ثابت ہونے کے بعد ان کی شہادت کے خلاف رد قبول نہیں کرتے تھے۔ یعنی مدعی علیہ کو حق نہیں ہوتا تھا کہ عدول کی شہادت میں جرح کر سکے۔ اس طرح تعدیل حقیقی کے زمانہ میں مدعی علیہ کو جرح علی الشہود سے روکنے سے کوئی ضرر ظاہر نہیں ہوا۔ اور شہادت شہداءُ کرنے کی مخالفت سے ضرر واقع نہ ہوا۔ لیکن جب معاملہ تعدیل سے قسم لینے تک پہنچ گیا تو مدعی علیہ سے جرح کے حق سلب کرنیکا ضرر ظاہر ہوا کھلم کھلا اگر گواہ جھوٹ بولیں تو انہیں اطمینان ہے کہ وہ قسم کھا کر اپنی گواہی قائم رکھ سکیں گے۔ اور رد شہادت کا حق ان کے خلاف کسی کو نہیں۔ اسلام میں عروج حکومات کے زمانہ کی تاریخ قضاۃ کا تو علم نہیں۔ البتہ حکومت ہند کے آخری زمانہ کے متعلق ہم جانتے ہیں کہ جھوٹے گواہ دارالقضاۃ کے اردگرد جمع ہو جاتے ہیں جو انہیں قیمت شہادت ادا کردے وہ گواہ جھوٹی قسم اٹھا لیں گے۔ اور مدعی کے منشا کے مطابق گواہی دیدیں گے۔ اس طرح احترام قضا مسلمانوں کے دلوں سے ختم ہوگیا۔ اور وہ انگریزی عدالتوں کی طرف رجوع کرنے لگے۔ اور قاضیوں سے ہٹنے لگے۔

فرق یہ ہے کہ انگریزی عدالتوں میں جب مدعی علیہ کذب شاہد کو ثابت کرنے پر قادر ہو تو حاکم اس کی جرح کو قبول کر لیتا ہے۔ اور شہادت شاہد ساقط ہو جاتی ہے۔ لیکن دار القضا میں جب گواہ جھوٹی گواہی دے اور قاضی کے ہاں اس کا عادل ہونا بھی ثابت ہو جائے تو وہ شاہد صرف قسم اٹھا کر ہی اپنی گواہی کے مطابق فیصلہ کرا لیتا ہے۔ مدعی علیہ قوم کے اعلیٰ عادل لوگوں کی گواہی سے شاہد مدعی کا کذب ثابت کر سکتا ہے بسا اوقات مدعی علیہ کے عادل گواہ قاضی سے زیادہ عادل ہوتے ہیں۔ مگر قاضی جرح نہیں سنتا اور شہدا مدعی کے خلاف قبول نہیں کرتا اسی لئے دار القضا کو مسلمان چھوڑ چکے ہیں۔ اور بتدریج لوگوں کے دلوں میں قانون اسلامی کی حیات بیٹھ گئی اس تاریخ کو میں خوب جانتا ہوں اور میں ہمیشہ مسائل کو اس طرح سوچتا ہوں گویا میں اس پر عمل کرنے پر قادر ہوں جب میں نے اس مسئلہ میں غور کیا اور عدم جرح کے نقصان کو بھی معلوم کیا یعنی یہ کہ مدعی علیہ کے وکیل کو شہود مدعی پر جرح کا کوئی حق نہیں۔ تو میں نے ایسی قضا کو باطل گردانا۔ اور میں جانتا ہوں کہ گواہوں کی قسم کے ذریعہ تصدیق عجب بات ہے اور خود ساختہ ہے۔ اس کی قانون اسلام میں کوئی اصل نہیں۔ یہ صرف ایک قسم کا استنباط ہے۔ حالاں کہ قرآن میں نص یہ ہے۔ ممن ترضون من الشهداء الخ ہم جھوٹے گواہ پر راضی نہیں۔ ہمارے سامنے اس کے جھوٹ کی دلیل ثبوت اور گواہ بھی ہیں۔

قضاۃ حنفیہ کا حکم اسقاط جرح کے متعلق جب ہے کہ گواہوں کی پاکیزگی و عدل سراً وجہراً معروف و مسلّم ہو۔ اس طرح میں بھی تسلیم کرتا ہوں۔ کیوں کہ قاضی پسندیدہ گواہ کی شہادت قبول کرنے کا اجتہاد کر چکا ہے تو جب قاضی اپنے اجتہاد سے معلوم کر لے کہ وہ مرضی ہے یعنی مِمَّنْ تَرْضَوْنَ کے زمرہ میں ہے تو کسی کے لئے جائز نہیں کہ حکم قاضی کو باطل کرے۔ یہ حکمت میرے ہاں بھی مسلم ہے۔ اور ائمہ سابقین کے قضاۃ حنفیہ کا یہی عمل تھا۔ لیکن اب اگر کوئی قاضی شہود کی عدالت (عادل ہونا) فقط قسم لینے سے ثابت کر دے یعنی معیار بنا لے تو یہ اسی طرح کی بات ہے۔ جیسے مدعی کی قسم (حلف مدعی) اور نبی صلعم نے حلفِ مدعی (مدعی کی قسم) کو رد کیا ہے۔ پس اسی طرح مدعی کے گواہ کی قسم بھی رد کی جائے گی۔

اگر قاضی اس بودی اور کمزور بات پر راضی ہو جائے تو اس سے یہ جواز بھی ثابت ہوتا ہے کہ مدعی علیہ کو حق جرح مدعی کے گواہوں پر ہے۔ اس طرح ہماری قضا یورپ کے درجہ سے کم درجہ نہ ہوگی۔ اور ہم شاہد مدعی کے گواہ مدعی کی شہادت کو رد کرنے میں یہ سند پیش کرتے ہیں اور اس کا جواز اس طرح

لاتے ہیں کہ ہم جھوٹی گواہی کو سامنے دیکھ رہے ہیں یعنی اگر جھوٹی گواہی ہمیں معلوم ہو تو مدعی کے گواہ کی شہادت تو رد کرینگے مدعی علیہ کو حق دیتے اور مدعی علیہ کو جو حق جرح نہیں دیتا خواہ وہ کوئی ہو ہم قبول نہیں کرتے۔ اس معاملہ میں ہم کسی کی تاویل قبول نہیں کرتے خواہ کوئی ہو۔ تلاوت کردہ آیات سے ہم نے یہی سمجھا ہے۔ میرا استنباط مسئلہ ختم ہوا۔

اب ہم اس شریعت کی حکمت کے متعلق کلام کرتے ہیں۔ اور اس کا ماسبق سے ربط بیان کرتے ہیں

ہم گذشتہ مسئلہ میں پڑھ چکے ہیں کہ گذشتہ اقوام کی طرف اجتماعیت کے معاملہ میں رجوع واجب ہے۔ اس سے لازم آتا ہے کہ اقامت عدل کے متعلق دوسری اقوام اپنی قوم کی طرح قبول کریں ورنہ ہم سے اقامت عدل ممکن نہیں یعنی اپنی قوم کے علاوہ دوسری قوم پر اقامت عدل پر ہم قادر نہیں۔ پس جب ہمارا ارادہ یہ ہو کہ ہم ان پر حکم چلائیں تو انہیں ہم اپنے دارالقضا میں ضرور داخل کریں گے۔ کیوں کہ ہمیں مماثلت اور مساوات ثابت کرنا۔ خواہ یہ بوقت ضرورت ہی ہو۔ قرآن نے نص بیان کی ہے کہ وصیت کے وقت تم دو عادلوں کی گواہی ہونی چاہیے قرآن نے غیر قوم کی شہادت کو بھی بوقت ہماری شہادت کی طرح ٹھہرایا ہے۔ پس اس حجت سے ہماری قضا اجتماعیت عالمیہ کے لئے بھی معتبر ثابت ہوئی۔ اس طرح نفیس قانون پر قدرت ہوگی۔ اتساق تمام شد اور فصل رابع ختم۔

## فصل خامس

تمام اقوام پر حکم چلانا صرف اللہ کو حاصل ہے۔ لہذا کوئی قوم اس اجتماعی قانون میں تحریف نہ کرے، یہ اجتماعی قانون تمام ادیان کے لوگوں میں ہے۔ شروع سے یوم قیامت تک۔ دینیات میں پہلی بات ایمان بحکم اللہ اور اسے تسلیم کرنا اس کے لوازم میں امپیریلزم کا ابطال امپیریلزم ملعون ہے۔ کیوں کہ اس کا مرجع یہ ہے کہ مرکز امپیریلزم سے کسی چیز کی مسولیت نہیں اور اس بات کا صرف اللہ ہی مستحق ہے۔ وہ وحدہ لاشریک لہٗ ہے۔ اس کی طرف اشارہ ہے۔ لا یسئل عما یفعل وھم یسألون پس جب کوئی حکومت لوگوں کے نزدیک غیر مسؤلہ سمجھی جائے خواہ حکم الٰہی کی وہ حامل بھی ہو وہ فرعون اور ملعون حکومت ہے۔ دیانت یعنی دین داری کی بات اس بات کے منافی ہے اب کسی قوم کیلئے زیبا نہیں کہ وہ اس حکم کی تحریف کریں اور اپنے اندر کسی کو معبود سمجھ لیں۔ اگر ان کا یہ عقیدہ ہو جائے تو وہ گویا اللہ کے نام سے اپنی قومیت کو دوسری اقوام پر حاکم بنائیں گے اور یہ باطل ہے شروع سے (اول الامر سے) تمام رسولوں کی متفق علیہ تعلیم کے خلاف ہے۔ اس کا بیان ۱۰۹ سے ۱۲۰ تک ہے۔

يَوْمَ يَجْمَعُ اللّٰهُ الرُّسُلَ فَيَقُوْلُ مَاذَآ اُجِبْتُمْ ۭ قَالُوْا لَا عِلْمَ

جس دن اللہ جمع کرے گا سب پیغمبروں کو پھر کہے گا تم کو کیا جواب ملا تھا وہ کہیں گے ہم کو خبر نہیں

لَنَا ۭ اِنَّكَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۱۰۹﴾ اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسَى ابْنَ

تو ہی ہے چھپی باتوں کو جاننے والا جب کہے گا اللہ اے عیسیٰ مریم

مَرْيَمَ اذْكُرْ نِعْمَتِيْ عَلَيْكَ وَعَلٰي وَالِدَتِكَ ۘ اِذْ اَيَّدْتُّكَ

مریم کے بیٹے یاد کر میرا احسان جو ہوا ہے تجھ پر اور تیری ماں پر جب مدد کی میں نے تیری

بِرُوْحِ الْقُدُسِ ۣ تُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا ۚ وَاِذْ

روح پاک سے تو کلام کرتا تھا لوگوں سے گود میں اور بڑی عمر میں اور جب

عَلَّمْتُكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ۚ وَاِذْ

سکھائی میں نے تجھ کو کتاب اور تہہ کی باتیں اور توریت اور انجیل اور جب

تَخْلُقُ مِنَ الطِّيْنِ كَهَيْـــَٔــةِ الطَّيْرِ بِاِذْنِيْ فَتَنْفُخُ فِيْهَا

تو بناتا تھا گارے سے جانور کی صورت میرے حکم سے پھر پھونک مارتا تھا اس میں

فَتَكُوْنُ طَيْرًۢا بِاِذْنِيْ وَتُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ بِاِذْنِيْ ۚ وَاِذْ تُخْرِجُ الْمَوْتٰى بِاِذْنِيْ

تو ہو جاتا تھا اڑنے والا میرے حکم سے اور اچھا کرتا تھا مادرزاد اندھے کو اور کوڑھی کو میرے حکم سے اور جب نکال کر کھڑا کرتا تھا

وَاِذْ كَفَفْتُ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ عَنْكَ اِذْ جِئْتَهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ

مردوں کو میرے حکم سے اور جب روکا میں نے بنی اسرائیل کو تجھ سے جب تو لے کر آیا ان کے پاس نشانیاں

فَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿۱۱۰﴾

تو کہنے لگے جو کافر تھے ان میں اور کچھ نہیں یہ تو جادو ہے صریح

وَاِذْ اَوْحَيْتُ اِلَى الْحَوَارِيّٖنَ اَنْ اٰمِنُوْا بِيْ وَبِرَسُوْلِيْ ۚ قَالُوْٓا

اور جب میں نے دل میں ڈال دیا حواریوں کے ایمان لاؤ مجھ پر اور میرے رسول پر تو کہنے لگے

اٰمَنَّا وَاشْهَدْ بِاَنَّنَا مُسْلِمُوْنَ ﴿۱۱۱﴾ اِذْ قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ يٰعِيْسَى

ہم ایمان لائے اور تو گواہ رہ کہ ہم فرمانبردار ہیں جب کہا حواریوں نے اے عیسیٰ

ابْنَ مَرْيَمَ هَلْ يَسْتَطِيعُ رَبُّكَ اَنْ يُّنَزِّلَ عَلَيْنَا مَآئِدَةً

مریم کے بیٹے تیرا رب کر سکتا ہے کہ اتارے ہم پر خوان بھرا ہوا

مِّنَ السَّمَآءِ ؕ قَالَ اتَّقُوا اللّٰهَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۱۲﴾ قَالُوْا

آسمان سے بولا ڈرو اللہ سے اگر ہو تم ایمان والے بولے

نُرِيْدُ اَنْ نَّاْكُلَ مِنْهَا وَتَطْمَئِنَّ قُلُوْبُنَا وَنَعْلَمَ اَنْ قَدْ

کہ ہم چاہتے ہیں کہ کھاویں اس میں سے اور مطمئن ہو جائیں ہمارے دل اور ہم جان لیں کہ تو نے ہم سے

صَدَقْتَنَا وَنَكُوْنَ عَلَيْهَا مِنَ الشّٰهِدِيْنَ ﴿۱۱۳﴾ قَالَ عِيْسَى

سچ کہا اور رہیں ہم اس پر گواہ کہا عیسیٰ

ابْنُ مَرْيَمَ اللّٰهُمَّ رَبَّنَآ اَنْزِلْ عَلَيْنَا مَآئِدَةً مِّنَ السَّمَآءِ

مریم کے بیٹے نے اے اللہ رب ہمارے اتار ہم پر خوان بھرا ہوا آسمان سے

تَكُوْنُ لَنَا عِيْدًا لِّاَوَّلِنَا وَاٰخِرِنَا وَاٰيَةً مِّنْكَ ۚ وَارْزُقْنَا

کہ وہ دن عید رہے ہماری پہلوں اور پچھلوں کے واسطے اور نشانی ہو تیری طرف سے اور روزی دے

وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ قَالَ اللّٰهُ اِنِّيْ مُنَزِّلُهَا عَلَيْكُمْ

ہم کو اور تو ہی ہے سب سے بہتر روزی دینے والا کہا اللہ نے میں بیشک اتاروں گا وہ خوان تم پر

فَمَنْ يَّكْفُرْ بَعْدُ مِنْكُمْ فَاِنِّيْٓ اُعَذِّبُهٗ عَذَابًا

پھر جو کوئی تم میں ناشکری کریگا اس کے بعد تو میں اس کو وہ عذاب دوں گا

لَّآ اُعَذِّبُهٗٓ اَحَدًا مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۱۱۵﴾

جو کسی کو نہ دوں گا جہان میں

فصل کا مقصد تمام ہوا اور صرف اس ایک آیت میں یہ ظاہر ہو گیا۔ یعنی جب ہم آیت کے آخر حصہ میں رجوع کریں۔ للّٰہ ملک السموٰت والارض...... نذیر یہاں ایک شبہ ہے جو بنی اسرائیل کی ایک قوم کے پیش آتا ہے اس کا ازالہ مناسب ہے۔ نصاریٰ دعویٰ کرتے ہیں کہ مسیح نے ان سے کہا میں خدا ہوں۔ او کما قالوا۔ اس عقدہ کا حل منظور ہے ۱۱۰ سے ۱۱۹ تک۔

اور مسئلہ انجیل کے صحیفوں سے ہم بیان کرتے ہیں۔ انجیل کے راویوں نے ذکر کیا ہے

## مسئلہ عشاء ربانی

مسئلہ عشاء ربانی۔ متی۔ مرقس، لوقا۔ متی (۲۶ تا ۲۶) وہ اپنے مال میں سے کچھ کھا رہے تھے۔ یسوع نے روٹی لی اور برکت ڈالی اور توڑا اسکو اور اپنے شاگردوں کو دیدیا۔ اور فرمایا لو اور کھاؤ یہ میرا بدن ہے۔ پیالہ لیا اور شکر پڑھا اور انہیں دیا کہا اس میں سے سب پیو کیونکہ یہ میرا خون ہے جو عہد جدید کے لئے ہے۔ اھ

مرقس میں ہے (۱۴ : ۲۲) وہ اپنے مال میں کچھ کھا رہے تھے۔ یسوع نے روٹی لی۔ برکت ڈالی توڑی اور ان کو دیدی فرمایا لو کھاؤ یہ میرا بدن ہے۔ پھر پیالہ لیا شکر پڑھا انہیں تمام شاگردوں نے اس سے پیا اور ان سے کہا۔ یہ میرا خون ہے۔ عہد جدید کے لئے کہ جو بہت آدمی خونریزی کریں گے اھ

لوقا میں ہے (۲۲ : ۱۵) جب وقت شام کا تھا بارہ رسول اس کے ساتھ تھے فرمایا مجھے خواہش ہے کہ تمہارے ساتھ کھاؤں (۱۵)

(۱۷) میں ہے پھر پیالہ لیا شکر پڑھا اور کہا اسے لو آپس میں تقسیم کر لو (۱۹) میں ہے روٹی لی اسے توڑا اور انہیں یہ کہتے ہوئے دیا کہ یہ میرا بدن ہے جو تم سے چھین لیا جائے گا۔ اسے میری یادگار بناؤ۔ اور اسی طرح پیالہ کے ساتھ کیا۔ اس شام کو۔ یہ کہا یہ عہد جدید ہے۔ جو تم میں سے سقا کی کرے۔ اھ

آج تک یہ عید صورت حق کے ساتھ نصاریٰ کے ہاں معمول ہے۔ یہ وہ دسترخوان (مائدہ) ہے جس پر جمع ہوتے ہیں۔ اور اس میں سے مسیح کے ساتھ کھاتے ہیں تاکہ یادگار اور عید قائم رہے۔ اس طریقہ سے۔ یہ انجیل میں مذکور ہے۔ اس مائدہ کے متعلق ان سے سوال ہوا تھا۔ پھر اس میں برکت مسیح ہے۔ روٹی پانی کی صورت میں ممثل ہے۔ جب انہوں نے کھایا پیا دعوت اور اس کی برکت ان سب کو متصل ہوئی۔ اس برکت کا نزول مائدہ (دسترخوان) کو آسمان سے نازل شدہ بنا تا ہے۔ مسیح کی انہیں خبر دینا ہے کہ اس عہد کے بعد کیا کسی کے لئے ممکن ہے کہ وہ کہے مسیح حقیقۃً خدا ہے؟ ہرگز نہیں! اگر اس نے کوئی کلام کی ہے تو وہ گویا نزول رحمانی حجر بحث میں ہے۔ اور سیدنا عیسیٰ بن مریم کی زبان پر کلام کی ہے اس کے سمجھنے سے وہ قاصر ہیں جنہوں نے اس کی صحبت حاصل نہیں کی اس لئے وہ تحریف

کرتے ہیں اس تجلی کے ظہور سے جو کہ کمالات انسانیہ میں سے ہے اس سے کوئی شخص خدا نہیں بن جاتا۔
اور محققین کے نزدیک یہی بات ہے۔ کیوں کہ کوئی خدا کا رسول کا اس بات سے خالی نہیں۔ رب نے ہر کسی رسول کی زبان پر کلام کیا ہے۔ مگر کوئی اس طرح اِلٰہ تو نہیں بن گیا۔ اسیطرح مسیح بھی اللہ نہیں بن گیا یہ بیزاری ہے مسیح کی حالت سے اس حکم کے متعلق جو اسکے بعض اتباع نے تحریف کر دیا ہے۔ اللہ نے اس قصہ کے آخر میں یہ بیان کیا ہے اور شبہ کا ازلہ کیا ہے
قولہ اذ قال اللہ یٰعیسیٰ الخ اللہ نے اس کے احسان الی اللہ کا ذکر کیا ہے ۱۱۵ و ۱۱۶ تک اور اللہ تعالیٰ نے ذکر کیا ہے۔

وَإِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ ءَأَنْتَ قُلْتَ لِلنَّاسِ اتَّخِذُونِي

اور جب کہے گا اللہ اے عیسیٰ مریم کے بیٹے تو نے کہا لوگوں کو کہ ٹھہرا لو مجھے

وَأُمِّيَ إِلٰهَيْنِ مِنْ دُونِ اللّٰهِ ؕ قَالَ سُبْحٰنَكَ مَا يَكُونُ لِيْ أَنْ أَقُولَ مَا لَيْسَ لِي

اور میری ماں کو دو معبود سوا اللہ کے کہا تو پاک ہے مجھ کو لائق نہیں کہ کہوں ایسی بات

بِحَقٍّ ؕ إِنْ كُنْتُ قُلْتُهٗ فَقَدْ عَلِمْتَهٗ ؕ تَعْلَمُ مَا فِي نَفْسِي وَ

جس کا مجھ کو حق نہیں اگر میں نے یہ کہا ہوگا تو تجھ کو یہ ضرور معلوم ہوگا تو جانتا ہے جو میرے جی میں ہے اور

لَا أَعْلَمُ مَا فِي نَفْسِكَ ؕ إِنَّكَ أَنْتَ عَلَّامُ الْغُيُوبِ ﴿۱۱۶﴾ مَا

میں نہیں جانتا جو تیرے جی میں ہے بیشک تو ہی ہے جاننے والا چھپی باتوں کا میں نے

قُلْتُ لَهُمْ إِلَّا مَا أَمَرْتَنِي بِهٖ أَنِ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّي وَرَبَّكُمْ ۚ

کچھ نہیں کہا ان کو مگر جو تو نے حکم کیا کہ بندگی کرو اللہ کی جو رب ہے میرا اور تمہارا

وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيدًا مَا دُمْتُ فِيهِمْ ۚ فَلَمَّا تَوَفَّيْتَنِي

اور میں ان سے خبردار تھا جب تک ان میں رہا پھر جب تو نے مجھ کو اٹھا لیا

كُنْتَ أَنْتَ الرَّقِيبَ عَلَيْهِمْ ؕ وَأَنْتَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ شَهِيدٌ ﴿۱۱۷﴾

تو تو ہی تو ہی تھا خبر رکھنے والا ان کی اور تو ہر چیز سے خبردار ہے۔

إِنْ تُعَذِّبْهُمْ فَإِنَّهُمْ عِبَادُكَ ۚ وَإِنْ تَغْفِرْ لَهُمْ فَإِنَّكَ

اگر تو ان کو عذاب دے تو وہ بندے ہیں تیرے اور اگر تو ان کو معاف کر دے تو تو ہی ہے

أَنْتَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿١١٨﴾ قَالَ اللّٰهُ هٰذَا يَوْمُ يَنْفَعُ الصّٰدِقِينَ

تو ہی ہے زبردست حکمت والا فرمایا اللہ نے یہ دن ہے کہ کام آوے گا سچوں کے

صِدْقُهُمْ لَهُمْ جَنّٰتٌ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ خٰلِدِينَ

ان کا سچ ان کے لئے ہے باغ جن کے نیچے بہتی ہیں نہریں رہا کریں گے

فِيهَا أَبَدًا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ ذٰلِكَ الْفَوْزُ

ان میں ہمیشہ اللہ راضی ہوا ان سے اور وہ راضی ہوئے اس سے یہی ہے بڑی

الْعَظِيمُ ﴿١١٩﴾ لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا فِيهِنَّ

کامیابی اللہ ہی کے لئے سلطنت ہے آسمانوں کی اور زمین کی اور جو کچھ ان کے بیچ میں ہے

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿١٢٠﴾

اور وہ ہے ہر چیز پر قادر ہے

ءأنت قلت للناس الخ یعنی اللہ نے تجھ پر یہ نعمتیں نازل کیں (یہ بیان ۱۱۰ تا ۱۱۳ ہے) ان انعامات کے عوض تجھ سے یہ ہوا؟ تو عیسیٰ جواب دیتے ہیں قال سبحانک الخ نیز علام الغیوب کی طرف عیسیٰؑ نے بات لوٹائی۔ جیسے کہ عام رسولوں کا طریقہ ہے (۱۱۶) میں ہے کہ ما قلت لهم الا ما امرتنی به الخ یہ بات ہے۔ اور عہد جدید جو لیلۃ العشاء الربانی ان سے لیا اس کے متعلق وکنتُ علیهم شهیدا مادُمت.... شهیدا تو جانتا ہے میری وفات کے بعد ان میں یہ خیال واقع ہوا۔ میرے وقت حیات میں اور میرے اصحاب کے وقت حیات میں ایسی کوئی بات نہ تھی۔

(۱۱۸) ان تعذبهم الخ اشارہ ہے کہ ان سے اجتہادی خطا ہوئی ہے (جیسا کہ فقہا جانتے ہیں) جیسے کہ معارف الہیہ کے باب میں ہے۔ کہ یہ خطا قابل بخشش ہے۔ خطا غلبہ سکریت و شدت محبت کی وجہ سے ہوئی ہے۔ انہیں بخشش دی جائے گی۔ وان تغفر۔ جب امت غلطی سے خطا کرے تو نوع مسؤلیت کا تعلق ان کے ہی ذمہ ہے یہ ان تعذّبهم میں اشارہ ہے۔ تجھ پر اس غلبہ کا اعتراض نہیں ہو سکتا۔ تائب کی مثال حدیث میں آئی ہے۔ رجعت راجعة قال من شدة الفرح "انت عبدی وانا ربك" اللہ کا شکر کرے گا۔ اللہ نے مسیح کے جواب کے لئے کہا۔ هذا یوم ینفع الصّٰدقین صدقهم

قل یااہل الکتاب تعالوا۔ وہ سمجھتے ہیں کہ اس میں انہیں اپنے کفر کی دعوت دی جارہی ہے۔ اس لئے وہ عمل میں متفرد اور بیر کوشش کریں اور ترقی کریں۔ اہل تورات و انجیل کی طرح صابیوں کو بھی دعوت ہے۔ دعوت ان میں مشترک ہے۔ یعنی ایمان باللہ ایمان بالیوم الآخر عمل صالح۔ اس میں صابی بھی شریک ہیں۔ اہل کتاب بھی شریک ہیں۔ تمام شریک ہیں۔ صور ایمانیہ کی تصویر اور تصویر دار آخرت کے معاملہ میں اگرچہ وہ بعض اشیاء میں اہل کتاب سے مختلف ہیں۔ قرآن صرف امر حق مشترک کی طرف دعوت دیتا ہے اس کی طرف اشارہ ہے۔ ان الذین آمنوا ــــ ھادوا ــ ولاھم یحزنون۔

امام ولی اللہ نے تفصیلاً بیان کیا ہے کہ اختلاف معانی و حقائق کا حظیرۃ القدس میں قابل اعتماد نہیں۔ یعنی حظیرۃ القدس میں اختلاف سے کوئی فرق نہیں آتا۔

اس کی ایک مثال ہے ہے وہ یہ کہ حکماء کی ایک تمام وجود کو اللہ الحق میں بند کرتی ہے۔ لیکن وہ ایجاب کے قائل ہیں۔ اور ایک گروہ حصر تاثیر میں تو متفق ہے اور وہ ارادہ الٰہیہ کے قائل ہیں۔ حظیرۃ القدس میں دونوں برابر مقبول ہیں۔ کیوں کہ اصلاح انسانیت میں کوشش و قصد وہ تاثیر پر ہے فقط۔ اس طرح کی بہت سی مثالیں تطبیق میں وہ پیش کرتے ہیں (یعنی امام صاحب) میں نعمت رب کا شکر ادا کرتا ہوں اور بھی امام کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں کہ اس طرح اس نے تطبیق مذاہب کر دی ہے۔ یعنی۔ میں یقین کرتا ہوں کہ قرآن حق ہے۔ حقیقت قرآن پر یقین رکھتا ہوں۔ جو شخص تطبیق مذاہب تک نہیں پہنچا خواہ کسی طریقے سے بھی تطبیق مذاہب ہو خواہ امام ولی اللہ کے علاوہ کسی طریقہ سے ہو۔ بہر حال جو تطبیق ملل تک رسائی نہیں کر سکا میرے نزدیک وہ تصدیق کتاب اللہ میں اپنے آباء کی اتباع کرتا ہے فقط۔ قرآن اس معاملہ میں منفرد ہے۔ اس علم میں منفرد ہے تمام ملل کو اپنی طرف دعوت دیتا ہے۔ میرا یقین ہے اگر ملل کو یہ دعوت دی جائے اور اس کا انکار کریں تو وہ کافر ہیں اور وہ اس کا انکار کریں تو وہ کافر ہیں۔ اور یہ تحقیق اگرچہ آسان نہیں لیکن اللہ کی توفیق کا ہم شکر کرتے ہیں۔

اگر کوئی اس کی حب میں معذور تھا اور اپنے ایمان میں صادق تھا۔ تو اسے بخشا جائے گا۔ اگر کسی نے قتلو
کا تعمد و قصد کیا تو اسے اللہ عذاب دے گا۔

الصادقین۔۔۔۔ الفوز العظیم (۱۱۹) و (۱۲۰) للّٰہ ملک السمٰوٰت الخ

## تتمہ

(۱۱۲) اذ قال الحواریون الخ اس کی تفسیر میں مفسرین نے خبط کیا ہے۔ ان ینزل
علینا الخ کی وجہ سے اور وانزلنا علیکم المن والسلوٰی (۵۷ بقرہ) کے
معنی سے غافل ہو گئے ہیں۔ بعض مقامات کے سمجھنے میں مفسرین غلطی کھاتے ہیں اس کے باوجود وہ تفسیر
قرآن ضرور کر چھوڑتے ہیں جب کسی جاہل کو مشکل پیش آتی ہے تو وہ مفسرین کی جہالت کو امر
ملت سمجھ لیتے ہیں یہ سب ان کی طرف مردود ہے اور کتاب اللہ بری ہے یہ مائدہ جو انہیں لیلۃ العشا
الربانی حاصل ہوا اس کی ہیئت یہ ہے کہ مسیح علیہ السلام اپنے بعض اصحاب کو عید فصح کھانے کا امر
دیتا ہے۔ والذی انزلہ الخ سے مراد یہ ہے کہ عیسٰیؑ نے رب سے دعا کی اللہ نے الہام کیا کہ وہ اپنے کسی
شاگرد کو حکم دے یا استجابت دعا ہے۔ اتقوا اللہ ان کنتم مؤمنین عیسٰی علیہ السلام
نے ان سے ارادہ کیا کہ وہ اس حالت میں اقامت تقویٰ کا عزم کریں جیسے کہ صحابہ حدیبیہ نے رسول پاک
صلی اللہ علیہ السلام کے ہاتھ پر بیعت کی یہی معنیٰ انتبا اللہ الخ کا ہے۔ جب حواری سمجھ گئے تو انہوں نے
کہا تو ارادہ کرتا ہے کہ یہ اس عزم کی تصویر ہو۔ گویا جماعت رجل واحد کے مانند ہے۔ عیسٰیؑ علیہ السلام
نے ان کے اقتراح کو قبول کیا۔ رب سے دعا کی (۱۱۴) اللّٰھم ربنا انزل یعنی اپنے بندوں کے دلوں پر
حظیرۃ القدس سے صورت نازل کر ذریعہ کر وہ ہمارے لئے عید جیسا کریں۔ جس کی ہمیں ضرورت ہے
قال اللہ انی منزلہا علیکم جب اقامت دین پر رجل واحد کی طرح عزم صمیم کی تصویر ہو گئی تو قسمت
یکفر الخ ان میں سے ایک نے مخالفت کیا۔ عیسٰیؑ علیہ السلام نے اس پر تنبیہ کی ہے انجیل میں یہ تمام باتیں بسط سے
مذکور ہیں ۔ اور وہ صاحب الجمل الاحمر کی طرح تھا۔ جیسے کہ حدیبیہ میں ایک منافق تھا۔ یہ واقعہ روایات صحاح
میں آیا ہے۔ تو اس واقعہ کی تفسیر میں اکثر مفسرین نے غلطی کی ہے جب ہم ولی اللہ کی حکمت میں
اصطلاحات حکما کو سمجھتے تو تم واقعات آیات مائدہ ہمارے لئے بحمد اللہ آسان ہو گیا۔ امام نے
عشاء ربانی کی تاویل کے متعلق اپنی بعض کتابوں میں ذکر کیا کہ قول عیسٰیؑ سے مراد کہ حضرت امام نے اس قصہ کو صحیح

اعتراف کیا ہے۔ اس کے بعد ہم اس سے زیادہ ضرورت نہیں سمجھتے۔

واللہ الموفق الھادی والحمد للہ

## تمت التتمۃ والسورۃ ایضاً

اللّٰھم ارحم علیٰ من سعی فی فہم کلامک الحکیم وتفسیرہ ای امامنا السید عبد اللہ الوف الف مرۃ ابداً ابداً واجعلنا فی مرتبتہ لاحقین

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# سورۃ الانعام

ہمارے نزدیک سورۃ انعام سے پہلے کی چار سورتوں کا اجمالی خاکہ یہ ہے کہ سورۃ بقرہؔ اور آل عمرانؔ میں سابقہ شریعتوں کی بحث ملتِ حنیفیہ کی وضاحت کے لئے ہے بایں صورت کہ جب ہم یہودیت اور نصرانیت میں واقع شدہ اغلاط کو حذف کردیں تو یہ دونوں آپس میں منطبق اور متحد ہو کر ملتِ حنیفیہ کی تفصیل اور شرح ہوں گی جس ملتِ حنیفیہ کا اجمال حضرت ابراہیمؑ سے حضرت یوسفؑ تک تھا جس کا درمیانی سلسلہ حضرت ابراہیمؑ و حضرت اسماعیلؑ اور حضرت اسحاقؑ اور حضرت یعقوبؑ ہیں۔

پھر تفصیلی سلسلہ یوں ہے ۱حضرت یوسفؑ سے حضرت موسیٰؑ تک ایک درجہ ہے۔ ۲۔ اور حضرت موسیٰؑ سے حضرت عیسیٰؑ تک اور دوسرا درجہ ہوا۔ یہاں تک اسرائیلیۃ تمام ہو جاتی ہے۔ ۳۔ پھر حضرت عیسیٰؑ سے اسرائیلیۃ میں تعمیم ہو جاتی ہے اور اس میں اجتماعیت آجانے سے حنیفیۃ کی شرح بن جاتی ہے۔ جو باعتبار صورت اور شریعت کے شرح ہے۔

پھر یہ صورت اجتماعیت طبعیۃ پر قائم ہوتی ہے۔ اور اجتماعیت طبعیہ کے دو ستون ہیں النساء۔ المائدہ تو سورۃ نساء اور مائدہ اجتماعیت کی صورت میں بحث کی تکمیل کرتی ہیں تو ملتِ حنیفیۃ کی اجمالی شکل سورۃ فاتحہ میں ہے اور اس کی تفصیل صورت و شکل سورۃ بقرہ اور آل عمران میں ہے اور اس کی تفصیل معنوی سورۃ نساء اور مائدہ میں ہے۔

تو یہ پانچوں سورتیں گویا اس حنفیت کی شرح ہیں جو مؤمنین اور یہود و نصاریٰ اور ان ادیان کے بعد ماباقی لوگوں کو قرآن کے ذریعہ جمع کرتی ہے۔ مگر فرقہ صابئہ

وہ پانچ قومیں ہیں۔ مشرق میں اقوام ہند اور چین (۲) علاقہ وسطیٰ میں ایران جو معنی عمومی کے ساتھ توران کو شامل ہے۔ (۳) یونانی اور رومانی مغرب میں۔ اور ممالک باقیہ کے اطراف کے لوگ یا تو انہیں کے ساتھ ملحق ہیں یا وحشی قسم کے لوگ ہیں جو جانوروں کے ساتھ ملحق ہیں اور انسانی خصوصیات سے عاری ہیں لیکن ایران کے مجوسی صابئہ فرقہ سے پہلے کے ہیں۔ اور آج ہم جان رہے ہیں کہ یونان علم و حکمت میں آگے ہے۔ اور جب ہم نے تاریخ کی طرف رجوع کیا تو معلوم ہوا کہ یونان تو ایران کی ایک شاخ ہے اور ہند قدیم اور چین یہ دونوں ایسی اُمتیں ہیں جو دراصل اجتماعیت کے اعلےٰ درجہ پر تھیں۔ لیکن جب ان پر دورِ انحطاط آیا تو ہندو آریہ سماج ان دونوں پر آکر پیش قدمی لے گئیں۔ اور آریہ سماج ہندو اور مجوسی ایک ہی شئے ہیں۔ جو ایک دوسرے کے قریب تر ہیں۔ اور یہی مسئلہ ایران و توران کا ہے۔ ان میں کوئی زیادہ فرق نہیں۔ بلکہ یہ دو قمیں اس طریق سے ایک دوسرے کے متقارب ہیں۔ اور ہمارے نزدیک تو صابئہ پر مجوس کا تقدم ثابت ہو چکا ہے۔ لہٰذا ہم بواسطہ مجوس سورۃ انعام کو صابئہ کے حق میں بتاتے ہیں۔ اور سورۃ اعراف کو مستقل طور پر تمام صابئہ فرق کے بارے میں شمار کرتے ہیں۔ لہٰذا قرآن کریم کی یہ چھ سورتیں تمام عالم کے ادیان کے مسائل کی جامع ہیں۔ پھر سورہ انفال اور توبہ میں اثبات حجت للعالم کے بعد جہاد بالقوۃ اور انقلاب کا بیان ہے۔ قرآن کریم کی یہ سات بڑی سورتیں پہلا باب ہیں۔

اب ہم سورۃ انعام کے بیان میں شروع ہوتے ہیں اور ہمارا موضوع کلام مجوس کے اصحاب ظلمۃ اور نور کے ساتھ ہے اور اسی کے ضمن میں صابئہ کی طرف عمومی توجہ کا رُخ ہوگا۔ ادیان صابئہ کے بارہ میں ہمارا مطالعہ دوسرے عام اہل علم کی نسبت ممتاز نوعیت کا ہے۔ جس کی بُنیاد حضرت امام ولی اللہ دہلوی رحمۃ اللہ تعالےٰ سے ہے پھر اس میں وہ معرفت وسیلہ ہوئی جو ہندو ادیان کی حقیقۃ کے بارہ میں ہمیں حاصل ہے

جس حنفیت کے خلافت بغداد پر غلبہ پالینے کے واسطہ سے یہ عالم اسلامی پر غالب ہوئے
دوسری تعبیر سے ہم یوں کہتے ہیں کہ خلفاء بغداد کو نصرت حاصل ہوجانے پر
حنفیت کو حکومت اور قوانین کے تقرر میں مرکزیت حاصل تھی۔ اور اس حنفیت
کو عجم کے ساتھ کئی وجوہ اور طرق سے تعلق ہے۔ پس وہ مذاہب جو عربوں سے پھوٹ
نکلے تھے۔ مثلاً مالکیت۔ شافعیت۔ حنبلیت۔ باقی تمام اقلیات سے مل کر جو حق پر
انہیں قلبی ایذاء ہوتی ہے وہ حنفیت کے مقابلہ میں کہیں زیادہ ہے لیکن سیاسی
قوت چونکہ حنفیوں کو حاصل تھی تو یہ مذاہب مذکورہ مغلوب ہونے کے باوجود ہمیشہ
حنفیوں سے معارض رہے۔ ایسے سمجھ لیجئے کہ یونان اور رومان بمنزلہ حنفیوں کے ہیں۔
اور ایران اور ہند بمنزلہ مالکیہ اور شافعیہ سے ہیں جنہیں ہمیشہ سے ہی گمان ہے کہ وہ
یونان کے مقابلہ میں تمام علوم میں زیادہ حق دار ہیں لیکن سیاسی طاقت سکندر اعظم
کے زمانہ سے یونان کی امداد کرتی رہی ہے تو یہ علوم کے اعتبار سے برتری نہیں۔ جیسے
عام لوگوں کا زعم ہے۔ اسی وجہ سے ہم صابیہ پر مجوس کو متقدم مانتے ہیں۔ جو علاقہ
وسطی میں رہتے ہوتے دوسرے اطراف میں تعلق اور نسبت رکھتے۔ جیسے یونان
ورطوران اور ان کا آخر الامر میں برابر اور مساوی ہوجانا اس سے مانع ہے۔ کہ
ان کے اوائل کو بھی تقدم رہا ہے۔ یہاں تک مطالعہ تمام ہوا۔

# سُوْرَةُ الْاَنْعَامْ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَجَعَلَ الظُّلُمٰتِ وَالنُّوْرَ ط

سب تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جس نے پیدا کئے آسمان اور زمین اور بنایا اندھیرا اور اُجالا۔

ثُمَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ﴿١﴾ هُوَ الَّذِىْ خَلَقَكُمْ مِّنْ

پھر بھی یہ کافر اپنے رب کے ساتھ اوروں کو برابر کئے دیتے ہیں۔ وہی ہے جس نے پیدا کیا تم کو

طِيْنٍ ثُمَّ قَضٰٓى اَجَلًا ط وَاَجَلٌ مُّسَمًّى عِنْدَهٗ ثُمَّ اَنْتُمْ تَمْتَرُوْنَ ﴿٢﴾

مٹی سے پھر مقرر کر دیا ایک وقت اور ایک مدت مقرر ہے اللہ کے نزدیک پھر بھی تم شک کرتے ہو

وَهُوَ اللّٰهُ فِى السَّمٰوٰتِ وَفِى الْاَرْضِ ط يَعْلَمُ سِرَّكُمْ وَجَهْرَكُمْ وَيَعْلَمُ

اور وہی ہے اللہ آسمانوں میں اور زمین میں جانتا ہے تمہارا چھپا اور کھلا اور جانتا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِىْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ۔ ایک حکیم اور دانا انسان اسی دروازہ سے اپنے رب کی معرفت تک پہنچ جاتا ہے۔ ہر ایک انسان طبعی طور پر جب زمین و آسمان کی تخلیق میں تفکر کرے تو جمیع دوائر میں نفوذ کرنے والی ایک تدبیر کا ادراک ہو گا۔ یہی تدبیر مستقرا غالب ٹھہرے گی جو اللہ رب العزت کی طرف راہ نمائی کر دے گی۔ الحمد للہ الخ میں اسی کی طرف اشارہ ہے۔

پھر حکماء کے گروہ سے کوئی فرد حاذق اقدام کر کے اس تدبیر کے اصول کا استخراج و استنباط کر دے گا۔ جس سے فنِ حکمت کا ایک مذہب پیدا ہو گا۔ انہیں اصول کو میں نور اور ظلمات کا نام دیتا ہوں۔ یہ چیز چند شروط کے ساتھ

مَا تَكْسِبُونَ ﴿٣﴾ وَمَا تَأْتِيهِم مِّنْ آيَةٍ مِّنْ آيَاتِ رَبِّهِمْ إِلَّا كَانُوا

جو کچھ تم کرتے ہو اور نہیں آتی ان کے پاس کوئی نشانی ان کے رب کی نشانیوں میں سے مگر

عَنْهَا مُعْرِضِينَ ﴿٤﴾ فَقَدْ كَذَّبُوا بِالْحَقِّ لَمَّا جَاءَهُمْ ۖ فَسَوْفَ

کرتے ہیں اُس سے تغافل سو بیشک جھٹلایا انہوں نے حق کو جب اُن تک پہنچا سو اب آئی جاتی ہے

يَأْتِيهِمْ أَنبَاءُ مَا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ﴿٥﴾ أَلَمْ يَرَوْا كَمْ

اُن کے آگے حقیقت اِس بات کی جس پر ہنستے تھے کیا دیکھتے نہیں کہ کتنی ہلاک

أَهْلَكْنَا مِن قَبْلِهِم مِّن قَرْنٍ مَّكَّنَّاهُمْ فِي الْأَرْضِ مَا لَمْ

کردیں ہم نے اُن سے پہلے اُمتیں جن کو جما دیا تھا ہم نے ملک میں اتنا کہ

نُمَكِّن لَّكُمْ وَأَرْسَلْنَا السَّمَاءَ عَلَيْهِم مِّدْرَارًا وَجَعَلْنَا الْأَنْهَارَ

جتنا تم کو نہیں جمایا اور چھوڑ دیا ہم نے ان پر آسمان کو لگاتار برستا ہوا اور بنادیں ہم نے نہریں

تَجْرِي مِن تَحْتِهِمْ فَأَهْلَكْنَاهُم بِذُنُوبِهِمْ وَأَنشَأْنَا مِن بَعْدِهِمْ

بہتی ہوئی اُن کے نیچے پھر ہلاک کیا ہم نے ان کو ان کے گناہوں پر اور پیدا کیا ہم نے اُن کے بعد

ہدایت کا ذریعہ بنے گی جب اُن کی رعایت کی گئی تو انسان اس کی برکت سے اللہ رب العزت کی معرفت میں مدارج عالیہ تک واصل ہو گا۔ پھر جب یہی معرفت نیباسی لوگوں میں سے جاہلوں کے ہاتھوں میں آگئی جو اپنے آپ کو دوسرے لوگوں پر برتر اور مقدم گردانتے ہیں تو یہی چیز بذریعہ تاسیس اصُولِ شرک متبدّل باشرک ہوجائے گی اور یہی فطرۃ انسانی سمجھی جانے لگے گی تو اس وقت امر حقیقت فاسد ہوکر رہ جائے گا۔

وجعل الظلمات والنور:۔ اب ہم صُورت اور مادہ کے مسئلہ کی طرف رجُوع کرتے ہیں صورت کا نفس کلیہ کی طرف ارتقاء ہوتا ہے۔

اور یہ ارتقاء تنزل نفس کے بعد وجُود منبسط سے تعبیر ہے اور یہی ارتقاء نور ہے

قَرْنًا اٰخَرِيْنَ ۝۶ وَلَوْ نَزَّلْنَا عَلَيْكَ كِتٰبًا فِيْ قِرْطَاسٍ فَلَمَسُوْهُ

اور امتوں کو اور اگر اتاریں ہم تجھ پر لکھا ہوا کاغذ میں پھر چھولیویں وہ اس کو اپنے

بِاَيْدِيْهِمْ لَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝۷ وَقَالُوْا لَوْلَآ

ہاتھوں سے البتہ کہیں گے کافر یہ نہیں ہے مگر صریح جادو اور کہتے ہیں کیوں

اُنْزِلَ عَلَيْهِ مَلَكٌ ۭ وَلَوْ اَنْزَلْنَا مَلَكًا لَّقُضِيَ الْاَمْرُ ثُمَّ لَا يُنْظَرُوْنَ ۝۸

نہیں اترا اس پر کوئی فرشتہ اور اگر ہم اتاریں فرشتہ تو طے ہو جاوے قصہ پھر ان کو مہلت بھی نہ ملے

وَلَوْ جَعَلْنٰهُ مَلَكًا لَّجَعَلْنٰهُ رَجُلًا وَّلَلَبَسْنَا عَلَيْهِمْ مَّا يَلْبِسُوْنَ ۝۹

اور اگر ہم رسول بنا کر بھیجتے کسی فرشتہ کو تو وہ بھی آدمی ہی کی صورت میں ہوتا اور ان کو اسی شبہ میں ڈالتے جس میں اب پڑ رہے ہیں

وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَحَاقَ بِالَّذِيْنَ سَخِرُوْا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا

اور بلاشبہ ہنسی کرتے رہے ہیں رسولوں سے تجھ سے پہلے پھر گھیر لیا ان سے ہنسی کرنے والوں کو اس چیز نے کہ

بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝۱۰ ع قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ ثُمَّ انْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ

جس پر ہنسا کرتے تھے تو کہہ دے کہ سیر کرو ملک میں پھر دیکھو کیا

اور مادہ کی انتہا مثلاً پانی (ماء) کی طرف ہوتی ہے یہی ظلمت ہے تو مسئلہ نور اور ظلمت میں اور صورۃ اور ہیولیٰ اور مسئلہ نفس کلیہ اور نفس رحمانی میں فرق اعتباری یہی ہوں گے۔

پھر ہم نے ان مسالک کے جمع اور تطبیق و تحلیل کے لئے ان کلمات کی طرف بے حد غور و خوض کیا جو امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی حکمت میں ہماری معتمد علیہ اصطلاح کے ساتھ توافق رکھیں تو ہم کہتے ہیں کہ ہمارے نزدیک تجلی ہی معرفت حقہ کا ذریعہ ہے جس کا دو وجہ سے ملاحظہ کیا جا سکتا ہے (۱) یا متجلی کے لئے مرآۃ اور آلہ بنا کر (۲)، یا متجلی کی طرف ظہور نظر کے ساتھ پہلی صورت میں اسے تجلی کہا جائے گا اور وہی نور اور وہی صورۃ اور وہی نفس کلیہ اور جب اسے دوسری وجہ سے ملحوظ

عٰقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ۞۱۱ قُلْ لِّمَنْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ قُلْ لِّلّٰهِ ؕ

انجام ہوا جھٹلانے والوں کا — پوچھ کہ کس کا ہے جو کچھ کہ ہے آسمانوں اور زمین میں — کہہ دے اللہ کا ہے

كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ ؕ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ

اس نے لکھی ہے اپنے ذمہ مہربانی البتہ — تم کو اکٹھا کرے گا قیامت کے دن تک کہ اس میں کچھ

فِيْهِ ؕ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۞۱۲ وَلَهٗ مَا سَكَنَ

شک نہیں جو لوگ نقصان میں ڈال چکے اپنی جانوں کو وہی ایمان نہیں لاتے — اور اللہ ہی کا ہے جو کچھ کہ آرام

فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ؕ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۞۱۳ قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَتَّخِذُ وَلِيًّا

پکڑتا ہے رات میں اور دن میں اور وہی ہے سب کچھ سننے والا جاننے والا — تو کہہ دے کیا اور کسی کو بناؤں اپنا مددگار اللہ

فَاطِرِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ يُطْعِمُ وَلَا يُطْعَمُ ؕ قُلْ اِنِّيْٓ اُمِرْتُ

کے سوا جو بنانے والا ہے آسمانوں اور زمین کا — اور وہ سب کو کھلاتا ہے اور اس کو کوئی نہیں کھلاتا تو کہہ دے مجھ کو حکم ہوا ہے

اَنْ اَكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَسْلَمَ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۞۱۴ قُلْ اِنِّيْٓ

کہ سب سے پہلے حکم مانوں — اور تو ہرگز نہ ہو شرک والا — تو کہہ میں

رکھا گیا تو وہ ظلمت کہلائے گی اور یہی مادہ اور ہیولیٰ ہے اور یہی نفس رحمانی ہے۔ حضرت امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے بالتصریح ذکر فرمایا ہے کہ نفس کلیہ اور نفس رحمانی ایک ہی شئے کے دو نام ہیں اور ان میں فرق صرف اعتباری ہے۔ اس طریق سے ہمارے لئے یہ تاویل آسان ہوئی۔ اور ہمیں یقین ہے کہ یہ ایسا فرق ہے جس کی تحقیق واذعان اور قبولیت پر خواص حکماء کے ماسوا کوئی قادر ہی نہیں ہو سکتا اور جب ان مسائل کو عقول عامہ کی طرف تفویض کیا گیا تو وہ غلطی کریں گے پھر جب غلطیوں کے باوجود ایک سیاسی سیادت اور لیڈری واضح ہو گی۔ جو ایسا دین متبوع ہو گا جس کی لوگ اتباع کریں گے یہی چیز ہے جس کے سبب سے صابئہ گروہوں میں شرک عام ہوا۔ بعض فلاسفر ایسے ہوئے جنہوں نے چند عقول کو قائم لذاتہا مان کر ثابت کیا

أَخَافُ إِنْ عَصَيْتُ رَبِّي عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيمٍ ﴿١٥﴾ مَنْ يُصْرَفْ

ڈرتا ہوں اگر نافرمانی کروں اپنے رب کی ایک بڑے دن کے عذاب سے جس پر سے ٹل گیا وہ

عَنْهُ يَوْمَئِذٍ فَقَدْ رَحِمَهُ ۚ وَذَٰلِكَ الْفَوْزُ الْمُبِينُ ﴿١٦﴾ وَإِنْ

عذاب اس دن تو اس پر رحم کر دیا اللہ نے اور یہی ہے بڑی کامیابی اور اگر

يَمْسَسْكَ اللَّهُ بِضُرٍّ فَلَا كَاشِفَ لَهُ إِلَّا هُوَ ۖ وَإِنْ يَمْسَسْكَ

پہنچادے تجھ کو اللہ کچھ سختی تو کوئی اس کو دور کرنے والا نہیں سوا اس کے اور اگر تجھ کو پہنچادے

بِخَيْرٍ فَهُوَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿١٧﴾ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهِ ۚ

بھلائی تو وہ ہر چیز پر قادر ہے۔ اور اسی کا زور ہے اپنے بندوں پر

وَهُوَ الْحَكِيمُ الْخَبِيرُ ﴿١٨﴾ قُلْ أَيُّ شَيْءٍ أَكْبَرُ شَهَادَةً ۖ

اور وہی ہے بڑی حکمت والا سب کی خبر رکھنے والا تو پوچھ سب سے بڑا گواہ کون ہے

قُلِ اللَّهُ ۖ شَهِيدٌ بَيْنِي وَبَيْنَكُمْ ۚ وَأُوحِيَ إِلَيَّ هَٰذَا الْقُرْآنُ

کہہ دے اللہ گواہ ہے میرے اور تمہارے درمیان اور اترا ہے مجھ پر یہ قرآن

کہ یہی مرجع کائنات ہیں۔ اور امام ولی اللہ رحمہ اللہ ہی وہ پہلے فلاسفر ہیں جنہوں نے عقول مجردہ کے وجودِ استقلالی کی نفی کر دی اور انہیں تجلّیات کے درجہ میں مانا جب فلاسفر نے عقول کے لئے اِستقلال کا اثبات کیا تو گویا انہوں نے شرک کی بنیاد ڈال دی۔ پھر ان فلاسفہ کے متبعین نے اپنے افکار کے لئے اپنے مدارج کے مُطابق انہیں کو راہ نُما بنایا کبھی شمس و قمر کی صُورت میں اور کبھی اشخاص روحانیہ کی شکل یا اشخاصِ ظُلمانیہ کے پر تو ہیں۔ یا کاملین افراد کے پتھر سی مجسمے اور صنم انہیں کے نام سے تراش کر اور قبریں بنا بنا کر جب ہم لوگوں کے ابتدائی افکار کی اصلاح کرینگے تو اولیٰ یہی ہے کہ یہ کل صُورتیں خطا کی طرف راجع ہوں گی اسلئے کہ اشیا نورانیہ اور رُوحانیہ اور ظاہر اللہ تعالیٰ الٰہ حق کیلئے خاص حالت میں سے ہر ایک حق کے لئے خاص حالت میں مثل

لِأُنْذِرَكُمْ بِهٖ وَمَنْۢ بَلَغَ ۭ اَئِنَّكُمْ لَتَشْهَدُوْنَ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اٰلِهَةً

تاکہ تم کو اس سے خبردار کر دوں اور جس کو یہ پہنچے کیا تم گواہی دیتے ہو کہ اللہ کے ساتھ معبود اور بھی ہیں

اُخْرٰى ۭ قُلْ لَّآ اَشْهَدُ ۚ قُلْ اِنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ وَّاِنَّنِيْ بَرِيْۗءٌ مِّمَّا

تو کہہ دے میں تو گواہی نہ دوں گا کہہ دے وہی ہے معبود ایک اور میں بیزار ہوں تمہارے

تُشْرِكُوْنَ ۝19 اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْرِفُوْنَهٗ كَمَا

شرک سے جن کو ہم نے دی ہے کتاب وہ پہچانتے ہیں اس کو جیسے

يَعْرِفُوْنَ اَبْنَاۗءَهُمْ ۘ اَلَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝20

پہچانتے ہیں اپنے بیٹوں کو جو لوگ نقصان میں ڈال چکے اپنی جانوں کو وہی ایمان نہیں لاتے

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَي اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ كَذَّبَ بِاٰيٰتِهٖ ۭ

اور اس سے زیادہ ظالم کون جو بہتان باندھے اللہ پر یا جھٹلا دے اس کی آیتوں کو

اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ۝21 وَيَوْمَ نَحْشُرُهُمْ جَمِيْعًا ثُمَّ نَقُوْلُ

بلاشک بھلائی نصیب نہیں ہوتی ظالموں کو اور جس دن ہم جمع کریں گے ان سب کو پھر کہیں گے ان لوگوں کو

تجلیات کے ہوں گی جبکہ ان اشیاء میں سے ہر ایک حق کے لئے مرآۃ ہو۔ بلکہ اللہ تعالےٰ مخلوقات میں سے ایک مخلوق۔ اور انسان کے لئے باقی مخلوقات پر ایک جزوی فضیلت ہے تو پھر کیوں نہ اس طریقہ سے خود انسان کو ہی حق کیلئے مرآۃ بنا لیا جائے۔ یہ ہے حنفاء کی اصلاح۔

لیکن جب والیانِ سیاست نے اپنے شرک و باطل پر اصرار کئے رکھا تو یہی معرفت ایک ایسی قوی ہستی بادشاہ کی طرف محتاج ہوئی جو مشرکین کی حکومتوں کی دیواروں کو دھڑام سے گرا دے یا ان حکومتوں پر وہ شہنشاہ غالب ہو جائے۔ اور یہ حقائق میں سے ایک حقیقت کے تحت ہی ہو سکتا ہے، تو اس طرح دین حنفاء ایک حقیقت بن کر سامنے آتا ہے۔ اس کی مثال یوں سمجھئے کہ سوشلزم ایک فلسفیانہ

لِلَّذِينَ أَشْرَكُوا أَيْنَ شُرَكَاؤُكُمُ الَّذِينَ كُنْتُمْ تَزْعُمُونَ ﴿٢٢﴾

جنہوں نے شرک کیا تھا کہاں ہیں شریک تمہارے جن کا تم کو دعوے تھا

ثُمَّ لَمْ تَكُنْ فِتْنَتُهُمْ إِلَّا أَنْ قَالُوا وَاللَّهِ رَبِّنَا مَا كُنَّا مُشْرِكِينَ ﴿٢٣﴾

پھر نہ رہے گا فریب ان کے پاس کوئی فریب مگر یہی کہ کہیں گے قسم ہے اللہ کی جو ہمارا رب ہے ہم نہ تھے شرک کرنیوالے

انْظُرْ كَيْفَ كَذَبُوا عَلَىٰ أَنْفُسِهِمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَا كَانُوا

دیکھو تو کیسا جھوٹ بولے اپنے اوپر اور کھوئی گئیں ان سے وہ باتیں جو بنایا

يَفْتَرُونَ ﴿٢٤﴾ وَمِنْهُمْ مَنْ يَسْتَمِعُ إِلَيْكَ وَجَعَلْنَا عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ

کرتے تھے اور بعضے ان میں کان لگائے رہتے ہیں تیری طرف اور ہم نے ان کے دلوں پر ڈال رکھے ہیں

أَكِنَّةً أَنْ يَفْقَهُوهُ وَفِي آذَانِهِمْ وَقْرًا وَإِنْ يَرَوْا كُلَّ

پردے تاکہ اس کو نہ سمجھیں اور رکھ دیا ان کے کانوں میں بوجھ اور اگر دیکھ لیں تمام

آيَةٍ لَا يُؤْمِنُوا بِهَا حَتَّىٰ إِذَا جَاءُوكَ يُجَادِلُونَكَ يَقُولُ

نشانیاں تو بھی ایمان نہ لاویں ان پر یہاں تک کہ جب آتے ہیں تیرے پاس تجھ سے جھگڑنے کو تو کہتے ہیں

نظریہ کے طور پر اجتماعیت اور سوسائٹی کے لئے پھیلا۔ ایک زمانہ تک اسی طرح رہا پھر یہ نظریہ حکومت کی تائید کا محتاج ہوا اور کسی حکومت کی تنظیم اور اس کا نظم و نسق حقائق کے بغیر ہو ہی نہیں سکتا تو سوشلزم کے مؤیدین تجربہ شدہ حقائق کے استقراء کے ذریعہ سے اپنے نظریہ کے اثبات کی طرف متوجہ ہوئے۔ جب حقائق کی تنظیم میں (یعنی تجربات) ان کے فکر صلاحیت پذیر ہوئے تو ان میں ایک حکومت بنانے کی خوشی کا حدوث ہوا پس وہ فلاسفر جنہوں نے کمزوری اور بزدلی کا فیصلہ کرلیا تھا مثل ان حکومتوں اور سوسائٹیوں کے ہیں اس لئے ان کے پاس ان حقائق کی طرف کوئی استناد اور اعتماد نہیں جس کو سند مانا جائے تو انہوں نے اپنی بزدلی اور ضعف کا فیصلہ کرلیا اور لوگ کچھ زمانہ تک اسی طرح ان کی تقلید کرتے رہے

الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿٢٥﴾ وَهُمْ

وہ کافر نہیں ہے یہ مگر کہانیاں پہلے لوگوں کی اور یہ لوگ

يَنْهَوْنَ عَنْهُ وَيَنْـَٔوْنَ عَنْهُ ۚ وَاِنْ يُّهْلِكُوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ

روکتے ہیں اس سے اور بھاگتے ہیں اس سے اور نہیں ہلاک کرتے مگر اپنے آپ کو

وَمَا يَشْعُرُوْنَ ﴿٢٦﴾ وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ وُقِفُوْا عَلَى النَّارِ فَقَالُوْا يٰلَيْتَنَا

اور نہیں سمجھتے اور اگر تو دیکھے جس وقت کہ کھڑے کئے جائیں گے وہ دوزخ پر پس کہیں گے

نُرَدُّ وَلَا نُكَذِّبَ بِاٰيٰتِ رَبِّنَا وَنَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٢٧﴾ بَلْ

اے کاش ہم پھر بھیج دیئے جاویں اور ہم نہ جھٹلائیں اپنے رب کی آیتوں کو اور ہو جاویں ہم ایمان والوں میں کوئی نہیں

بَدَا لَهُمْ مَّا كَانُوْا يُخْفُوْنَ مِنْ قَبْلُ ۭ وَلَوْ رُدُّوْا لَعَادُوْا

بلکہ ظاہر ہو گیا جو چھپاتے تھے پہلے اور اگر کو بھیجے جاویں تو

لِمَا نُهُوْا عَنْهُ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿٢٨﴾ وَقَالُوْٓا اِنْ هِيَ اِلَّا

پھر بھی وہی کام کریں جس سے منع کئے گئے تھے اور وہ بیشک جھوٹے ہیں اور کہتے ہیں ہمارے نہیں

لیکن جب اِس نظریہ کے ناصرین اس کو ایک حقیقت ثابت کر دکھلانے کے لئے اُٹھ کھڑے ہوئے پھر اس پر انہوں نے ایک حکومت قائم کر دکھائی تو وہ کمزور نہ ہوئے بلکہ وہ حکومت فائز المرام اور کامیاب نکلی ایسا کوئی نظریہ بھی ہو جب تجربات اور حقائق اسکی تائید میں ہوں تو وہ ایک ایسی حقیقت بن جاتا ہے جو مختلف مدعیانِ مذہب کی بحث و تفریق سے منہدم نہیں ہوتی۔ بلکہ ثابت شدہ حقائق کے مقابلہ میں ایک حقیقت ہوا کرتا ہے۔ اسی طرح ہمارا اس بارے میں ظن ہے کہ حنفیتہ پہلے پہل صائبہ گروہوں کے لئے ایک اصلاحی اور نظریاتی معرفت تھی اور یہ صورت حضرت نوح علیہ السّلام کے زمانہ سے تھی پھر ایک حقیقت بن کر نمودار ہوئی۔ جس کو حضرت ابراہیم علیہ السّلام لے کر مبعوث ہوئے جس کے ذریعے انہوں نے صائبہ فرقوں کے

حَيَاتُنَا الدُّنْيَا وَمَا نَحْنُ بِمَبْعُوثِينَ ﴿۲۹﴾ وَلَوْ تَرٰٓى اِذْ وُقِفُوْا

زندگی نہیں مگر یہی دُنیا کی اور ہم کو پھر نہیں زندہ ہونا اور کاش کہ تو دیکھے جس وقت وہ

عَلٰى رَبِّهِمْ ؕ قَالَ اَلَيْسَ هٰذَا بِالْحَقِّ ؕ قَالُوْا بَلٰى وَرَبِّنَا ؕ قَالَ فَذُوْ

کھڑے کئے جائیں گے اپنے رب کے سامنے فرمائے گا کیا یہ سچ نہیں کہیں گے کیوں نہیں قسم ہے اپنے رب کی فرمائیگا

قُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿۳۰﴾ ع قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ

تو چکھو عذاب بدلے میں اپنے کفر کے تباہ ہوئے وہ لوگ جنہوں نے جھوٹ جانا

كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ ؕ حَتّٰٓى اِذَا جَآءَتْهُمُ السَّاعَةُ بَغْتَةً قَالُوْا يَا

ملنا اللہ کا یہاں تک کہ جب آپہنچے گی ان پر قیامت اچانک تو کہیں گے اے

حَسْرَتَنَا عَلٰى مَا فَرَّطْنَا فِيْهَا ۙ وَهُمْ يَحْمِلُوْنَ اَوْزَارَهُمْ عَلٰى

افسوس کیسی کوتاہی ہم نے اس میں کی اور وہ اُٹھاویں گے اپنے بوجھ اپنی

ظُهُوْرِهِمْ ؕ اَلَا سَآءَ مَا يَزِرُوْنَ ﴿۳۱﴾ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا

پیٹھوں پر خبردار ہو جاؤ کہ بُرا بوجھ ہے جس کو وہ اٹھاویں گے اور نہیں ہے زندگانی دنیا کی مگر

مذاہب کے حقائق کی دیواروں کو بنیادوں سے گرا دیا پھر ہمارے اُوپر یہ بات آسان ہو گئی کہ حُنفاء اپنے نظریہ کے لئے قوتِ حقیقیہ کے جمع کرنے میں کوتاہی اور قصور کریں گے۔ اور صابئہ اپنے نظریہ کی تائید کے لئے قوئ حقیقیہ جمع کرلیں تو حنفاء پر غلبہ پا سکتے ہیں اور اس غلبہ میں ان کے نظریہ کی تصحیح نہیں بلکہ یہ غلبہ حقائق کا ایک حقیقتہ پر غلبہ ہو گا۔ اور یہ علم آخرے اور وہ علم آخرے البتہ نظریہ میں بحث صرف حنفاء ہی کی حق ہو گی۔

پھر ہم نے حنفاء میں سے ایسے بھی دیکھے جو ائمہ بنے ہوئے ہیں جن کی اتباع جاہل لوگ کیا کرتے ہیں اور وہ نظریہ صابئہ کی طرف رجُوع ہو رہے ہیں۔ اس لئے کہ وہ نظریات صابئہ سے حنفاء کے نظریہ کی تمیز کرنے پر قدرت نہیں رکھتے انہوں نے ایک کامل کو دیکھا کہ اللہ نے اس کے قلب میں خالص پتھر کے اندر تجلّی ڈالی تو اس

لَعِبٌ وَّلَهْوٌ ۗ وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ۗ اَفَلَا

کھیل اور جی بہلانا اور آخرت کا گھر بہتر ہے پرہیزگاروں کے لئے ۔ کیا تم نہیں

تَعْقِلُوْنَ ﴿۳۲﴾ قَدْ نَعْلَمُ اِنَّهٗ لَيَحْزُنُكَ الَّذِيْ يَقُوْلُوْنَ فَاِنَّهُمْ

سمجھتے ہم کو معلوم ہے کہ تجھ کو غم میں ڈالتی ہیں ان کی باتیں سو وہ

لَا يُكَذِّبُوْنَكَ وَلٰكِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ يَجْحَدُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَلَقَدْ

تجھ کو نہیں جھٹلاتے لیکن یہ ظالم تو اللہ کی آیتوں کا انکار کرتے ہیں اور جھٹلائے گئے

كُذِّبَتْ رُسُلٌ مِّنْ قَبْلِكَ فَصَبَرُوْا عَلٰى مَا كُذِّبُوْا وَاُوْذُوْا

ہیں بہت سے رسول تجھ سے پہلے پس صبر کرتے رہے جھٹلانے پر اور ایذا پر

حَتّٰٓى اَتٰىهُمْ نَصْرُنَا ۚ وَلَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِ اللّٰهِ ۚ وَلَقَدْ

یہاں تک کہ پہنچی ان کو مدد ہماری اور کوئی نہیں بدل سکتا اللہ کی باتیں اور تجھ کو

جَآءَكَ مِنْ نَّبَاِى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۳۴﴾ وَاِنْ كَانَ كَبُرَ عَلَيْكَ

پہنچ چکے ہیں کچھ حالات رسولوں کے اور اگر تجھ پر گراں ہے

حالت میں حنفاء اور صابئہ کے مابین متفق علیہ یہ تجلی الٰہی ہوئی ۔ لیکن اس حالت کے رفع ہو جانے کے بعد حنفاء اس کو تجلی نہیں بناتے اور صابئی اس کو مستقل طور پر اس کامل کی تجلی بناتے ہیں ۔ یہ صورت ان کی دیانت کے فاسد ہو جانے کی وجہ سے ہے پس اس کامل کے جاہل پیروکار اس تجلی کو اس کی مستقل تجلی شمار کرتے ہوئے مبطلین صابئہ کے مٹانے پر بطور استدلال پیش کرتے ہیں ۔ یہ فرق نظریات میں بھی قائم اور موجود ہے ۔ لیکن یہ فرق کرنا کہ ان دونوں گروہوں میں سے ہر ایک کا مذہب حقائق میں سے دراصل ایک حقیقت ہے تو یہ اس فرقہ کے ابتدائی دور کی تدقیق اور چھانٹ پھٹک کی طرف رجوع کا محتاج ہے ۔

جب قوتوں کا تصاعد اور چڑھاؤ ہوتا ہے تو ہیولی قوت اختیار کر لیتا ہے ۔ تو

إِعْرَاضُهُمْ فَإِنِ اسْتَطَعْتَ أَنْ تَبْتَغِيَ نَفَقًا فِي الْأَرْضِ

ان کا منہ پھیرنا تو اگر تجھ سے ہو سکے کہ ڈھونڈ نکالے کوئی سرنگ زمین میں

أَوْ سُلَّمًا فِي السَّمَاءِ فَتَأْتِيَهُمْ بِآيَةٍ ۚ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَجَمَعَهُمْ

یا کوئی سیڑھی آسمان میں پھر لاوے ان کے پاس ایک معجزہ اور اگر اللہ چاہتا تو جمع کر دیتا

عَلَى الْهُدَىٰ ۚ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ الْجَاهِلِينَ ﴿٣٥﴾ إِنَّمَا يَسْتَجِيبُ الَّذِينَ

سب کو سیدھی راہ پر سو تو مت ہو نادانوں میں مانتے وہی ہیں جو

يَسْمَعُونَ ۘ وَالْمَوْتَىٰ يَبْعَثُهُمُ اللَّهُ ثُمَّ إِلَيْهِ يُرْجَعُونَ ﴿٣٦﴾ وَقَالُوا

سنتے ہیں اور مردوں کو زندہ کرے گا اللہ پھر اس کی طرف لائے جاویں گے اور کہتے ہیں

لَوْلَا نُزِّلَ عَلَيْهِ آيَةٌ مِنْ رَبِّهِ ۚ قُلْ إِنَّ اللَّهَ قَادِرٌ عَلَىٰ أَنْ يُنَزِّلَ آيَةً

کیوں نہیں اتری اس پر کوئی نشانیاں اس کے رب کی طرف سے کہہ دے کہ اللہ کو قدرت ہے اس بات پر کہ اتارے نشانی

وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ﴿٣٧﴾ وَمَا مِنْ دَابَّةٍ فِي الْأَرْضِ

لیکن اُن میں اکثر نہیں جانتے اور نہیں ہے کوئی چلنے والا زمین میں

کلیات اور عنصریات اتنا منظم ہو جاتے ہیں کہ وہ قرب الی اللہ کا مرجع ہو جاتا ہے۔ تو نفوسِ ملکیہ اور عناصر۔ تو صابیۂ انتظام پذیر ہوئے اور انہوں نے اِس تنظیم کو توجہ الی اللہ کا ذریعہ بنا لیا۔ پھر درجہ بدرجہ بشر کے افراد کاملین نے حظیرۃ القدس کے ساتھ طوق کر لیا جو تقرّب الی اللہ کا مرجع ہے۔ جب حنفاء نے دیکھا کہ صابئی نظریات کا فساد حدِ کمال کو پہنچ چکا ہے تو انہوں نے ان ذرائع سے بالکلیہ اعراض کر لیا اور تقربِ الی اللہ کے ذریعے کو ایسا سمجھ لیا جیسے کاملینِ بشر تک پہنچنے کیلئے خالص پتھر کو واسطہ بنا لیا جائے تو یہ ایک حقیقت پہلی حقیقت کے مقابلے میں منظم ہو گئی لیکن پہلی حقیقت ساری کی ساری باطل نہیں ہوئی۔ اِس لئے نفوسِ افلاک اور عناصرِ تجلیات الالٰہیہ کی منبع آج کے دن تک اُسی طرح ہیں جیسے تھیں اِس کا

وَلَا طٰٓئِرٍ یَّطِیۡرُ بِجَنَاحَیۡہِ اِلَّاۤ اُمَمٌ اَمۡثَالُکُمۡ ؕ مَا فَرَّطۡنَا فِی الۡکِتٰبِ

ورنہ کوئی پرندہ کہ اڑتا ہے اپنے دو بازوؤں سے مگر ہر ایک اُمت ہے تمہاری طرح ہم نے نہیں چھوڑی لکھنے میں

مِنۡ شَیۡءٍ ثُمَّ اِلٰی رَبِّہِمۡ یُحۡشَرُوۡنَ ﴿۳۸﴾ وَالَّذِیۡنَ کَذَّبُوۡا بِاٰیٰتِنَا صُمٌّ

کوئی چیز پھر سب اپنے رب کے سامنے جمع ہوں گے اور جو جھٹلاتے ہیں ہماری آیتوں کو وہ بہرے اور

وَّبُکۡمٌ فِی الظُّلُمٰتِ ؕ مَنۡ یَّشَاِ اللّٰہُ یُضۡلِلۡہُ ؕ وَمَنۡ یَّشَاۡ یَجۡعَلۡہُ عَلٰی

گونگے ہیں اندھیروں میں جس کو چاہے اللہ گمراہ کرے اور جس کو چاہے ڈال دے

صِرَاطٍ مُّسۡتَقِیۡمٍ ﴿۳۹﴾ قُلۡ اَرَءَیۡتَکُمۡ اِنۡ اَتٰىکُمۡ عَذَابُ اللّٰہِ اَوۡ اَتَتۡکُمُ

سیدھی راہ پر تو کہہ دیکھ تو اگر آوے تم پر عذاب اللہ کا یا آوے تم پر قیامت

السَّاعَۃُ اَغَیۡرَ اللّٰہِ تَدۡعُوۡنَ ۚ اِنۡ کُنۡتُمۡ صٰدِقِیۡنَ ﴿۴۰﴾ بَلۡ اِیَّاہُ

کیا اللہ کے سوا کسی اور کو پکارو گے بتاؤ اگر تم سچے ہو بلکہ اسی کو پکارتے ہو

تَدۡعُوۡنَ فَیَکۡشِفُ مَا تَدۡعُوۡنَ اِلَیۡہِ اِنۡ شَآءَ وَتَنۡسَوۡنَ

پھر دور کر دیتا ہے اس مصیبت کو جس کے لئے اس کو پکارتے ہو اگر چاہتا ہے اور تم بھول جاتے ہو

نتیجہ صرف صورت میں نکلا کہ صابئی لوگ اپنے نظریات کے فساد کی وجہ سے اس تقرب سے فقط محروم کر دیئے گئے۔ اگر یہ لوگ فساد سے اجتناب کریں اور فقط تجلیاتِ حقیقیہ کی طرف کریں تو یہ بھی حقانیت اور حقیقت پر ہوں گے لیکن حنفاء پھر بھی ان سے اوّلی ہوں گے چونکہ ان کا اعتماد فقط فطرۃ انسانیہ سلیمہ پر ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ صابئہ کو ایسے استدلالات کے تکلفات برداشت کرنے ہوں گے جن میں مشکل سے کوئی انسان صحیح سلامت بچ نکلتا ہے۔ تو اُن کا طریق تو ایس کلیہ ( )

میں قابلِ اعتبار نہیں ہوگا۔ ان میں مخصوص آدمی داخل ہو کر کامیابی کے ہم کنار ہو سکتا ہے تو مذاہبِ صابئہ کی قدر و قیمت وہی ہو گی جو اسلام میں مجتہدین کے مذہب کی ہے اس بیان و تشریح سے ظلمات و نور کے ساتھ عارفین کے درجہ اور رجوالہ کے ساتھ

مَا تُشْرِكُونَ ﴿٤١﴾ وَلَقَدْ اَرْسَلْنَآ اِلٰٓى اُمَمٍ مِّنْ قَبْلِكَ فَاَخَذْنٰهُمْ

جن کو شریک کرتے تھے اور ہم نے رسول بھیجے تھے بہت سی امتوں پر تجھ سے پہلے پھر ان کو پکڑا ہم نے

بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَتَضَرَّعُوْنَ ﴿٤٢﴾ فَلَوْلَآ اِذْ جَآءَهُمْ

سختی میں اور تکلیف میں تاکہ وہ گڑگڑاویں پھر کیوں نہ گڑگڑائے

بَاْسُنَا تَضَرَّعُوْا وَلٰكِنْ قَسَتْ قُلُوْبُهُمْ وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ

جب آیا ان پر عذاب ہمارا۔ لیکن سخت ہوگئے دل ان کے اور بھلے کر دکھلائے ان کو شیطان نے

مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿٤٣﴾ فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ فَتَحْنَا

جو کام وہ کر رہے تھے پھر جب وہ بھول گئے اس نصیحت کو جو ان کو کی گئی تھی کھول

عَلَيْهِمْ اَبْوَابَ كُلِّ شَيْءٍ ۭ حَتّٰٓي اِذَا فَرِحُوْا بِمَآ اُوْتُوْٓا اَخَذْنٰهُمْ

دیئے ہم نے ان پر دروازے ہر چیز کے۔ یہاں تک کہ جب وہ خوش ہوئے ان چیزوں پر جو ان کو دی گئیں۔

بَغْتَةً فَاِذَا هُمْ مُّبْلِسُوْنَ ﴿٤٤﴾ فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۭ

پکڑ لیا ہم نے ان کو اچانک پس اس وقت وہ رہ گئے ناامید پھر کٹ گئی جڑ ان ظالموں کی

یزدان اور اہرمن کا مستقلاً اثبات کر کے شرک کرنے والوں کے درجہ کا فرق واضح ہو جاتا ہے۔

اسی طرح ہندو آریہ سماج میں مثلاً یہ لوگ رام اور کرشن متاخرین کے خیال میں اور شیو اور مشتا متقدمین کے خیال میں جو رجال کاملین ہیں ان کو شریعت اور تکوین کے منبع ہونے میں ذواتِ مستقلہ مانتے ہیں۔ انہوں نے ان کاملین کو تجلیات ماننے سے عدول کر کے ان کو اللہ تعالیٰ کے شرکا ربنا لیا ہے۔ اسی طرح یونانی مناطقہ اور فلاسفہ جو عقول عشرہ ثابت کرتے ہیں۔ انہوں نے بھی اللہ تعالیٰ کے لئے شرکا ثابت کئے ہیں۔ بایں وجہ کہ اللہ تعالیٰ کی انہی مخلوقات میں جو تاثیرات ہیں۔ ان یونانیوں نے ان عقول کو تاثیر کنندہ مانا ہے۔ گویا اللہ تعالیٰ اور مخلوقات کے مابین

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۴۵﴾ قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ اَخَذَ اللّٰهُ

اور سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں جو پالنے والا ہے سارے جہان کا تو کہہ دیکھو تو اگر چھین لے اللہ

سَمْعَكُمْ وَاَبْصَارَكُمْ وَخَتَمَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ مَّنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ

تمہارے کان اور آنکھیں اور مہر کر دے تمہارے دلوں پر تو کون ایسا رب ہے اللہ کے

يَاْتِيْكُمْ بِهٖ اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ ثُمَّ هُمْ

سوا جو تم کو یہ چیزیں لادیوے دیکھ ہم کیونکر طرح طرح سے بیان کرتے ہیں باتیں پھر بھی وہ کنارہ

يَصْدِفُوْنَ ﴿۴۶﴾ قُلْ اَرَءَيْتَكُمْ اِنْ اَتٰىكُمْ عَذَابُ اللّٰهِ بَغْتَةً

کرتے ہیں تو کہہ دیکھو تو اگر آدے تم پر عذاب اللہ کا اچانک

اَوْ جَهْرَةً هَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۴۷﴾ وَمَا نُرْسِلُ

یا ظاہر ہو کر تو کون ہلاک ہوگا۔ ظالم لوگوں کے سوا اور ہم رسول

الْمُرْسَلِيْنَ اِلَّا مُبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ فَمَنْ اٰمَنَ وَاَصْلَحَ

نہیں بھیجتے۔ مگر خوشی اور ڈر سنانے کو پھر جو کوئی ایمان لایا اور سنور گیا

یہ عقول کئی حجاب ہو گئے۔ اِس طرح یہ عقول عشرہ اُن کے ہاں مستقل شرکا بن کر ثابت ہوئے۔ لیکن ملّتِ حنفیہ والے ان کے وجود سے انکار نہیں کرتے بلکہ ان کو بھی تجلیات کے درجہ میں مانتے ہیں اگر ان کی طرف رب کا تنزّل ہوا ہے۔ اِس صورت میں یہ مذکورہ اشخاص کاملین وغیرہ تاثیراتِ ربّانی کے لئے حجاب نہیں ہوں گے اِس لئے مؤثر تو صرف اللہ حق ہوگا اس کے ساتھ اس تاثیر میں کوئی کسی وجہ سے اگرچہ شفاعت وسفارش کے ذریعہ سے ہو شریک نہیں نہ کوئی مقرب فرشتہ اور نہ کوئی برگزیدہ انسان لیکن اگر اُن کی جانب ربّ کا تنزّل نہیں ہوا تو یہ اللہ کی مخلوق سے افراد مخلوق ہوں گے، یہ ہوا نظریات کا فرق۔ تو صابئی قدماء جو اصحاب نور اور ظلمت ہیں۔ یہ مثل حنفاء کے تھے اور نور ایک تجلّی محضہ۔ اور جس وقت یہ تجلّی نہ ہوتی تھی۔ تو

فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ۝٤٨ وَالَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

تو ڈر ہے اُن پر اور نہ وہ غمگین ہوں اور جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو

يَمَسُّهُمُ الْعَذَابُ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ۝٤٩ قُلْ لَا أَقُولُ

ان کو پہنچے گا عذاب اس لئے کہ وہ نافرمانی کرتے تھے تو کہہ میں نہیں کہتا

لَكُمْ عِنْدِي خَزَائِنُ اللَّهِ وَلَا أَعْلَمُ الْغَيْبَ وَلَا أَقُولُ لَكُمْ

تم سے کہ میرے پاس ہیں خزانے اللہ کے اور نہ میں جانوں غیب کی بات اور نہ میں کہوں تم سے

إِنِّي مَلَكٌ إِنْ أَتَّبِعُ إِلَّا مَا يُوحَىٰ إِلَيَّ قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الْأَعْمَىٰ

کہ میں فرشتہ ہوں میں تو اسی پر چلتا ہوں جو میرے پاس اللہ کا حکم آتا ہے تو کہہ دے کب برابر ہو سکتا ہے

وَالْبَصِيرُ أَفَلَا تَتَفَكَّرُونَ ۝٥٠ وَأَنْذِرْ بِهِ الَّذِينَ يَخَافُونَ أَنْ

اندھا اور دیکھنے والا سو کیا تم غور نہیں کرتے اور خبردار کردے اس قرآن سے ان لوگوں کو جن کو ڈر ہے

يُحْشَرُوا إِلَىٰ رَبِّهِمْ لَيْسَ لَهُمْ مِنْ دُونِهِ وَلِيٌّ وَلَا شَفِيعٌ لَعَلَّهُمْ

اس کا کہ وہ جمع ہوں گے اپنے رب کے سامنے اس طرح پر کہ اللہ کے سوا نہ کوئی ان کا حمایتی ہوگا اور نہ سفارش کرنیوالا

تو خود اسی شخص سے بوجہ ظلمت لوگ فرار کیا کرتے یعنی کوئی چیز بھی اس کا استناد اور سہارا نہ لیتی۔ ان کی نسبت حنفا، ان لوگوں کی مثل ہوئے۔ جو اپنے طریقہ کے مجددین ہیں لیکن جو لوگ ان کے بعد ہوئے یعنی متاخرین صابئہ جنہوں نے ذواتِ مستقلہ کا اثبات کیا اور اللہ تعالےٰ اور اس کی تاثیر میں ان کو حجاب بناڈالا یہ لوگ فارس، یونان، ہندوستان، توران، چین اور روم یعنی عرب اور حبشہ کے لوگ قرآن کریم کے نزدیک اُن قدماء صابئہ سے ان تمام کا درجہ میں مؤخر ہونا برابر اور مساوی ہے۔

ثم الذین کفروا بربھم یعدلون پس اس حجاب کا اللہ تعالیٰ اور اس کی تاثیر میں ثابت ماننا ربّ العزت کے ساتھ صریح کفر ہے۔ پھر اس سورت کی پہلی آیت سے چھٹی تک اس آیت کی جو ہم تلاوت کر رہے ہیں تفسیر و تشریح ہے۔

يَتَّقُونَ ﴿٥١﴾ وَلَا تَطْرُدِ الَّذِينَ يَدْعُونَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ

تاکہ وہ بچتے رہیں • اور مت دُور کر ان لوگوں کو جو پُکارتے ہیں اپنے رب کو صبح اور شام

يُرِيدُونَ وَجْهَهٗ ۖ مَا عَلَيْكَ مِنْ حِسَابِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ وَّمَا مِنْ

چاہتے ہیں اسی کی رضا تجھ پر نہیں ہے ان کے حساب میں سے کچھ اور نہ تیرے

حِسَابِكَ عَلَيْهِمْ مِّنْ شَيْءٍ فَتَطْرُدَهُمْ فَتَكُونَ

حساب میں سے ان پر ہے کچھ کہ تو اُن کو دُور کرنے لگے پس ہو جاوے گا تو

مِنَ الظّٰلِمِينَ ﴿٥٢﴾ وَكَذٰلِكَ فَتَنَّا بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لِّيَقُولُوٓا

بے انصافوں میں اور اسی طرح ہم نے آزمایا ہے بعضے لوگوں بعضوں سے تاکہ کہیں کیا یہی

اَهٰٓؤُلَآءِ مَنَّ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنْ بَيْنِنَا ۗ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ

لوگ ہیں جن پر اللہ نے فضل کیا۔ ہم سب میں کیا نہیں ہے اللہ خوب جاننے والا

بِالشّٰكِرِينَ ﴿٥٣﴾ وَاِذَا جَآءَكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ

شکر کرنے والوں کو اور جب آویں تیرے پاس ہماری آیتوں کے ماننے والے تو کہہ دے تو

ھو الذی۔ تمترون۔ ثم قضیٰ اجلا یعنی انسان کے تابع ہونے والے عنصریات جو طین (گارے) سے مجتمع ہوتی ہیں جیسے مٹی اور پانی اور ہوا۔ اور میں آگ کے عنصر رابع ہونے کو نہ تو تسلیم کرتا ہوں اور نہ اعتقاد رکھتا ہوں اگرچہ یہ بات حضرت امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے اتباع کی روش کے خلاف ہے۔ یہ کوئی اصولی مسئلہ نہیں ہے۔ بلکہ یہ لوگ یُونانیوں کی نہج اور راستہ پر چل نکلے ہیں۔ جن کے افکار ابن سینا اور طوسی کے کلام میں ٹھہرے رہے لیکن ہم اپنے اس زمانہ میں ان یُونانیوں کے ساتھ بہُت سی اشیاء میں اختلاف کرنے کی طرف مضطر ہوئے ہیں اور یہ اختلاف امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے طریقہ سے خروج نہیں ہوگا۔ اور ہم نے اہل علم کے بعض ایسے ائمہ کو دیکھا ہے۔ جو ادراکِ حکمت میں تقدم رکھتے ہیں مثلاً ابن تیمیہ اور اُن کے اتباع میں سے ابنِ قیم

سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ كَتَبَ رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ اَنَّهٗ مَنْ عَمِلَ

سلام ہے تم پر لکھ لیا ہے تمہارے رب نے اپنے اوپر رحمت کو کہ جو کوئی کرے

مِنْكُمْ سُوْٓءًۢا بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابَ مِنْۢ بَعْدِهٖ وَاَصْلَحَ فَاَنَّهٗ

برائی ناواقفیت سے پھر اس کے بعد توبہ کرلے اور نیک ہوجاوے۔ تو بات

غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٥٤﴾ وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلِتَسْتَبِيْنَ

یہ ہے کہ وہ ہے بخشنے والا مہربان اور اسی طرح ہم تفصیل سے بیان کرتے ہیں آیتوں کو اور تاکہ کھل جاوے

سَبِيْلُ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿٥٥﴾ قُلْ اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَعْبُدَ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ

طریقہ گنہ گاروں کا تو کہہ دے مجھ کو روکا گیا ہے اس سے کہ بندگی کروں ان کی

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ قُلْ لَّآ اَتَّبِعُ اَهْوَاۗءَكُمْ ۙ قَدْ ضَلَلْتُ اِذًا وَّمَآ اَنَا

جن کو تم پکارتے ہو اللہ کے سوا تو کہہ میں نہیں چلتا تمہاری خوشی پر بےشک اب تو میں بہک جاؤں گا اور نہ رہوں گا

مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ﴿٥٦﴾ قُلْ اِنِّيْ عَلٰي بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ وَكَذَّبْتُمْ بِهٖ ۭ

ہدایت پانے والوں میں تو کہہ دے کہ مجھ کو شہادت پہنچی میرے رب کی اور تم نے اس کو جھٹلادیا

جو اپنی کتاب زاد المعاد میں آگ کے عنصر ہونے کا انکار کرچکے ہیں۔ پھر ہم اپنی طرف سے ایک دوسرے عنصر کی زیادتی کرتے ہیں جس کا نام ہندوؤں کے نزدیک آکاش ہے اور اس کا امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے نزدیک عالم مثال کی تفسیر کی طرف رجوع ہے اور ہنود کے نزدیک عناصر کی تعداد پانچ ہے چونکہ وہ نار اور آکاش دو علیحدہ عناصر شمار کرتے ہیں ہماری دانست میں یونانیوں نے وہ نار جو قوتِ مثالیہ برقیہ ہے کی تعین میں اور اسکی تعبیر نار سے کرکے غلطی کی ہے لیکن ان کے مقابلہ میں ہنود کی کلام زیادہ واضح اور فصیح ہے۔ اور امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی کلام اسی جانب رد کرنے سے اُن کی طرف اقرب ہوجاتی ہے۔ پس اگر ہمارے لئے نار مقدسہ برقیہ مثالیہ کے علاوہ ایک دوسری نار جو اس کی غیر ہوکا تسلیم کرلینا اگر جائز ہوجائے تو ہم اسے عنصرِ خامس مان لیں تو اس میں کوئی خلل واقع نہیں

مَا عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ يَقُصُّ الْحَقَّ

میرے پاس نہیں جس چیز کی تم جلدی کر رہے ہو حکم کسی کا نہیں سوائے اللہ کے بیان کرتا ہے حق بات

وَهُوَ خَيْرُ الْفٰصِلِيْنَ ﴿۵۷﴾ قُلْ لَّوْ اَنَّ عِنْدِيْ مَا تَسْتَعْجِلُوْنَ بِهٖ

اور وہ سب سے اچھا فیصلہ کرنے والا ہے تو کہہ اگر ہوتی میرے پاس وہ چیز جس کی تم جلدی کر رہے ہو. تو

لَقُضِيَ الْاَمْرُ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِالظّٰلِمِيْنَ ﴿۵۸﴾ وَعِنْدَهٗ

طے ہو چکا ہوتا جھگڑا درمیان میرے اور درمیان تمہارے اور اللہ خوب جانتا ہے ظالموں کو اور اسی کے

مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَا اِلَّا هُوَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَا

پاس کنجیاں ہیں غیب کی کہ ان کو کوئی نہیں جانتا اس کے سوا اور وہ جانتا ہے جو کچھ جنگل اور دریا میں ہے اور

تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَةٍ اِلَّا يَعْلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِيْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ

نہیں جھڑتا کوئی پتا مگر وہ جانتا ہے اس کو اور نہیں گرتا کوئی دانہ زمین کے اندھیروں میں

وَلَا رَطْبٍ وَّلَا يَابِسٍ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ﴿۵۹﴾

اور نہ کوئی ہری چیز اور نہ کوئی سوکھی چیز مگر وہ سب کتاب مبین میں ہے

ہوگا۔ یہ جسم جو مخلوق من العناصر ہے جس کی تعبیر طین سے کی گئی ہے۔

جس کی اللہ تعالے اجل مقرر کردی اور اس پہ اجل شخصی اور اجل نوعی کا ایزاد نہیں ہوتا۔ اور انسان فقط اس جسم مجرد سے عبارۃ اور تعبیر نہیں ہے۔ بلکہ یہ جسم اس انسان کیلئے ایک وقت محدود تک مثل مرکب ہے اور انسان درحقیقت نسمہ اور نفس ناطقہ سے مرکب ہے۔ تو اس کی اجل اجل اوّل کے مغایر ہے۔ اسی کی طرف اشارہ کیا گیا ہے واجل مسمی عندہ یعنی عالم مثال اور حظیرۃ القدس میں اور یہ بات جمیع اوائل حکما کے نزدیک متفق علیہ ہے۔ کہ جب انسان کے جسد طینی پر موت کا وقوع ہوتا ہے تو عالم مثال میں اسکی حیات اور ما تعلق بہ موجود رہتے ہیں۔ ثم انتم تمترون اپنے ائمہ کی قول کی حقیقت سے تمہاری غفلت کیوجہ سے جو اللہ تعالے کے حکم اور ملک کی تمثیل میں ہے۔ جس کو اس قولہ بیان کیا گیا ہے۔

وَهُوَ الَّذِي يَتَوَفّٰكُمْ بِالَّيْلِ وَيَعْلَمُ مَا جَرَحْتُمْ بِالنَّهَارِ ثُمَّ يَبْعَثُكُمْ

اور وہی ہے کہ قبضہ میں لے لیتا ہے تم کو رات میں اور جانتا ہے جو کچھ کہ تم کر چکے ہو دن میں پھر تم کو

فِيْهِ لِيُقْضٰٓى اَجَلٌ مُّسَمًّى ثُمَّ اِلَيْهِ مَرْجِعُكُمْ ثُمَّ يُنَبِّئُكُمْ بِمَا

اٹھا دیتا ہے اس میں تاکہ پورا ہو وہ وعدہ جو مقرر ہو چکا ہے پھر اسی کی طرف تم کو لوٹ کر جانا ہے پھر خبر دے گا تم کو

كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۶۰﴾ وَهُوَ الْقَاهِرُ فَوْقَ عِبَادِهٖ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ

اس کی جو کچھ تم کرتے ہو اور وہی غالب ہے اپنے بندوں پر اور بھیجتا ہے تم پر

حَفَظَةً حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ تَوَفَّتْهُ رُسُلُنَا وَهُمْ

نگہبان یہاں تک کہ جب آ پہنچے تم میں سے کسی کو موت تو قبضہ میں لے لیتے ہیں اس کو ہمارے بھیجے ہوئے

لَا يُفَرِّطُوْنَ ﴿۶۱﴾ ثُمَّ رُدُّوْٓا اِلَى اللّٰهِ مَوْلٰىهُمُ الْحَقِّ اَلَا لَهُ الْحُكْمُ

فرشتے اور وہ کوتاہی نہیں کرتے پھر پہنچائے جائیں گے اللہ کی طرف جو مالک ان کا ہے ان کا سچا سن رکھو حکم اسی کا

وَهُوَ اَسْرَعُ الْحٰسِبِيْنَ ﴿۶۲﴾ قُلْ مَنْ يُّنَجِّيْكُمْ مِّنْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ

ہے اور وہ بہت جلد حساب لینے والا ہے تو کہہ کون تم کو بچا لاتا ہے جنگل کے اندھیروں سے

وھو اللہ فی السمٰوٰت الخ اللہ تعالےٰ کے حکم کی تنقید میں اور اس کے علم میں حجاب کی نفی کی طرف اشارہ ہے وَمَا تَاْتِيْهِمْ میرے نزدیک اس کا یہ معنی ہے ان کی طرف وہ اشخاص آئیں گے جو مسائل دینیہ کے علیٰ وجہہا عارف ہوں گے وہ اللہ جلّ شانہ اور اس کی مخلوق کے مابین حجاب کی نفی کو ثابت کریں گے اور یہ لوگ ان سے اعراض برتیں گے اور اُن کی طرف التفات تک نہیں کریں گے ۵ میں اس اعراض کی وجہ سے ان پر تہدید اور سرزنش کی گئی ہے کہ یہ اعراض ہی تکذیب کی جانب مُفضی ہوا ہے فقد کذبوا یہ تہدید ناموسِ ملی الٰہی کے موافق ہے جس کی طرف ۲ میں اشارہ ہے اولم یروا الخ فاھلکناھم بذنوبھم لوگ نہیں جانتے کہ انکی ہلاکت بوجہ اقتضا اسباب طبیعہ کے ہوتی ہے بلکہ وہ اپنے گناہوں کے سبب ہلاک ہوئے اور اسبابِ طبیعہ علّت نہیں تھے۔ اور ان اسباب کی تاثیر علیٰ وجہ العلۃ نہیں تھی۔ بلکہ یہ تاثیر ان اسباب طبیعہ

وَالْبَحْرِ تَدْعُوْنَهٗ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۚ لَئِنْ اَنْجٰىنَا مِنْ هٰذِهٖ لَنَكُوْنَنَّ

اور دریا کے اندھیروں سے اس وقت میں کہ پکارتے ہو تم اس کو گڑگڑا کر اور چپکے سے کہ اگر ہم کو بچا لیوے اس بلا

مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿٦٣﴾ قُلِ اللّٰهُ يُنَجِّيْكُمْ مِّنْهَا وَمِنْ كُلِّ كَرْبٍ

سے ہم ضرور احسان مانیں گے ۔ تو کہہ دے اللہ تم کو بچاتا ہے ۔ اس سے اور ہر سختی سے پھر بھی

ثُمَّ اَنْتُمْ تُشْرِكُوْنَ ﴿٦٤﴾ قُلْ هُوَ الْقَادِرُ عَلٰٓى اَنْ يَّبْعَثَ عَلَيْكُمْ

تم شرک کرتے ہو ۔ تو کہہ اسی کو قدرت ہے اس پر کہ بھیجے تم پر عذاب

عَذَابًا مِّنْ فَوْقِكُمْ اَوْ مِنْ تَحْتِ اَرْجُلِكُمْ اَوْ يَلْبِسَكُمْ شِيَعًا

اوپر سے یا تمہارے پاؤں کے نیچے سے یا بھڑا دے تم کو مختلف فرقے کر کے اور چکھا دے ایک کو

وَّيُذِيْقَ بَعْضَكُمْ بَاْسَ بَعْضٍ ۭ اُنْظُرْ كَيْفَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّهُمْ

لڑائی ایک کی ۔ دیکھ کس کس طرح ہم بیان کرتے ہیں آیتوں کو تاکہ وہ سمجھ جائیں

يَفْقَهُوْنَ ﴿٦٥﴾ وَكَذَّبَ بِهٖ قَوْمُكَ وَهُوَ الْحَقُّ ۭ قُلْ لَّسْتُ عَلَيْكُمْ

اور اس کو جھوٹ بتلایا تیری قوم نے حالانکہ وہ حق ہے تو کہہ دے کہ میں نہیں تم پر

کی تاثیر کے نتیجہ میں ہوتی جو اسباب طبعیہ ان ملائکہ مؤکلین علیہا سے ظہور میں آئے جنہیں ان کی ہلاکت پر حظیرۃ القدس سے مامور کیا گیا ہے۔ پس وسائط جب عام لوگوں سے پوشیدہ رہے تو انہیں گمان ہوا کہ یہ ہلاکت فقط اقتضاء طبعیت کی وجہ سے ہے۔ ان کے تامل اور غور و فکر قصور ہونے کی طرف اس آیت میں اشارہ ہے وَاَنْشَاْنَا مِنْ بَعْدِهِمْ الخ یہ اسباب طبعیہ قرن آخر کے انشاء پیدائش کا سبب بنے۔ پس یہ اہلاک و انشاء صرف اللہ تعالیٰ آلہ حق کی تاثیر سے ہوئے اور امور طبعیہ جہلاء کے لئے ہی حجاب ہوا کرتے ہیں۔ الفصل الثانی حنفا اور صابئہ مبطلین کے مابین فارق کے بیان کرنے میں وہ حظیرۃ القدس کا اثبات، تجلی علی العرش اور حاکم فی حظیرۃ القدس کا اثبات اور اس حظیرۃ القدس کے اثبات سے ارادۂ متجددہ کا مسئلہ پیدا ہوتا ہے۔ اس ارادہ

بِوَكِيلٍ ﴿٦٦﴾ لِكُلِّ نَبَإٍ مُّسْتَقَرٌّ وَسَوْفَ تَعْلَمُونَ ﴿٦٧﴾ وَإِذَا

داروغہ ہر ایک خبر کا ایک وقت مقرر ہے اور قریب ہے کہ اس کو جان لوگے اور جب

رَأَيْتَ الَّذِينَ يَخُوضُونَ فِي آيَاتِنَا فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ حَتَّىٰ يَخُوضُوا

تو دیکھے ان لوگوں کو کہ جھگڑتے ہیں ہماری آیتوں میں تو ان سے کنارہ کر یہاں تک کہ مشغول ہو جائیں

فِي حَدِيثٍ غَيْرِهِ ۚ وَإِمَّا يُنسِيَنَّكَ الشَّيْطَانُ فَلَا تَقْعُدْ بَعْدَ

کسی اور بات میں اور اگر بھلا دے تجھ کو شیطان تو مت بیٹھ یاد آ جانے کے بعد

الذِّكْرَىٰ مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ﴿٦٨﴾ وَمَا عَلَى الَّذِينَ يَتَّقُونَ مِنْ

ظالموں کے ساتھ اور پرہیز گاروں پر نہیں ہے جھگڑنے

حِسَابِهِم مِّن شَيْءٍ وَلَٰكِن ذِكْرَىٰ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ﴿٦٩﴾ وَذَرِ الَّذِينَ

والوں کے حساب میں سے کوئی چیز لیکن ان کے ذمہ نصیحت کرنی ہے تاکہ وہ ڈریں اور چھوڑ دے

اتَّخَذُوا دِينَهُمْ لَعِبًا وَلَهْوًا وَغَرَّتْهُمُ الْحَيَاةُ الدُّنْيَا ۚ وَذَكِّرْ

ان کو جنہوں نے بنا رکھا ہے اپنے دین کو کھیل اور تماشا اور دھوکا دیا ان کو دنیا کی زندگی نے اور نصیحت کر

کا اثبات حق سبحانہ کے لئے متاخرین صابئہ کے نزدیک نہیں ہے۔ لیکن حنفاء اس ارادہ کو اپنی معرفت باللہ کا مصداق بناتے ہیں یعنی یہ اپنے رب کی معرفت اس سے کرتے ہیں کہ وہ مُرید (یعنی ارادہ والا) ہے۔ اور رب کی معرفت بذریعہ ایجاب تو اس امر کو فقط اس کے خواص کی طرف تفویض کرتے ہیں۔ یہ نزاع مقامات نزاعیہ سے اہمیت کا حامل ہے پھر اس نزاع کے تابع کلام متجددہ کا اثبات ہے اور اس کے واسطہ سے حظیرۃ القدس جن کا حنفاء اثبات کرتے ہیں اور متاخرین صابئہ منکر ہیں۔ پھر نفس ناطقہ کی تاثیر کے ماتحت مقہور ہو کر جمعیت انسانیہ کے نسمہ کا حظیرۃ القدس کی طرف انجذاب (کھنچا چلا جانا) ہونا۔ حنفاء کے نزدیک متحقق ہے اور صابئہ اس کی بھی نفی کرتے ہیں۔ اور اسی انجذاب سے وصول الی الحظیرۃ القدس کے راستہ میں قبر اور حشر و نشر اور جنت و نار کا مسئلہ

بِهٖٓ اَنْ تُبْسَلَ نَفْسٌ بِمَا كَسَبَتْ لَيْسَ لَهَا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيٌّ وَّلَا شَفِيْعٌ

ان کو قرآن سے تاکہ گرفتار نہ ہو جائے کوئی اپنے کئے میں کہ نہ ہو اس کے لئے اللہ کے سوا کوئی حمایتی اور نہ سفارش

وَاِنْ تَعْدِلْ كُلَّ عَدْلٍ لَّا يُؤْخَذْ مِنْهَا ؕ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ

کرنے والا اور اگر بدلے میں دے سارے بدلے تو قبول نہ ہوں اس سے وہی لوگ ہیں جو

اُبْسِلُوْا بِمَا كَسَبُوْا ۚ لَهُمْ شَرَابٌ مِّنْ حَمِيْمٍ وَّعَذَابٌ اَلِيْمٌ ۢ

گرفتار ہوئے اپنے کئے میں ان کو پینا ہے گرم پانی اور عذاب ہے دردناک

بِمَا كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ۧ ﴿۷۰﴾ قُلْ اَنَدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُنَا

بدلے میں کفر کے تو کہہ دے کیا ہم پکاریں اللہ کے سوا ان کو جو نفع پہنچا

وَلَا يَضُرُّنَا وَنُرَدُّ عَلٰٓى اَعْقَابِنَا بَعْدَ اِذْ هَدٰىنَا اللّٰهُ كَالَّذِي

سکیں ہم کو اور نہ نقصان اور کیا پھر جاویں ہم الٹے پاؤں اس کے بعد کہ اللہ سیدھی راہ دکھا چکا ہم کو مثل

اسْتَهْوَتْهُ الشَّيٰطِيْنُ فِي الْاَرْضِ حَيْرَانَ ۠ لَهٗٓ اَصْحٰبٌ يَّدْعُوْنَهٗٓ

اس شخص کے کہ رستہ بھلا دیا ہو اس کو جنوں نے جنگل میں جبکہ وہ حیران ہے اس کے رفیق بلاتے ہیں اس کو

پیدا ہوتا ہے۔ یہ ایک اصولی مسئلہ ہے۔ جس میں صابئہ اور حُنفاء باہم اختلاف رکھتے ہیں جس کا بیان عرب اُمیین کی لغت میں قرآن کریم کے اہم ترین مقاصد میں سے ہے اور ان مسائل میں کسی انسان کے لئے تشفی و انشراح صدر ہو جانے کے بعد حنفاء اور صابئہ میں مطابقت پیدا کرنا اور باہمی تطبیق دینا کوئی دشوار نہیں رہتا۔ یہ وہ نظریات ہیں جن کا ہم نے امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالٰے کی حکمت سے استفادہ کیا ہے اور ہم اپنی فہم کے مطابق ان نظریات کو آیاتِ قرآنیہ پر ترتیب دیں گے۔ فصل ثانی میں الکلام المتجدد کی بحث ہوگی۔

ولو نزلنا علیک مشاہدہ تک پہنچ جانے کے بعد پھر وہ اس کا انکار کر رہے ہیں کیونکہ وہ اپنے نظریات کی تاسیس میں خطا کار واقع ہوئے ہیں۔ انھوں نے تجلیات کے

إِلَى الْهُدَى ائْتِنَا قُلْ إِنَّ هُدَى اللَّهِ هُوَ الْهُدَىٰ وَأُمِرْنَا لِنُسْلِمَ

رستہ کی طرف کہ چلا آ ہمارے پاس تو کہہ دے کہ اللہ نے جو راہ بتلائی ہے وہی سیدھی راہ ہے اور ہم کو حکم

لِرَبِّ الْعَالَمِينَ ﴿٧١﴾ وَأَنْ أَقِيمُوا الصَّلَاةَ وَاتَّقُوهُ وَهُوَ الَّذِي إِلَيْهِ

ہوا ہے کہ تابع رہیں پروردگار عالم کے اور یہ کہ قائم رکھو نماز کو اور ڈرتے رہو اللہ سے اور وہی ہے جس کے سامنے

تُحْشَرُونَ ﴿٧٢﴾ وَهُوَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِالْحَقِّ

تم سب اکٹھے ہو گے۔ اور وہی ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو ٹھیک طور پر اور جس دن

وَيَوْمَ يَقُولُ كُنْ فَيَكُونُ قَوْلُهُ الْحَقُّ وَلَهُ الْمُلْكُ يَوْمَ يُنْفَخُ

کہے گا کہ ہو جا تو وہ ہو جائے گا اسی کی بات سچی ہے اور اسی کی سلطنت ہے جس دن پھونکا جائے گا

فِي الصُّورِ عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ وَهُوَ الْحَكِيمُ الْخَبِيرُ ﴿٧٣﴾

صور جاننے والا چھپی اور کھلی باتوں کا اور وہی ہے حکمت والا جاننے والا

وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ لِأَبِيهِ آزَرَ أَتَتَّخِذُ أَصْنَامًا آلِهَةً إِنِّي

اور یاد کر جب کہا ابراہیم نے اپنے باپ آزر کو ٥ تو کیا مانتا ہے بتوں کو خدا۔ میں

نزول اثبات نہیں کیا۔ بلکہ انہوں نے الصادر الاوّل کے بعد ہر صدور پذیر کو الآہ حق کی تاثیر میں حجاب بنا ڈالا۔ ان کی شدت اور تعصب نے انہیں اپنے نظریہ پر لٹو بنا دیا ہے۔ اگرچہ محسوسات کے ذریعہ اُن کو غلط دیکھ لیں تو بھی ہرگز یقین نہیں کرتے اسی طرف ۷ میں اشارہ ہے پھر اپنے نظریات کی طرف لوٹ پڑتے ہیں اور اسی پر استدلال بالنظر کرتے ہیں۔ اسی طرف ۸ میں اشارہ ہے۔ وَقَالُوا لَوْلَا أُنْزِلَ عَلَيْهِ مَلَكٌ ہماری نظر میں مَلک سے مراد الصادر الاوّل یا العقل الاوّل ہے۔ اس لئے وہ لوگ تجلی کا مصداق ہونا فقط صادر الاوّل کے لئے قبول کرتے ہیں۔

یہ بھی اُن کے خواص کے نزدیک ہے لیکن اُن کے عامۃ النّاس تو عقل اوّل کو حجاب مانتے ہیں پس مناظرات کی صورت میں عوام اپنے بعض ائمہ کے نظریہ سے تمسک

اَرٰىكَ وَقَوْمَكَ فِىْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۷۴﴾ وَكَذٰلِكَ نُرِىْٓ اِبْرٰهِيْمَ

دیکھتا ہوں کہ تو اور تیری قوم صریح گمراہ ہیں اور اسی طرح ہم دکھانے لگے ابراہیم کو

مَلَكُوْتَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَلِيَكُوْنَ مِنَ الْمُوْقِنِيْنَ ﴿۷۵﴾

عجائبات آسمانوں اور زمینوں کے اور تاکہ اس کو یقین آجائے

فَلَمَّا جَنَّ عَلَيْهِ الَّيْلُ رَاٰ كَوْكَبًا ۚ قَالَ هٰذَا رَبِّىْ ۚ فَلَمَّآ اَفَلَ

پھر جب اندھیرا کر لیا اس پر رات نے دیکھا اس نے ایک ستارہ بولا یہ ہے رب میرا پھر جب وہ

قَالَ لَآ اُحِبُّ الْاٰفِلِيْنَ ﴿۷۶﴾ فَلَمَّا رَاَ الْقَمَرَ بَازِغًا قَالَ هٰذَا رَبِّىْ

غائب ہو گیا تو بولا میں پسند نہیں کرتا غائب ہو جانیوالوں کو پھر جب دیکھا چاند چمکتا ہوا بولا یہ ہے رب میرا

فَلَمَّآ اَفَلَ قَالَ لَئِنْ لَّمْ يَهْدِنِىْ رَبِّىْ لَاَكُوْنَنَّ مِنَ الْقَوْمِ الضَّآلِّيْنَ ﴿۷۷﴾

پھر جب وہ غائب ہو گیا بولا اگر نہ ہدایت کرے گا مجھ کو رب میرا تو بیشک میں رہوں گا گمراہ لوگوں میں

فَلَمَّا رَاَ الشَّمْسَ بَازِغَةً قَالَ هٰذَا رَبِّىْ هٰذَآ اَكْبَرُ ۚ فَلَمَّآ اَفَلَتْ

پھر جب دیکھا سورج جھلکتا ہوا بولا یہ ہے رب میرا یہ سب سے بڑا ہے پھر جب وہ

کریں گے اگرچہ عدم مناظرہ کی حالت میں انہیں اس نظریہ پر یقین نہیں ولو نزلنا نفس کے خطیرۃ القدس کی طرف انجذاب کی جانب اشارہ ہے جس کی تحقیق یہ ہے کہ نفس جب تجرد میں اس درجہ تک داخل ہو جاتا ہے کہ خطیرۃ القدس میں اعلیٰ قوت کی طرف دیکھنے کے لئے قادر ہو سکے تو فوراً اس کی طرف منجذب ہو جاتا ہے۔ اس طرف اشارہ ہے لقضی الامر اور ۹ میں اس بات کو ملحوظ رکھا گیا ہے کہ حکمت بشریہ اس کی مقتضی ہے کہ ملک (فرشتہ) انسانی صورت میں ظاہر تاکہ اس سے اخذ کرنا فطرتاً آسان ہو جائے۔ ولو جعلناہ ملکا الخ درحقیقت ان کی غرض اس سے کلام اللہ کی (اللہ کی طرف سے صدور کلام کی) نفی ہے۔ پھر ان کے لئے ۱۰، ۱۱ میں تہدید کی گئی ہے ولقد سے المکذبین تک ۱۲ میں اللہ تعالیٰ کی طرف انسانیت کے

قَالَ يٰقَوْمِ اِنِّیْ بَرِیْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ﴿٧٨﴾ اِنِّیْ وَجَّهْتُ وَجْهِیَ لِلَّذِیْ

ہو گیا بولا اے میری قوم میں بیزار ہوں اُن سے جن کو تم شریک کرتے ہو میں نے متوجہ کر لیا اپنے مُنہ کو اسی کی طرف

فَطَرَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ حَنِیْفًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ﴿٧٩﴾ وَحَآجَّهٗ

جس نے بنائے آسمان اور زمین سب سے یکسو ہو کر اور میں نہیں ہوں شرک کرنے والا اور اس سے

قَوْمُهٗ قَالَ اَتُحَآجُّوْٓنِّیْ فِی اللّٰهِ وَقَدْ هَدٰىنِ وَلَآ اَخَافُ مَا

جھگڑا کیا اس قوم نے بولا کیا تم مجھ سے جھگڑا کرتے ہو اللہ کے ایک ہونے میں اور مجھ کو سمجھا چکا اور میں ڈرتا نہیں ہوں

تُشْرِكُوْنَ بِهٖٓ اِلَّآ اَنْ یَّشَآءَ رَبِّیْ شَیْـًٔا وَسِعَ رَبِّیْ كُلَّ شَیْءٍ

ان سے جن کو تم شریک کرتے ہو اس کا مگر یہ کہ میرا رب ہی کوئی تکلیف پہنچانی چاہے احاطہ کر لیا ہے میرے رب کے علم نے

عِلْمًا اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ﴿٨٠﴾ وَكَیْفَ اَخَافُ مَآ اَشْرَكْتُمْ وَلَا

سب چیزوں کا کیا تم نہیں سوچتے اور میں کیوں کر ڈروں تمہارے شریکوں سے اور تم نہیں ڈرتے

تَخَافُوْنَ اَنَّكُمْ اَشْرَكْتُمْ بِاللّٰهِ مَا لَمْ یُنَزِّلْ بِهٖ عَلَیْكُمْ سُلْطٰنًا

اس بات سے کہ شریک کرتے ہو اللہ کا ان کو جس کی نہیں اتاری اس نے تم پر کوئی دلیل

جذب ہونے میں ان کے انظار و افکار کی توجیہ ہے اور یہ کہ یہی جذب انسان کے حق میں رحمت ہے یعنی یہ رحمت تو مستلزم ہے انزال کتاب کو تاکہ انسان علوم الالٰہیہ میں متمرّن اور مشّاق ہو جائے اور اس انجذاب کی استعداد پیدا کرے قُل لمن مَا فی السّمٰوٰت میں اسی طرف اشارہ ہے ۱۸ تک اس بارے میں تاثیر رحمت کا بیان ہے کہ جو انسان غیر اللہ کی طرف التفات ہی نہ کرتا ہو وہ رحمت سے اکثر و بیشتر مستفید ہوتا ہے وله ما سکن تا قوله الخبیر آیت ۱۸ تک بحث انجذاب کی تمامیت ہوتی ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ نزول کتاب کی ضرورت پر دوسری وجہ سے توجہ فرماتے ہیں جس کی صورت یہ ہے کہ نبی علیہ السلام اُن کو ایک عمل کرنے کی طرف بُلاتے ہیں اور اس کے ترک پر اس کی سزا سے ڈراتے ہیں تو اگر یہ قدرت نبی علیہ السلام کے ہاتھ میں ہوتی تو وہ اپنے دشمنوں کو سخت ترین سزا دیتے

فَأَيُّ الْفَرِيقَيْنِ أَحَقُّ بِالْأَمْنِ ۖ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ﴿٨١﴾ الَّذِينَ آمَنُوا

اب دونوں فریقوں میں کون مستحق ہے دل جمعی کا۔ بولو اگر تم سمجھ رکھتے ہو جو لوگ یقین لے آئے اور نہیں

وَلَمْ يَلْبِسُوا إِيمَانَهُم بِظُلْمٍ أُولَٰئِكَ لَهُمُ الْأَمْنُ وَهُم مُّهْتَدُونَ ﴿٨٢﴾

ملا دیا انہوں نے اپنے یقین میں کوئی نقصان انہی کے واسطے ہے دل جمعی اور وہی ہیں سیدھی راہ پر

وَتِلْكَ حُجَّتُنَا آتَيْنَاهَا إِبْرَاهِيمَ عَلَىٰ قَوْمِهِ ۚ نَرْفَعُ دَرَجَاتٍ مَّن

اور یہی ہماری دلیل ہے کہ ہم نے دی تھی ابراہیم کو اس کی قوم کے مقابلہ میں درجے بلند کرتے ہیں ہم جس

نَّشَاءُ ۗ إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ﴿٨٣﴾ وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ ۚ

کے چاہیں تیرا رب حکمت والا ہے جاننے والا اور بخشا ہم نے ابراہیم کو اسحق اور یعقوب

كُلًّا هَدَيْنَا ۚ وَنُوحًا هَدَيْنَا مِن قَبْلُ ۖ وَمِن ذُرِّيَّتِهِ دَاوُودَ وَسُلَيْمَانَ

سب کو ہم نے ہدایت دی اور نوح کو ہدایت کی ہم نے ان سب سے پہلے اور اس کی اولاد میں سے داؤد

وَأَيُّوبَ وَيُوسُفَ وَمُوسَىٰ وَهَارُونَ ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ﴿٨٤﴾ ع

اور سلیمان کو اور ایوب اور یوسف کو اور موسیٰ اور ہارون کو اور ہم اسی طرح بدلہ دیا کرتے ہیں نیک کام والوں کو

لیکن یہ اعمال نبی کی جانب سے ان لوگوں کو عذاب کی اطلاع کے لئے ہیں۔ جو پوشیدہ ہوتے ہیں۔ عام طور پر لوگوں کے لئے ظاہر نہیں کئے جاتے اور ہم اس امر متنازعہ فیہ کو جلی اور واضح کرتے ہیں۔ مجازات (سزائے اعمال) ایک ایسی قوت کے ذریعہ سے ہوا کرتی ہے جو کبھی نبی کے ہاتھ میں (قبضہ اور قدرت میں) نہیں ہوتی۔ اور یہ مجازات فقط اس قرآن کریم کی مخالفت پر ہوگی، تو کیا انسان مجبور نہیں ہو جاتا کہ اس قرآن اور اس قرآن کی مخالفت کرنے پر عذاب دینے والی ذات کے مابین اتصال حقیقی کو تسلیم کر لے تو ثابت ہو جاتا کہ یہ قرآن اللہ تعالٰے کا کلام ہے اور اس دعویٰ کی سچائی ظاہر ہوگی کہ مجازات اس قرآن کے ترک پر بھی واقعہ ہوگی۔ اور جس آدمی کو اس قرآن کی تبلیغ نہیں پہنچی، یہ سزا اس کو نہیں دی جائے گی۔ تو یہ اس پر دلیل ہوئی کہ قرآن اللہ تعالٰے

وَزَكَرِيَّا وَيَحْيٰى وَعِيسٰى وَإِلْيَاسَ ۚ كُلٌّ مِّنَ الصّٰلِحِينَ ﴿٨٥﴾ وَإِسْمٰعِيلَ

اور زکریا اور یحیٰی اور عیسےٰ اور الیاس کو سب ہیں نیک بختوں میں اور اسمٰعیل اور

وَالْيَسَعَ وَيُونُسَ وَلُوطًا ۚ وَكُلًّا فَضَّلْنَا عَلَى الْعٰلَمِينَ ﴿٨٦﴾ وَمِنْ

الیسع کو اور یونس کو اور لوط کو اور سب کو ہم نے بزرگی دی سارے جہان والوں پر اور ہدایت

اٰبَآئِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ وَإِخْوَانِهِمْ ۚ وَاجْتَبَيْنٰهُمْ وَهَدَيْنٰهُمْ إِلٰى

کی ہم نے بعضوں کو ان کے باپ دادوں میں سے اور ان کی اولاد میں سے اور بھائیوں میں سے اور ان کو ہم نے پسند کیا اور

صِرٰطٍ مُّسْتَقِيمٍ ﴿٨٧﴾ ذٰلِكَ هُدَى اللّٰهِ يَهْدِي بِهٖ مَنْ يَّشَآءُ

سیدھی راہ چلایا یہ اللہ کی ہدایت ہے اس پر چلاتا ہے جس کو چاہے اپنے

مِنْ عِبَادِهٖ ۚ وَلَوْ أَشْرَكُوا لَحَبِطَ عَنْهُمْ مَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿٨٨﴾

بندوں میں سے اور اگر یہ لوگ شرک کرتے تو البتہ ضائع ہو جاتا جو کچھ انہوں نے کیا تھا

أُولٰٓئِكَ الَّذِينَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ۚ فَإِنْ يَّكْفُرْ بِهَا

یہی لوگ تھے جن کو دی ہم نے کتاب اور شریعت اور نبوت پھر اگر ان باتوں کو نہ مانیں مکہ والے

صادر ہوا ہے۔ لہٰذا اہل علم پر واجب ہو جاتا ہے کہ اپنے نظریات میں تصرف کریں
تاکہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کلام کا صدور ہونا صحیح ہو جائے۔ اس لئے کہ یہ حق واقعی
ہے۔ لہٰذا ہم نظریات کو واقعات کے موافق بنائیں گے یہ جب ہو سکتا ہے کہ نزول تجلی
علی العرش اور حظیرۃ القدس کے ساتھ اعتقاد ہو جائے یہ مثل دلیل اِنّی کے ہے جو
استدلال باثبات العلل من نتائجہا ہوتا ہے۔ اس طرف ع۱۹ میں اشارہ ہے قُلْ اَیّ
شیءٍ اکبر شہادۃ پھر جب ایسا شخص مخالفت کرے جسے قرآن پہنچ چکا ہے۔ تو
اللہ تعالیٰ ہی اسے پوری پوری سزا دیتا ہے تاکہ تمہیں تسلیم کرنا پڑے کہ قرآن اللہ تعالیٰ
کی طرف سے ہے۔ ورنہ تم تسلیم کرو گے کہ ترک قرآن پر عذاب دینے والا اللہ تعالیٰ
کے سوا کوئی اور ہے تو اس صورت میں تم نے اللہ تعالیٰ کے ساتھ دوسرے کئی الٰہ

هٰؤُلَآءِ فَقَدْ وَكَّلْنَا بِهَا قَوْمًا لَّيْسُوْا بِهَا

تو ہم نے ان باتوں کے لئے مقرر کر دیئے ہیں ایسے لوگ جو اُن سے

بِكٰفِرِيْنَ ﴿۸۹﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ ؕ قُلْ لَّآ

منکر نہیں یہ وہ لوگ تھے جن کو ہدایت کی اللہ نے سو تو چل اُن کے طریقہ پر تو کہہ دے کہ

اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا ؕ اِنْ هُوَ اِلَّا ذِكْرٰى لِلْعٰلَمِيْنَ ﴿۹۰﴾ع وَمَا قَدَرُوا

کہ میں نہیں مانگتا تم سے اس پر کچھ مزدوری یہ تو محض نصیحت ہے جہاں کے لوگوں کو اور نہیں پہچانا

اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖٓ اِذْ قَالُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى بَشَرٍ مِّنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ مَنْ

انہوں نے اللہ کو پورا پہچانا جب کہنے لگے کہ نہیں اتاری اللہ نے کسی انسان پر کوئی چیز پوچھ تو کس

اَنْزَلَ الْكِتٰبَ الَّذِيْ جَآءَ بِهٖ مُوْسٰى نُوْرًا وَّهُدًى لِّلنَّاسِ

نے اُتاری وہ کتاب جو موسےٰ لے کر آیا تھا روشن تھی اور ہدایت تھی لوگوں کے واسطے

تَجْعَلُوْنَهٗ قَرَاطِيْسَ تُبْدُوْنَهَا وَتُخْفُوْنَ كَثِيْرًا ۚ وَعُلِّمْتُمْ مَّا لَمْ

جس کو تم نے ورق ورق کرکے لوگوں کو دکھلا دیا اور بہت سی باتوں کو تم نے چھپا رکھا اور تم کو سکھلا دیں۔

اُس کے شریک تسلیم کرلئے اسی طرف اشارہ کیا گیا ہے انکم لتشھدون الخ ہمارے نزدیک اس آیت کا حاصل یہ ہے کہ مجازات بالعذاب کا علیٰ من بلغہ القرآن پر واقع ہونا لابدی امر ہے اور یہ دو وجوہ سے خالی نہیں (۱) اس قرآن کی مخالفت پر اللہ ہی عذاب دینے والا ہو۔ ہمارا مقصد یہی ہے (۲) تم یہ کہو کہ ترکِ قرآن پر عذاب دینے والا اللہ تعالےٰ کا غیر ہے تو اس صورت میں تم قرآن کو غیر اللہ کا کلام بناؤ گے لیکن تمہیں یہ کہنا لازم ہوگا کہ اس کون و وجود میں ایک ایسی ذات ہے جسے عقل ہے اور اسی کے ساتھ انسانیت کے لئے خطاب ہو رہا ہے پھر اسی کے لئے مجازات ہے ایسے شخص کی جو اس کی مخالفت کرے اور یہ ایسی مجازات ہے جس پر انسان کا کوئی فرد قدرت نہیں رکھتا تو تمہیں کسی قوۃ الآلہیہ کی طرف استناد کرنا ہو تو گیا تمہیں ایسے اِلٰہ کا قبول

تَعْلَمُوْٓا اَنْتُمْ وَلَآ اٰبَآؤُكُمْ ۭ قُلِ اللّٰهُ ۙ ثُمَّ ذَرْهُمْ فِيْ خَوْضِهِمْ

جن کو نہ جانتے تھے تم اور نہ تمہارے باپ دادے تو کہہ اللہ نے اتاری پھر چھوڑ دے ان کو اپنی خرافات میں

يَلْعَبُوْنَ ﴿٩١﴾ وَهٰذَا كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ مُبٰرَكٌ مُّصَدِّقُ الَّذِيْ

کھیلتے رہیں اور یہ قرآن کتاب ہے جو کہ ہم نے اتاری برکت والی تصدیق کرنے والی ان کی

بَيْنَ يَدَيْهِ وَلِتُنْذِرَ اُمَّ الْقُرٰى وَمَنْ حَوْلَهَا ۭ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ

جو اس سے پہلے ہیں اور تاکہ تو ڈرا دے مکہ والوں کو اور اس کے آس پاس والوں کو اور جن کو یقین ہے

بِالْاٰخِرَةِ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ وَهُمْ عَلٰي صَلَاتِهِمْ يُحَافِظُوْنَ ﴿٩٢﴾

آخرت کا وہ اس پر ایمان لاتے ہیں اور وہ ہیں اپنی نماز سے خبردار

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰي عَلَي اللّٰهِ كَذِبًا اَوْ قَالَ اُوْحِيَ اِلَيَّ وَلَمْ

اور اس سے زیادہ ظالم کون جو باندھے اللہ پر بہتان یا کہے مجھ پر وحی اتری اور اس پر

يُوْحَ اِلَيْهِ شَيْءٌ وَّمَنْ قَالَ سَاُنْزِلُ مِثْلَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ تَرٰٓي اِذِ

وحی نہیں اتری کچھ بھی اور جو کہے کہ میں بھی اتارتا ہوں مثل اس کے جو اللہ نے اتارا اور اگر تو دیکھے

کرنا لازم نہ ہوا جو غیر اللہ تعالےٰ ہے اانکم تشھدون پس اگر تم اسی بات کے قائل بن جاؤ تو ہم تمہارے ساتھ کلام نہیں کریں گے اس لئے کہ تم نے ایسے امر کا انکار کر دیا ہے جو کون و وجود میں امر بدیہی ہے مثلاً یہ کہ التاثیر لا یصدر الا من اللہ اور بصورت انکار تو اس کا وجود غیر اللہ سے ہوا لہٰذا تم نے آلھتاً اخریٰ کو وجود میں مان لیا اور یہ حکم کبھی تسلیم نہیں کیا جا سکتا خواہ کہنے والا کسے باشد۔

اگر تم اس عذاب دینے والے کی تاثیر کو اللہ تعالےٰ کی طرف منسوب کرو اور اس معذب کو تاثیر عذاب میں اس اللہ کے امر و حکم کا عامل اور کارندہ بنا ڈالو تا کہ شرک منتفی ہو جائے تو تمہیں یہ بات لازماً ماننا ہو گی کہ اس کلام کے صدور میں بھی وہ غیر مستقل ہے بلکہ بامر اللہ الیہ ہے۔ اللہ تعالےٰ کی طرف نسبت سے ہماری مراد یہی ہے۔ اس لئے محقق

الظّٰلِمُوْنَ فِیْ غَمَرٰتِ الْمَوْتِ وَالْمَلٰٓئِكَةُ بَاسِطُوْٓا اَیْدِیْهِمْ ۚ اَخْرِجُوْٓا

جس وقت کہ ظالم ہوں موت کی سختیوں میں اور فرشتے اپنے ہاتھ بڑھا رہے ہیں کہ نکالو

اَنْفُسَكُمْ ؕ اَلْیَوْمَ تُجْزَوْنَ عَذَابَ الْهُوْنِ بِمَا كُنْتُمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ

اپنی جانیں آج تم کو بدلے میں ملے گا ذلت کا عذاب اِس سبب سے کہ تم کہتے تھے اللہ پر

غَیْرَ الْحَقِّ وَكُنْتُمْ عَنْ اٰیٰتِهٖ تَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۹۳﴾ وَلَقَدْ جِئْتُمُوْنَا فُرَادٰى

جھوٹی باتیں اور اس کی آیتوں سے تکبر کرتے تھے اور البتہ تم ہمارے پاس آگئے

كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّتَرَكْتُمْ مَّا خَوَّلْنٰكُمْ وَرَآءَ ظُهُوْرِكُمْ

ایک ایک ہو کر جیسے ہم نے پیدا کیا تھا۔ تم کو پہلی بار اور چھوڑ آئے تم جو کچھ اسباب ہم نے تم کو دیا تھا اپنی

وَمَا نَرٰى مَعَكُمْ شُفَعَآءَكُمُ الَّذِیْنَ زَعَمْتُمْ اَنَّهُمْ فِیْكُمْ شُرَكٰٓؤُا ؕ

پیٹھ کے پیچھے اور ہم نہیں دیکھتے تمہارے ساتھ سفارش والوں کو جن کو تم تبلایا کرتے تھے کہ ان کا تم میں ساجھا ہے

لَقَدْ تَّقَطَّعَ بَیْنَكُمْ وَضَلَّ عَنْكُمْ مَّا كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ﴿۹۴﴾ اِنَّ

البتہ منقطع ہو گیا تمہارا علاقہ اور جاتے رہے جو دعوے کہ تم کیا کرتے تھے اللہ ہے

یہ ہے مجد من الکلام کا تحقق بواسطہ تجلّی علی العرش کے حظیرۃ القدس میں ہوتا ہے۔ اور تمام تجلیات کی تاثیریں ایک ہی مرتبہ پر ذاتِ حق کی طرف مستند ہوتی ہیں ۲۵ میں الّذین اتینا ھم الکتاب آیاتِ الٰہیہ اور قرآن کا نزول اقامتِ عدل کیلئے ہی ہوا ہے۔ فمن افترٰی علی اللّٰہ پس کیا ایسا شخص ظالم نہیں ہے اور ہر دونوں مفتری علی اللّٰہ اور مکذب بآیات اللّٰہ ظلم میں برابر ہیں جب حکیم لوگوں پر اقامت عدل کے لئے ہی تقدم حاصل کرتا ہے تو اس قرآن کی کیسے تکذیب کر سکتا ہے اور کیا ظلم کو پسند کر سکتا ہے اور یہ تشدید مخاطب کی طرف راجع نہیں کہ وہی ظالم اور سزا یافتہ ہے بلکہ اگر متکلم مفتری علی اللّٰہ ہوا تو یہ اسکی طرف بھی راجع ہے تو ان نتائج میں نظر کریں۔ جو ایسے شخص پر آرہے ہیں جس کا ظلم ثابت ہوا انہ لا یفلح الخ یہ آیت ۲۱ کا حاصل ہے پھر ہم اس طرف اشارہ کر چکے ہیں

اللّٰهَ فَالِقُ الْحَبِّ وَالنَّوٰىؕ يُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَمُخْرِجُ الْمَيِّتِ مِنَ الْحَيِّؕ

کہ پھوڑ نکالتا ہے دانہ اور گٹھلی نکالتا ہے مردہ سے زندہ اور نکالنے والا ہے زندہ سے مردہ

ذٰلِكُمُ اللّٰهُ فَاَنّٰى تُؤْفَكُوْنَ ﴿۹۵﴾ فَالِقُ الْاِصْبَاحِۚ وَجَعَلَ الَّيْلَ

یہ ہے اللہ پھر تم کدھر بہکے جاتے ہو پھوڑ نکالنے والا صبح کی روشنی کا اور اس

سَكَنًا وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ حُسْبَانًاؕ ذٰلِكَ تَقْدِيْرُ الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ﴿۹۶﴾

نے رات بنائی آرام کو اور سورج اور چاند حساب کے لئے یہ اندازہ رکھا ہوا ہے زور آور خبردار کا

وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ النُّجُوْمَ لِتَهْتَدُوْا بِهَا فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِؕ

اور اسی نے بنا دیئے تمہارے واسطے ستارے کہ ان کے وسیلہ سے راستے معلوم کرو اندھیروں میں جنگل اور دریا کے

قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿۹۷﴾ وَهُوَ الَّذِيْۤ اَنْشَاَكُمْ

البتہ ہم نے کھول کر بیان کر دیئے پتے ان لوگوں کے لئے جو جانتے ہیں اور وہی ہے جس نے تم سب کو پیدا

مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ فَمُسْتَقَرٌّ وَّمُسْتَوْدَعٌؕ قَدْ فَصَّلْنَا الْاٰيٰتِ

کیا ایک شخص سے پھر ایک تو تمہارا ٹھکانا ہے اور ایک امانت رکھی جانے کی جگہ البتہ ہم نے کھول کر

کہ اگر قرآن کو کتاب اللہ تسلیم نہ کیا گیا تو شرک لازم ہے تو ۲۲، ۲۳، ۲۴ آیات میں فقط شرک کی کمزوری و ثقافت کا بیان ہے ویوم نحشرھم یہ درجہ عالیہ اُن کے لئے ہے جو قرآن کے کلام اللہ ہونے کے منکرین ہیں پھر ایک درجہ اس سے پست ترین اُن لوگوں کا ہے جو مکذبین ہیں یہ احاطہ مقاصد پر قادر ہی نہیں اسی وجہ سے انکار کرتے ہیں آیت ۲۵ تا ۲۸ میں اسی طرف اشارہ ہے ومنھم من یستمع الیك الخ گویا وہ ارادہ تو ہی رکھتا ہے کہ سمجھ جائے لیکن اس علم عالی کے اخذ کی قوت اس میں موجود نہیں ہے اسی کیفیت کے بیان کی طرف اشارہ ہے اس آیت میں وجعلنا علی قلوبھم الخ یہ طائفہ ادراک حکمت پر قدرت ہی نہیں رکھتا بلکہ اُن کے مدرکات کی غایت یعنی جو کچھ وہ اس سے ادراک کرتے ہیں وہ یہ ہے یقول الذین کفروا الخ اگر وہ توجہ دیں تو خود بھی دور

لِقَوْمٍ يَّفْقَهُوْنَ ﴿٩٨﴾ وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ

سُنا دیئے پتے اس قوم کو جو سوچتے ہیں اور اسی نے اتارا آسمان سے پانی پھر نکالی ہم نے اس سے

نَبَاتَ كُلِّ شَيْءٍ فَاَخْرَجْنَا مِنْهُ خَضِرًا نُّخْرِجُ مِنْهُ حَبًّا

اُگنے والی ہر چیز پھر نکالی اس میں سے سبز کھیتی جس سے ہم نکالتے ہیں دانے

مُّتَرَاكِبًا ۚ وَمِنَ النَّخْلِ مِنْ طَلْعِهَا قِنْوَانٌ دَانِيَةٌ وَّجَنّٰتٍ مِّنْ

ایک پر ایک چڑھا ہوا اور کھجور کے گابھے میں سے پھل کے گچھے جھکے ہوئے اور انگور کے باغ

اَعْنَابٍ وَّالزَّيْتُوْنَ وَالرُّمَّانَ مُشْتَبِهًا وَّغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ۭ اُنْظُرُوْٓا

اور زیتون کے اور انار کے آپس میں ملتے جلتے اور جدا جدا بھی دیکھو ہر ایک درخت

اِلٰى ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَيَنْعِهٖ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكُمْ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ

کے پھل کو جب وہ پھل لاتا ہے اور اس کے پکنے کو ان چیزوں میں نشانیاں ہیں واسطے ایمان

يُّؤْمِنُوْنَ ﴿٩٩﴾ وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ الْجِنَّ وَخَلَقَهُمْ وَخَرَقُوْا لَهٗ

والوں کے ۔ اور ٹھہراتے ہیں اللہ کے شریک جنوں کو حالانکہ ان کو پیدا کیا اور تراشتے ہیں اس کے

ہوں گے اور لوگوں کو بھی منع کریں گے اس طرح جو کفر لوگوں کو منع کرنے کی وجہ سے اُن کی طرف آئے گا وہ سخت ترین ہوگا۔ ولو تریٰ الخ یہ طائفہ ثانیہ ہے یہاں تک قرآن میں بواسطہ تجلی کلام متجدد (یعنی وہ کلام جسے جدید لباس پہنایا گیا ہے یا نیا لباس پہنے ہوئے ہے) کے طریق سے بحث تھی ختم ہوئی (الفصل الثالث) اللہ تعالیٰ کی طرف نفوس کے انجذاب ہونے کے بیان میں یعنی جمیع اُمورِ آخرۃ جن کا حظیرۃ القدس سے انبعاث ہوگا۔ اِن ھی حیاتنا۔ بلقاء اللہ انسان کے قلب میں بعض ایسے معاملات کا اقتضاء موجود رہتا ہے۔ جن کے متعلق اُسے یہ کبھی پسند نہیں کہ اپنے رب کے سوا کسی دوسرے کے ساتھ ان کا مُعاملہ کرے لیکن جب انسان کو یہ قُدرت ہی نہیں کہ اپنے رب کو دیکھ سکے تو وہ اپنے اس اقتضائے کو پورا کرنے سے محرُوم رہ جاتا ہے لہٰذا اسے خسارہ ہوا لیکن اللہ

بَنِيْنَ وَبَنٰتٍ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿۱۰۰﴾ بَدِيْعُ

واسطے بیٹے اور بیٹیاں جہالت سے وہ پاک ہے اور بہت دور ہے ان باتوں سے جو لوگ بیان کرتے ہیں

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اَنّٰى يَكُوْنُ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَمْ تَكُنْ لَّهٗ صَاحِبَةٌ ؕ وَخَلَقَ

نئی طرح پر بنانے والا آسمان اور زمین کا کیونکر ہو سکتا ہے اس کے بیٹا حالانکہ اس کے کوئی عورت نہیں اور

كُلَّ شَيْءٍ ۚ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۰۱﴾ ذٰلِكُمُ اللّٰهُ رَبُّكُمْ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ

اس نے بنائی ہر چیز اور وہ ہر چیز سے واقف ہے یہی اللہ تمہارا رب ہے نہیں ہے کوئی معبود سوا اس

خَالِقُ كُلِّ شَيْءٍ فَاعْبُدُوْهُ ۚ وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ وَّكِيْلٌ ﴿۱۰۲﴾ لَا تُدْرِكُهُ

کے پیدا کرنے والا ہر چیز کا سو تم اسی کی عبادت کرو اور وہ ہر چیز پر کارساز ہے نہیں پا سکتیں اس کو

الْاَبْصَارُ وَهُوَ يُدْرِكُ الْاَبْصَارَ ۚ وَهُوَ اللَّطِيْفُ الْخَبِيْرُ ﴿۱۰۳﴾ قَدْ

آنکھیں اور وہ پا سکتا ہے آنکھوں کو اور وہ نہایت لطیف اور خبر دار ہے تمہارے

جَآءَكُمْ بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ ۚ فَمَنْ اَبْصَرَ فَلِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ عَمِيَ فَعَلَيْهَا ؕ

پاس آ چکیں نشانیاں تمہارے رب کی طرف سے پھر جس نے دیکھ لیا سو اپنے واسطے اور جو اندھا رہا سو اپنے

کی رحمت عامہ ایسی ہے کہ کسی سائل کو رد نہیں کرتا اور یہ انکار اس کی کوتاہی ہے۔ قد خسر الذین۔ المرسلین جاہلین کا اعراض ان امور سے جن کے اخذ وحصول پر وہ قدرت نہیں رکھتے تھے جمیع انبیاء اور مرسلین کی امتوں میں عام رہا ہے کسی نبی کیلئے ایسا ہو ہی نہیں سکتا کہ اسے کوئی ایسا انسان رسوا کر سکے جو نافذ الحزیمت ہے جو اپنی سعی سے پیش کردہ مشکل کو حل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے لیکن فطرۃ کی تبدیلی پر تو کسی کو قدرت ہی نہیں لہٰذا اس میں سعی کرنا اللہ تعالےٰ کی حکمت سے جہالت کی دلیل ہے اسی طرف اشارہ ہے وان کان کبر۔ یرجعون جب ہم نے فرض کر لیا کہ بنی انسانوں کے کسی ایک گروہ اور طائفہ کی تکمیل کے لئے مبعوث کیا جاتا ہے نہ کہ کل انسانیت کی تکمیل کیلئے تو ہمارے نظریہ پر کوئی اشکال نہیں ہوگا پھر آیت ۲۷ سے ۵۰ تک مکذبین کا تذکرہ اور ان کی تہدید کا ذکر ہے اور اس کی تذکیر ہے کہ اللہ تعالےٰ پر اعتماد باندھیں حسبنا اعتماد علی اللہ انکی

وَمَآ اَنَا عَلَيْكُمْ بِحَفِيْظٍ ﴿۱۰۴﴾ وَكَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ وَلِيَقُوْلُوْا

نقصان کو اور میں نہیں تم پر نگہبان اور یوں طرح طرح سے سمجھاتے ہیں ہم آیتیں اور تاکہ وہ کہیں کہ

دَرَسْتَ وَلِنُبَيِّنَهٗ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿۱۰۵﴾ اِتَّبِعْ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ

تو نے کسی سے پڑھا ہے اور تاکہ واضح کر دیں اس کو واسطے سمجھ والوں کے تو چل اس پر جو حکم تجھ کو آوے تیرے

رَّبِّكَ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۱۰۶﴾ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ

رب کا کوئی معبود نہیں سوا اس کے اور منہ پھیر لے مشرکوں سے اور اگر اللہ چاہتا تو وہ لوگ

مَآ اَشْرَكُوْا ۗ وَمَا جَعَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ۚ وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِوَكِيْلٍ ﴿۱۰۷﴾

شرک نہ کرتے اور ہم نے نہیں کیا تجھ کو ان پر نگہبان اور نہیں ہے تو ان پر داروغہ

وَلَا تَسُبُّوا الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَيَسُبُّوا اللّٰهَ عَدْوًا ۢ بِغَيْرِ

اور تم لوگ برا نہ کہو ان کو جن کی یہ پرستش کرتے ہیں اللہ کے سوا پس وہ برا کہنے لگیں گے اللہ کو

عِلْمٍ ۗ كَذٰلِكَ زَيَّنَّا لِكُلِّ اُمَّةٍ عَمَلَهُمْ ۪ ثُمَّ اِلٰى رَبِّهِمْ مَّرْجِعُهُمْ

بے ادبی سے بدون سمجھے اسی طرح ہم نے مزین کر دیا ہر ایک فرقہ کی نظر میں ان کے اعمال کو پھر ان سب کو اپنے رب کے پاس

طبیعت بن چکی تو امورِ آخرۃ میں بھی فقط اللہ تعالےٰ پر ہی اعتماد کر کے اللہ تعالےٰ کے ساتھ ایمان لائیں گے۔ یہ ایک طویل بحث ہے۔ اور ممکن ہے کہ خواص کو یہ بات کھٹکے کہ اس صورت میں آیات کا اتساق و ربط منقطع ہے لیکن اگر ہم نے پڑھا وانذر به الذین یتقون تو ہمیں معلوم ہوا کہ سوق کلام تو اسی کے لئے ہی ہے۔ ایک گروہ ایسا بھی ہے جسے انذار سے انتفاع نہیں ہوا ان کی تفصیل سے بحث کی جائے گی تو یہ بحث اُن کے لئے بھی نفع مند ثابت ہو گی جن کے قلوب میں انذار کی قبولیت موجود ہے۔ ایسے ہی اس سے بعد کی آیات اسی فکر کی تائید کرتی ہیں۔ آیت ۵۲ میں ولا تطرد الذین ۔ وجهه عام مفسرین نے اس کی یہ تفسیر کی ہے۔ یریدون وجهه بالرضا لیکن ہم اس آیت کو اپنے ظاہری معنی پر رکھتے ہوئے یہ تفسیر کہتے ہیں یریدون وجهه بالرؤیته یعنی

فَيُنَبِّئُهُم بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٠٨﴾ وَأَقْسَمُوا بِاللَّهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ

پہنچنا ہے تب وہ جتلادے گا ان کو جو کچھ وہ کرتے تھے ۔ اور وہ قسمیں کھاتے ہیں اللہ کی تاکید سے

لَئِن جَاءَتْهُمْ آيَةٌ لَّيُؤْمِنُنَّ بِهَا ۚ قُلْ إِنَّمَا الْآيَاتُ عِندَ اللَّهِ ۖ وَمَا يُشْعِرُكُمْ

کہ اگر آوے ان کے پاس کوئی نشانی تو ضرور اس پر ایمان لاویں گے ۔ تو کہہ دے کہ نشانیاں تو اللہ کے

أَنَّهَا إِذَا جَاءَتْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿١٠٩﴾ وَنُقَلِّبُ أَفْئِدَتَهُمْ وَأَبْصَارَهُمْ كَمَا

پاس ہیں اور تم کو اے مسلمانو کیا خبر ہے کہ وہ نشانیاں آویں گی تو یہ لوگ ایمان لے ہی آویں گے ۔ اور ہم اُلٹ دیں گے ان کے دل اور

لَمْ يُؤْمِنُوا بِهِ أَوَّلَ مَرَّةٍ وَنَذَرُهُمْ فِي طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُونَ ﴿١١٠﴾ وَلَوْ أَنَّنَا

اُن کی آنکھیں جیسے کہ ایمان نہیں لائے نشانیوں پر پہلی بار اور ہم چھوڑ رکھیں گے اُن کو اُن کی سرکشی میں بہکتے ہوئے

نَزَّلْنَا إِلَيْهِمُ الْمَلَائِكَةَ وَكَلَّمَهُمُ الْمَوْتَىٰ وَحَشَرْنَا عَلَيْهِمْ كُلَّ

اور اگر ہم اتاریں اُن پر فرشتے اور باتیں کریں اُن سے مُردے اور زندہ کردیں ہم ہر چیز کو

شَيْءٍ قُبُلًا مَّا كَانُوا لِيُؤْمِنُوا إِلَّا أَن يَشَاءَ اللَّهُ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ

اُن کے سامنے تو بھی یہ لوگ ہرگز ایمان لانے والے نہیں مگر یہ کہ چاہے اللہ لیکن ان میں اکثر

اس کی رؤیتہ کا ارادہ کئے ہوئے ہیں اور لوگوں کے ایک طائفہ کی ایسی ہی جبلت بنائی گئی ہے کہ ان پر اللہ تعالیٰ کی رحمت سے تجلیات کا نزول ہوا کرتا ہے ما من حسابك ۔ الظالمین ان کا تعلق تیرے ساتھ نہیں وہ تو صرف اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہوتے ہیں ۔ اور ایسے ہی آیت ۵۳ و ۵۴ میں انہیں کا ذکر کیا گیا ہے وکذلك فتنا الی قولہ بالشاکرین ہ واذا جاءك الذین یعنی انسان اللہ تعالیٰ کی رؤیتہ سے جاہل ہو کر عمل کرتا رہا ہے حکماً اس جیسا درجہ فقط مقدس انسانوں کے لئے ثابت کرتے ہیں لیکن قرآن عظیم نے ہر اس انسان کو جو خطا سے تائب ہوا مقدسین کی مانند بنایا ہے اور ہم نے دیکھا کہ انسانیت جہاد کے ذریعہ ان تائبین سے بڑھ جاتی ہے یہ تعلیم انسانیت پر اللہ تعالیٰ کی برکت اور رحمت ہے ۔ آیت ۵۵ میں اور اسی طرح مجددین کے سبیل اور راستہ کی طرف تفصیلی واقفیت

يَجْهَلُوْنَ ﴿١١١﴾ وَكَذٰلِكَ جَعَلْنَا لِكُلِّ نَبِيٍّ عَدُوًّا شَيٰطِيْنَ الْاِنْسِ

جاہل ہیں اور اسی طرح کر دیا ہم نے ہر نبی کے لئے دشمن شریر آدمیوں کو

وَالْجِنِّ يُوْحِيْ بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ زُخْرُفَ الْقَوْلِ غُرُوْرًا ۭ وَلَوْ شَاۗءَ

اور جنوں کو جو کہ سکھلاتے ہیں ایک دوسرے کو ملمع کی ہوئی باتیں فریب دینے کیلئے اور اگر تیرا رب

رَبُّكَ مَا فَعَلُوْهُ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ ﴿١١٢﴾ وَلِتَصْغٰٓى اِلَيْهِ اَفْـِٕدَةُ

چاہتا تو وہ لوگ یہ کام نہ کرتے سو تو چھوڑ دے وہ جانیں اور ان کا جھوٹ اور اس لئے کہ مائل ہوں

الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ وَلِيَرْضَوْهُ وَلِيَقْتَرِفُوْا مَا هُمْ مُّقْتَرِفُوْنَ ﴿١١٣﴾

ان ملمع کی باتوں کی طرف ان لوگوں کے دل جن کو یقین نہیں آخرت کا اور وہ اس کو پسند بھی کر لیں اور کئے جائیں جو کچھ

اَفَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْتَغِيْ حَكَمًا وَّهُوَ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ اِلَيْكُمُ الْكِتٰبَ مُفَصَّلًا

بُرے کام کر رہے ہیں سو کیا اب اللہ کے سوا کسی اور کو منصف بناؤں حالانکہ اسی نے اتاری تم پر کتاب واضح

وَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يَعْلَمُوْنَ اَنَّهٗ مُنَزَّلٌ مِّنْ رَّبِّكَ بِالْحَقِّ

اور جن لوگوں کو ہم نے کتاب دی ہے وہ جانتے ہیں کہ یہ نازل ہوئی ہے تیرے رب کی طرف سے ٹھیک

کراتے ہیں۔

## تمت الفصل الثالث

الفصل الرابع (چوتھی فصل) آیت ۵۶ تا ۷۳: صابئہ کے باطل گروہ جب اپنی جہالت پر اصرار کرتے رہیں اور لوگوں کو ایسی اشیاء کے لزوم کے ذریعے شرک کی دعوت دیتے ہوں جن اشیا کا وہ خود التزام نہیں کرتے تو قرآن عظیم اُن کی ایسی مطاوعۃ اور اتباع سے نہی کرتا ہے۔ بدیں صورت حنفاء کی طرف دائمی ضرورت متحقق ہو جاتی ہے یہ فصل گویا فرق صابئہ سے حنفا کی طرف انتقال ہی ہوا اور اسی طرف آیت ۵۶ میں اشارہ ہے۔ قل انی نہیت الی المہتدین قل انی علی الی الفاصلین تا آیت ۵۸ جب ان دونوں جماعتوں میں مقاطعہ اور لاتعلقی حاصل ہوتی تو آخر الامر اس وقت میں قتال ہی ہوگا لیکن یہ حکم قتال اہل ایمان کیلئے قوۃ کی دلیل نہیں بلکہ اللہ تعالیٰ ہی مستقبل میں اس کا فیصلہ کریں گے یعنی اہل ایمان غلبہ کی اُمید

فَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِيْنَ ﴿۱۱۴﴾ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ صِدْقًا وَّعَدْلًا

سو مت ہو تو شک کرنے والوں میں سے — اور تیرے رب کی بات پوری سچی ہے اور انصاف کی

لَا مُبَدِّلَ لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۱۱۵﴾ وَاِنْ تُطِعْ اَكْثَرَ مَنْ

کوئی بدلنے والا نہیں اس کی بات کو اور وہی ہے سننے والا اور جاننے والا — اور اگر تو کہنا مانے گا اکثر ان

فِي الْاَرْضِ يُضِلُّوْكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اِنْ يَّتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ

لوگوں کا جو دنیا میں ہیں تو تجھ کو بہکا دیں گے اللہ کی راہ سے وہ سب تو چلتے ہیں اپنے خیال پر اور سب

هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿۱۱۶﴾ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ مَنْ يَّضِلُّ عَنْ سَبِيْلِهٖ ۚ وَهُوَ

اٹکل ہی دوڑاتے ہیں — تیرا رب خوب جاننے والا ہے اس کو جو بہکتا ہے اس کی راہ سے اور

اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۱۱۷﴾ فَكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ

وہی خوب جاننے والا ہے ان کو جو اس کی راہ پر ہیں۔ سو تم کھاؤ اس جانور میں سے جس پر نام لیا گیا ہے اللہ کا اگر تم کو

بِاٰيٰتِهٖ مُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۱۸﴾ وَمَا لَكُمْ اَلَّا تَاْكُلُوْا مِمَّا ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ

اس کے حکموں پر ایمان ہے — اور کیا سبب کہ تم نہیں کھاتے اس جانور میں سے کہ جس پر نام لیا گیا ہے اللہ کا

باندھے ہوئے ہیں باقی رہا مسئلہ کی وضاحت تاکہ اس انقطاع کا عذر بنے وہ میسّر ہو چکا ہے جیسے اس فصل میں واضح اور بین فرق سے آرہا ہے۔ آیت ۵۹ سے ۶۵ تک اللہ تعالیٰ کے علم محیط اور قدرتِ قاہرہ کا بیان ہے یعنی حق کی نصرت اور اعانت پر یہ ایسی بات ہے جسے ہر انسان جانتا ہے اور باطل میں صرف وہی واقع ہوتا ہے جو اقامت اور ٹھہرنے کی قدرت نہیں رکھتا پس اللہ تعالیٰ اپنے علم تام اور محیط اور قدرتِ قاہرہ سے متصف ہوتے ہوئے اس سے باطل کی نصرت اور امداد ہو ہی نہیں سکتی۔ آیت ۶۶ میں اس دعوتِ قرآنیہ کے غلبہ کی طرف اشارہ ہے وکذب بہ قومك الی سوف تعلمون یہاں مقاطعہ کی تصریح کر دی گئی ہے آیت ۶۸ تا ۸۱ میں بھی اس مقاطعہ کی تصریح ہے۔

واذا رأيت الی مع القوم الظالمين ٥ لرب العالمين الی تحشرون ٥ هو الذی الی

عَلَيْهِ وَقَدْ فَصَّلَ لَكُمْ مَّا حَرَّمَ عَلَيْكُمْ إِلَّا مَا

اور وہ واضح کر چکا ہے جو کچھ کہ اس نے تم پر حرام کیا ہے۔ مگر جب کہ مجبور ہو جاؤ

اضْطُرِرْتُمْ إِلَيْهِ وَإِنَّ كَثِيرًا لَّيُضِلُّونَ بِأَهْوَائِهِم بِغَيْرِ عِلْمٍ

اس کے کھانے پر اور بہت لوگ بہکاتے پھرتے ہیں اپنے خیالات پر بغیر تحقیق

إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِالْمُعْتَدِينَ ﴿١١٩﴾ وَذَرُوا ظَاهِرَ الْإِثْمِ وَبَاطِنَهُ

تیرا رب ہی خوب جانتا ہے حد سے بڑھنے والوں کو اور چھوڑ دو کھلا ہوا گناہ اور چھپا ہوا

إِنَّ الَّذِينَ يَكْسِبُونَ الْإِثْمَ سَيُجْزَوْنَ بِمَا كَانُوا يَقْتَرِفُونَ ﴿١٢٠﴾

جو لوگ گناہ کرتے ہیں عنقریب سزا پائیں گے اپنے کئے کی

وَلَا تَأْكُلُوا مِمَّا لَمْ يُذْكَرِ اسْمُ اللَّهِ عَلَيْهِ وَإِنَّهُ لَفِسْقٌ وَإِنَّ

اور اس میں سے نہ کھاؤ جس پر نام نہیں لیا گیا اللہ کا اور یہ کھانا گناہ ہے اور

الشَّيَاطِينَ لَيُوحُونَ إِلَىٰ أَوْلِيَائِهِمْ لِيُجَادِلُوكُمْ وَإِنْ أَطَعْتُمُوهُمْ

شیطان دل میں ڈالتے ہیں اپنے رفیقوں کے تاکہ وہ تم سے جھگڑا کریں اور اگر تم نے ان کا کہا مانا تو

ھوالحکیم العلیم ان سے مناطقہ کو اپنے غلبہ کا جواز بنانا تحریف ہے۔ چوتھا فصل تمام ہوا یہ فصول صابیہ فرق کی تعریف میں مثل تمہید تھے۔ پھر ضرورت الی الحنیفۃ کی تحقیق تھی۔ آیت ۸۴ سے انبیاء کے ساتھ اُن کی نسب کا بیان تھا۔ باب اوّل تمام ہوا۔

## الباب الثانی فی الانتقال الی الحنیفۃ والباب الاوّل اربعۃ فصول فی الادیان الصابئۃ

**الفصل الاوّل:** ائمہ حنفاء سے پہلے امام حضرت ابراہیم علیہ السلام ہیں جن کے باپ فرق صابیہ کے ائمہ میں سے تھے۔ حنیفت درحقیقت صابئیت فاسدہ کے رد و تردید کر دینے اور صابئیت اُولی کی تجدید کا نام ہے۔ انسانیت کے لئے وہ صحیح بنیادیں جو صابئیت نے رکھی تھیں انہیں حنفاء نے باطل نہیں کیا بلکہ جوں کا توں رکھا۔ انسان عام حیوانوں کے

إِنَّكُمْ لَمُشْرِكُونَ ﴿١٢١﴾ أَوَمَنْ كَانَ مَيْتًا فَأَحْيَيْنَاهُ وَجَعَلْنَا

تو تم بھی مشرک ہوئے بھلا ایک شخص جو کہ مُردہ تھا پھر ہم نے اس کو زندہ کر دیا اور ہم نے

لَهُ نُورًا يَمْشِي بِهِ فِي النَّاسِ كَمَنْ مَثَلُهُ فِي الظُّلُمَاتِ لَيْسَ بِخَارِجٍ مِنْهَا

اس کو دی روشنی کہ لیئے پھرتا ہے اس کو لوگوں میں برابر ہو سکتا ہے اس کے کہ جس کا حال یہ ہے کہ پڑا ہے

كَذَٰلِكَ زُيِّنَ لِلْكَافِرِينَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٢٢﴾ وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَا

اندھیروں میں وہاں سے نکل نہیں سکتا اسی طرح مزین کر دیئے کافروں کی نگاہ میں ان کے کام اور اسی طرح کئے ہیں ہم

فِي كُلِّ قَرْيَةٍ أَكَابِرَ مُجْرِمِيهَا لِيَمْكُرُوا فِيهَا وَمَا يَمْكُرُونَ

نے ہر بستی میں گنہ گاروں کے سردار کہ حیلے کیا کرتے ہیں وہاں اور جو حیلہ کرتے ہیں سو اپنی

إِلَّا بِأَنْفُسِهِمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ﴿١٢٣﴾ وَإِذَا جَاءَتْهُمْ آيَةٌ قَالُوا لَنْ نُؤْمِنَ

ہی جان پر اور نہیں سوچتے اور جب آتی ہے ان کے پاس کوئی آیت تو کہتے ہیں

حَتَّىٰ نُؤْتَىٰ مِثْلَ مَا أُوتِيَ رُسُلُ اللَّهِ اللَّهُ أَعْلَمُ حَيْثُ يَجْعَلُ

کہ ہم ہرگز نہ مانیں گے جب تک کہ نہ دیا جائے ہم کو جیسا کچھ کہ دیا گیا ہے اللہ کے رسولوں کو اللہ خوب جانتا ہے

درجہ سے ارتقاء کرنے کے بعد اس انسان کے اذکیاء افراد نے علم الحساب کا استنباط کیا جس سے فلکیات کی طرف انہوں نے رجوع کیا۔ پھر ان لوگوں نے علم طب کا استنباط کیا۔ دین صابیہ کے لوگوں نے ان فنون کا استنباط کر کے انسانیت پر احسان عظیم کیا ہے۔ پھر وہ آیات جو فن مابعد الطبیعۃ میں ارتقاء کے لئے ہیں۔ انہیں یا تو فن حساب سے اخذ کیا جا سکتا ہے یا فلکیات سے اس کے بعد ارضیات سے اور انسان بالتدریج ان فنون کے ذریعہ ایسی تدبیر کے وجود کا یقین کر لیا۔ جو آسمانوں اور زمین کو پوری محیط ہے اور علم النفس میں یہ بات مقرر اور ثابت ہو چکی ہے کہ نفس میں کسی شئے کی استعداد نہیں دوسرے لفظوں میں نفس کسی شئے کیلئے مستور نہیں اور اسکی مبادی میں اس نفس کیلئے کوئی شئے نہیں جسکی طرف یہ خود راہ یافتہ ہو کبھی اہتدا نہیں پاتا۔ لہٰذا انبیاء علیہم السلام اور حکماء کاملین ہی انسانیت کے فطری اور جبلی امور میں نمو ہوتے ہیں۔ مذکورہ

رِسَالَتَهٗ ؕ سَيُصِيْبُ الَّذِيْنَ اَجْرَمُوْا صَغَارٌ عِنْدَ اللّٰهِ وَعَذَابٌ شَدِيْدٌ

اس موقع کو کہ جہاں بھیجے اپنے پیغام عنقریب پہنچے گی۔ گنہ گاروں کو ذلت اللہ کے ہاں اور عذاب سخت

بِمَا كَانُوْا يَمْكُرُوْنَ ﴿۱۲۴﴾ فَمَنْ يُّرِدِ اللّٰهُ اَنْ يَّهْدِيَهٗ يَشْرَحْ صَدْرَهٗ

اس وجہ سے کہ وہ مکر کرتے تھے سو جس کو اللہ چاہتا ہے کہ ہدایت کرے تو کھول دیتا ہے اس

لِلْاِسْلَامِ ۚ وَمَنْ يُّرِدْ اَنْ يُّضِلَّهٗ يَجْعَلْ صَدْرَهٗ ضَيِّقًا حَرَجًا

کے سینے کو واسطے قبول کرنے اسلام کے اور جس کو چاہتا ہے کہ گمراہ کرے کر دیتا ہے اس کے سینہ کو تنگ

كَاَنَّمَا يَصَّعَّدُ فِى السَّمَآءِ ؕ كَذٰلِكَ يَجْعَلُ اللّٰهُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِيْنَ

بے نہایت تنگ گویا وہ زور سے چڑھتا ہے۔ آسمان پر اسی طرح ڈالے گا اللہ عذاب کو ایمان نہ لانے

لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۲۵﴾ وَهٰذَا صِرَاطُ رَبِّكَ مُسْتَقِيْمًا ؕ قَدْ فَصَّلْنَا

والوں پر اور یہ ہے رستہ تیرے رب کا سیدھا ہم نے واضح کر دیا

الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّذَّكَّرُوْنَ ﴿۱۲۶﴾ لَهُمْ دَارُ السَّلٰمِ عِنْدَ رَبِّهِمْ

نشانیوں کو غور کرنے والوں کے واسطے انہی کے لئے ہے سلامتی کا گھر اپنے رب کے ہاں

دونوں قسم کے افراد سے بمقابلہ اغیار فطرت کا اظہار کثرت سے ہوتا ہے اور لوگوں کیلئے حجت بنتی ہے کہ یہی اُن کی فطرت ہے پس حکماء نوع انسانی کو اس درجہ تک پہنچا دیتے ہیں پھر ایک نبی مبعوث ہوتا ہے جس کی طبیعت میں فطرت پہلے درجہ کے مقابلہ میں اعلیٰ درجہ پر ظاہر ہوتی ہے تو طبیعت سافلہ (گھٹیا درجہ کی) اپنے درجہ سے زائد تر مرتبہ کا انکار کر دیتی ہے لیکن طبیعت متوسطہ (درمیانہ درجہ کی) منتظر رہ کر نہ تو انکار کر دیتی ہے اور نہ ہی اتباع پر آمادہ ہوتی ہے اس کے برعکس طبیعت عالیہ (اعلیٰ درجہ کی) اپنے نفس کی شہادت سے اس کی تصدیق کر لیتی ہے۔ پھر یہ مل کر طبیعت متوسطہ کی راہ نمائی کا ایک طریق استنباط کرتے ہیں ان متوسطہ کی اہتداء کے بعد طبیعت سافلہ کی ہدایت کے طریقوں کا استنباط کرتے ہیں تو اس صورت میں علوم فطریہ کے

وَهُوَ وَلِيُّهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٢٧﴾ وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيْعًا

اور وہ ان کا مددگار ہے بسبب ان کے اعمال کے ۔ اور جس دن جمع کرے گا ان سب کو

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ قَدِ اسْتَكْثَرْتُمْ مِّنَ الْاِنْسِ ۚ وَقَالَ اَوْلِيٰٓؤُهُمْ مِّنَ

فرمائے گا اے جماعت جنات کی تم نے بہت کچھ تابع کر لئے اپنے آدمیوں میں سے ۔ اور کہیں گے ان کے

الْاِنْسِ رَبَّنَا اسْتَمْتَعَ بَعْضُنَا بِبَعْضٍ وَّبَلَغْنَآ اَجَلَنَا الَّذِیْٓ

دوستدار آدمیوں میں سے اے رب ہمارے کام نکالا ہم میں ایک نے دُوسرے سے اور ہم پہنچے اپنے اس وعدہ کو جو تو نے

اَجَّلْتَ لَنَا ؕ قَالَ النَّارُ مَثْوٰىكُمْ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اِلَّا مَا شَآءَ اللّٰهُ ؕ

ہمارے لئے مقرر کیا تھا ۔ فرمادے گا آگ ہے گھر تمہارا رہا کرو گے اسی میں ۔ مگر جب چاہے اللہ

اِنَّ رَبَّكَ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿١٢٨﴾ وَكَذٰلِكَ نُوَلِّيْ بَعْضَ الظّٰلِمِيْنَ

البتہ تیرا رب حکمت والا خبردار ہے ۔ اور اسی طرح ہم ساتھ ملادیں گے گنہ گاروں کو

بَعْضًا بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿١٢٩﴾ يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَلَمْ

ایک کو دوسرے سے ان کے اعمال کے سبب ۔ اے جماعت جنوں کی اور انسانوں کی کیا نہیں

واسطہ سے وہ ملّت جو اس زمانہ کے نبیؑ کے واسطہ سے ظاہر ہوئی تھی ضائع ہو کر رہ جاتی ہے۔ پھر فطرت کے درجہ عالیہ کا ایقان ہوتا ہے جو بمقابل ماکان اعلیٰ ہوتا ہے اس لئے کہ جس کی جبلت ہی فطرۃ سلیمہ پر ہو اور اس میں اس درجہ انسانیت کے ارتقاء کا ظہور رہا ہے۔ جو دیگر لوگوں میں نہیں پھر حکماء کو اپنے قلوب سے شہادت صادقہ کا وجدان ہوا اور طائفہ ایسے طرق کے استنباط کی طرف متوجّہ ہوئے جو ان کو اس درجہ تک پہنچا دیں تو جب حکمت کے اس درجہ کے ساتھ رنگ جانے سے فارغ ہوتے تو اس وقت ایک دُوسرا شخص ظاہر ہوتا ہے جو پہلے کی نسبت ایک درجہ زیادہ اکمل فطرۃ کا اشارہ دیتا ہے اس طرح انسانیت کمال پر قائم ہو جاتی ہے۔ جب لوگ ان گروہوں میں بٹ گئے تو انبیاء کے کچھ افراد اوّلاً علوم ریاضیہ اور طبیعہ کیلئے

يَأْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ وَيُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ

پہنچے تھے تمہارے پاس رسول تمہی میں کے کہ سناتے تھے تم کو میرے حکم اور ڈراتے تھے تم کو اس دن کے

يَوْمِكُمْ هٰذَا ۚ قَالُوْا شَهِدْنَا عَلٰٓى اَنْفُسِنَا وَغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ

پیش آنے سے کہیں گے کہ ہم نے اقرار کر لیا اپنے گناہ کا اور ان کو دھوکا دیا دنیا کی زندگی نے

الدُّنْيَا وَشَهِدُوْا عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿١٣٠﴾

اور قائل ہو گئے اپنے اوپر اس بات کے کہ وہ کافر تھے

ذٰلِكَ اَنْ لَّمْ يَكُنْ رَّبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ وَّاَهْلُهَا غٰفِلُوْنَ ﴿١٣١﴾

یہ اس واسطے کہ تیرا رب ہلاک کرنے والا نہیں بستیوں کو ان کے ظلم پر اور وہاں کے لوگ

وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ۚ وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٣٢﴾

بے خبر ہوں ۔ اور ہر ایک کے لئے درجے ہیں ۔ ان کے عمل کے اور تیرا رب بے خبر نہیں اُن کے کام سے

وَرَبُّكَ الْغَنِيُّ ذُو الرَّحْمَةِ ۚ اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَسْتَخْلِفْ مِنْ

اور تیرا رب بے پروا ہے رحمت والا اگر چاہے تو تم کو لے جاوے اور تمہارے پیچھے

کے لئے ہادی بنے اور اُن کے واسطہ سے ثانیاً علومِ الٰہیہ کی طرف ہدایت دینے لگے، مثلاً یُوں فرماتے کہ اللہ تعالیٰ ایک ہے (واحد) اور کل اعداد (عدد) ایک (واحد) سے بنتے ہیں یا یُوں گویا ہوتے ہوں گے، وہ اللہ تعالیٰ کل کمالات کا وہ مدار اور منبع ہے پھر اس کے بعد مستقلاً علومِ الٰہیہ کی طرف ہی دعوت دینے کا درجہ آیا بس یہی فرق ہے۔ صابیہ اور حنفاء کے مابین لہٰذا اب علومِ الٰہیہ کی طرف دعوت پہلے درجہ پر ہو گی اور علومِ ریاضیہ اور طبعیہ کی طرف دُوسرے درجہ پر بالتبع ہو گی یعنی بعینہٖ پہلے کا عکس اور یہ تمام صورتیں فطرت انسانیہ کا اقتضاء ہیں مثلاً ریاضیات اور طبعیات کی طرف دُنیاوی زندگی کی ضرُوریات کی وجہ سے احتیاج ہوتا ہے اور الٰہیات کی طرف ثانویہ (آخرۃ) زندگی کی ضرُوریات کی وجہ سے احتیاجی پیش آتی ہے تو صابی لوگ دُنیاوی زندگی کی

بَعْدِكُمْ مَّا يَشَآءُ كَمَآ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ ذُرِّيَّةِ قَوْمٍ اٰخَرِيْنَ ﴿١٣٣﴾

قائم کر دے۔ جس کو چاہے جیسا تم کو پیدا کیا اوروں کی اولاد سے

اِنَّ مَا تُوْعَدُوْنَ لَاٰتٍ وَّمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ﴿١٣٤﴾ قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا

جس چیز کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے وہ ضرور آنے والا ہے اور تم عاجز نہیں کر سکتے تو کہہ دے اے لوگو

عَلٰى مَكَانَتِكُمْ اِنِّىْ عَامِلٌ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ مَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ

تم کام کرتے رہو اپنی جگہ پر میں بھی کام کرتا ہوں سو عنقریب جان لو گے تم کہ کس کو ملتا ہے عاقبت کا

الدَّارِ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿١٣٥﴾ وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ مِمَّا ذَرَاَ مِنَ الْحَرْثِ

گھر بالیقین بھلا نہ ہوگا۔ ظالموں کا اور ٹھہراتے ہیں اللہ کا اس کی پیدا کی ہوئی

وَالْاَنْعَامِ نَصِيْبًا فَقَالُوْا هٰذَا لِلّٰهِ بِزَعْمِهِمْ وَهٰذَا لِشُرَكَآئِنَا فَمَا

کھیتی اور مواشی میں ایک حصہ پھر کہتے ہیں یہ حصہ اللہ کا ہے اپنے خیال میں اور یہ ہمارے شریکوں کا ہے

كَانَ لِشُرَكَآئِهِمْ فَلَا يَصِلُ اِلَى اللّٰهِ وَمَا كَانَ لِلّٰهِ فَهُوَ يَصِلُ اِلٰى

سو جو حصہ ان کے شریکوں کا ہے وہ تو نہیں پہنچتا اللہ کی طرف اور جو اللہ کا ہے وہ پہنچ جاتا ہے۔ ان کے

ضروریات کی طرف زیادہ متوجہ ہوئے اور ضروریاتِ حیاتِ آخرت کی طرف قلیل توجہ دی پھر حیاتِ آخرت جو دُنیاوی زندگی کی تکمیل پر مبنی ہے کی تکمیل کے لئے حنفاء آپہنچے۔ دراصل انسانی زندگی ایک ایسی وحدت ہے جو فقط اعتباری طور پر دُنیا اور آخرت کی طرف منقسم ہے لہٰذا ان تمام ضروریات اور مرافق سے انسانیت کا کوئی وقت خالی رہنا ممکن نہیں۔ ہاں فقط قلت اور کثرت اور ترتیب و تنظیم کا فرق ہو سکتا ہے۔ پس صابئی لوگ بھی اپنے رب کو ان امثال کے ذریعہ جان چکے تھے جیسے ہم ذکر کر آئے ہیں مثلاً کہتے ہیں وہ ایک ہے پھر کہتے ہیں وہ منبع نور ہے۔ ان امثلہ میں اُن کی مُراد تطبیق من کل الوجوہ نہیں مثلاً جب ہم کہیں دائیت اسد یرمی تو اس کا معنی یہ نہیں کہ اس کے شیر جیسے پنجے ہیں لیکن جب کسی شخص کو اس مثال کے سمجھنے میں غلطی واقع ہوتی ہے تو دوسرا شخص آکر کہتا ہے وہ اللہ تعالےٰ شمس کی طرح نہیں

شُرَكَآئِهِمْ سَآءَ مَا يَحْكُمُونَ ﴿١٣٦﴾ وَكَذٰلِكَ زَيَّنَ لِكَثِيرٍ مِّنَ الْمُشْرِكِينَ

شریکوں کی طرف کیا ہی بُرا انصاف کرتے ہیں اور اسی طرح مزین کردیا بہت سے مشرکوں کی نگاہ میں

قَتْلَ أَوْلَادِهِمْ شُرَكَآؤُهُمْ لِيُرْدُوهُمْ وَلِيَلْبِسُوا عَلَيْهِمْ دِينَهُمْ ۖ وَلَوْ

ان کی اولاد کے قتل کو ان کے شریکوں نے تاکہ ان کو ہلاک کریں اور رلا ملا دیں ان پر ان کے دین کو

شَآءَ اللَّهُ مَا فَعَلُوهُ ۖ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُونَ ﴿١٣٧﴾ وَقَالُوا هَٰذِهِ

اور اللہ چاہتا تو وہ یہ کام نہ کرتے سو چھوڑ دے وہ جانیں اور ان کا جھوٹ اور کہتے ہیں کہ یہ

أَنْعَامٌ وَحَرْثٌ حِجْرٌ ۖ لَّا يَطْعَمُهَا إِلَّا مَن نَّشَآءُ بِزَعْمِهِمْ وَأَنْعَامٌ

مواشی اور کھیتی ممنوع ہے اس کو کوئی نہ کھاوے مگر جس کو ہم چاہیں ان کے خیال کے موافق اور بعضے

حُرِّمَتْ ظُهُورُهَا وَأَنْعَامٌ لَّا يَذْكُرُونَ اسْمَ اللَّهِ عَلَيْهَا افْتِرَآءً

مواشی کی پیٹھ پر چڑھنا حرام کیا .اور بعض مواشی کے ذبح کے وقت نام نہیں لیتے اللہ کا اللہ پر بہتان باندھ

عَلَيْهِ ۚ سَيَجْزِيهِم بِمَا كَانُوا يَفْتَرُونَ ﴿١٣٨﴾ وَقَالُوا مَا فِي بُطُونِ

کر عنقریب وہ سزا دے گا ان کو اس جھوٹ کی اور کہتے ہیں جو بچہ ان مواشی کے پیٹ

یعنی من وجہٍ جمیع وجوہ سے نفی کرنا یقیناً اس کی مُراد نہیں اور شمس یا دیگر اشکال قیود و شرط کیساتھ مخصّ تجلیات ہیں لیکن یہ لوگ اپنے آخری دور میں تجلّی کے معنی میں غلطی کر بیٹھے تو اس زمانہ میں حضرت ابراہیم علیہ السّلام کے اندر معرفت ربّ کے کامل ترین مراتب کے ساتھ فطرتِ جبلیہ کو ظاہر کیا گیا۔ لیکن اُنہوں نے ان اصُولِ صحیحہ کے اساس کی تغییر نہیں جو صابئہ کے کے ہاں معرفت ربّ کے لئے تھے۔ لہٰذا تجلّی بھی ایک طریق ہی ہے جس سے انسان اپنے ربّ کی معرفت کرسکتا ہے۔ اس کا مفہوم اور معنی یہ ہے کہ جب اصطلاحات الٰہیہ سے اس کی تجرید کرلی جائے تو ایک وجہ سے یقیناً یہ مثال مثل لہٗ کے مطابق بن جاتی ہے۔ ہم اِس شئے سے جس کے ذریعہ تعرّف کا ارادہ رکھتے ہیں۔ غیر کی طرف متجاوز نہیں ہوں گے پھر جب اِس وجہ سے انحراف تو یقیناً یہی تجلّی تغلیط کا باعث بنے گی لہٰذا مصلّین پر

هٰذِهِ الْاَنْعَامِ خَالِصَةٌ لِّذُكُوْرِنَا وَمُحَرَّمٌ عَلٰٓى اَزْوَاجِنَا ۚ وَاِنْ

میں ہے اس کو تو خاص ہمارے مرد ہی کھاویں اور وہ حرام ہے ہماری عورتوں پر اور جو بچہ مُردہ

يَّكُنْ مَّيْتَةً فَهُمْ فِيْهِ شُرَكَآءُ ۭ سَيَجْزِيْهِمْ وَصْفَهُمْ ۭ اِنَّهٗ

ہو تو اس کے کھانے میں سب برابر ہیں وہ سزا دے گا ان کو ان تقریروں کی وہ

حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿١٣٩﴾ قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ قَتَلُوْٓا اَوْلَادَهُمْ سَفَهًۢا بِغَيْرِ عِلْمٍ

حکمت والا جاننے والا ہے بے شک خراب ہوئے جنہوں نے قتل کیا اپنی اولاد کو نادانی سے بغیر سمجھے

وَّحَرَّمُوْا مَا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ افْتِرَآءً عَلَى اللّٰهِ ۭ قَدْ ضَلُّوْا وَمَا كَانُوْا

اور حرام ٹھہرا لیا اس رزق کو جو اللہ نے ان کو دیا بہتان باندھ کر اللہ پر بے شک وہ گمراہ ہوئے اور نہ آئے

مُهْتَدِيْنَ ﴿١٤٠﴾ ع وَهُوَ الَّذِيْٓ اَنْشَاَ جَنّٰتٍ مَّعْرُوْشٰتٍ وَّغَيْرَ مَعْرُوْشٰتٍ

سیدھی راہ پر اور اسی نے پیدا کئے باغ جو ٹٹیوں پر چڑھائے جاتے ہیں اور جو ٹٹیوں پر نہیں

وَّالنَّخْلَ وَالزَّرْعَ مُخْتَلِفًا اُكُلُهٗ وَالزَّيْتُوْنَ وَالرُّمَّانَ مُتَشَابِهًا

چڑھائے جاتے اور کھجور کے درخت اور کھیتی کہ مختلف ہیں ان کے پھل اور پیدا کیا زیتون کو اور انار کو ایک

ان اغلاط کا رد کرنا فرض ہو جاتا ہے۔ مثلاً وہ لوگ اپنے رب کو ایسے شہنشاہ سے تمثیل و تشبیہ دے جو قاہر اور حکیم ہے معرفت کیا کرتے ہوں پھر انہوں نے شہنشاہوں سے ایک معین رجل کو اس کا ہم نام بنا کر اسی رجل کا تذکار اور ذکر کو اپنے لئے معبود کا تصوّر جما لیا ہو۔ اور اس تصوّر کی طرف منتقل ہونے کے بعد اِلٰہ کے معنی کا تصوّر کرتے ہوں اور اللہ تعالیٰ کی جانب یوں رجوع کرتے ہوں اس طویل نظریہ نے بالآخر عوام کے فہم و ادراک کو فاسد کر ڈالا۔ حتیٰ کہ اُنہوں نے مُلوک اور شہنشاہوں آلہتہ (بہت سے رب) مان لیا اور ملوک نے ان کے اس فاسد ذہنیت کی وجہ سے اُن پر قہر و جبر کی ابتداء کر لی ہو جبکہ اس فساد کے زمانہ میں تمام اُمور میں اصنام کی طرف رجوع کیا جا رہا ہے تو حضرت ابراہیم علیہ السلام بارادہ اصنام کا رد کرتے ہوئے فرماتے ہیں اس میں کون سا فائدہ ہے۔ مثلاً

وَّغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ۭ كُلُوْا مِنْ ثَمَرِهٖٓ اِذَآ اَثْمَرَ وَاٰتُوْا حَقَّهٗ يَوْمَ حَصَادِهٖ ڮ

دوسرے کے مشابہ اور جُدا جُدا بھی کھاؤ اُن کے پھل میں سے جس وقت پھل لاویں اور ادا کرو ان کا حق جس دن

وَلَا تُسْرِفُوْا ۭ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ۝١٤١ وَمِنَ الْاَنْعَامِ حَمُوْلَةً وَّفَرْشًا ۭ

ان کو کاٹو اور بیجا خرچ نہ کرو اس کو خوش نہیں آتے بیجا خرچ کرنیوالے اور پیدا کئے مواشی میں بوجھ اٹھانیوالے

كُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ

اور زمین سے لگے ہوئے کھاؤ اللہ کے رزق میں سے اور مت چلو شیطان کے قدموں پر وہ تمہارا

لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝١٤٢ ثَمٰنِيَةَ اَزْوَاجٍ ۚ مِنَ الضَّاْنِ اثْنَيْنِ وَمِنَ

دشمن ہے صریح پیدا کئے آٹھ نر اور مادہ بھیڑ میں سے دو اور بکری میں سے

الْمَعْزِ اثْنَيْنِ ۭ قُلْ ءٰۗالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ

دو پوچھ تو کہ دونوں نر اللہ نے حرام کئے ہیں یا دونوں مادہ یا وہ بچہ کہ اس پر

عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ۭ نَبِّـُٔـوْنِيْ بِعِلْمٍ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ۝١٤٣ وَمِنَ

مشتمل ہیں بچہ دان دونوں مادہ کے بتلاؤ مجھ کو سند اگر تم سچے ہو اور پیدا کئے

اب اس رجل کی شخصیت مفروض نہیں بلکہ اس کی وصفِ ملوکیت ہوگی لہٰذا اصنام کو بیک جنبش چھوڑ دیا جائے گا۔ دُوسری صُورت مُلاحظہ ہو۔ سُورج نور و حرارت کا مرکز ہے اور دنیوی زندگی کا اکثر و بیشتر نظام اسی پر موقوف ہے تو انہوں نے اس سورج کو رب کے لئے ایک تجلّی مانا پھر انہوں نے اس سورج کے کئی اصنام اور بُت تراشے۔ پھر بتوں کو انسانی بلکہ ایک مخصوص رجل کی صورت میں پیش کیا۔ پھر ان بتوں کے لئے مخصوص قسم کے عبادت خانے تعمیر کرائے اس تطویل نے امرِ انسانیت کو فاسد کر دیا۔ لہٰذا ان اصنام کے بطلان کو ثابت کیا جائے اور انسان کی نظر صرف شمس کی طرف جب منعطف ہوگی تو شمس کے معنی و مراد کا فہم کر سکتا ہے یہی اصلاح اوّلی حضرت ابراہیم علیہ السلام کی جانب سے ظہور میں آئی اور ثانیہ درجہ جیسے ہم کہہ آئے ہیں کہ مثال معرفت رب کا ذریعہ ہوا کرتی،

الْإِبِلِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ اثْنَيْنِ ۗ قُلْ آلذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ أَمِ الْأُنْثَيَيْنِ

اونٹ میں سے دو اور گائے میں سے دو    پوچھ تو دونوں نر حرام کیے ہیں یا دونوں مادہ یا

أَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ أَرْحَامُ الْأُنْثَيَيْنِ ۖ أَمْ كُنْتُمْ شُهَدَاءَ إِذْ

وہ بچہ کہ اس پر مشتمل ہیں بچہ دان دونوں مادہ کے کیا تم حاضر تھے۔ جس وقت تم کو اللہ نے

وَصَّاكُمُ اللَّهُ بِهَٰذَا ۚ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا لِيُضِلَّ

یہ حکم دیا تھا    پھر اس سے زیادہ ظالم کون جو بہتان باندھے اللہ پر جھوٹا تاکہ

النَّاسَ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۗ إِنَّ اللَّهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ﴿١٤٤﴾ قُلْ لَا

لوگوں کو گمراہ کرے بلا تحقیق بے شک اللہ ہدایت نہیں کرتا ظالم لوگوں کو    تو کہہ دے کہ میں

أَجِدُ فِي مَا أُوحِيَ إِلَيَّ مُحَرَّمًا عَلَىٰ طَاعِمٍ يَطْعَمُهُ إِلَّا أَنْ يَكُونَ

نہیں پاتا اس وحی میں کہ مجھ کو پہنچی ہے کسی چیز کو حرام کھانے والے پر جو اس کو کھاوے مگر یہ کہ وہ چیز

مَيْتَةً أَوْ دَمًا مَسْفُوحًا أَوْ لَحْمَ خِنْزِيرٍ فَإِنَّهُ رِجْسٌ أَوْ فِسْقًا

مردار ہو یا بہتا ہوا خون    یا گوشت سور کا کہ وہ ناپاک ہے یا ناجائز ذبیحہ۔ جس پر

یہ بات ان عامہ لوگوں کی ذہنیت کے اعتبار سے ہے جو ریاضیات اور طبیعیات میں مشغول رہتی ہے تو بے شک کلیات علوم بذریعہ امثلہ معلوم کئے جاتے ہیں اور ان میں کوئی غلطی واقع نہیں ہوا کرتی۔ مگر وہ کلیات جو ایک فرد میں منحصر ہوں۔ اور واجب اسی طرح اوصاف کلیہ ہونے کے باوجود ایک فرد پر منحصر ہے تو اس میں بایں صورت کتنی اغلاط واقع ہوں گے کہ کبھی کلی کو جزئی اور کبھی جزئی کو کلی بنالیا کریں گے اسی وجہ سے علماء الٰہیون عام امثلہ پر ھو کونہ مرآۃ للحق فقط ایک زائد قید کا اعتبار کیا ہے

لہٰذا جب نظر خالص مرآیتہ کی طرف تجرد کرے تو یہ تجلی ہی رہے گی

یعنی معرفت کے لئے مثال صحیح رہے گی اور جب مرآۃ کے مرآۃ ہونے اور مرآئیت سے غفلت برتی گئی اور مرآۃ کی طرف مستقلاً نظر کی گئی تو یہ تجلی نہیں رہے گی

أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَاِنَّ رَبَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٤٥﴾

نام پکارا جاوے اللہ کے سوا کسی اور کا پھر جو کوئی بھوک سے بے اختیار ہو جاوے نہ نافرمانی کرے اور نہ زیادتی تو تیرا رب بڑا

وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا كُلَّ ذِيْ ظُفُرٍ ۚ وَمِنَ الْبَقَرِ وَالْغَنَمِ

معاف کرنیوالا ہے نہایت مہربان اور یہود پر ہم نے حرام کیا تھا ہر ایک ناخن والا جانور اور گائے اور بکری میں سے

حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ شُحُوْمَهُمَآ اِلَّا مَا حَمَلَتْ ظُهُوْرُهُمَآ اَوِ الْحَوَايَآ

حرام کی تھی ان کی چربی مگر جو لگی ہو پشت پر یا انتڑیوں پر یا

اَوْ مَا اخْتَلَطَ بِعَظْمٍ ؕ ذٰلِكَ جَزَيْنٰهُمْ بِبَغْيِهِمْ ۖ وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿١٤٦﴾

جو چربی کہ ملی ہو ہڈی کے ساتھ یہ ہم نے ان کو سزا دی تھی ان کی شرارت پر اور ہم سچ کہتے ہیں

فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ رَّبُّكُمْ ذُوْ رَحْمَةٍ وَّاسِعَةٍ ۚ وَلَا يُرَدُّ بَاْسُهٗ عَنِ الْقَوْمِ

پھر اگر تجھ کو جھٹلادیں تو کہہ دے کہ تمہارے رب کی رحمت میں بڑی وسعت ہے اور نہیں ٹلے گا اسکا عذاب

الْمُجْرِمِيْنَ ﴿١٤٧﴾ سَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكْنَا

گنہگار لوگوں سے اب کہیں گے مشرک اگر اللہ چاہتا تو شرک نہ کرتے ہم اور نہ ہمارے

یعنی معرفت رب کیلئے مثال نہیں ہوگی لیکن اِس قید کے شرط ہونے میں ان امثلہ سے
معرفت صحیحہ کالنطفہ اقرب اور اکثر ہوتا ہے اور کبھی کسی سے کوئی غلطی نہیں ہوتی مگر بصورت
نُدرت اور نادر الوقوع علوم اور معارفِ کلیہ میں کالمعدوم ہوا کرتا ہے جب ہم کسی انسان کو
ایک مثال سے کمالِ الٰہی کی معرفت کی طرف انتقال کرتے ہوئے دیکھیں گے لیکن بصورت
جعله مرأة له تو ہم فیصلہ دیں گے کہ یہ شخص صحیح المعرفت ہے اِس لئے بصورت مرائیت
اُس کے دل میں کبھی یہ خیال پیدا ہی نہیں ہو سکتا کہ وہ رجل اس جیسا ہے کیونکہ یہ خیال پیدا
ہونا دوسری نظر کا محتاج ہے اور مرائیت میں ایک ہی نظر ہوتی ہے لہٰذا وہ اس سے زیادہ
کچھ نہیں کہہ سکتا کہ فیصلہ دے دے کہ جو اس نے دیکھا ہے وہ اس کے رب کے کمالات
سے ہے۔ اور یہی میرا رب ہے جو اس کی طرف بالاثبات اشارہ فرمارہا ہے۔ یہ وہ انتہائی

وَلَآ اٰبَآؤُنَا وَلَا حَرَّمْنَا مِنْ شَیْءٍ ؕ كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِیْنَ مِنْ

باپ دادے اور نہ ہم حرام کر لیتے کوئی چیز اسی طرح جھٹلایا کئے ان سے

قَبْلِهِمْ حَتّٰی ذَاقُوْا بَاْسَنَا ؕ قُلْ هَلْ عِنْدَكُمْ مِّنْ عِلْمٍ فَتُخْرِجُوْهُ

اگلے یہاں تک کہ انہوں نے چکھا ہمارا عذاب تو کہہ کچھ علم بھی ہے تمہارے پاس کہ اس کو ہمارے

لَنَا ؕ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَخْرُصُوْنَ ﴿۱۴۸﴾ قُلْ

آگے ظاہر کرو تم تو نری اٹکل پر چلتے ہو اور صرف تخمینے ہی کرتے ہو تو کہہ

فَلِلّٰهِ الْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ ۚ فَلَوْ شَآءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِیْنَ ﴿۱۴۹﴾ قُلْ

دے بس اللہ کا الزام پورا ہے سو اگر وہ چاہتا تو ہدایت کر دیتا تم سب کو تو کہہ

هَلُمَّ شُهَدَآءَكُمُ الَّذِیْنَ یَشْهَدُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ حَرَّمَ هٰذَا ۚ فَاِنْ

کہ لاؤ اپنے گواہ جو گواہی دیں اس بات کی کہ اللہ نے حرام کیا ہے ان چیزوں کو پھر اگر

شَهِدُوْا فَلَا تَشْهَدْ مَعَهُمْ ۚ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِیْنَ كَذَّبُوْا

وہ ایسی گواہی دیں بھی تو تو نہ اعتبار کر ان کا اور نہ چل ان کی خوشی پر جنہوں نے جھٹلایا

کوشش ہے جو معرفت آلہیہ تک وصول کرنے میں انسان کیلئے ممکن ہے اور یہ طریق اغلاط سے سالم اور محفوظ ہے پھر بعض حکماء نے یہ ارادہ کیا کہ اس سے بھی زیادہ کامل طریقہ پیش کریں۔ لیکن انہیں صرف نفی محض تک کی قدرت ہوتی یعنی ہر وہ چیز جو اُن کے علم میں آتی اس کی رب سے نفی کر دیتے ہیں اور طرفہ یہ کہ اس نفی محض کو معرفت کا منتہیٰ سمجھتے ہیں مثلاً کہتے ہیں لیس بجوھر، لیس بجسم، لیس فی مکان، لیس فی جھة۔ لیس لہ حدٌّ وامثال ذٰلک اگر یہ حکیم اور فلسفی معرفت ربّ میں وصول کر لے تو کوئی مضائقہ نہیں لیکن جب ہم اس طریقہ کو عام لوگوں پر ظاہر کریں گے تو اُن کے نفوس اس نفی محض سے سکون پیدا نہیں ہو گا۔ دُوسرے الفاظ میں وہ اپنے دلوں کو اس نفی محض پر مطمئن نہیں پائیں گے۔ لہٰذا وہ اثبات بوجہٍ ما کی طرف رجوع کریں گے بایں صورت وہ کئی غلطیوں میں واقع ہوں گے۔ اسی وجہ

بِاٰيٰتِنَا وَالَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ وَهُمْ بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُوْنَ ۝١٥٠ ع
ہمارے حکموں کو اور جو یقین نہیں کرتے آخرت کا اور وہ اپنے رب کے برابر کرتے ہیں اوروں کو
قُلْ تَعَالَوْا اَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ اَلَّا تُشْرِكُوْا بِهٖ شَيْـًٔا وَّ
تو کہہ تم آؤ میں سنا دوں جو حرام کیا ہے تم پر تمہارے رب نے کہ شریک نہ کرو اس کے ساتھ کسی چیز کو
بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۚ وَلَا تَقْتُلُوْٓا اَوْلَادَكُمْ مِّنْ اِمْلَاقٍ ۭ نَحْنُ نَرْزُقُكُمْ
اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو اور مار نہ ڈالو اپنی اولاد کو مفلسی سے ہم رزق دیتے ہیں
وَاِيَّاهُمْ ۚ وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ ۚ وَلَا تَقْتُلُوا
تم کو اور ان کو اور پاس نہ جاؤ بے حیائی کے کام کے جو ظاہر ہو اس میں سے اور جو پوشیدہ ہو اور
النَّفْسَ الَّتِيْ حَرَّمَ اللّٰهُ اِلَّا بِالْحَقِّ ۭ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ
مار نہ ڈالو اس جان کو جس کو حرام کیا ہے اللہ نے مگر حق پر ۞ تم کو یہ حکم کیا ہے تاکہ تم سمجھو
تَعْقِلُوْنَ ۝١٥١ وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ حَتّٰى
اور پاس نہ جاؤ یتیم کے مال کے مگر اس طرح سے کہ بہتر ہو یہاں تک کہ

سے انہوں نے جمیع اشیاء سے اپنے لئے کتنے آلہہ بنا ڈالے تھے اس قسم کا فساد فرق صابئین عام ہوا ہے وہ لوگ جب تنزیہ ربوبیت میں مبالغہ آرائی کرتے ہیں یہاں تک کہ ان کی قوت فکریہ اس رب کے تصور سے منتہی ہو (رک) جاتی پھر جب وہ لوگ اثبات کی طرف توجہ اور رجوع کرتے تو اتنے گر جاتے کہ ہر وہ شئی جو ان کو محبوب معلوم ہوتی اسے اپنا الٰہ بنا ڈالتے خواہ وہ حجر ہو یا مدر (مٹی کا ڈھیلہ) اور شجر ہو یا عورت یا امرد (بے ریش لڑکا) اس کے برعکس حضرت ابراہیم علیہ السلام کا طریقہ ان تمام اقسام اغلاط سے محفوظ اور پاکیزہ ہے یہ طریقہ اگرچہ ان امثلہ سے ثبوت معرفت بہم پہنچاتا ہے لیکن بایں شرط کہ ان امثلہ کے فقط امثلہ ہونے سے متجاوز نہیں ہوتا اور یہ طریق فقط اقتصار علیٰ وجہ المرآتیت میں منحصر ہے اور جو شخص معرفت الٰہیہ کے لئے مباحث حکمت میں اس قدر ادراک نہیں رکھتا وہ ہماری نظر

يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۚ وَاَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيْزَانَ بِالْقِسْطِ ۚ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا

پہنچ جائے اپنی جوانی کو۔ اور پورا کرو ماپ اور تول کو انصاف سے ہم کسی کے ذمہ وہی چیز لازم کرتے ہیں

وُسْعَهَا ۚ وَاِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوْا وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبٰى ۚ وَبِعَهْدِ اللّٰهِ

جس کی اس کو طاقت ہو اور جب بات کہو تو حق کی کہو اگرچہ وہ اپنا قریب ہی ہو۔ اور اللہ کا عہد پورا

اَوْفُوْا ۚ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۱۵۲﴾ وَاَنَّ هٰذَا

کرو تم کو یہ حکم کر دیا ہے تاکہ تم نصیحت پکڑو اور حکم کیا کہ یہ راہ ہے

صِرَاطِیْ مُسْتَقِیْمًا فَاتَّبِعُوْهُ ۚ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ

میری سیدھی سو اس پر چلو اور مت چلو اور رستوں پر کہ وہ تم کو جدا کر دیں گے اللہ کے

عَنْ سَبِیْلِهٖ ۚ ذٰلِكُمْ وَصّٰىكُمْ بِهٖ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿۱۵۳﴾ ثُمَّ اٰتَیْنَا مُوْسَى

راستہ سے یہ حکم کر دیا ہے تم کو تاکہ تم بچتے رہو پھر دی ہم نے موسیٰ کو

الْكِتٰبَ تَمَامًا عَلَى الَّذِیْۤ اَحْسَنَ وَتَفْصِیْلًا لِّكُلِّ شَیْءٍ وَّهُدًى

کتاب واسطے پورا کرنے نعمت کے نیک کام والوں پر اور واسطے تفصیل ہر شے کے اور ہدایت اور

میں ان آیات کی تفسیر کرنے کی قدرت ہی نہیں رکھ سکتا۔ جن کی آج قرأت کی جارہی ہے ہاں اُن وجوہ غامضہ سے تفسیر کرسکتا ہے جو متن سے بھی زیادہ پوشیدہ بلکہ لاینحل ہوں گے واذ قال ابراهیم لابیه اٰذر ان کا نام صحائف تورات میں تارخ لکھا ہے تو مفسرین کو خبط ہوا اور انہوں نے بے سوچ یہ کہہ دیا کہ آذر اسم عمہ یعنی ابراہیم کے چچا کا نام تھا۔

حالانکہ ان مفسرین کو اختلاف السنہ کا علم ہی نہیں۔ ذرا غور کریں۔ ہم قرآن میں عیسیٰ پڑھتے ہیں لیکن اناجیل میں یسوع ہے۔ اور اسی طرح قرآن میں یحییٰ پڑھا جاتا ہے اور اناجیل میں یوحنا۔ کیا اس سے اشخاص کا اختلاف ممکن اور متصور ہوسکتا ہے۔ پھر تارخ۔ تارخ پڑھا جاتا ہے پھر منقلب ہوکر آذر ہوا جیسے یسوع سے عیسیٰ اتتخذ اصناما اٰلهة انسانیت کی فطرۃ سلیمہ صرف ایک الٰہ مانتی ہے ایسے ہی جب کوئی ایک اس کائنات ہست و بود میں

وَرَحْمَةً لَّعَلَّهُم بِلِقَاءِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُونَ ﴿١٥٤﴾ وَهَٰذَا كِتَابٌ أَنزَلْنَاهُ

اور رحمت کے لئے تاکہ وہ لوگ اپنے رب کے ملنے کا یقین کریں اور ایک یہ کتاب ہے کہ ہم نے اتاری

مُبَارَكٌ فَاتَّبِعُوهُ وَاتَّقُوا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ أَن تَقُولُوا إِنَّمَا أُنزِلَ الْكِتَابُ

برکت والی سو اس پر چلو اور ڈرتے رہو تاکہ تم پر رحمت ہو اس واسطے کہ کبھی تم کہنے لگو کہ کتاب جو

عَلَىٰ طَائِفَتَيْنِ مِن قَبْلِنَا وَإِن كُنَّا عَن دِرَاسَتِهِمْ لَغَافِلِينَ ﴿١٥٥﴾

اتری تھی سو ان ہی دو فرقوں پر جو ہم سے پہلے تھے اور ہم کو تو ان کے پڑھنے پڑھانے کی خبر ہی نہ تھی

أَوْ تَقُولُوا لَوْ أَنَّا أُنزِلَ عَلَيْنَا الْكِتَابُ لَكُنَّا أَهْدَىٰ مِنْهُمْ ۚ فَقَدْ

یا کہنے لگو کہ اگر ہم پر اترتی کتاب ۔ تو ہم تو راہ پر چلتے ان سے بہتر سو آ چکی

جَاءَكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَرَحْمَةٌ ۚ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّن كَذَّبَ بِآيَاتِ

تمہارے پاس حجت تمہارے رب کی طرف سے اور ہدایت اور رحمت اب اس سے زیادہ ظالم کون جو جھٹلاوے

اللَّهِ وَصَدَفَ عَنْهَا ۗ سَنَجْزِي الَّذِينَ يَصْدِفُونَ عَنْ آيَاتِنَا سُوءَ

اللہ کی آیتوں کو اور ان سے کتراوے ہم سزا دیں گے ان کو جو ہماری آیتوں سے کتراتے ہیں ۔ برا

علم الٰہی کے کردار ہوا اور اس علم نے اسے تعدد آلہہ کی جانب پہنچا دیا تو اسے اس علم کا بطلان ظاہر ہو جاتا ہے اس کی مثال حساب کی مثالیں ہیں مثلاً ہمارے پاس ایک مقدار مال رکھا ہے جسے ہم دس انسانوں میں تقسیم کا ارادہ رکھتے ہیں تو جب ہر ایک فرد کے حصہ کو دوسرے کے حصہ میں جمع کیا گیا تو اصل مقدار وہ میزانیہ یا جملہ یا زیادہ نکلے گا یا کم جس سے حساب کنندہ کو اپنے عمل حساب میں غلطی کا گمان ہوگا ۔ ایسے ہی جب کسی ایک انسان نے معرفت آلہیہ کیلئے ایک طریقہ پیش کیا جس کے نتیجہ میں آلہہ متعددہ کا اعتقاد کرنا پڑے تو ظاہر ہوا کہ اس کا یہ عمل ایسا باطل ہے جس میں کوئی شک ہی نہیں کرسکتا ۔ اسی طرف اس آیت میں اشارہ انی اراک وقومک الخ قولہ وکذالک نری ۔ الموقنین ۔ فلما جن علیہ اللیل اس ارآءت کی شرح وتفصیل میں ہم مرآتیت کے طریق کو اپناتے ہیں اور سلیم الفطرۃ انسان

الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا يَصْدِفُونَ ﴿١٥٧﴾ هَلْ يَنظُرُونَ إِلَّا أَن تَأْتِيَهُمُ

عذاب بدلے میں اس کترانے کے ۔ کا ہے کی راہ دیکھتے ہیں لوگ مگر یہی کہ ان پر

الْمَلَائِكَةُ أَوْ يَأْتِيَ رَبُّكَ أَوْ يَأْتِيَ بَعْضُ آيَاتِ رَبِّكَ يَوْمَ يَأْتِي بَعْضُ آيَاتِ رَبِّكَ

آئیں فرشتے یا آئے تیرا رب یا آئے کوئی نشانی تیرے رب کی جس دن آئے گی ایک نشانی

لَا يَنفَعُ نَفْسًا إِيمَانُهَا لَمْ تَكُنْ آمَنَتْ مِن قَبْلُ أَوْ كَسَبَتْ فِي إِيمَانِهَا

تیرے رب کی کام نہ آئے گا کسی کے اس کا ایمان لانا جو کہ پہلے سے ایمان نہ لایا تھا یا اپنے ایمان میں کچھ نیکی نہ کی

خَيْرًا قُلِ انتَظِرُوا إِنَّا مُنتَظِرُونَ ﴿١٥٨﴾ إِنَّ الَّذِينَ فَرَّقُوا دِينَهُمْ وَكَانُوا

تھی تو کہہ دے تم راہ دیکھو ہم بھی راہ دیکھتے ہیں ۔ جنہوں نے راہیں نکالیں اپنے دین میں اور

شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِي شَيْءٍ إِنَّمَا أَمْرُهُمْ إِلَى اللَّهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُم بِمَا كَانُوا

ہوگئے بہت سے فرقے تجھ کو ان سے کچھ سروکار نہیں ان کا کام اللہ ہی کے حوالے ہے پھر وہی جتلائیگا ان کو جو

يَفْعَلُونَ ﴿١٥٩﴾ مَن جَاءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهُ عَشْرُ أَمْثَالِهَا وَمَن جَاءَ

کچھ وہ کرتے تھے ۔ جو کوئی لاتا ہے ایک نیکی تو اس کے لئے اس کا دس گنا ہے اور جو کوئی لاتا ہے۔

اپنی سلامت طبع سے اس طریق میں راہ یابی حاصل کہہ لینے پر اس کلمہ کا اطلاق علی الحقیقۃ سمجھا ہے اور ہم امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی حکمت کے ذریعہ علم تجلی میں تحقیق کر چکنے کے بعد اس کی بالکلیہ کسی تاویل کرنے کے محتاج نہیں فلما افلا الخ عارف بعلم التجلیات جانتا ہے کہ تجلی وہ اعلیٰ شے ہے جس کا انسان تفکر کرتا ہے جب اس نے ایک ایسی شے کی طرف توجہ کی جو اعلیٰ شے سے دُون اور دورے ہے تو وہ شیئین کی طرف فاطر ہوگا تو وہ شخص رب واحد لانظیر لہ کے لئے اس شے کو مرآۃ بنانے پر متمکن اور قادر نہیں ہوسکے گا۔ لیکن اعلیٰ المفہوم اس کے قلب میں صرف ایک ہی ہوگا۔ پس جب اس طریق سے رب کی طرف متوجہ ہوا اور اسی کو اس نے مرآۃ بنایا تو اس کا یہ عرفان صحیح ہوگا جب یہ بات متقرر ہوئی تو اب دیکھیں گے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کوکب کو دیکھا جو نورانیت میں اعلیٰ شے ہے تو اسے معرفت رب کیلئے مرآۃ بنالیا لیکن

بِالسَّیِّئَةِ فَلَا یُجْزٰۤى اِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا یُظْلَمُوْنَ ﴿۱۶۰﴾ قُلْ اِنَّنِیْ هَدٰىنِیْ

ایک برائی سو سزا پائے گا اسی کے برابر اور ان پر ظلم نہ ہوگا تو کہہ دے مجھ کو

رَبِّیْۤ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْمٍ ۚ۬ دِیْنًا قِیَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا ۚ وَمَا كَانَ

سمجھائی میرے رب نے راہ سیدھی دین صحیح ملت ابراہیم کی جو ایک ہی طرف کا تھا اور نہ تھا

مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ﴿۱۶۱﴾ قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُكِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰهِ

شرک والوں میں تو کہہ کہ میری نماز اور میری قربانی اور میرا جینا اور مرنا اللہ ہی کیلئے ہے

رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۱۶۲﴾ لَا شَرِیْكَ لَهٗ ۚ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ ﴿۱۶۳﴾

جو پالنے والا ہے سارے جہان کا کوئی نہیں اس کا شریک اور یہی مجھ کو حکم ہوا اور میں سب سے پہلے فرمانبردار

قُلْ اَغَیْرَ اللّٰهِ اَبْغِیْ رَبًّا وَّهُوَ رَبُّ كُلِّ شَیْءٍ ؕ وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ

ہوں تو کہہ کیا اب میں اللہ کے سوا تلاش کروں کوئی رب اور وہی ہے رب ہر چیز کا اور جو کوئی گناہ کرتا ہے سو

اِلَّا عَلَیْهَا ۚ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَیُنَبِّئُكُمْ

وہ اس کے ذمہ پر ہے اور بوجھ نہ اٹھائے گا ایک شخص دوسرے کا۔ پھر تمہارے رب کے پاس ہی تم سب کو لوٹ کر جانا ہے سو

جب اس کا افول (غروب) ہوا تو واضح ہو چکا کہ یہ کوکب اعلیٰ شئے نہیں۔ لہٰذا اسے کوئی مرآۃ نہیں بنا سکتا۔ مگر صرف وہی شخص جو طریقہ تجلیات سے جاہل اور ناقص الفطرۃ ہے۔ اسی طرح فلما رای القمر الخ کیونکہ قمر تنویر میں اس سے بھی اعلیٰ ہے جسے پہلے دیکھ چکے ہیں۔ فلما افل الخ یعنی اگر میں نے تجلی کے لئے ناقص شئے کو ثابت کیا تو اس وقت گمراہی میں رہوں گا۔ اسی طرح فلما رای الشمس الخ فلما افلت الخ اس سے ظاہر ہوا کہ اس طریق پر یہ بھی تجلی نہیں بن سکتا۔ اور ہم فصل ثانی میں ذکر کر چکے ہیں کہ کاملین کے کثیر افراد نے حظیرۃ القدس میں ملا اعلیٰ سے استحقاق کیا ہے اور انہوں نے اللہ تعالیٰ کی طرف اس تجلی اعظم سے توجہ کی جو قائم علی العرش ہے تو انسانیت کے نزدیک عرش سے کوئی شئے اعلیٰ نہیں ہو سکتی اور یہ علم حظیرۃ القدس میں اپنی جگہ متحقق ہو چکا ہے۔ اگرچہ اس میں نہیں تھا۔ اس لئے کہ حظیرۃ القدس اول الامر میں ان نفوس پر مشتمل تھا

بِمَا كُنْتُمْ فِيهِ تَخْتَلِفُونَ ﴿١٦٤﴾ وَهُوَ الَّذِي جَعَلَكُمْ خَلَائِفَ الْأَرْضِ

جتلائیگا. جس بات میں تم جھگڑتے تھے اور اسی نے تم کو نائب کیا ہے زمین میں

وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجَاتٍ لِيَبْلُوَكُمْ فِي مَا آتَاكُمْ

اور بلند کر دیئے تم میں درجے ایک کے ایک پر تاکہ آزمائے تم کو اپنے دیئے ہوئے حکموں میں تیرا

إِنَّ رَبَّكَ سَرِيعُ الْعِقَابِ ۖ وَإِنَّهُ لَغَفُورٌ رَحِيمٌ ﴿١٦٥﴾ ع

رب جلد عذاب کرنے والا ہے اور وہی بخشنے والا مہربان ہے

یعنی نفوسِ افلاک یا اور نفوس افلاک اور نفوسِ کواکب اور نفوسِ عناصر اور ملائکہ جو تعلق بالاجسام سے مجرد اور حالۃ العرش ہیں جو تجلی اعظم ہے تو حظیرۃ القدس میں کاملین انسانیت کا کوئی فرد نہ ہوا. تو انسان اس وقت میں تصور کی طرف محتاج تھا. مثل تصوّر نفوس الافلاک وغیرہا جبکہ ارادہ کرتا کہ رب کی معرفت باقصیٰ ما یمکن سے کرسکے. لہٰذا اس طریقہ سے ائمہ صابئہ پہلے پہل عناصر اور افلاک کی طرف اقدام کرتے بذریعہ طب اور ہیئیۃ کے اور عارف کو ان فنون میں رسُوخ ہو جانے اور اسے تشبہ بنفوس الافلاک والکواکب حاصل ہو جانے کے بعد مثلاً وہ تجلی اعظم کی صُورت سے حظیرۃ القدس کے نفوس متصورہ کی محاکات (نقل اُتارنا) کر کے اور اسے اقصیٰ المعرفت قرار دے دے یہ ہے طریقہ صابئہ کی اساس اور اس وقت میں اس کے سوا کچھ ممکن نہیں تھا. پھر جب حظیرۃ القدس میں کاملین کا التحاق کثرت سے ہونے لگا تو وہ طریق جو نوعِ انسانی کے پیشروں نے معرفتِ تجلی کے لئے متصور کیا تھا. اُن پر ایک کیلئے جو حظیرۃ القدس میں داخل ہوئے قُدوہ اور مُقتدی بن گیا. پھر جب یہ لوگ کثیر التعداد ہوئے تو وہ طریق نوعاً من العلم بن گیا جو متقرر فی حظیرۃ القدس میں ہے حالانکہ اس سے پہلے مختص بفردٍ دُون فردٍ تھا. اور اس درجہ تک حظیرۃ القدس میں نوعِ انسانی کو ارتقا ہوا تو طریقہ سابقہ کے نسخ کیلئے بحث کرنے لگے جس کی طرف اُن کی فطرت کو بعد تکلّف ہی اہتداء ہو سکتا ہے. اور اُنہوں نے اپنے رب سے ایسی ہدایت کا سوال کیا جو انسانیت میں اُن کے طریقِ فطرۃ کو قائم کر دے اسی زمانہ

حضرت ابراہیم علیہ السّلام کی بعثت کا وقت تھا جب حضرت ابراہیم علیہ السلام کواکب اور فلکیات کو تجلیاتِ مستقلہ بنانے سے مایوس ہوئے بایں وجہ کہ یہ چیزیں ایک وقت میں تجلیات بن سکتے ہیں لیکن دُوسرے وقت میں نہیں بن سکتے اور عامۃ الناس اپنی غلطی سے اُن کو تجلیاتِ مستقلہ بنا کر اصنام کی عبادت میں لگ گئے اور تعدد آلہیہ کی تجوید کے گڑھے میں جا گرے۔ تو اُن کی اِس مرض کا علاج صرف یہی ہے کہ انہیں تجلی دائم کی طرف دعوت دی جائے اور اِس کی نفی کی جائے جو ایک وقت میں تو تجلی بنتی ہو اور دُوسرے وقت میں تجلی نہ بن سکے اور تجلی دائم کی طرف وصُول ہو جانا ہی فقط فطرۃ انسانیہ کی طرف رجُوع کرنا ہے اور یہی وہ طریقہ ہے جو اس وقت ممکن تھا یعنی حجہ بحث کے طریق سے اُس تجلی کی طرف رجُوع کرنا جو قائم فی قلب امام النوع ہے یہ فطری ہے اور اِس تجلی سے اُس تجلی کی طرف وصُول ہو گا جو تجلی قائم علی العرش ہے۔ جب انسان اس تجلی کی طرف واصل ہوا جو قائم علی امام النوع ہے اور اس کے عکس کا اپنے قلب میں نظارہ کیا تو کہہ اُٹھے گا یہی میرا رب ہے (ھو ربی) اور جب اس کے بعد اُس تجلی کی طرف واصل ہوا جو قائم علی العرش ہے تو اُسے اُس کے اوصاف میں کہنا پڑے گا ھوالذی فطر السّمٰوٰتِ والارض یعنی جس نے آسمان وزمین پیدا کئے یہ تجلی صحیحہ کی دائمی معرفت ہے۔ لہٰذا جب انسانیت نے اس تجلی کے ادراک کی طرف ارتقاء کرلیا تو اس نے تمام وہ طریق تجلی منسُوخ کر دیئے جو اِس سے پہلے تھے اور صرف اسی کی طرف دعوت دیدی۔ اِس طریقہ عالیہ کے قیام وثبوت کے بعد اب طریقِ اوّل کی طرف رجُوع کرنا قہقریت اور رجعت پسندی سمجھا جائیگا اور اُس کو افرادِ انسان کے مراتبِ مختلفہ پر رب کا انکار کیا جائے گا۔ اسی طرف اشارہ ہے۔ انّی وجھت وجھی۔ المشرکین یعنی دالمًا جب حضرت ابراہیم علیہ السّلام نے اِس علم عالی کو اِس طریقہ سے جو انسانیت میں رائج تھا اعلیٰ طریق پر نشر کیا تو طبقہ سافلہ کے لوگ عموماً اور متوسط طبقہ کی اکثریت نے مخاصمت شروع کر دی۔ اسی طرف اشارہ ہے وحاجّہٗ قومہٗ الخ تو حضرت ابراہیمؑ نے اُن کو یہ جواب دیا کہ میں کسی شک میں نہیں ہوں بلکہ مجھے معرفتِ تامہ کی

طرف وصول ہو چکا ہے۔ لہٰذا میں اس معرفت کے لئے پہنچانے والے طریق کی تعین پر قدرت پا چکا ہوں اسی طرف اس آیت میں اشارہ ہے اتحاجّونی الخ پھر یہ بحث چلتی چلتی یہاں تک جا پہنچی کہ وہ شخصیت جسے اُنہوں نے بعض احوال میں علی الحقیقت رب کیلئے تجلی بنایا تھا۔ یا غلطی کے ساتھ تمام حالات میں اور ان شخصیتوں کی الوہیت کے معتقد بنے ہوئے تھے تو بصورت انکار اُن سے خوف کا اظہار کرنے لگے اور رجوع ہو کر اولاً حضرت ابراہیم کی طرف اس خوف کے اظہار سے متوجّہ ہوئے۔ کیونکہ وہی اس انکار کا داعیٔ اوّل ہے اس طرف اشارہ ہے ولا اخاف الخ حضرت ابراہیمؑ نے ان کے سامنے طریق سابق پر ردّ کی حکمت کو یوں بیان کیا کہ یہی چیز ہے جس نے تعدّد آلہیہ کے تجویز تک پہنچایا ہے اور یہ تعدّد بالبداہتہ باطل ہے اور ضرورت الی اثبات الالٰہ اس کے انحصار فی واحد کی مقتضی ہے اور جو شخص تعدّد آلہیہ کا اعتقاد رکھے ہوئے ہے اسی نے اس حکمتِ اصلیہ کو باطل کر ڈالا ہے۔ یہ اوّل الامرین ہے۔ (۱) جب انسان باطل کے حق ہونے کا اعتقاد کرے تو اس سے انسانیت کی مرتبہ و شرافت مرتفع ہو جاتی ہے اور وہ حیوانات سے لاحق ہو جاتا ہے (۲) یہی نظریہ انسانیت پر ظلم کرنے کی طرف سے پہنچا ہے اس لئے کہ وہ شخصیت جس کو انسانی تجلی الٰہی کا مظہر بنایا اُس نے انسانیت پر حاکم و مستبد (ظالم) کی صورت اختیار کر لی۔ یہ بات تو قابلِ سوال ہی نہیں کہ یہ ظلم شرک ہی کا نتیجہ ہے اس لئے کہ اگر انسان اپنے رب کی معرفت رکھتے ہوں اور اس ذات کی بھی معرفت رکھتے ہوں جو فی وقت دُون وقت تجلی کے لئے مظہر بننے کی مستحق ہے تو ایسے انسانوں پر کوئی ایک بزور حاکم بننے کی جرأت نہیں رکھ سکتا۔ اس لئے کہ حکم کلہٗ للّٰہ ہے اسی طرف اشارہ ہے فای الفریقین احق یعنی مسئلہ اولیٰ کی طرف کہ باطل کے حق ہونے کا اعتقاد کرنا اور ثانیہ کی طرف آیت ۸۲ میں اشارہ ہے الّذین آمنوا الخ اہل علم نے ولم یلبسوا ایمانھم بظلم کی تفسیر میں اختلاف کیا ہے۔ اور انہوں نے اس کی تفسیر شرک اور ظلم کر دی اور ہم نے تمام آیاتِ قرآنیہ کو دیکھا کہ اسی طرف

مُنبئہ یعنی خبر دینے والی ہیں اور ہم نے اپنے زمانہ والوں کے عامہ اور من قبلنا کی اکثریت کو دیکھا کہ وہ اِس سے اعراض کرتے ہوئے ظلم کے مُقابلہ میں شرک کو اکبر الکبائر بتاتے ہیں اسی وجہ سے مشرک کے لئے امن نہیں ہوتا۔ گویا یہ لوگ نشان زدہ ہے (المعلمۃ) پہلے مسئلہ کی طرف رجُوع کرتے ہیں اور اِس نظریہ پر کہ ان الشرک لظلم عظیم شرک بہت بڑا ظلم ہے اس لئے کہ یہ ظالمانہ قانون کی تاسیس کرتا ہے۔ مثلاً جب کوئی بادشاہ اِستبدادی اور ظالمانہ قانون بنالے اور لوگوں نے یہ حق اسے سپُرد کر دیا ہو یا یہ حق اس کے لئے تسلیم کر لیا ہو تو اس قانون کے سبب سے ہر وہ ظلم جو پیدا اور حادث ہوگا وہ عامۃ الناس کی نظر میں کل ظلم بن جائے گا یہ اِفساد للانسانیت ہے تو ظلم عظیم ہوگا۔ لہٰذا میں نے ظلم کو اصل اور شرک کو اس کا ذریعہ بنایا ہے اور وہ فرق جو اس نظریہ میں جسے میری فطانت نے بھانپا۔ اور اس نظریہ میں جس پر اہلِ علم قائم ہیں۔ یہ مدارج علمیہ کی تمیز کی طرف رجُوع رکھتا ہے۔ پس اوّل وہ شئے جس کے قبح کا عامۃ الناس ادراک کر سکتے ہیں ظلم ہی ہے بایں وجہ کہ جب ایک شئی کو اُنہوں نے اپنی قوّتِ فطریہ کے ذریعہ قانون اور فطری شریعت کے لئے موافق بنا دیا۔ پھر انہیں اس چیز کے انتفاع سے جسے اُنہوں نے خود بنایا محرُوم کر دیئے گئے تو اسے وہ جُرم اور ظلم سمجھنے لگے اور اس کے قبح کا ادراک بالفطرۃ کرنے لگے تو جب ہم نے اُن کے تیقظ فطری کو رب کی معرفتِ حقّہ تک وصُول کا ذریعہ بنایا تو ظلم کو شرک کا لازمی نتیجہ بتاتے ہیں۔ لہٰذا جب لوگ اپنے نفوس پر سے ظُلم کے دفعیہ اور مرافعت کا ارادہ کر لیں تو اُن پر واجب و لازم ہو جاتا ہے کہ اوّلاً شرک کی نفی کریں تو اس طریق سے انسانیت عامہ معرفت حقّہ تک پہنچ سکتی ہے یہ قانونِ الٰہی میں طریق تشریح ہے لیکن خواص من اہل العلم والمعرفۃ کو اوّلاً توحید کی معرفت بالفطرۃ حاصل ہوتی ہے اور شرک کے ظلم عظیم ہونے کے قبح کا اولاً ادراک یوں کرتے ہیں کہ وہ انہیں حظیرۃ القدس دور کر دیتا ہے لیکن یہ خواص کا خاصہ ہے اور جب ہم ارادہ رکھتے ہوں کہ عامۃ الناس شرک کو ترک کر دیں تو اس کا صرف ایک طریقہ ہے کہ کہا جائے کہ ظلم و شرک کے لئے

لازم ہے اور ہم عوام الناس سے ظلم کی نفی اور دفع کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں تو وہ اسے سہولت سے ادراک کریں گے پھر وہ علم جس کے ساتھ حضرت ابراہیم ممتاز تھے وہ بھی ہے اسی طرف اشارہ ہے آیت ۸۳ میں وتلك حجتنا الخ پھر اللہ تعالیٰ نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کی اولاد کے واسطہ سے دنیا میں اُن کے طریقہ کی تشریح کی اور حضرت ابراہیمؑ سے یہ علم فقط خواص کے ساتھ مختص تھا۔ تو جب کبھی کاملین کا حظیرۃ القدس میں التحاق ہوتا یہ خواص اپنی فطرت سے اس معنی کا ادراک کر لیتے لیکن جب حظیرالقدس کا اجماع کے ساتھ تقرر نہ ہوا تو اُس کی طرف دعوت عامہ نہ ہوئی تو آلِ ابراہیمؑ ہی اس دعوت کو لے کر اُٹھی اور دعوت تو اس سے پہلے بھی موجود تھی۔ اِس طرف اشارہ ہے وَنُوحًا هَدَيْنَا مِنْ قَبْلُ الخ لہٰذا دعوتِ قرآنیہ میں طریقہ ابراہیمی کی اتباع کی جائے گی اس طرف اشارہ ہے آیت ۸۴ میں ۹۰ تک وهبنا۔ ما كانوا يعملون اگر صابیت کیطرف لوٹے تو اُن کے عمل باطل ہو جائیں گے یہ مفہوم ہمارے نظریہ کا ہے لیکن عام اہل علم تو شرک کو اس کا مفہوم متقرر مانتے ہیں اور ہمارے نزدیک تقرر فقط توحید کیلئے ہے لہٰذا جو نسا مرتبہ توحید سے متقرر ہوگا لیکن شرک فقط ایک ہی مرتبہ پر رہے گا اور ہمارے نزدیک ابتداء انسانیت سے جمیع ادیان میں بواسطہ تجلیات رجوع الی اللہ ہی امر مشترک رہا ہے لیکن صابئیت کے زمانہ میں تجلیات فی الآفاق ہی معرفت کیلئے اغلب ذریعہ تھا اور حنفاء میں تجلیات الانفس ہی معرفت میں اغلبُ الذرائع ہے۔ لہٰذا جو درجہ توحید کا متقرر ٹھہرے اُس کی نفی شرک ہوگا۔ ہمارے نزدیک بوجہ اختلاف شرائع شرک کی صورتیں تبدل ہوتی رہی ہیں اولئك۔ ان هو الا ذكرى للعلمين اس کا معنی ہے اقوام عالم تک حنفیت کا پہنچا دینا الفصل الثانی اقوام عالم میں اِس ہدایت کو عام نشر کرنے کے لئے ضروری ہے کہ طریقہ حنفاء کو ایسی کتاب کی صورت میں متعیّن کر دیا جائے۔ جس کو پڑھا جا سکے اور بعض انسان ایسے ہوئے ہیں جو ملّتِ ابراہیمؑ کا اقرار تو کرتے تھے لیکن کتاب اللہ کا انکار کرتے تھے یہ فصل انہیں کے بارہ میں وارد ہے۔ وما قدروا الله حق قدره الخ ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں کہ مبطلین من الصابیہ اللہ تعالیٰ کے کلام مجدد کا انکار کرتے ہیں اور اس کا اصل ان لوگوں کا

انسانیت کے لئے جو فطری فکر ہے اور حظیرۃ القدس جو انسانیت کا مرکز ہے ان دونوں سے تباعد ہوتا ہے پس اللہ تعالیٰ ہی ہے کہ اس وقت علی الوجہ الصحیح اپنی مخلوق کی طرف تجلیات کا ادلار و انعار کردے۔ قل من الخ پس قریش صابیہ کے ساتھ تلبس و تعلق رکھنے کے باوجود اکثر انبیاء بنی اسرائیل کے ساتھ ایمان رکھتے تھے تو وہ ان کے لئے مثل اُن کے اکابر قوم کے ہوئے تو ان پر انکار و تردید کرنا ایسا ہوا جو آل ابراہیم کے مرتبہ کو حطا اور گرانے کی طرف پہنچاتا ہے اور وہ ہر اس شئے کو جائز اور مناسب نہیں سمجھتے جو اس تک پہنچادے لہذا جب یہود بعض اوقات میں نبی علیہ السلام کے خلاف پر قریش کی تائید کرتے تھے تو آیت ۹۱ میں خطاب قریش اور یہود دونوں کی طرف راجع ہوگا۔ وھذا کتاب الخ یعنی ایمان بانزال الکتاب کا فہم اسی شخص کو میتسر ہوسکتا ہے جو حظیرۃ القدس اور اس کی تاثیر فی الانسانیت جو ایمان بالآخرۃ کا منشاء ہے اور وہ تجلی جو قائم بحظیرۃ القدس ہو کر صلاۃ اور رجوع الی اللہ کا منشاء ہے کی تصدیق کرتا ہو لہذا جس نے ان اخلاق کا تخلق اور اتصاف کرلیا ہو اس پر ایمان بالکتاب سہل ہوجاتا ہے اور اس کتاب مقصود اولی اہل حجاز کا انداز ہے جو مرکز ابراہیم تھا و من اظلم الخ یہ اس شخص پر رد ہے جو کتاب اللہ کا معارض اور منکر ہے اللہ تعالیٰ نے اس کی مثال بیان فرمائی ہے۔ فلیتدبر وافیہ

دعوی انزال کتاب یا دعوی وحی ان لوگوں سے کرنا کیا مستحسن ہوسکتا ہے؟ جبکہ وہ اپنی نظر و فکر سے اس مثال کے فہم پر قادر ہی نہیں ہیں جو جمیع انبیاء کا اصل الاصول ہے لہذا جب وہ لوگ اس کے فہم سے ہی غافل ہوئے تو وہ انبیاء کیسے کہہ سکتے ہیں کہ وہ اُن کے پاس کتاب اللہ لائے ہیں اور اس اضلال کا اثم و گناہ ان پر وبال ہوا اسی معنی کی طرف آیت ۱۰۲ میں اشارہ ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ کی توحید سے بحث ہے اور مسلک انبیاء حنفاء پر ہر اس شخص کو تنبیہ ہے جو عربیہ کی معرفت رکھتا ہو اور کیا ان ظالمین میں سے کوئی ایک بھی ایسا ہے جو مسئلہ توحید کی اس جیسی شرح کردینے پر قدرت رکھتا ہو لہذا کتاب اللہ کو کتاب اللہ ان معانی اور حکمت کے اعتبار سے کہتے ہیں جن پر وہ مشتمل ہے نہ بایں وجہ کہ کوئی فرد کتاب اللہ کا دعوی کرے اور

لوگ کہنے لگیں کہ یہ کتاب اللہ ہے پس شرک ایسا ظلم عظیم ہے جو جمیع اعمال کو حبط کر دیتا ہے۔ لیکن توحید کے انضباط و تقریر کے بغیر منضبط نہیں ہو سکتا۔ لہٰذا قرآن نے توحید کی تقریر ایسی وجہ پر پیش کی ہے جس کا معارضہ ممکن نہیں تو ہر وہ شخص جو ان مسائل کی تقریر پر قادر نہیں جو اہم عند الحکماء ہیں کیسے اللہ پر کذب کا افتراء کر سکتے ہیں کہ وہ کتاب اللہ کو نازل کر رہے ہیں یہ مضمون اس آیت تک منتہی ہوتا ہے ذلکم اللہ ربکم۔ الخبیر تو ظاہر آیات میں طوالت بحث توحید کی وجہ سے التساق وارتباط منقطع ہو جاتا ہے لیکن آیت ۱۰۴ و ۱۰۵ میں یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ اس بحث کا رجوع انزال کتاب کی طرف تھا قد جاء کم بصائر الخ اور ہم نے اس بحث کو اس مفتتح کی طرف بنا دیا ہے جس کے ساتھ ہم نے اپنی کلام کا افتتاح کیا تھا۔ اسی بنا پر کہتے ہیں درست یعنی تو اس شخص کی طرح کلام منظم بول رہا ہے جس نے حکماء سے درس لیا ہو۔

نبینہ یقوم وہ علماء اس بیان کے قدر و منزلۃ کی معرفت کر سکتے ہیں جو شرک اور اعمال و شرک کے تبیین کی طرف محتاج ہوتے ہیں۔ اس فصل کا حاصل یہ ہوا کہ اس میں بحث کی گئی ہے کہ کتاب اللہ کی اتباع ہی واجب ہے۔

الفصل الثالث اقامت ملت کیلئے ہے۔ اتبع مایوحی الیك۔ واعرض اور ان لوگوں سے اعراض کریں جو اس بات کو پسند ہی نہیں کرتے کہ علم کو کتاب معین کے ساتھ مقید کر دیں کیونکہ اس کو مؤلف کے بعد مدت دراز تک بقاء نہیں ملتا لیکن جب کتاب میں ان مضامین کو ضبط کر لیا جائے تو انشاء اللہ آخر الدھر تک اس کو دوام نصیب ہو گا۔

غالب یہ ہے کہ کتاب اللہ میں اس مضامین کتاب سے بحث ہو گی جو اللہ کی طرف دعوت دیتی ہے نہ کہ ہفوات مشرکین پر رد سے بحث ہو گی اس سے موضوع کتاب واضح ہو جاتا ہے۔ کہ ولوشاء اللہ اہل شرک سے ایک ہی دفعہ شرک کا نکال دینا ممکن نہیں۔ غرض اس سے صرف یہ ہے کہ اس منزلت عالیہ کی طرف ان لوگوں کو دعوت دی جائے۔ جن میں اس کی صلاحیت ہے لہٰذا ہفوات مشرکین کی بحث میں مشتغل ہونا مقصود کیلئے ضرر رساں ہو گا۔ اس آیت میں اس طرف

اشارہ ہے ولا تسبوا الذین الخ اور اسی طرح کی آیات سے سوال کے بارہ میں اسی طرف اشارہ ہے آیت ۱۱۴ میں افغیر اللہ ابتغی الخ یہاں سے اس کتاب کے مقصود کا بیان ہے۔ یعنی انسانوں پر غیر اللہ کی حاکمیت کی نفی! والذین۔ الممترین یعنی اہلِ کتاب کہ ان کے پاس فقط اِس موضوع کے سوا کچھ بھی نہیں وہ بھی اشتراک فی الموضوع کی بنا پر حقانیت قرآن پر معرفت رکھتے ہیں۔

**تنبیہ:** اللہ تعالیٰ کے اِس قول ولیحکم اھل الانجیل۔ ولیحکم اھل التوراۃ میں اپنے حالات پر قیاس کرتے ہوئے خُوب تامل کیا۔ کیونکہ ہم ایک مخصُوص طریقہ سے انقلاب لانے کا ارادہ کئے ہوتے ہیں تو ہماری یہ کیفیت ہوتی ہے کہ جب ہم مشارق و مغارب میں کسی ایسے انسان کو پالیں جو ہمارے طریقہ انقلابی کے موافق ہو تو ہماری اِس سے محبت ہو جاتی اور ہمارا ارادہ ہوتا ہے کہ اسے اپنے ساتھ جوڑ لیں۔ اگر اہل توراۃ تورات پر عمل کرتے تو ہر اس قوم کو محبُوب رکھتے جو بما انزل اللہ علیھم پر عمل پیرا ہوں اور اُن کا ہمیشہ یہ ارادہ ہوتا کہ اِس قوم کو اپنے ساتھ ملا لیں اِس لئے کہ ان کو اپنے طریق پر عمل کرنے والے اِس قوم کے سوا ملتے ہی نہیں اور اسی طرح اہل انجیل انہوں نے جب دیکھا کہ اہل قرآن اپنے قرآن پر عمل کر رہے ہیں اور ان کا طریقہ بدیں طور یہود و نصاریٰ سے متحد ہے جب وہ بما انزل اللہ پر کرتے ہوتے تو ایک ہی مقام میں اشتراک اقوام سے مقصُود حاصل ہو جاتا لہٰذا اہل کتاب بیزاریہ اور دستور اور اشتراکِ مقصد کے ذریعہ حقیقتِ قرآن کی خوب معرفت رکھتے تھے لیکن انہوں نے اپنی جانب سے ما انزل اللہ کے ساتھ جو اضافے کئے تھے انہیں کی وجہ سے انکار کی جانب مضطر اور مجبُور تھے اسی طرف اشارہ آیت میں فلا تکونن من الممترین اور قرآن کریم بین الاقوامی طور پر حنفیت کے دعویٰ میں عالمی نہج و طریق پر اتم الدعویٰ ہے لہٰذا اِس کے لئے کسی اضافہ کی ضرورت اور گنجائش نہیں۔ اِس آیت میں اسی طرف اشارہ ہے وتمت کلمۃ ربك صدقا وعدلا یہ مضمون ہمارے نبی کے خاتم الانبیاء ہونے کو ثابت کر رہا ہے اور کسی ایسے نبی کا آنا جو ہمارے نبی سے اعلیٰ ہو ممکن ہی

نہیں حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی نے خاتم النبیین کی تفسیر یوں کی ہے یعنی درجاتِ نبوت
کے خاتم ہیں اور آپ کے آخری زمانہ میں ہونے کو یہ بات لازم ہے ورنہ من حیث ہو ہو تاخر
فی زمان کسی فضیلت کا موجب نہیں آپ کے اہلِ زمانہ کے کثیر علماء نے تنازع اور جھگڑا ڈالا۔
لیکن جب مولانا نے معارضہ سے سکوت اختیار کیا تو انہوں نے اُن کی تکفیر کی صراحت کر دی
اور اس زمانہ کے ان علماء سے استعانت لی جو حرم میں رہتے ہیں تو انہوں نے اپنی نافہمی کی وجہ
سے اس تکفیر پر موافقت ظاہر کر دی لہٰذا ہمیں اس سے ایک قسم کی طاقت اور قدرت حاصل
ہوئی کہ جب ہم حق کو پیش کریں جس کی پاداش میں روئے زمین پر تمام بسنے والی مخلوق کافر کہہ
دے تو بھی ہم اس سے ذرہ برابر نہیں ہٹیں گے۔ الفصل الرابع۔ وان تطع اکثر ہر وہ شئ جو کتاب
اللہ کے خلاف ہے اس کا ترک واجب ہے بایں معنی کہ کتاب اللہ کی اتباع میں وہ لوگ اس کے
شرائع اور احکام کی اتباع کرتے ہیں یعنی کتاب اللہ باعتبار معنی صدق و عدل پر مشتمل ہے اور
اس کی ایک صورت بھی ہے۔ لہٰذا وہ اتباع جو مفضی الی المعنی ہو یہ ہمارے نزدیک اتباع حقیقۃً
نہ کہ جیسے عامۃ الناس کا لب و لہجہ اور شیوہ بن چکا ہے کہ صورت ہی کافی ہے۔ صورت تو معنی
کی غرض سے مراد لی جاتی ہے۔ لہٰذا معنی اور صورت دونوں پر محافظت واجب و لازم ہوئی۔
جیسے فقیہ علم اصول فقہ کہتے ہیں القرآن اسم للنظم والمعنی جمیعاً۔ فکلو مما ذکر
اسم اللہ الخ صورت کی مثال ہے ۱۱۸ و ۱۱۹ وذروا ظاہر الاسم یہ معنی اللہ تعالیٰ کے
قول کلوا مما ذکر اسم اللہ علیہ کا ہے کہ جب کوئی شخص کسی قوم کے شعار کا التزام کرلے تو
اسے اس قوم کے اخلاق کا التزام کرنا چاہئے اور اس کے بعد ۱۲۱ ولا تاکلوا الخ یہاں مخالف
قرآن کے ساتھ اشتراک سے منع کیا گیا ہے یہ اتباع کتاب کا ایسا طریقہ ہے جو میت کو حی بنادیگا
اسی طرف اشارہ ہے ۱۲۲ او من کان میتاً الخ مخالفین تو یہی ارادہ کئے ہوئے ہیں کہ مسلمان
اس طریقہ سے منحرف ہو جائیں لہٰذا اُن کے ساتھ ایسا معارضہ کرنا جو حق پر مثبت بنے یہ بھی ضروری
ہے ان آیات ۱۲۳ و ۱۲۴ میں اسی طرف اشارہ ہے وکذلک جعلنا الخ یہ ان مخالفین کا اس

بارہ کہ مؤمنوں کے فکر کو فاسد کر دیں تاکہ اپنے اُوپر نبی کی فضیلت کو تسلیم ہی نہ کریں ایک فکر اور فریب ہے اور نبی کی فضیلت کی طرف اشارہ اس قول میں ہے جیسے فضیلت والد علی الاولاد یا فضیلتِ اُستاذ علی التلمیذ یہ اُن کے نفع کی طرف راجع ہے یہ شہنشاہوں کی حاکمیت اور استبداد کی طرح نہیں بلکہ یہ تو اللہ کے حکم کی تعلیم اور اس پر عمل کی اسانی کے لئے ہے ۔ کیا ہر ایک انسان اللہ تعالےٰ کے علم کی تعلیم دینے میں استاذ بننے کی قدرت رکھتا تھا؟ اُن کے اس مکر کی سزا عنقریب اُن کی طرف پہنچے گی سیصیب الذین ھٰذا جو شخص بھی اتباع قرآن کی صلاحیت رکھتا تھا اُس نے اخذ من النبی ۔ اعتماد علی صدقہ ۔ اتباع لامر اللہ کے لئے اپنے سینہ کو شرح و کشادہ کر لیا ۔ آیت ۱۲۵ اور ۱۲۶ میں اسی کا بیان ہے وھذا صراط ربك الخ

الفصل الرابع مکر کا اجمال فصل سابق میں تھا اور اس فصل کا موضوع ہی اسی مکر کی تفصیل ہے اور اس مکر و فریب میں لفظ انسان کے اندر جن و انس دونوں اشتراک رکھتے ہیں اور اس کا معنی ہمارے نزدیک منفی دعاوی (الدعایات المنفیۃ) ہیں اور ہم بھی یقین رکھتے ہیں اور وہ بھی اس بات کا یقین رکھتے تھے جو وبال اس دین نے اُن پر لا دینا ہے اِس لئے کہ یہ مُعاملہ (امر) کوئی مخفی نہیں تھا بلکہ قرآن تو پہلے دن سے ہی اس کا کھلے طور پر اعلان و جہر کر رہا ہے جیسے جیسے مسلمان اجتماعیت میں ارتقاء و ترقی پذیر ہو رہے تھے قیصر و کسریٰ کا خوف بڑھ رہا تھا اور وہ اس بات کو پسند اور جائز ہی نہیں رکھتے تھے کہ نبی اور اس کے صحابہ سے معارضہ کر کے اپنے درجہ سے ظاہری طور پر تنازل اور کراوٹ قبول کر لیں اِس لئے کہ وہ جانتے تھے اس میں ان کی اہانت عظیمہ ہے کیونکہ مسلمان اُن کے ہاں کوئی شئے ہی نہیں تھے نہ جیش و فوج کی حیثیت سے اور نہ اور کسی لحاظ سے اور نہ ہی کسی قطعہ ارضی پر اُن کی شاہت کا نام ہے اور وہ اپنے نفوس میں یہ اعتقاد کئے ہوئے تھے کہ ملوک (شہنشاہ) ہی اُن کے مخاطب اور مد مقابل بن سکتے یعنی ملوک کے سوا کسی کو اپنا مقابل سمجھتے ہی نہ تھے ۔ اور ان کے اس تنازل و انحطاط میں مسلمانوں کے لئے بہت بڑی عزت ہے لہٰذا ان مصلحتوں کی وجہ سے وہ معارضہ کا صریح اعلان نہیں کرتے تھے لیکن یہ کہنا

کہ وہ اس سے غفلت سے کام لے رہے تھے تو یہ ایسے شخص کا ظن وگمان ہو سکتا ہے جو سیاسیات سے نابلد ہے۔

**تنبیہ:۔** ہم اس کا تجربہ کر چکے ہیں۔ موجودہ زمانہ (الیوم) میں سلطنتِ برطانیہ رُوئے زمین پر بہت بڑی سلطنت ہے۔ میں اور میرے رفقاءِ کار کو اُن کے مقابلہ میں کیا نسبت ہو سکتی ہے لیکن ہم یہ دعویٰ لے کر اُٹھ کھڑے ہوئے کہ ہندوستان ہمارا وطن ہے لہٰذا برطانیہ کو ہندوستان پر حکومت کرنے کا کوئی استحقاق (حق) نہیں تو برطانیہ کی قوت کی نسبت اِس دعویٰ کی کوئی قیمت ہی تھی لیکن وہ ہمیں مخاطب بنا کر اور ہمارے ساتھ معارضہ کر کے تنازل و انحطاط کو اختیار نہیں کرنا چاہتے تھے لیکن وہ ہمارے خلاف پر کیسے چھپ چھپا کر سعی و کوشش کر رہے تھے۔ اس کی معرفت ہمیں حکومت کابل اور ان اشخاص سے ہوئی جو ہماری عداوت اور دُشمنی کے لئے منسوب کئے جاتے ہیں جب برطانیہ ہماری تحریک جیسی کسی چھوٹی سے چھوٹی تحریک سے غافل نہیں تو قیصر و کسریٰ مومنوں کے اقوال و ایمان سے کیسے غافل رہ سکتے ہیں۔ تو وہ اس مکر کو لائے یہ قوتِ عظیمہ جن کے معنی میں داخل ہو گی۔ ہمارا اصل ایمان جن ناری کے ساتھ ہے اور اس کا عالمِ مثال سے ہونا امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالےٰ کے فلسفہ اور حکمت مستحکم اور پایۂ ثبوت کو پہنچ چکا ہے لیکن یہ کلمہ جن فقط اس سے شیاطین ناری مُراد لیتے رہنا قرآن کے فہم میں کوئی شیئ نہیں کہ قابل قبول ہو بلکہ ہر وہ قوتِ مستورہ جو مخفی طور پر انتقام پر آمادہ ہو وہ اس کلمہ جن میں داخل ہو گی۔ لہٰذا ہر وہ سیاسی شورشیں جو یہود و قریش سے ظاہر ہوئیں معشر الجن والانس میں داخل ہوں گی۔ اُنہوں نے کافی زمانہ سے قریش و عرب میں احکام کو کیسا فاسد کر دیا تھا۔ حتیٰ کہ لوگ اپنی جہالتوں کی وجہ سے قرآن عظیم کے معارض و مخالف بن کر کھڑے ہو گئے۔ انہیں لوگوں سے بحث اِس فصل رابع کا موضوع ہے اور اُنکی جہالتوں کو آیت ۱۳۶ میں ذکر کیا گیا ہے۔ وجعلوا للہ مما ذرا اور اسی طرح ۱۳۷، ۱۳۸، ۱۳۹، ۱۴۰ میں اُن کی جہالتوں کی حکایات ہیں و اسی طرح آیت ۱۴۱ میں زرعا، کھیتوں میں

حق تعالےٰ کی تصریح ہے اور ۱۴۲ میں جانوروں کا حکم ہے آیت ۱۴۵ تک پھر بعض وہ اشیاء جو خصوصاً یہود پر حرام کی گئیں۔ آیت ۱۴۶ و ۱۴۷ میں مذکور ہوئی ہیں اور یہود اپنی جہالت کیوجہ سے اس نبی کی تکذیب کر رہے ہیں اسی طرح اشارہ کیا گیا ہے اس آیت میں فان کذبوك یعنی تمہیں یہ نبی حق کی جانب ہدایت دیتے ہیں و لا یرد باسہ یعنی کوئی ایسی شے نہیں جس سے اللہ تعالیٰ کے عذاب کو رد کیا جاسکے۔ لہٰذا اللہ تعالےٰ کے عذاب کو رد کیا جاسکے۔ لہٰذا اللہ تعالیٰ کے عذاب اور قوی پکڑ سے ڈرا جائے یہی اس پورے فصل کا موضوع ہے۔

مفسدین من الجن و الانس اجتماعیت حجازی میں فساد ڈالتے رہے تاکہ اہل حجاز اس قرآن عظیم کے ساتھ ایمان نہ لائیں اور اُن کی آخری حجۃ اور دلیل آیت ۱۴۵ میں مذکور ہے۔ سیقول.... تخرصون لہٰذا انہوں نے ایک شریعت کے کچھ احکام دُوسری شریعت کے کچھ احکام سے معارض ہونے کے ساتھ استدلال کیا اور اس قسم کا معارضہ اور تکذیب شرائع پہلی قوموں میں عموماً قدیمی رسم ہے جس کی بنیاد کسی علم و تحقیق پر نہیں آیت ۱۴۹ میں اسی کا جواب ہے قل فللہ الحجۃ البالغہ جس کی تفسیر فلوشاء لھدکم اجمعین اس آیت کی تفسیر کتاب حجۃ اللہ البالغہ میں باب انشقاق التشریع من التقدیر کا موضوع بحث ہے لہٰذا اسی کتاب کی طرف رجوع کیا جائے۔

شریعت سے مقصود ہر ایک انسان کی ہدایت نہیں لیکن ہر نوع تشریع جب مقدر ہو جائے تو خواص اس کے مُعین بن جاتے ہیں تو ان خواص کی حق ادائیگی سے ایک فرد کا بن جاتا۔ اِس نوع کے کاملین کا طبقہ بلسان نوعہ استدعا کرتا کہ اُن کے پاس نبی آئے۔ اِس مصلحت کی تکمیل کی خاطر شریعت آتی ہے۔ اِس فصل کے آخر میں ہے ولا تتبع اھواء الذین کذبوا۔ والذین لا یؤمنون۔ یعدلون یہ فصل سابق کا تتمہ ہے۔ تم الفصل

# الفصل الخامس آیت ۱۵۱ تا ۱۵۶

یہ اُس دین حنیفی کا حاصل ہے جس پر تورات اور قرآن کا اتفاق ہے۔ قل تعالوا آیت ۱۵۱ میں تا قولہ لعلکم تتقون اور آیت ۱۵۲ میں وہ احکام ہیں جن کا نزول تورات اور قرآن میں مشترک طور پر ہے اور اس بحث کا ذکر ہم نے سورت بنی اسرائیل میں دیا ہے اور آیت ۱۵۴ میں یہ بیان کیا گیا ہے کہ تورات ان احکام کی تفصیل ہے اور آیت ۱۵۵ میں اس بات کا ذکر ہے کہ قرآن ان احکام کے لئے شرح ہے لہٰذا حنیفیۃ اسی پر تمام ہوئی۔ قل تعالوا لعلکم ترحمون اِس کتاب قرآن کا انزال نبی اسمٰعیل کے خاندان قریش کے عذر کو دفع کرنے کے واسطے ہوا اگرچہ یہ مقصد تورات میں پہلے ہی موجود اور ماخوذ ہے اسی طرف اشارہ ہے اس آیت ۱۵۶ میں ۱۵۷ ان تقولوا۔ ھل ینظرون خیراً۔ فتنظرون میرے نظریہ میں یہ اِس طرف اشارہ ہے۔ جس کے یہود و نصاریٰ منتظر تھے یعنی عیسیٰ علیہ السلام کا اتیان (اور نزول) حالانکہ وہ اس بارہ میں مغالطہ کھائے ہوئے تھے کیونکہ عیسیٰ علیہ السلام اس نبی امی کی آمد کی طرف اشارہ کیا تھا تو وہ آچکا لہٰذا قرآن عظیم کا نازل کرنا جیسے قریش کے دفعیہ عذر کیلئے ہوا ایسے ہی یہود و نصاریٰ کے عذر کے دفعیہ کیلئے بھی ہوا اس لئے کہ اگر یہود و نصاریٰ اس کتاب قرآن کے ساتھ ایمان نہ لائے تو قیامت یا اُن کی موت سے پہلے اُن کے لئے کوئی شیئ نہیں آئیگی۔ قولہ ان یأتیھم الملائکۃ انسانوں کی موت انفرادی کی طرف اشارہ ہے قولہ او یأتی ربک اس سے قیامت کی آمد مراد ہے اور قیامت جس دن قائم ہوگی تو اُن کے انبیاء بھی اس دن آئیں گے اور ہر ایک قوم کا نبی اپنی قوم کی معیت میں موجود ہوگا قولہ او یأتی بعض ایات ربک اس سے مُراد ہمارے نظریہ میں ابن مریمؑ للنصاریٰ اور موسیٰ کلیم اللہ للیہود ہیں اور بعض روایات میں یہ بھی آیا ہے کہ اس سے طلوع الشمس من المغرب مُراد ہے۔ یہ اسی انقلاب کی طرف اشارہ ہے یوم القیٰمۃ طویل دن ہوگا جس کی ابتداء اس نظام

کے فساد سے ہوگی جو کواکب اور شمس اور قمر اور اس زمین کے وجود سے چل رہا ہے جب تک
اِس سُورج و چاند کا نظام سطحِ ارضی پر مستمر رہے گا تو نوعِ انسانی موجُود رہے گا۔ گویا اس نوع
کا فنا میں یہ نظام مؤثر ہے۔ یہ مبدا یوم القیٰمۃ ہے اور انتہا یوم القیٰمۃ اس پر ہوگی کہ جنتی جنت
اور جہنمی جہنم میں داخل کئے جائیں گے اور طلوع الشمس من المغرب اُس دن کی نشانیوں
میں سے ہے اور اسی طرح ہر نبی کا اپنی اُمت کے ساتھ ملاقی ہونا بھی اس یوم کے واقعات
میں سے ہے اگر ہم یہود و نصاریٰ کی ذہنیت کی طرف دیکھیں تو وہ اپنے ہر دور ترقی میں مسیح
کی آمد کی خبر دیتے رہے اگرچہ مسیح کی تفسیر میں مختلف رہے تو بعض آیات کی تفسیر ابن مسیح
کے ساتھ کرنا اَولیٰ ہے لیکن جب بغیر لحاظ عقائد نفس واقعہ کی طرف نظر کریں تو بعض آیات
کی تفسیر طلوع الشمس من مغربہا ہوگی۔ اور اُن کے زعم و خیال کی تردید کے لئے اس آیت کے
آخر میں نازل ہوا۔ قل انتظروا انا منتظرون ورنہ تورات وانجیل میں جس کے انتظار کی
بشارت دی گئی تھی وہ اس کتاب قرآن کا نزول ہے جو آچکا ہے۔ وقولہ إنّ الذین
فرقوا۔ فی شیئ۔ یفعلون اِس حنفیت کی تفسیر میں اہل کتاب کا ایسا افتراق ہوا کہ دُنیا
میں اس خلاف کا ان میں سے رفع ہوجانا ممکن ہی نہیں رہا۔

لہٰذا حنفیت کا اخذ و حصُول اُن سے نہ کرنا قولہ من جاء۔ امثالھا ملتِ حنفیہ کی اقامت
ہی حسنہ ہے اور اس میں اختلاف اور اس کی تضعیف یعنی کمزور کرنا ہی سیئہ ہے۔ آیت نمبر ۱۹۰
میں اسی طرف اشارہ ہے وھم لا یظلمون اور اس کے بعد والی پانچ آیات میں اس بات
کی تصریح ہے کہ اللہ کا نبی ملتِ حنفیہ پر استقامت سے رہتا ہے اور الیٰ غیرہا التفات نہیں دیتا
قل انّنی۔ تختلفون آیت نمبر ۱۶۴ کے آخر میں یہود و نصاریٰ اور مُسلمانوں کے باہمیں اختلاف
کی طرف اشارہ ہے پھر جو اس حنفیت کے ساتھ احق از زیادہ حقدار ہوگا اسے اللہ تعالےٰ رفعت
دیں گے۔ ھوالذی۔ خلائف۔ لغفور رحیم اوّلاً یہود عمل کرتے تھے پھر نصاریٰ اس کے

بعد مسلمان آئے لیکن اللہ تعالیٰ ان کے ساتھ ایک ہی قانون کے مطابق معاملہ کریں گے۔
لیبلوکم فیما اتاکم مجرمین کو عقاب دیں گے اور مومنین کی مغفرت فرمادیں گے
الحمدللہ۔ تمت السورہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# تفسیر سورۃ اعراف (مقدمۃ)

المص ٥ الف۔ لام۔ میم۔ صاد (١٦١) (١٦٨)

ہجرت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سے خلیفہ منصور عباسی کے زمانہ میں تعمیر و ترقی بغداد کی تمامیت تک عربوں کی خلافت فی الاسلام بالبداہتہ تین ادوار پر منقسم ہوتی ہے (١) دور خلفاء الراشدین (٢) دور خلفاء بنی امیہ جسے قرآن کا دور کہا جاتا ہے جس میں عربیت کو لساناً و ذہناً قوت حاصل اور ثابت ہوئی اور ان لوگوں کو جو مسلمانوں سے آملے۔ قرآن پھر سنت پر عمل و اخذ میسر ہوا۔ لہٰذا یہ دور اسلام کا دور ہوا (٣) دور خلفاء بنی عباس جس میں ذہنیت عربیہ باقی نہ رہی اور ایسے ہی خالص زبان عربی بھی باقی نہ رہی بلکہ عجمیوں کے ساتھ خلط ملط ہو کر رہ گئی جس کا نتیجہ یہ ظاہر ہوا کہ لوگوں پر حجیت قرآن کی استعداد جاتی رہی۔ مگر بایں صورت کہ ان کی زبان اس قرآن کے تراجم کئے جائیں اور حال یہ رہا کہ اکثر نے اس طرف کوئی اعتناء اور توجہ نہ دی تو لوگ اپنی فطرت پہ باقی رہے۔ تو لوگ یا اپنی ذہنیت کے مطابق قرآن یا شرائع اسلام سے اخذ و عمل کرتے رہے۔ یا اس وقت کے سلطان کے غلبہ کے ماتحت زندگی گذارتے رہے یہی لوگ درحقیقت اصحاب الاعراف ہیں

لہٰذا انسان دراصل تین اقسام کے ہوئے (١) القسم الاول یا تو حقیقۃً وہ مسلمان ہیں جنہوں نے حکمت قرآن کو سابقون سے ادراک و حاصل کیا یا عمل و اخذ بالقرآن میں امام

ملتِ مثلِ ابراہیم علیہ السلام کی طرف انتساب (منسوب ہونے) نے اُن کی تائید کی یعنی انہوں نے حقیقتِ قرآن کا علی التمامیت ادراک نہ کیا لیکن بصورت انضمام باامام الحق حقانیت تعلیم پہ جزم ویقین کئے رہے اور جمیع ادیان پر غلبہ حاصل کرنے کے بارہ میں سعی و کوشش کی حقانیت پر پختہ اور دل جمعی سے رہے یہی لوگ اصحاب الیمین سے ہیں اور یہی مؤمنون حقاً ہیں (۲) القسم الثانی جنہوں نے حقیقتِ قرآن اور قیام ملت کا اسی طرح ادراک کیا جیسے قسم اول نے ادراک کیا تھا لیکن اُنہوں نے اس کی مخالفت کی لہٰذا یہ کفار ہوئے حقاً۔ (۳) اور ان دو قسم کے ماعدا کل انس اصحاب الاعراف ہیں۔ لہٰذا بغداد سے اصحاب الاعراف کی ابتدا رہوتی ہے یہ لوگ اصحاب جہنم سے نہیں ہوں گے اِس لئے کہ ان پر دلیل وحُجت کا ثبوت نہیں ہوا۔ اور یہ لوگ اہلِ جنت سے بھی نہیں بایں وجہ کہ اُنہوں نے قرآن کے ساتھ عمل نہیں کیا۔ لیکن بالتدریج پہلے دو قسم کے لوگوں میں سے کسی ایک قسم کے ساتھ لاحق ہوتے رہے۔ اِس لئے ان کی فطری اور طبعی استعداد میں ادراکِ حق کی قوت موجود رہی۔ لہٰذا جب علوم میں سے کوئی شے اُن کی اِس ذہنیت کے موافق ہوتی تو اگر وہ اِس کے ذریعہ قائم بالحق ہو کر مؤمنین میں داخل ہوجاتے رہے تو یہ مؤمنون حقاً ہوئے۔ اور وہ ازاں بعد بھی باطل پر ڈٹے رہے اور ان علوم کی وجہ سے جن کی نشأت کا سہرا بغداد کے سر پر ہے کُفار میں داخل ہوتے رہے تو یہ اصحابُ الاعراف سے شمار ہوں گے۔

اصحاب اعراف (۱) یا مؤمنین سے ہوں گے (۲) اور یا کافرین سے ہوں گے۔ لہٰذا وہ ایمان اور کفر جو علماً یا تقلیداً قرآن کی تاثیر سے تھا۔ وہ دور بغداد پر منتہی ہو چکا لیکن ازاں بعد حجت و دلیل کا قیام ان ہی علوم کے ذریعہ سے ہو سکے گا جو قرآن سے مستنبط ہوتے ہیں تو باعتبار استعداد کل انسان اصحاب اعراف ہوئے۔

اور اہلِ علم سے متکلمین اور فقہا کو دیکھ چکے ہیں کہ بالاستقلال اصحاب اعراف کی تحقیق کی طرف مستقلاً متوجہ نہیں ہوئے اِلّا چند مسائل کے ضمن میں اور اِس وقت ہم صرف امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کو دیکھتے ہیں۔ جنہوں نے مستقلاً اصحاب اعراف سے متعلق بحث وتحقیق فرمائی ہے۔

حالانکہ اصحابِ اعراف کی معرفت حاصل ہوئے بغیر جمیع اہلِ ارض پر دعوتِ قرآن کا انطباق وتطبیق اگرچہ محال نہیں لیکن متعسر اور مشکل ضرور اور قطعی ہے۔ اسی وجہ سے آپ دیکھتے ہیں کہ اہلِ علم کا اجمالی دعویٰ یہ ہے کہ قرآن عظیم کل انسانیت کے لئے ہے لیکن جب تفصیل وتفسیر میں شروع ہوتے ہیں تو اس پر کوئی دلیل وحجت نہیں لاتے جس کی ساری وجہ اور سبب ان کا ان دو مراتب میں تمیز وامتیاز نہ کر پانا ہے (۱) تاثیر القرآن بنصوص القرآن، (۲) قرآن کی تاثیر بایں واسطہ کہ جب خلافتِ قرآنی قائم ہوئی اور اس نے انسانوں کے اجتماعیات (سوسائٹیوں) میں تبدیلی کا اثر ڈالا اور اس تاثیر سے بعد ان اجتماعیات سے علوم ومعارف پھوٹ نکلے جو دورِ خلافت قرآنیہ کا ثمرہ اور نتیجہ ہیں تو ان علوم کا نصوص قرآن سے ایک کا تناسب نہیں ہے یہ تو مساواتِ مستقلہ میں قوت کی تاثیر ہے۔ پس ایک ہی دفعہ پوری صورت تبدیل ہو کر رہ گئی۔ لہٰذا جو لوگ اپنی استعداد کے ذریعے ان علوم سے متاثر ہوئے سارے کے سارے اصحاب الاعراف سے ہیں پھر اُن کا اس حق کو قبول کر لینے کے بعد جو اصل یعنی قرآن کی فرع ہے۔ لوگوں کا مؤمنین یا کافرین سے التحاق ولحوق ہوتا رہے گا اور مختلف طبقات پر تاثیرِ قرآن کے نتائج یوم قیامت تک انتہا پذیر نہیں ہوں گے جن کو ہم تاثیر القرآن بالواسطہ کے نام سے مسمّٰی کرتے ہیں۔ برخلاف اس کے عام اہلِ علم ان دو درجات میں امتیاز نہیں پیدا کر سکے اور ارادہ کر بیٹھے کہ ان تمام تاثیرات کو درجۂ اولیٰ کی طرف منسوب کر دیں بدیں وجہ ان کا کوئی انتظام پذیر فکر ثابت نہ ہوا۔ ہاں اگر وہ اس مسئلہ کی مستقل تحقیق کر لیتے اور اس کی پوری جوابت کا ادراک واحاطہ کر لیتے تو پھر وہ جمیع اصناف انسانیت میں تاثیر القرآن کی تعمیم ودوام کو ثابت کرنے پر قادر ہوتے۔

ہم نے اہلِ علم کو حالتِ اضطرار میں دیکھا ہے کہ وہ بعض احکام اصحاب الاعراف کے ثابت کر دیتے ہیں مثلاً اشاعرہ قائل ہیں کہ حسن وقبح شرع ہی سے ثابت ہوتے ہیں اور ان میں سے محققین درجہ اولیٰ کی بالوضوح اور بالبداہت تمیز کرنے پر قادر ہوتے ہیں لیکن وہ امور جو عقل سے

سے ثابت ہوتے ہیں جب اُن کے ہاں استناد الی الشرع ہونا بالکلیہ ثابت نہ ہوا تو تاثیر الاسلام بالواسطہ کو ثابت کر بیٹھے جس کا وہ خود شعور نہیں رکھتے۔ گویا اس کو بدوں شعور ثابت کیا لہٰذا بدیں وجہ ان کی کلام منظم نہیں رہی۔ پھر شیعہ گروہ کی وجہ سے ایک مسئلہ پیدا ہوا، جس کی طرف متاخرین نے توجہ دی وہ ہے حضور علیہ السلام کے والدین کی نجات کا مسئلہ، یہ لوگ اُن کو کفر و جاہلیت سے نکالنے اور اُن کے لئے درجہ اہل اعراف کا ثابت کرنے کی طرف محتاج ہوتے ہیں لیکن اس مسئلہ کی طرف پوری انسانیت کے احتیاج کے باوجود ان لوگوں کا کلام سارا کا سارا اور بحث سے شعور رانہ بلکہ اس جزوی مسئلہ کے اثبات میں فقط ان کے غلو اور محبت پر مبنی ہے۔ مثلاً جب کوئی کہنے والا یہ کہہ دے کہ کسی کے اسلام کا حجت و دلیل ہونا ثابت نہیں ہوتا، مگر لوگوں کی زبان سے قرآن کی تبلیغ و بلوغ (پہنچ جانے) اور حکمت دینیہ کے فہم و ادراک کے بعد یا بصورت اور مثل سابقین یا مثل اصحاب الیمین تو اس کے مقابلہ میں آپ اہل علم حضرات کو دیکھیں گے کہ غیظ و غضب سے پھٹ پڑیں گے جس کی وجہ یہ ہے کہ وہ جانتے ہیں کہ انہوں نے ساری انسانیت پر قرآن کو پہنچایا (تبلیغ) ہی نہیں اور اُن کی اصطلاح کے موافق اکثر انسان کفار ہیں اور وہ اس عقیدہ کو اپنے شعائر ایمان سے جانتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جو شخص اپنے کو مسلمان نہ کہے (مسلمان کا نام نہ دے)، کلھم سارے کے سارے کفار اور جہنمی ہیں لیکن نبی علیہ السلام کے والدین کے حق میں وہ معترف ہوتے ہیں کہ ان دونوں پر حجت اور دلیل ثابت نہیں ہوئی۔ لہٰذا یہ اہل جہنم سے نہ ہوئے۔ ان کے ائمہ سے اس جیسا تناقض کثرت سے پایا جاتا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ہم نے حق پر پہنچ جانے والا اور حق کے مدرکین طوائف (گروہ) صوفیہ (اہل تصوف) کے بغیر کسی کو نہیں دیکھا لیکن فقہاء (مُلّو ملٹے) ہی ہیں جن کا اس طائفہ کے لوگوں کی تکفیر کئے (کفر کے فتوے دیئے) بغیر طعام ہضم نہیں ہوتا۔ برعکس اس کے اس طائفہ کے لوگ طبعاً مساکین ہیں جو اثبات حجت و دلیل پر قادر نہیں ہوتے۔

ہم نے اِس مسئلہ پر کسی محقق کو کلام و بحث کرتے ہوئے نہیں پایا۔ مثل امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے اور لوگوں کو بالخصوص شُبّان اسلام (نوجوان مُسلمان) کو میرے اس خوشخبری سُنانے کے بعد ان کے صدور میں جمیع انسانوں کی طرف احکام قرآن کے ایصال (پہنچانے اور تبلیغ) کے واسطے انشراح پیدا ہو۔ اور میں نے ان لوگوں کو دیکھا جو بزور فقہاء مجتہدین کے مقلد بنتے ہیں۔ حالانکہ درحقیقت اپنے طور طریقوں پر چلنے میں خود مُصر ہیں۔ ان کا دل کفر کا فتویٰ دیئے بغیر مطمئن ہی نہیں ہوتا یعنی ہر ایک کو کافر کہنے میں سکون پاتے ہیں مسلمان کی استعداد میں یہ اختلاف ان کے ایک غلط بات کو فرض کر لینے کے باعث ہوا ہے یعنی اُنہوں نے اصحابُ الاعراف کو فرض کر لیا ہے کہ وہ کفار ہیں۔

حالانکہ ان

دونوں کے مابین فرق کرنے پر قادر نہیں ہو سکے تو اس مفروضہ نے اُن کے علوم کو بوجہ خلط باطل مع الحق کے فاسد کر ڈالا۔ اور اُن کو گمان تک نہ ہوا کہ وہ بطلان کے اندھیرے گڑھے میں جا گرے ہیں اور اس پر طرّہ یہ کہ نصاریٰ اور ہنود و یہُود کی طرح خرافات بکنے لگ گئے کہ ایک مرد کا خرُوج ہو گا جو اُن کے لئے دین کو قائم کر دے گا۔ اور وہ دین قائم ہو جائیگا حالانکہ یہ قرآن عظیم ایسی کتاب ہے جس کے علُوم کا تمام انسانیت میں پھیلانا ممکن ہے اور یہی کل انسانیت کی ہدایت کے لئے کافی وافی ہے لیکن ان کے دلوں میں اِس بات کا ذرّہ برابر بھی خیال تک باقی نہ رہا۔ اگر ان کو ایک ایسا شخص دیکھ لے جو ان کا ہم خیال نہیں (ان کے فکر کا لباس پہنے ہوئے نہیں) تو ان میں اور ایسے لوگوں میں جو یہ اِعتقاد رکھتے ہوں کہ اسلام پُورے کا پُورا منسُوخ ہو چکا ہے کوئی فرق نہیں دیکھے گا میرے عقیدہ اور نظریہ میں اکثر ایسے مصائب اصحاب الاعراف اور کفّار کے مابین فرق کے شعور نہ ہونے کی وجہ سے ہیں۔ لیکن میں (حضرت مولانا عبیداللہ سندھی رحمہ اللہ تعالیٰ) اس زمانہ میں جبکہ حضرت امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے علوم کی پُرزور نشر کیا کرتا تھا تو فقط اس ایک مسئلہ پر زیادہ تاکید

کرتا تھا تاکہ اہلِ علم حضرات کی اِس مسئلہ سے متعلق جہالت رفع ہو اس لئے کہ ازاں بعد وہ جس انحطاط کے گڑھے میں جا پہنچے ہیں۔ اس کے بارہ میں اصحابِ بصیرۃ بن جائیں گے تو سلیم الفطرۃ انسان اپنے دین کی اقامت کے لئے کمربستہ اور کوشاں نظر آئیں گے اگرچہ آج وہ جہلِ مرکب میں غرق ہیں اور مجھے کافر بھی کہتے ہیں لیکن ہمارے شیخ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ میری تائید میں یہ فرما کر توجہ دلاتے رہے کہ (حضرت مولانا) عبیداللہ (رحمۃ اللہ) راسخین فی العلم کے علوم کی نشر و اشاعت کا ارادہ کئے ہوئے ہیں اور یہ (نام نہاد علماء زمانہ) لوگ اس کی حقیقۃ کا ادراک نہیں کرسکے اِس لئے یہ قیل و قال کے قید خانہ میں محبوس ہیں تو ہمارے شیخ شیخ الہند رحمہ اللہ تعالیٰ پر اعتماد کی وجہ سے ہماری جماعت کے آدمی عموماً مجھ سے منقطع اور علیحدہ نہ ہوئے پس وہ بتدریج بحمداللہ کل کے کل نے رجوع کیا لہٰذا اس تجربہ سے مجھے یقین ہوا کہ جماعت اہلِ علم سے قیام بالحق کی استعداد مفقود نہیں لیکن ان کا جہلِ مرکب میں مستغرق ہونا انہیں بیدار نہیں ہونے دیتا واللہ تعالیٰ ولی التوفیق۔

**فصل** امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے کلام کا تذکرہ۔ بدور بازغہ میں فرماتے ہیں

الاعراف کے چند اصناف ہیں ایک صنف ان لوگوں کی ہے جن کو دعوۃِ اسلام بالکلیہ نہیں جیسے پہاڑوں کی چوٹیوں پر ایسے لوگ رہنے والے جنہوں نے اپنے رب سے کبھی شرک نہیں کیا۔ اور اس کا جحود و انکار کیا اور نہ ہی اس کے ساتھ ایمان لائے ان کی مثال بہائم (چوپایوں) جیسی جو کبھی اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ نہیں ہوتے تا انکار کی صورت اور نہ ہی اثبات کی حالت میں اور یہ صرف اپنے منافع بدنی کی طرف متوجہ رہتے ہیں۔ یا

جنہیں دعوتِ اسلام تو پہنچی لیکن اُن کی جہالت کی وجہ اُن کے لئے سُودمند ثابت نہ ہو سکی۔ ان کی مثال اس قوم جیسی ہے جس نے نہ تو اسلام کی لغت اور بولی سمجھا اور نہ اُس کی دلیل کو ادراک کرسکے چونکہ اِن میں دقتِ نظر و فکر نہیں، اِن مُسلمانوں کے حق میں مبلغ علم یہ ہے۔ کہ وہ (مسلمان) ایک قوم ہے جن کی پگڑیاں ایسی ہوتی ہیں اور قمیصیں اس نوع کی ہوا کرتی ہیں۔ یہ

چیزیں کھاتے ہیں اور ان اشیاء کو حرام کہتے ہیں اور ہمارے ساتھ ملک گیری پر قتال اور جنگ کرتے ہیں جس پر ہمارے لئے ضروری ہو جاتا ہے کہ ہم بھی اُن کے ساتھ جنگ لڑیں، اور یہ مذکورہ کیفیت باوجود ان کا اللہ تعالیٰ کے ساتھ شرک نہ کرنے کے اور ان کے مثل بہائم ہونے کے اگرچہ فی الجملہ ان کے مزاج صحیح ہوں۔

دوسری صنف اصحاب الاعراف کی وہ لوگ ہیں جن کی عقلیں ناقص اور کم ہیں جیسے نابالغ بچے (صبیان) اور مجانین (پاگل) اور بے سمجھ (معتوہین) اور کم عقل (سفہاء) اور کسان (فلاح) اور زرخرید لونڈے (ارقاء) پس ایسے افراد جو باطل سے حق کا امتیاز نہ کر سکیں اور اپنے رب کی معرفت بھی نہ کر سکیں کہ اس کی عبادت کرتے ان کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص اپنے ضعف کی وجہ سے نقوش کو قبول نہ کر سکے ایسے لوگوں سے اسلام کا مطالبہ صرف یہ ہے کہ وہ مسلمانوں جیسی شکل وشباہت اختیار کریں اور مسلمانوں کے احکام ظاہرہ کے منقاد رہیں تاکہ کلمہ حقہ میں تفرّق واقع نہ ہو ان کے ایمان کے لئے اسی پر اکتفا کی جائے گی جیسے کہ حضور علیہ السلام جاریہ سوداء کے ایمان میں اکتفاء فرمائی تھی حضور علیہ السلام نے اس سے پوچھا این اللہ اللہ تعالیٰ کہاں ہے تو جاریہ آسمان کی طرف اشارہ کیا (الحدیث) لیکن صنف اوّل سے تو اسلام کا ارادہ تعظیم کرانا ہے اور ان پر اثبات حجۃ اور ہدایتہ۔ انتہیٰ۔

حجۃ اللہ البالغہ میں فرماتے ہیں۔ اصحاب الاعراف دو جنسیں ہیں (۱) ایسی قوم جن کے مزاج صحت مند ہوں اور فطرت میں ذکاوت ہو لیکن دعوتِ اسلام ان کو بالکلیہ نہیں پہنچی یا پہنچی تو ہو لیکن ایسے طریق سے کہ قیام حجت نہ ہو سکے۔ اور نہ ان کے شبہات مزائل ہوں تو انہوں نے ایسی نشئات اختیار کی کہ نہ تو وہ اعمال ردیّہ میں منہمک ہوئے اور نہ ہی خصائل خسیسہ میں اور جناب حق عزاسمہٗ کی طرف نہ اثباتاً اور نہ ہی نفیاً التفات کر سکے اور ان کا اکثر مشغلہ دُنیاوی کاروبار رہا یہ لوگ جب مریں گے تو ایک ایسی نامعلوم (عمیاء) حالت کی طرف رجوع ہوں گے جو نہ عذاب ہو گا اور نہ ثواب حتّٰی کہ ان کی ہیئت منفسخ اور ریزہ ریزہ ہو جائیگی

ازاں بعد متصلاً ملکیت کی شعائروں سے ان پر کچھ چمک پڑے گی۔

(۲) وہ قوم جن کی عقلیں ناقص ہیں مثل اکثر صبیان اور معتوہین اور فلاحین اور ارقاء کے اور کثیر تعداد ایسوں کی ہے کہ لوگوں کے زعم میں لاباس بہم (قابل اعتبار نہیں) ہیں اور جب رسوم وعلامات چلیں گے ان کا حال کھل جائے گا تو بے عقل ہو کر رہ جائیں گے۔ ایسوں کے ایمان کی اس کیفیت پر کفایت کی جائے گی جیسے حضور علیہ السلام نے جاریہ سوداء کے ایمان سے متعلق اکتفاء فرمایا تھا اس سے سوال فرمایا تھا اللہ تعالیٰ کہاں ہے؟ تو اُس نے آسمان کی جانب اشارہ کیا ان سے مُرادِ اسلام صرف اتنی ہے کہ مسلمانوں سے مشابہت رکھیں تاکہ کلمہ متفرق نہ ہو لیکن ایسے شخص جن کی نشوونشارت ہی ایسی ہوئی کہ وہ افعال وخصائل رذیلہ میں منہمک رہے اور جناب حق عز اسمہٗ کی طرف اس طور ملتفت ہوئے کہ اس کے لائق اور مناسب نہیں یہ لوگ اہل جاہلیت سے شمار ہوں گے۔ اور قسم قسم کے عذاب سے مُعذّب ہوں گے انتہیٰ بدور بازغہ میں فرماتے ہیں۔ اکثر لوگ مغفور ہوں گے اگرچہ کچھ وقت (حلن) کے بعد اور پھر فرماتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی رحمت اللہ کے غضب سے بہت وسیع ہے۔

ایسی تفاصیل تو ہم نے محققین میں سے کسی ایک کو نہیں دیکھا کہ اس طرح صراحت سے ذکر کرتے ہوں البتہ اجمالی طور پر اشارہ کر دیتے رہے ہیں جیسے امام غزالیؒ اور محقق دوانی پھر جب ہم نے بنظر عمیق امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے کلام کا مُطالعہ کیا تو ہم نے دیکھا کہ ہمارے اِس زمانہ کی وہ قومیں جو مُسلمانوں کی مخالف ہیں گویا وہ اصحاب الاعراف سے ہی ہیں اور اسی طرح گھٹیا طبقہ کے لوگ جو بلادِ الاسلام کے رہائشی ہیں جیسے مزدور کسان یہ بھی اصحاب الاعراف سے ہیں اور جب ہم نے پورا تأمل اور غور وفکر کیا تو یہ ذہنی دھوکا کافور ہو گیا کہ اہل علم حضرات مُسلمانوں کے شمار میں ہیں (اھل العلم من المسلمین) اور واجب علیہم کے قائم کنندہ ہیں (نہیں نہیں بلکہ) یہ دور میرے نزدیک اصحاب الاعراف کا دور ہے۔ جس کی ابتدا حکومتِ عباسیہ سے پڑی ہے اور یوم قیامت تک مُمتد رہے گی اور اِس بارہ میں حکم اور فیصلہ

(اس دور کے) ان حکماء کی طرف راجع ہوگا جو اقوام عالم کی استعدادات سے بحث و مُباحثہ کرکے ان کی زبانوں کے ذریعہ سے ان حقائق تک واصل ہوتے ہیں جو ان اقوام کے دلوں میں ہیں۔ اہل علم کے وہ اصناف جو بغداد سے پہلے نشأت پذیر ہوئے۔ ان کا تسلط اور ریاست جاچکی لہٰذا ان پر واجب ہے کہ اس دور کے حکما کی متابعت اختیار کریں اور ان حکماء پر بزور یا بزعم خود حاکم یا حکیم بننے کی کوشش نہ کریں۔ (فالواجب علیھم ان یتبعوا الحکماء ولا یتحکموا علیھم)

## تمّت المقدمة

# سُورة الاعراف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے

الٓمّٓصٓ ﴿١﴾ كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ

یہ کتاب اُتری ہے تجھ پر سو چاہیئے کہ تیرا جی تنگ نہ ہو اس کے پہنچانے سے

مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٢﴾ اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ

تاکہ تو ڈرائے اس سے اور نصیحت ہو ایمان والوں کو چلو اسی پر جو اترا تم پر

اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿٣﴾

تمہارے رب کی طرف سے اور نہ چلو اس کے سوا اور رفیقوں کے پیچھے تم بہت کم دھیان کرتے ہو

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ المص کتاب انزل الیک ... للمؤمنین ..... حرج
اس سے بصراحت معلوم ہوا کہ اس کتاب کی تبلیغ عامۃ الناس تک نہیں پہنچے گی یا وہ اس کی لغات (لوبی) یعنی طریق بیان کو سمجھ نہیں سکیں گے (اس کا طرزِ تکلم اور طریق خطاب) ان کی ذہنیت کے موافق نہیں آئے گا۔ لہٰذا ان ایسے خطرات کی بنا پر تیرے قلب میں (اے نبی کائنات صلی اللہ علیہ وسلم) یہ بات سما سکتی ہے کہ یہ تبلیغ اور گفتگو موجودہ صورت جیسے مناسب ہے نفع بخش نہیں رہے گی اس جیسی حرج کا آپ کے صدر مبارک سے نفی اور رفع ہو جانا چاہیئے کیونکہ یہ سب کچھ حجاب اُٹھ جانے کے بعد متیسر اور آسان ہو جائیں گی۔ اس لئے کہ آپ کی بابرکت تعلیم سے کچھ رجال حکماء (فلاسفر) اور کچھ لوگ خلفاء (خلافتِ الٰہیہ کے قابل) ہو کر نکلیں گے، اور جن کی اجتماعیتِ انسانیہ میں تاثیر کی وجہ سے ہر طبقہ کے اندر سے ایسے رجال پھوٹ نکلیں گے جو انہیں حق تک پہنچانے میں کافی ہوں گے تو گویا اللہ تعالےٰ

وَكَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا فَجَآءَهَا بَاْسُنَا بَيَاتًا اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ﴿۴﴾

اور کتنی بستیاں ہم نے ہلاک کر دیں کہ پہنچا ان پر ہمارا عذاب راتوں رات یا دوپہر کو سوتے ہوئے

فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَآ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿۵﴾

پھر یہی تھی ان کی پکار، جس وقت کہ پہنچا ان پر ہمارا عذاب کہ کہنے لگے بے شک ہمیں تھے گنہگار

فَلَنَسْئَلَنَّ الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ وَلَنَسْئَلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۶﴾ فَلَنَقُصَّنَّ

سو ہم کو ضرور پوچھنا ہے اُن سے جن کے پاس رسول بھیجے گئے تھے اور ہم کو ضرور پوچھنا ہے رسولوں سے پھر ہم ان کو

عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ ﴿۷﴾ وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ الْحَقُّ ۚ فَمَنْ

احوال سنائیں گے اپنے علم سے اور ہم کہیں غائب نہ تھے اور تول اس دن ٹھیک ہوگی۔ پھر جس کی تولیں

ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۸﴾ وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ

بھاری ہوئیں سو وہی ہیں نجات پانے والے اور جس کی تولیں ہلکی ہوئیں

فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَظْلِمُوْنَ ﴿۹﴾

سو وہی ہیں جنہوں نے اپنا نقصان کیا اس واسطے کہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے تھے

نے اس کتاب کے ابلاغ کی کفالت اپنے ذمہ لے لی ہے۔ لہٰذا ان رجال کے کسی فرد کی تبلیغ جس کسی کو پہنچی اور اُس نے اس کو اپنے عقل میں جگہ دی تو وہ پہلا فائز المرام ہوگا اور جس کے عقل میں جگہ نہیں بنا سکی۔ اگر اس میں قبول الحق کی استعداد ہے تو ایسا شخص ایک واسطہ اور ذریعہ یا چند وسائط کے ذریعہ اس کتاب سے مستفید ہو سکتا ہے۔ قولہ اتبعوا۔ تذکرون اس دین اسلام کے سوا کسی دُوسرے کی اتباع جائز ہی نہیں بلکہ ہر ایک انسان پر لازم ہے کہ اس اجتماعیت عالمیہ (اسلام) میں ہو جائے (تنبیہ) جس انسان کو اجتماعیت عالمیہ کے اقامت کی فہم و فراست حاصل ہے تو ایسا انسان اُن ظاہری مختصہ صورتوں پر جو ہر اقوام کیساتھ قائم ہیں اقتصار نہیں کرتا بلکہ وہ شخص اصل مسئلہ اور مصلحت اجتماعیہ کی طرف رجُوع کرتا ہے جس کے ذریعہ ہر ایک قوم کا تناسب بالفور اُسے حاصل ہو جاتا ہے پس اگر ایسا شخص ہوا جسے اس مسئلہ کی فہم کا اتقان حاصل ہو تو اس پر

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِی الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ فِیْهَا مَعَایِشَ ؕ قَلِیْلًا مَّا

اور ہم نے تم کو جگہ دی زمین میں اور مقرر کردیں اس میں تمہارے لئے روزیاں تم بہت کم

تَشْكُرُوْنَ ﴿۱۰﴾ وَلَقَدْ خَلَقْنٰكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنٰكُمْ ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ

شکر کرتے ہو اور ہم نے تم کو پیدا کیا پھر صورتیں بنائیں تمہاری پھر حکم کیا فرشتوں کو کہ سجدہ کرو آدم کو

فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِیْسَ ؕ لَمْ یَكُنْ مِّنَ السّٰجِدِیْنَ ﴿۱۱﴾ قَالَ مَا مَنَعَكَ

پس سجدہ کیا سب نے مگر ابلیس نہ تھا سجدہ والوں میں کہا تجھ کو کیا مانع تھا

اَلَّا تَسْجُدَ اِذْ اَمَرْتُكَ ؕ قَالَ اَنَا خَیْرٌ مِّنْهُ ۚ خَلَقْتَنِیْ مِنْ نَّارٍ وَّخَلَقْتَهٗ

کہ تو نے سجدہ نہ کیا جب میں نے حکم دیا بولا میں اس سے بہتر ہوں مجھ کو تو نے بنایا آگ سے اور اس کو بنایا

مِنْ طِیْنٍ ﴿۱۲﴾ قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا یَكُوْنُ لَكَ اَنْ تَتَكَبَّرَ فِیْهَا

مٹی سے کہا تو اتر یہاں سے تو اس لائق نہیں کہ تکبر کرے یہاں پس باہر

فَاخْرُجْ اِنَّكَ مِنَ الصّٰغِرِیْنَ ﴿۱۳﴾ قَالَ اَنْظِرْنِیْٓ اِلٰی یَوْمِ یُبْعَثُوْنَ ﴿۱۴﴾

نکل تو ذلیل ہے بولا کہ مجھے مہلت دے اس دن تک کہ لوگ قبروں سے اٹھائے جائیں

اجتماعیتِ عالیہ کے لئے قرآنی دین کی اقامت آسان اور سہل ہو جائے گی۔ لہٰذا ہماری اصطلاح میں اس عصرِ حاضر میں اجتماعیتِ عربیہ کا دور دمشق پر ختم ہو کر اجتماعیتہ عالیہ کے دور کی ابتداً بغداد سے پڑ چکی ہے۔ صرف صورتیں مختلف ہوں گی۔ لیکن مصالح اپنے حال پر رہیں گے۔ اور متکلمین حضرات میں سے معتزلہ کا وجود میں آنا اور فقہاء حضرات کے گروہ سے اہل الرائے (مجتہدین) کا پیدا ہونا اجتماعیتِ عالیہ کے لوازمات میں سے ہے اور جو افراد و اشخاص ان اہل الرائے حضرات کی نفی اور انکار پر تلے ہوئے ہیں ان بے چاروں نے اسلام کا مفہوم فقط قومیتِ عربیہ کی اجتماعیت ہی سمجھ لیا ہے ایسے لوگوں کے علوم کی نفی کر کے ان کی اصلاح حال ضروری ہے۔ تاکہ قرآن کے (منہج) واضح راستہ اور جادۂ حق سے دور نہ جا پڑیں۔ بنابریں معتزلہ کی اصلاح کے ذریعہ ماتریدیہ انتظام پذیر ہوئے اور اہل الرائے کی اصلاح کے

قَالَ اِنَّكَ مِنَ الْمُنْظَرِيْنَ ﴿۱۵﴾ قَالَ فَبِمَآ اَغْوَيْتَنِيْ لَاَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ

فرمایا تجھ کو مہلت دی گئی بولا تو جیسا تو نے مجھے گمراہ کیا ہے میں بھی ضرور بیٹھوں گا اُن کی تاک

الْمُسْتَقِيْمَ ﴿۱۶﴾ ثُمَّ لَاٰتِيَنَّهُمْ مِّنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ

میں تیری سیدھی راہ پر پھر اُن پر آؤں گا۔ اُن کے آگے سے اور پیچھے سے اور

اَيْمَانِهِمْ وَعَنْ شَمَآئِلِهِمْ ؕ وَلَا تَجِدُ اَكْثَرَهُمْ شٰكِرِيْنَ ﴿۱۷﴾ قَالَ

دائیں سے اور بائیں سے اور نہ پائے گا تو اکثروں کو ان میں شکر گزار کہا

اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُوْمًا مَّدْحُوْرًا ؕ لَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ

نکل یہاں سے بُرے حال سے مردود ہو کر جو کوئی ان میں سے تیری راہ پر چلے گا تو میں ضرور بھر دوں گا

مِنْكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۸﴾ وَيٰٓاٰدَمُ اسْكُنْ اَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ فَكُلَا مِنْ

دوزخ کو تم سب سے اور آدم رہ تو اور تیری عورت جنت میں پھر کھاؤ جہاں سے

حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُوْنَا مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۱۹﴾

چاہو اور پاس نہ جاؤ اس درخت کے پھر تم ہو جاؤ گے گنہ گار

ذریعہ فقہ حنفی کا انتظام ہوا اور یہ دونوں بغداد کی کرشمہ سازیوں سے ہیں۔ اور اسی پر اقتصار کرنا ہی مقصود اور مُراد نہیں بلکہ جب عالمی دَور آیا تو یہ بھی قابلِ تغییر بن جائے گی یعنی بغداد ایک دُوسرے مرکز کے ساتھ تبدل ہو گیا تو معتزلہ اور اہل الرائے کی اصلاح ایک دوسری صُورت پر ہو سکے گی۔ مثلاً بغداد کے بعد مرکزیہ بُخارا کی نشأت ہوئی یا قاہرہ مرکز بنا تو ان مراکز میں فقہاء اور متکلمون نے تصوّف اور حکمت کے رنگ کو اختیار کیا اور ایسا ہی اس وقت لازم اور واجب تھا اور جو شخص بھی لوگوں پر تقلید ائمہ کے ایجاب کی تشدید کرے۔ اس نے درحقیقت اجتماعیت عالمیہ کو کما حقہ سمجھا ہی نہیں۔ پھر بُخارا اور قاہرہ کے بعد دہلی اور استنبول کے مرکزیت کی نشأت ہوئی تو اِن مراکز میں اجتماعیت کی ایک دُوسری شان بن گئی۔ اور جو انسان شئونِ متجددہ کی مراعات نہیں کر سکے۔ وہ اللہ تعالیٰ کے اِس قول کے

فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطٰنُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وُرِيَ عَنْهُمَا مِنْ
پھر بہکایا ان کو شیطان نے تاکہ کھول دے ان پر وہ چیز کہ ان کی نظر سے پوشیدہ تھی ان کی

سَوْاٰتِهِمَا مَا نَهٰكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ اِلَّآ اَنْ تَكُوْنَا
شرمگاہوں سے اور وہ بولا کہ تم کو نہیں روکا تمہارے رب نے اس درخت سے مگر اسی لئے کہ کبھی تم ہو جاؤ

مَلَكَيْنِ اَوْ تَكُوْنَا مِنَ الْخٰلِدِيْنَ ﴿۲۰﴾ وَقَاسَمَهُمَآ اِنِّيْ لَكُمَا لَمِنَ
فرشتے یا ہو جاؤ ہمیشہ رہنے والے اور ان کے آگے قسم کھائی کہ میں البتہ تمہارا

النّٰصِحِيْنَ ﴿۲۱﴾ فَدَلّٰىهُمَا بِغُرُوْرٍ ۚ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا
دوست ہوں پھر مائل کر لیا ان کو فریب سے پھر جب چکھا ان دونوں نے درخت کو تو کھل گئیں

سَوْاٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ۭ وَنَادٰىهُمَا رَبُّهُمَآ
ان پر شرمگاہیں ان کی اور لگے جوڑنے اپنے اوپر بہشت کے پتے اور پکارا ان کو رب نے کیا میں نے

اَلَمْ اَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ وَاَقُلْ لَّكُمَآ اِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمَا
منع نہ کیا تھا تم کو اس درخت سے اور نہ کہہ دیا تھا تم کو کہ شیطان تمہارا

معنی کو نہیں سمجھ سکے (وہ قول یہ ہے) اتبعوا ما انزل الیکم ولا تتبعوا من دونہ اولیاء
اور مجھے امام ولی اللہ اللہ تعالیٰ کی حکمت کے ذریعہ یقین ہے کہ اگر ان مصالح کی مراعات نہ
کی جاتی جو ہمارے بلاد میں ظاہر اور پیدا ہوئے ہیں تو آخری ان دو صدیوں میں اکثر انسان اسلام
سے نکل چکے ہوتے۔ اصحاب الاعراف کی ذہنیت تجدید میں احوال عظیم اور عظیم امور کی
مستوجب اور مقتضی ہوئی اور اسی طریق سے آخر زمانہ تک اجتماعیت عالمیہ قائم ہوتی رہے گی
پھر آیت (۴) اور (۵) میں وکم من قریۃ.... قائلون ....ظالمین وکم من قریۃ
اھلکناھا ہم پہلے ذکر کر چکے ہیں کہ ہمارے نزدیک قریہ سے مراد وہ اجتماعیت خاصہ ہے
جو ایک مخصوص زبان رکھتی ہو کیونکہ ہر چھوٹے چھوٹے مقام میں انبیاء کا موجود ہونا تاریخ میں منقول
نہیں اور نہ ہی کہیں اس کا نشان ملتا ہے۔ البتہ انبیاء کے امثال اس پر ہر قوم میں موجود

عَدُوٌّ مُّبِينٌ ﴿٢٢﴾ قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَآ أَنفُسَنَا وَإِن لَّمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا

کھلا دشمن ہے — بولے وہ دونوں اے رب ہمارے ہم نے ظلم کیا اپنی جان پر اور اگر تو ہم کو نہ بخشے اور ہم پر

لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ ﴿٢٣﴾ قَالَ اهْبِطُوا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ وَلَكُمْ

رحم نہ کرے تو ہم ضرور ہو جائیں گے تباہ — فرمایا تم اترو تم ایک دوسرے کے دشمن ہو گے — اور تمہارے

فِي الْأَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَمَتَاعٌ إِلَىٰ حِينٍ ﴿٢٤﴾ قَالَ فِيهَا تَحْيَوْنَ وَفِيهَا

واسطے زمین میں ٹھکانا — اور نفع اٹھانا ہے ایک وقت تک فرمایا اسی میں تم زندہ رہو گے — اور اسی میں

تَمُوتُونَ وَمِنْهَا تُخْرَجُونَ ﴿٢٥﴾ ع يَا بَنِي آدَمَ قَدْ أَنزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاسًا

تم مرو گے اور اسی میں سے نکالے جاؤ گے — اے اولادِ آدم کی ہم نے اتاری تم پر پوشاک جو

يُوَارِي سَوْآتِكُمْ وَرِيشًا ۖ وَلِبَاسُ التَّقْوَىٰ ذَٰلِكَ خَيْرٌ ۚ ذَٰلِكَ

ڈھانکے تمہاری شرمگاہیں اور اتارے آرائش کے کپڑے — اور لباس پرہیزگاری کا وہ سب سے بہتر ہے

مِنْ آيَاتِ اللَّهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿٢٦﴾ يَا بَنِي آدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ

یہ نشانیاں ہیں اللہ کی قدرت کی تاکہ وہ لوگ غور کریں — اے اولادِ آدم کی نہ بہکائے تم کو

ہیں جن کی اجتماعیت قویہ تھی لہٰذا کوئی مجتمع (سوسائٹی) داعی الی الحق سے خالی نہیں بایں تفصیل اللہ تعالیٰ کا یہ فرمان صحیح اور درست ہو جاتا ہے وان من قریۃ الا خلا فیہا نذیرہ لیکن یہ ثابت کرنا کہ امصار اور مدن (جمع مصر اور مدینہ یعنی شہری آبادی) کی ہر چھوٹی چھوٹی آبادی اور بستی میں نذیر ہو گذرا ہے خواہ نبی یا صدیق تو یہ بات تاریخ میں پایۂ ثبوت کو نہیں پہنچی اور ہم دیکھ چکے ہیں کہ اہل لغت قریہ کی تفسیر تلفظ مجتمع (اجتماعیت سوسائٹی) کر دیتے ہیں. جیسے فرد ازجاری یہ معنی اجتماعیت عالمیہ کی تصویر کشی کے لئے زیادہ قریب ہے قولہ الا ان قالوا انا کنا ظلمین اس سے معلوم ہو جاتا ہے کہ امر حق ان کے ذہنوں تک پہنچا لیکن انہوں نے اس کی طرف التفات نہیں کی البتہ جب عذاب دیئے گئے اور انقلاب میں ماخوذ ہوئے تو اقرار اعتراف کر بیٹھے لہٰذا حق کا ایصال اجتماعیات انسانیہ تک اللہ رحمان کی

الشَّيْطٰنُ كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَيْكُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ يَنْزِعُ عَنْهُمَا لِبَاسَهُمَا

شیطان جیسا کہ اس نے نکال دیا تمہارے ماں باپ کو بہشت سے اُتروائے اُن سے اُن کے کپڑے ف تاکہ دکھلائے انکو

لِيُرِيَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ؕ اِنَّهٗ يَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِيْلُهٗ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ؕ

شرم گاہیں ان کی وہ دیکھتا ہے تم کو اور اس کی قوم جہاں سے تم ان کو نہیں دیکھتے

اِنَّا جَعَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَاِذَا فَعَلُوْا

ہم نے کر دیا شیطانوں کو رفیق ان لوگوں کا جو ایمان نہیں لاتے اور جب کرتے ہیں کوئی

فَاحِشَةً قَالُوْا وَجَدْنَا عَلَيْهَآ اٰبَآءَنَا وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا ؕ قُلْ اِنَّ اللّٰهَ

برا کام تو کہتے ہیں کہ ہم نے دیکھا اسی طرح کرتے اپنے باپ دادوں کو اور اللہ نے بھی ہم کو یہ حکم کیا ہے تو کہہ

لَا يَاْمُرُ بِالْفَحْشَآءِ ؕ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۲۸﴾ قُلْ اَمَرَ

دے کہ اللہ حکم نہیں کرتا برے کام کا کیوں لگاتے ہو اللہ کے ذمہ وہ باتیں جو تم کو معلوم نہیں تو کہہ دے کہ میرے

رَبِّيْ بِالْقِسْطِ ۫ وَاَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ

رب نے حکم کر دیا ہے انصاف کا اور سیدھے کرو اپنے منہ ہر نماز کے وقت اور پکارو اس کو خالص اس کے

تقدیر سے ہے اور کسی اجتماعیت کا اس سے خالی ہونا ممکن نہیں پس قرآن عظیم اس نظام کا امام ہے جیسے آیت ۵ میں ہے فلنسئلن المرسلین اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ قوموں کے اہلاک سے پہلے ایصال حق الانام ضروری ہے اگر مسلمانوں کے ان مصلحین نے جن پر یہ ایصال حق ضروری اور واجب ہے ذرہ برابر کوتاہی اور قصور کیا تو ان سے پوچھا جائیگا مسئولیت ساری کی ساری انہیں پر ہوگی اگر مرسل الیہم لوگوں نے کوتاہی اور قصور کیا تو ساری مسئولیت کا بار انہیں پر ہوگا۔ (۷) فلنقصن علیھم..... وماکنا غائبین اس طرف اشارہ ہے کہ حقیقت الامران کی طرف آکر رہے گی (فائدہ) ہم ہر اس حقیقت کو جو کائنات ارضی میں ظہور پذیر ہو رہی ہے عالم مثال کیلئے ثابت کرتے ہیں گویا پہلے ان کا عالم مثال میں تقرر ہوا ہے لہذا موجودات ارضی دونوں ہیں۔ موجودات فی عالم مثال کے لئے پھر ان تمام کو عالم مثال میں محفوظ کیا جا رہا ہے پھر ان کے رجوع الی الامثال کے بعد عرض ہوگا اور ہمارے اس قاعدہ عمومیہ

لَهُ الدِّيْنَ ۬ كَمَا بَدَاَكُمْ تَعُوْدُوْنَ ﴿۲۹﴾ فَرِيْقًا هَدٰى وَفَرِيْقًا حَقَّ عَلَيْهِمُ

فرمانبردار ہو کر جیسا تم کو پہلے پیدا کیا دوسری بار بھی پیدا ہو گے ایک فرقہ کو ہدایت کی اور ایک فرقہ پر مقرر

الضَّلٰلَةُ ؕ اِنَّهُمُ اتَّخَذُوا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَيَحْسَبُوْنَ

ہو چکی گمراہی انہوں نے بنایا شیطانوں کو رفیق اللہ کو چھوڑ کر اور سمجھتے ہیں کہ وہ

اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۳۰﴾ يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ

ہدایت پر ہیں اے اولاد آدم کی لے لو اپنی آرائش ہر نماز کے وقت اور

وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿۳۱﴾ قُلْ مَنْ حَرَّمَ

کھاؤ اور پیو اور بے جا خرچ نہ کرو اس کو خوش نہیں آتے بیجا خرچ کرنیوالے تو کہہ کس نے حرام کیا

زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ؕ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ

اللہ کی زینت کو جو اس نے پیدا کی ہے اپنے بندوں کے واسطے اور ستھری چیزیں کھانے کی تو کہہ یہ نعمتیں اصل میں

اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ؕ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ

ایمان والوں کے واسطے ہیں دنیا کی زندگی میں خالص انہی کے واسطے ہیں قیامت کے دن اسی طرح مفصل بیان

کے اثبات کر دینے سے بعد تفصیل سابقہ ہمارے لئے سہل ہو جائے گی۔ (فائدہ) حق کا پہنچانا (ایصال الحق) اور حق کو قبول کرنا (قبول الحق) دو قسم پر مفروض ہے ۱۔ ایک قسم جو معلومیت میں درجہ عالیہ تک پہنچ چکی ہے ۔۲۔ دوسری قسم جس کے معلوم کرنے میں لوگوں کو احتیاجی ہو جیسے پیاسا آدمی پانی کی طرف محتاج ہوتا ہے۔ ہر ایک انسان بعد الحساب بقدر اپنے اعمال کے بدلا دیا جائے گا۔ اسی معنی کی طرف آیت ۸ و ۹ میں اشارہ ہے والوزن یومئذ الحق فمن ثقلت موازینه یعنی دونوں قسموں سے فاولئك هم المفلحون المرسلین کی تفسیر میں مفسرین سے خطاء ہوئی کہ انہوں نے مرسلین کو فقط انبیاء میں محصور کر دیا۔ لہٰذا اگر اس حصہ سے مراد ائمۃ المرسلین کا حصر ہو تو یہ صحیح ہے اور اگر انہوں نے مطلق لفظ المرسل کا حصر کیا ہے جو کتاب اللہ میں مستعمل ہوا ہے تو یہ خطاء فاحش ہے اس لئے

الْاٰیٰتِ لِقَوْمٍ یَّعْلَمُوْنَ ﴿۳۲﴾ قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّیَ الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا

کرتے ہیں ہم آیتیں ان کے لئے جو سمجھتے ہیں تو کہہ دے میرے رب نے حرام کیا ہے صرف بیحیائی کی باتوں کو

وَمَا بَطَنَ وَالْاِثْمَ وَالْبَغْیَ بِغَیْرِ الْحَقِّ وَاَنْ تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ مَا لَمْ یُنَزِّلْ بِهٖ

جو ان میں کھلی ہوئی ہیں اور جو چھپی ہوئی ہیں اور گناہ کو اور ناحق کی زیادتی کو اور اس بات کو کہ شریک کرو اللہ کا

سُلْطٰنًا وَّاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَی اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۳﴾ وَلِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ فَاِذَا

ایسی چیز کو کہ جس کی اس نے سند نہیں اتاری اور اس بات کو کہ لگاؤ اللہ کے ذمہ وہ باتیں جو تم کو معلوم نہیں اور ہر فرقے

جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا یَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا یَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿۳۴﴾ یٰبَنِیْٓ

کے واسطے ایک وعدہ ہے پھر جب آپہنچے گا۔ ان کا وعدہ نہ پیچھے سرک سکیں گے ایک گھڑی اور نہ آگے سرک سکیں گے

اٰدَمَ اِمَّا یَاْتِیَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ یَقُصُّوْنَ عَلَیْكُمْ اٰیٰتِیْ فَمَنِ اتَّقٰی

اے اولاد آدم کی اگر آئیں تمہارے پاس رسول تم میں کے کہ سنائیں تم کو آیتیں میری تو جو کوئی ڈرے اور نیکی

وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ ﴿۳۵﴾ وَالَّذِیْنَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا

پکڑے تو خوف نہ ہوگا ان پر اور نہ وہ غمگین ہوں گے اور جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو

اقامتِ دین میں صدیقین انبیاء کے قائم مقام ہوتے ہیں اور ان کے ماسوا جو تبلیغ دین کی خدمت انجام دیتے ہیں وہ جنود المرسلین ہیں اور ممکن ہے کہ کلمۃ المرسلین کو ان جمیع طبقات کے لئے جمع کا صیغہ لایا گیا ہو اسی مذکورہ غلطی اور خطار کی وجہ سے علماء مبلغین میں غرور و تکبر پیدا ہو کہ (ہم) بھی رُسُل میں سے ہیں اور انہوں نے انبیاء کی طرح اپنے لئے بھی عصمت (گناہوں سے معصوم ہونا) فرض کر لی۔ حالانکہ انہیں معلوم ہی نہیں کہ ان کا محاسبہ فقط تبلیغ کے بارے میں ہوگا اور ایمان اور ارکانِ اسلام جیسے امورِ عامہ کے بارے میں نہیں ہوگا۔ اس کی مثال اس رجل (انسان) کی طرح ہے جسے اللہ تعالےٰ نے کسی شہر پر امیر اور حاکم مقرر کیا ہو یا کسی مملکت اور سلطنت پر شہنشاہ بنایا ہو یا اُمم (اُمتوں) پر خلیفہ قائم کیا ہو تو اس کے عدل اور ظلم میں حکم اور فیصلہ کے اعتبار سے محاسبہ ہوگا اور اسی کے ساتھ اس کی نجات اور عذاب

وَاسْتَكْبَرُوا عَنْهَا أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ۖ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ﴿٣٦﴾

اور تکبر کیا ان سے وہی ہیں دوزخ میں رہنے والے وہ اسی میں ہمیشہ رہیں گے

فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَوْ كَذَّبَ بِآيَاتِهِ ۚ أُولَٰئِكَ

پھر اس سے زیادہ ظالم کون جو بہتان باندھے۔ اللہ پر جھوٹا یا جھٹلائے اس کے حکموں کو وہ لوگ

يَنَالُهُمْ نَصِيبُهُمْ مِنَ الْكِتَابِ ۖ حَتَّىٰ إِذَا جَاءَتْهُمْ رُسُلُنَا يَتَوَفَّوْنَهُمْ

ہیں کہ ملے گا ان کو جو ان کا حصہ لکھا ہوا ہے۔ کتاب میں یہاں تک کہ جب پہنچیں ان کے پاس ہمارے

قَالُوا أَيْنَ مَا كُنْتُمْ تَدْعُونَ مِنْ دُونِ اللَّهِ ۖ قَالُوا ضَلُّوا عَنَّا وَشَهِدُوا

بھیجے ہوئے ان کی جان لینے کو تو کہیں کیا ہوئے وہ جن کو تم پکارا کرتے تھے سوا اللہ کے بولیں گے وہ ہم سے کھوئے

عَلَىٰ أَنْفُسِهِمْ أَنَّهُمْ كَانُوا كَافِرِينَ ﴿٣٧﴾ قَالَ ادْخُلُوا فِي أُمَمٍ قَدْ خَلَتْ

گئے اور اقرار کریں گے اپنے اوپر کہ بیشک وہ کافر تھے فرمائے گا داخل ہو جاؤ ہمراہ اور امتوں کے جو تم سے

مِنْ قَبْلِكُمْ مِنَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ فِي النَّارِ ۖ كُلَّمَا دَخَلَتْ أُمَّةٌ

پہلے ہو چکی ہیں جن اور آدمیوں سے دوزخ کے اندر جب داخل ہو گی ایک امت تو لعنت

ہوگا اور اس کے لئے کسی درجہ میں نماز اور روزہ نفع مند نہیں ہوں گے۔ یہ بات تو دورِ (زمانہ) خلفاء راشدینؓ کے بعد اہل النسک (بزعم خویش عابد و زاہد یعنی اپنے آپ کو عابد و زاہد کی صورت میں رکھنے اور دنیا سے منقطع رہنے والے) جاہلوں نے پیدا کر دی جنہوں نے خلفاء (امیروں۔ حاکموں۔ افسروں شہنشاہوں) پر ان کے فرض منصبی میں تلبیس (یعنی حقیقی فرائض اور امور میں غیر متعلق باتوں کی ملاوٹ) پیدا کر دی اور اب تو یہ چیز شریعت میں سنت کا درجہ لے چکی ہے۔ حالانکہ درحقیقت ان کا مرجع (دارومدار) ان جھوٹی باتوں کی طرف ہے جو یقیناً بنی امیہ کے زمانہ میں لوگوں کے اندر منتشر اور مشہور ہوئیں۔ انہوں نے حضرت کی وفات کے بعد کا ایک خواب جو حکایت اور نقل کیا جو خلفاء راشدین کے دور میں کسی کو نیند میں یہ واقعہ پیش آتا ہے کہ اس نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو پریشان حال دیکھا اس نے پوچھا حضرت

لَعَنَتْ اُخْتَهَا حَتّٰٓى اِذَا ادَّارَكُوْا فِيْهَا جَمِيْعًا قَالَتْ اُخْرٰىهُمْ لِاُوْلٰىهُمْ

کرے گی دوسری امت کو یہاں تک کہ جب گر چکیں گے اس میں سارے تو کہیں گے ان کے پچھلے پہلوں کو

رَبَّنَا هٰٓؤُلَآءِ اَضَلُّوْنَا فَاٰتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ؕ قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ

اے رب ہمارے ہم کو انہی نے گمراہ کیا سو تو ان کو دے دونا عذاب آگ کا فرمائے گا کہ دونوں کو دوگنا ہے

وَّلٰكِنْ لَّا تَعْلَمُوْنَ ﴿۳۸﴾ وَقَالَتْ اُوْلٰىهُمْ لِاُخْرٰىهُمْ فَمَا كَانَ لَكُمْ عَلَيْنَا

لیکن تم نہیں جانتے اور کہیں گے ان کے پہلے پچھلوں کو پس کچھ نہ ہوئی تم کو ہم پر

مِنْ فَضْلٍ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْسِبُوْنَ ﴿۳۹﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا

بڑائی اب چکھو عذاب بسبب اپنی کمائی کے بے شک جنہوں نے جھٹلایا

بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ اَبْوَابُ السَّمَآءِ وَلَا يَدْخُلُوْنَ

ہماری آیتوں کو اور ان کے مقابلہ میں تکبر کیا نہ کھولے جائیں گے ان کے لئے دروازے آسمان کے اور نہ داخل

الْجَنَّةَ حَتّٰى يَلِجَ الْجَمَلُ فِيْ سَمِّ الْخِيَاطِ ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُجْرِمِيْنَ ﴿۴۰﴾

ہوں گے جنت میں یہاں تک کہ گھس جائے اونٹ سوئی کے ناکے میں اور ہم یوں بدلا دیتے ہیں گنہگاروں کو

کیا حال ہے حضرت عمرؓ نے فرمایا الآن فرغت من الحساب یعنی میں حساب (محاسبہ اعمال) سے اب فارغ ہوا ہوں۔ تو کیا وہ اپنی نماز کے بارے میں محاسبہ کیا جائے گا۔ حالانکہ نماز کی فرضیت تو ہر مسلمان کے حق میں ہے اس میں خلیفہ وقت اور وہ بڑھیا جو اپنے گھر میں بیٹھی رہتی ہے برابر ہیں۔ تو بتائیے کہ وہ خلیفہ وقت جس نے اپنی مدت عمر کی تمام نمازیں بر وقت ادا کیں اس کے بعد وہ مظالم جو اُس نے مختلف اقوام پر کئے ہیں۔ کیا یہ سب ظلم اس بدلہ میں معاف کر دیئے جائیں گے کہ یہ نمازی تھا ایسے ہی ان اہل علم (علماء) سے جنہوں نے تبلیغ دین نہ کی دجالوں اور شیطانوں کی طرح ان سے مؤاخذہ کیا جائے گا۔ یہ بات کہ انہوں نے نمازیں پڑھیں کوئی معنی اور حقیقت نہیں رکھتی تو سارا وہ کھیل باطل ہو کر رہ جاتا ہے جس پر یہ علماء رنگ رلیاں مناتے رہتے ہیں (فبطل کل ما ھم علیہ) لیکن ائمۃ المرسلین

لَهُمْ مِّنْ جَهَنَّمَ مِهَادٌ وَّمِنْ فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ ۭ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ﴿٤١﴾

اُن کے واسطے دوزخ کا بچھونا ہے اور اُوپر سے اوڑھنا اور ہم یوں بدلا دیتے ہیں ظالموں کو

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَآ ۡ اُولٰۗىِٕكَ

اور جو ایمان لائے اور کیں نیکیاں ہم بوجھ نہیں رکھتے کسی پر مگر اس کی طاقت کے موافق وہی ہیں

اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿٤٢﴾ وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ

جنت میں رہنے والے وہ اسی میں ہمیشہ رہیں گے اور نکال لیں گے ہم جو کچھ ان کے دلوں میں خفگی تھی

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدٰىنَا لِھٰذَا ۣ وَمَا

بہتی ہوں گی ان کے نیچے نہریں اور وہ کہیں گے شکر اللہ کا جس نے ہم کو یہاں تک پہنچا دیا اور

كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ ۚ لَقَدْ جَاۗءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۭ

ہم نہ تھے راہ پانے والے اگر نہ ہدایت کرتا ہم کو اللہ بے شک لائے تھے رسول ہمارے رب کی سچی بات

وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿٤٣﴾ وَنَادٰٓي

اور آواز آئے گی کہ یہ جنت ہے وارث ہوئے تم اس کے بدلے میں اپنے اعمال کے اور پکاریں گے

اور صدیقین تو معصوم ہی ہوتے ہیں ان کے حق میں کوئی تقصیر ثابت نہیں ہوسکتی اور یہ عصمت ان سے متجاوز ہو کر اس شخص کے لئے ثابت نہیں ہوسکتی جس نے خود کو معلّم کے منصب پر لا کھڑا کیا ہو بلکہ ان سے ہر صورت سوال ہو گا۔ لہٰذا ان پر یہ آیت صادق آئے گی ومن خفت موازینہ یعنی دونوں قسموں سے فاولئك الّذین خسروا انفسھم بما کانوا بایٰتنا یظلمون تو ایسے انسان تلک جو اپنے نفس میں طلبِ حق کی حس رکھتا ہو تبلیغ دین کے لئے نظام قائم کرنا اہلِ علم کی اس جماعت پر ہر زمانہ میں فرض ہے جو عالمین بالقرآن (قرآن کا علم رکھنے والے) ہوں۔ وھم یسئلون

تنبیہ :۔ امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کی حکمت (فلسفہ) میں اشتغال کے بعد مجھے اس بارہ میں بصیرت حاصل ہوئی کہ اہلِ علم (علماء وقت) پر فقط مسلمانوں کی اولاد کو دینی

أَصْحٰبُ الْجَنَّةِ أَصْحٰبَ النَّارِ أَنْ قَدْ وَجَدْنَا مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا فَهَلْ

جنت والے دوزخ والوں کو کہ ہم نے پایا جو ہم سے وعدہ کیا تھا ہمارے رب نے سچا

وَجَدْتُّمْ مَّا وَعَدَ رَبُّكُمْ حَقًّا ۭ قَالُوْا نَعَمْ ۚ فَأَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَيْنَهُمْ أَنْ

سو تم نے بھی پایا اپنے رب کے وعدہ کو سچا وہ کہیں گے کہ ہاں پھر پکارے گا ایک پکارنے والا ان کے بیچ

لَّعْنَةُ اللّٰهِ عَلَى الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۴﴾ الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا

میں کہ لعنت ہے اللہ کی اُن ظالموں پر جو روکتے تھے اللہ کی راہ سے اور ڈھونڈتے تھے اس

عِوَجًا ۚ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ كٰفِرُوْنَ ﴿۴۵﴾ وَبَيْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْأَعْرَافِ

میں کجی اور وہ آخرت سے منکر تھے اور دونوں کے بیچ میں ہوگی ایک دیوار اور اعراف کے اوپر

رِجَالٌ يَّعْرِفُوْنَ كُلًّا ۢ بِسِيْمٰهُمْ ۚ وَنَادَوْا أَصْحٰبَ الْجَنَّةِ أَنْ سَلٰمٌ

مرد ہوں گے کہ پہچان لیں گے ہر ایک کو اس کی نشانی سے اور وہ پکاریں گے جنت والوں کو کہ سلامتی ہے

عَلَيْكُمْ ۣ قف لَمْ يَدْخُلُوْهَا وَهُمْ يَطْمَعُوْنَ ﴿۴۶﴾ وَإِذَا صُرِفَتْ أَبْصَارُهُمْ

تم پر وہ ابھی جنت میں داخل نہیں ہوئے اور وہ امیدوار ہیں اور جب پھرے گی اُن کی نگاہ

تعلیم دینے کے لئے کیا کچھ فریضہ عائد ہوتا ہے جو ضروریات زندگی میں محتاج ہونے کی وجہ سے حکومت کے سکولوں اور کالجوں میں داخلہ لیتے ہیں حالانکہ ان میں ایسے رجال (کالج کے لڑکے) جو نادار (عائلات) اور شریف باعزت مسلمان گھرانوں سے تعلق رکھتے ہیں اور ایسے مرشد کی طرف اپنی احتیاجی محسوس کرتے ہیں جو انہیں دینی تعلیم دے اور اُن کی طرف ایسے عابد و زاہد لوگوں کا آنا جانا ہوتا ہے جو باطل عقیدہ صُوفیوں کے گروہ تعلق رکھتے ہیں حالانکہ اور عالی استعداد والا انسان ایسے عابدوں اور زاہدوں (المتنسکون) کی طرف التفات ہی نہیں کرتا۔ لیکن درمیانی استعداد والے (المتوسطون) اور گھٹیا درجے کے لوگ (النازلون) ان باطل عقیدہ زاہدوں کے جالوں (اشباک) میں پھنس جاتے ہیں تو میں نے خیال کیا کہ ان لوگوں کو تعلیم دینا اہلِ علم پر فرض ہے. علماء حضرات پر واجب ہے کہ ان کی طرف خود چل کر جائیں (اور انہیں تعلیم

تِلْقَآءَ اَصْحٰبِ النَّارِ قَالُوْا رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۷﴾

دوزخ والوں کی طرف تو کہیں گے اے رب ہمارے مت کر ہم کو گنہگار لوگوں کے ساتھ

وَنَادٰۤى اَصْحٰبُ الْاَعْرَافِ رِجَالًا يَّعْرِفُوْنَهُمْ بِسِيْمٰىهُمْ قَالُوْا مَاۤ

اور پکاریں گے اعراف والے ان لوگوں کو ان کو پہچانتے ہیں ان کی نشانی سے کہیں گے نہ کام

اَغْنٰى عَنْكُمْ جَمْعُكُمْ وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُوْنَ ﴿۴۸﴾ اَهٰۤؤُلَآءِ الَّذِيْنَ

آئی تمہارے جماعت تمہاری اور جو تم تکبر کیا کرتے تھے اب یہ وہی ہیں کہ تم قسم کھایا

اَقْسَمْتُمْ لَا يَنَالُهُمُ اللّٰهُ بِرَحْمَةٍ ؕ اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمْ

کرتے تھے کہ نہ پہنچے گی ان کو اللہ کی رحمت چلے جاؤ جنت میں نہ ڈر ہے تم پر اور نہ

وَلَاۤ اَنْتُمْ تَحْزَنُوْنَ ﴿۴۹﴾ وَنَادٰۤى اَصْحٰبُ النَّارِ اَصْحٰبَ الْجَنَّةِ اَنْ اَفِيْضُوْا

تم غمگین ہوگے اور پکاریں گے دوزخ والے جنت والوں کو کہ بہاؤ ہم پر

عَلَيْنَا مِنَ الْمَآءِ اَوْ مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ ؕ قَالُوْۤا اِنَّ اللّٰهَ حَرَّمَهُمَا عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿۵۰﴾

تھوڑا سا پانی یا کچھ اس میں سے جو روزی تم کو دی اللہ نے کہیں گے اللہ نے ان دونوں کو روک دیا ہے کافروں سے

دین سے بہرہ ور کریں) (فائدہ) میرا اس بارہ میں اپنے ہم عمر علماء کے چند رجال سے مباحثہ ہوا اور انہوں نے میری اس بات کا انکار کر دیا اور کہا کہ ہمیں ان کی طرف جانے کی کوئی ضرورت نہیں بلکہ ان پر لازم ہے کہ وہ ہماری طرف آئیں (لیکن) میں دیکھ رہا ہوں کہ علماء کی یہ تقصیر اور کوتاہی مسلمانوں پر ایک ظلم ہے لیکن (اس کے برعکس) یہ علماء ہیں جو غرور میں کہہ رہے ہیں کہ اس بارہ میں ان سے سوال نہیں ہوگا۔ (فائدہ) ازاں بعد ایک دوسرا درجہ ہے۔ جمیع اقوام عالم سے چند آدمی ایک خالص دینی اور مذہبی کانفرنس (مؤتمر) منعقد کرنے کی غرض سے ہمارے شہروں کی طرف آئے جو اس بارہ میں بحث کرنا چاہتے تھے کہ انسانیت عامہ (عمومیہ) کے لئے کون سا دین مناسب ہے۔ اور اس مؤتمر کی زبان انگریزی تھی تو میں نے علماء وقت سے سوال کیا کہ ان پر واجب نہیں تھا کہ اس مؤتمر میں کوئی ایسا شخص بھیجتے جو ان لوگوں پر

الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَهْوًا وَّلَعِبًا وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا فَالْيَوْمَ

جنہوں نے ٹھہرایا اپنا دین تماشا اور کھیل اور دھوکے میں ڈالا ان کو دنیا کی زندگی نے سو آج ہم ان کو

نَنْسٰهُمْ كَمَا نَسُوْا لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا ۙ وَمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿٥١﴾

بھلادیں گے۔ جیسا انہوں نے بھلادیا اس دن کے ملنے کو اور جیسا کہ وہ ہماری آیتوں سے منکر تھے

وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ فَصَّلْنٰهُ عَلٰى عِلْمٍ هُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿٥٢﴾

اور ہم نے ان لوگوں کے پاس پہنچادی ہے کتاب جس کو مفصل بیان کیا ہے ہم نے خبرداری سے راہ دکھانیوالی اور رحمت،

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ۭ يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ نَسُوْهُ مِنْ قَبْلُ

ایمان والوں کیلئے۔ کیا اب یہی کے منتظر ہیں کہ اس کا مضمون ظاہر ہو جائے جس دن ظاہر ہو جائیگا اس کا مضمون کہنے لگیں گے وہ لوگ جو اس کو

قَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۚ فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَآءَ فَيَشْفَعُوْا لَنَآ اَوْ نُرَدُّ

بھول رہے تھے پہلے سے بیشک لائے تھے ہمارے رب کے رسول سچی بات سو اب کوئی ہماری سفارش والے ہیں تو ہماری سفارش

فَنَعْمَلَ غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ۭ قَدْ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا

کریں یا ہم لوٹا دیئے جائیں تو ہم عمل کریں خلاف اس کے جو ہم کر رہے تھے بے شک تباہ کیا انہوں نے اپنے آپ کو اور گم ہو جائیگا ان سے جو

اسلام پیش کرتا؟ تو انہوں (علماء وقت) نے جواب میں کہا کہ کوئی فرض نہیں؟ میں نے کہا سبحان اللہ کیا کہنے وہ تو چل کر تمہارے ملک ہندوستان (متحدہ ہندوپاک) میں تمہارے گھروں تک پہنچے ہیں (اور تمہارا یہ جواب) تو (علماء وقت) کہنے لگے کہ ہم اُن کی انگریزی زبان نہیں جانتے! میں نے کہا اگر تم اولاد مسلمین کو علم دین کی تعلیم دے کر پہلے اس فریضہ کو ادا کر چکے ہوتے تو وہی آج تمہاری طرف سے وکیل بن کر اسلام پیش کرتے! لیکن ہوا یہ کہ مرزا قادیانی کے پیروکاروں سے ایک شخص اس مؤتمر میں گیا جس نے ان پر اسلام پیش کیا! تو اب مجھے اہل علم حضرات سے سوال کا موقع ملا جس کے جواب میں گویا ہوئے یہی کافی ہے میں نے کہا کیا تم قادیانیوں کی تکفیر سے رجوع کرتے ہو؟ لیکن وہ اس کے بعد بھی ان کی تکفیر پر مُصر رہے! اس پر میں نے کہا کہ تمہاری طرف سے فرض کفائی کیسے ایک کافر انسان ادا کر سکتا ہے۔

يَفْتَرُونَ ﴿٥٣﴾ إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ

وہ افترا کیا کرتے تھے بے شک تمہارا رب اللہ ہے جس نے پیدا کئے آسمان اور زمین چھ دن میں

أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي اللَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهُ حَثِيثًا وَالشَّمْسَ

پھر قرار پکڑا عرش پر اُڑھاتا ہے رات پر دن کہ وہ اس کے پیچھے لگا آتا ہے دوڑتا

وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرٰتٍ بِأَمْرِهِ ۗ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ ۗ تَبٰرَكَ

پیدا کئے سورج اور چاند اور تارے تابعدار اپنے حکم کے سُن لو اسی کا کام ہے پیدا کرنا اور حکم فرمانا بڑی برکت

اللَّهُ رَبُّ الْعٰلَمِينَ ﴿٥٤﴾ ادْعُوا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَخُفْيَةً ۚ إِنَّهُ لَا يُحِبُّ

والا ہے اللہ جو رب ہے سارے جہان کا پکارو اپنے رب کو گڑگڑا کر اور چپکے چپکے اس کو خوش نہیں آتے

الْمُعْتَدِينَ ﴿٥٥﴾ وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا وَادْعُوهُ خَوْفًا

حد سے بڑھنے والے اور مت خرابی ڈالو زمین میں اس کی اصلاح کے بعد اور پکارو اس کو ڈر اور توقع سے

وَطَمَعًا ۚ إِنَّ رَحْمَتَ اللَّهِ قَرِيبٌ مِنَ الْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾ وَهُوَ الَّذِي يُرْسِلُ

بے شک اللہ کی رحمت نزدیک ہے نیک کام کرنے والوں سے اور وہی ہے کہ چلاتا ہے

ہو نہ ہو دو باتوں میں سے ایک بات کا بجانا ضروری ہے۔ ۱۔ یا تو تم قادیانیوں کو کافر نہ کہو تاکہ تم انہیں تبلیغ اسلام میں اپنا وکیل بنا سکو۔ ۲۔ یا اہل اسلام کے ان لوگوں کو جو انگریزی زبان کے ماہر ہیں، دینی تعلیم دے دو لیکن انہوں (علماء وقت) نے نہ یہ بات مانی اور نہ وہ مانی! اس واقعہ میں اہل علم حضرات کے عقلوں کا نقص ظاہر ہو جاتا ہے اور مجھے معلوم ہے کہ یہ لوگ (علماء) ان مسلمان جوانوں (جو انگریزی تعلیم رکھتے ہیں)، دین کی تعلیم نہیں دے سکتے اس لئے کہ یہ (علماء) دینی حکمت اور فلسفہ سے ناواقف اور بے بہرہ ہیں اور سُنئے جو آدمی فلاسفر نہ ہو وہ دین کی تعلیم کچھ (شیئا) بھی نہیں دے سکتا۔ اس حقیقت سے میرے فکر میں اس بات پر پختہ اور مستقر ہوا۔ کہ اہل علم کے لئے واجب ہے۔ کہ کسی فلسفی اور حکیم کو اپنا رئیس بنا لیں تاکہ یہ اغترار (غرور اور دانستہ دھوکا) اور نقص عقل کافور ہو جائے۔ (فصل اول تمام ہوا)

الرِّيٰحَ بُشْرًا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ۭ حَتّٰٓي اِذَآ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ

ہوائیں خوشخبری لانے والی مینہ سے پہلے یہاں تک کہ جب وہ ہوائیں اٹھالاتی ہیں بھاری بادلوں کو تو ہانک

مَّيِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَاۗءَ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۭ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ

دیتے ہیں ہم اس بادل کو ایک شہر مردہ کی طرف پھر ہم اتارتے ہیں اس بادل سے پانی پھر اس سے نکالتے ہیں سب طرح

الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿۵۷﴾ وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ۚ

کے پھل اسی طرح ہم نکالیں گے مُردوں کو تاکہ تم غور کرو اور جو شہر پاکیزہ ہے اس کا سبزہ نکلتا ہے اس کے رب کے حکم سے

وَالَّذِيْ خَبُثَ لَا يَخْرُجُ اِلَّا نَكِدًا ۭ كَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ

اور جو خراب ہے اس میں نہیں نکلتا۔ مگر ناقص یوں پھیر پھیر کر تبلاتے ہیں آیتیں حق ماننے والے

لِقَوْمٍ يَّشْكُرُوْنَ ﴿۵۸﴾ لَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا

لوگوں کو بے شک بھیجا ہم نے نوح کو اس کی قوم کی طرف پس اس نے کہا اے میری قوم بندگی

اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿۵۹﴾

کرو اللہ کی کوئی نہیں تمہارا معبود اس کے سوا میں خوف کرتا ہوں تم پر ایک بڑے دن کے عذاب سے

## الفصل الثانی (دوسرا فصل) ۳۶۰۱۰ الانسانیۃ العامۃ

قرآن کی زبان میں ہم نے انسانیت عامہ کا عنوان (ہیڈنگ) قصہ آدم یا قصہ ابی البشر مقرر کیا ہے۔ کیونکہ جو حالات اور عوارض حضرت آدم پر طاری ہوتے وہ اس کی اولاد کے اندر ہر ایک فرد کی جبلت میں محفوظ چلے آرہے ہیں تو ساری انسانیت میں دعوت حق سُننے کی صلاحیت آدمؑ کی طرح موجود ہے لہٰذا اس فصل کے اندر مبلغین کے قلوب میں کوئی حرج نہیں واقع ہونا چاہیئے کہ یہ قصہ آدم ہے اور جن کے اکثر شمائل وخصائل کی تشریح ہم پہلے یہاں کرچکے ہیں (الامر الاول)

یہلی بات (یہاں قابل غور یہ ہے کہ آدم کو زمین میں پیدا کیا گیا ہے تو شیطان اور ابلیس ناموزین بالسجود میں سے ہوئے اور وہ اس پر قادر نہیں کہ آسمان میں یا جنت الماوٰی میں

قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهٖٓ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ ﴿۶۰﴾ قَالَ یٰقَوْمِ لَیْسَ بِیْ

بولے سردار اس کی قوم کے ہم دیکھتے ہیں تجھ کو صریح بہکا ہوا . بولا اے میری قوم میں ہرگز

ضَلٰلَةٌ وَّلٰكِنِّیْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿۶۱﴾ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّیْ

بہکا نہیں ولیکن میں بھیجا ہوا جہان کے پروردگار کا پہنچاتا ہوں تم کو پیغام اپنے رب کے اور

وَاَنْصَحُ لَكُمْ وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿۶۲﴾ اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ

نصیحت کرتا ہوں تم کو اور جانتا ہوں اللہ کی طرف سے وہ باتیں جو تم نہیں جانتے کیا تم کو تعجب ہوا کہ آئی تمہارے

ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِیُنْذِرَكُمْ وَلِتَتَّقُوْا وَلَعَلَّكُمْ

پاس نصیحت تمہارے رب کی طرف سے ایک مرد کی زبانی جو تم ہی میں سے ہے تاکہ وہ تم کو ڈرائے اور تاکہ تم بچو اور تاکہ تم پر رحم

تُرْحَمُوْنَ ﴿۶۳﴾ فَكَذَّبُوْهُ فَاَنْجَیْنٰهُ وَالَّذِیْنَ مَعَهٗ فِی الْفُلْكِ وَاَغْرَقْنَا

پھر انہوں نے اس کو جھٹلایا پھر ہم نے بچالیا اس کو اور ان کو جو اس کے ساتھ تھے کشتی میں اور غرق کردیا

الَّذِیْنَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَا ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا عَمِیْنَ ﴿۶۴﴾ ع وَاِلٰى عَادٍ

ان کو جو جھٹلاتے تھے ہماری آیتوں کو بے شک وہ لوگ اندھے تھے۔ اور قوم عاد کی طرف

داخل ہوسکے۔ ولا تقربا هذه الشجرة فتكونا من الظلمين یعنی تم تو اس جنت سے نکال دیئے جاؤ گے اور اس میں کوئی ایسی شئی نہیں جو کمال میں نقص کی طرف راجع ہو بلکہ اس میں فطرۃ انسانیہ کی تشریح ہے کہ جب انسان زندگی کے کسی نوع کے ساتھ مانوس ہوجاتا ہے تو اس سے اعلیٰ نوع کی طرف پہنچ کر بھی اسے باصعوبت اور بمشکل اور جہاد کبیر یعنی بڑی کوشش سے چھوڑتا ہے۔

اس لئے کہ بحسب نفسہ بلحاظ مفہوم وہ آن انتقال میں حالت ثانیہ کے قیمتی ہونے کا اندازہ نہیں کرسکا اسی طرف اشارہ اس آیت میں فتكونا من الظلمين وقوله فلما ذاقا الشجرة بدت لهما سوآتهما اس میں اس بات کی طرف اشارہ ہے جس کا ہم نے استنباط کیا ہے۔ کہ وہ شجرۃ الوقاع (اندام نہانی مرد و زن) اس شجرہ نے ان دونوں کو جماع کے لئے ابھارا

أَخَاهُمْ هُودًا ۗ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۗ اَفَلَا

بھیجا ان کے بھائی ہود کو بولا اے میری قوم بندگی کرو اللہ کی کوئی نہیں تمہارا معبود اس کے سوا سو کیا تم

تَتَّقُوْنَ ﴿٦٥﴾ قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖٓ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِيْ سَفَاهَةٍ

ڈرتے نہیں بولے سردار جو کافر تھے اس کی قوم میں ہم تو دیکھتے ہیں تجھ کو عقل نہیں

وَّاِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿٦٦﴾ قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِيْ سَفَاهَةٌ وَّلٰكِنِّيْ

اور ہم تو تجھ کو جھوٹا گمان کرتے ہیں بولا اے میری قوم میں کچھ بے عقل نہیں لیکن میں بھیجا ہوا

رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٦٧﴾ اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَاَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ

ہوں پروردگار عالم کا پہنچاتا ہوں تم کو پیغام اپنے رب کے اور میں تمہارا خیر خواہ ہوں اطمینان

اَمِيْنٌ ﴿٦٨﴾ اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ

کے لائق کیا تم کو تعجب ہوا کہ آئی تمہارے پاس نصیحت تمہارے رب کی طرف سے ایک مرد کی زبانی جو تم

لِيُنْذِرَكُمْ ۗ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّزَادَكُمْ

ہی میں سے ہے تاکہ تم کو ڈرائے اور یاد کرو جب کہ تم کو سردار کر دیا پیچھے قوم نوح کے اور زیادہ کر دیا

اور اسی جماع سے کنایہ استعمال کرتے ہوئے کہا گیا ہے بدت لھما سوآتھما اور جماع سے فارغ ہو چکنے کے بعد ہر حال میں استمرار علی الجماع کو پسند نہیں کرتے تھے لیکن ان کا عریان (ننگے) ہونا ان کو اس پر ابھارے جا رہا تھا۔ تو ان کے عقل پر پردے کا استنباط کیا لیکن انہیں جنت کے پتوں کے سوا کوئی شئی میسر نہ ہوئی تو انہیں پتوں سے ستر ڈھانکا۔ اور یہاں سے اجتماعی زندگی کے منافع اور ضروریات کی ابتداء ہوتی ہے قولہ ربنا..... الخاسرین ہم اعتراف کرتے ہیں کہ یہ خسران اور ان دونوں (آدم وحواء) کا جنت سے نکلنا بوجہ فطرۃ کے لازمی تھا اور وہ جنت ان دونوں کو اللہ تعالےٰ کی جانب سے موہوب (ہبہ کی گئی) تھی اور اب اللہ تعالےٰ کا ارادہ ہوا ہے کہ یہ دونوں اپنی سعی و کوشش سے اس جنت کی طرح اپنے گھر کی جنت کو سجائیں۔ اسی طرف اشارہ ہے وان لم تغفر لنا وترحمنا ہم تیری رحمت اور عفو

فِي الْخَلْقِ بَصْطَةً ۚ فَاذْكُرُوا آلَاءَ اللَّهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿٦٩﴾ قَالُوا

تمہارے دن کا پھیلاؤ سو یاد کرو اللہ کے احسان تاکہ تمہارا بھلا ہو بولے کیا

أَجِئْتَنَا لِنَعْبُدَ اللَّهَ وَحْدَهُ وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ آبَاؤُنَا ۖ فَأْتِنَا

تو اس واسطے ہمارے پاس آیا کہ ہم بندگی کریں اللہ اکیلے کی اور چھوڑ دیں جن کو پوجتے رہے ہمارے باپ دادے

بِمَا تَعِدُنَا إِنْ كُنْتَ مِنَ الصَّادِقِينَ ﴿٧٠﴾ قَالَ قَدْ وَقَعَ عَلَيْكُمْ مِنْ

پس تو لے آ ہمارے پاس جس چیز سے تو ہم کو ڈراتا ہے اگر تو سچا ہے کہا تم پر واقع ہو چکا ہے تمہارے رب کی

رَبِّكُمْ رِجْسٌ وَغَضَبٌ ۖ أَتُجَادِلُونَنِي فِي أَسْمَاءٍ سَمَّيْتُمُوهَا أَنْتُمْ وَآبَاؤُكُمْ

طرف سے عذاب اور غصہ کیوں جھگڑتے ہو مجھ سے ان ناموں پر کہ رکھ لئے ہیں تم نے اور تمہارے باپ

مَا نَزَّلَ اللَّهُ بِهَا مِنْ سُلْطَانٍ ۚ فَانْتَظِرُوا إِنِّي مَعَكُمْ مِنَ الْمُنْتَظِرِينَ ﴿٧١﴾

دادوں نے نہیں اتاری اللہ نے ان کی کوئی سند سو منتظر رہو میں بھی تمہارے ساتھ منتظر ہوں۔

فَأَنْجَيْنَاهُ وَالَّذِينَ مَعَهُ بِرَحْمَةٍ مِنَّا وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا

پھر ہم نے بچا لیا اس کو اور جو اس کے ساتھی تھے اپنی رحمت سے اور جڑ کاٹی ان کی جو جھٹلاتے تھے ہماری آیتوں کو

کی طرف محتاج ہیں کہ تو ہمیں توفیق عطا فرما تا ہم اپنی سعی سے جنت پیدا کرسکیں اس احساس کا یہ نتیجہ ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام کی اولاد سے ایک گروہ جب اپنے گھر میں تمام حکمتوں کو منظم کر لیتے ہیں اور ان کی کوشش سے زندگی کی تمام نفع بخش اشیاء جمع ہو جاتی ہیں تو وہ زندگی اور عیش و عشرت کی لذت وہی پاتے ہیں جو جنت میں تھی۔

تنبیہ :۔ دینِ حق کا تبلیغ کرنے والا جب حکمت منزلیہ کے تئے متنبہ ہو چکا اور لوگوں کو ان اخلاقِ اوّلیہ کی تعلیم دے چکا جن کا ذکر سورت بقرہ میں ہوا ہے پھر ان اخلاق کی رعایت اور لحاظ سے ان کو تدبیر المنزل کی تعلیم دے چکا اس تعلیم کا انکار کرنے والا شیطان مارد کے سوا کوئی نہیں۔ اس نے تمرد اور تکبر اختیار کیا جس کا ہمیں حق نہیں اور نہ ہی اس کی طرف کوئی حجت ہے لیکن عام بشر اس تعلیم سے بلا محنت و مشقت استفادہ کر سکتے ہیں۔ آیت (۲۴) تا (۲۰) میں اسی

وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ﴿۷۲﴾ وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا

اور نہیں مانتے تھے اور ثمود کی طرف بھیجا ان کے بھائی صالح کو بولا اے میری قوم بندگی کرو

اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ قَدْ جَآءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ هٰذِهٖ نَاقَةُ

اللہ کی کوئی نہیں تمہارا معبود اس کے سوا تم کو پہنچ چکی ہے دلیل تمہارے رب کی طرف سے یہ اونٹنی اللہ

اللّٰهِ لَكُمْ اٰيَةً فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِيْۤ اَرْضِ اللّٰهِ وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَيَاْخُذَكُمْ

کی ہے تمہارے لئے نشانی سو اس کو چھوڑ دو کہ کھائے اللہ کی زمین میں اور اس کو ہاتھ نہ لگاؤ بُری طرح پھر تم کو پکڑے

عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۷۳﴾ وَاذْكُرُوْۤا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ وَّبَوَّاَكُمْ

گا عذاب دردناک اور یاد کرو جب کہ تم کو سردار کر دیا عاد کے پیچھے اور ٹھکانا دیا تم کو

فِى الْاَرْضِ تَتَّخِذُوْنَ مِنْ سُهُوْلِهَا قُصُوْرًا وَّتَنْحِتُوْنَ الْجِبَالَ بُيُوْتًا ۚ

زمین میں کہ بناتے ہو نرم زمین میں محل اور تراشتے ہو پہاڑوں کے گھر سو یاد کرو

فَاذْكُرُوْۤا اٰلَآءَ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِى الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ﴿۷۴﴾ قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ

احسان اللہ کے اور مت مچاتے پھرو زمین میں فساد کہنے لگے سردار جو

طرف اشارہ ہے قال اهبطوا.... یذکرون لهذا بنی آدم (اولادِ آدم) پر دو حال قائم رہیں گے ۱۔حالت خسران الجنۃ یعنی جنت کے خسارہ والی حالت (۲) ضع فیہا بسعیہ الجنۃ یعنی اپنی سعی سے جنت بنالی۔ پہلی حالت میں امر اللہ کی مخالفت تھی۔ دوسری حالت میں امر اللہ کی موافقت تھی۔ ایسے ہی بنو آدم دو قسم پر منقسم رہیں گے ۱۔ وہ قسم جن پر شہوات اور خواہشات کا غلبہ رہیگا۔ جن کے حصول میں وہ لوگ اللہ تعالیٰ کے امر و حکم کا لحاظ اور رعایت نہیں کریں گے۔ ۲۔ وہ قسم جو شہوات اور خواہشات کے تقاضوں میں امر اللہ کو ملحوظ رکھیں گے اور جاہل تو پہلی حالت کو بھی بامر اللہ بتاڈالے گا حکمت امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے اصولوں کے مطابق اس کی تحقیق یہ ہے کہ بعض اوامر (امور و معاملات کا احداث) من جانب اللہ بواسطہ اس تجلی کے ہوتے ہیں جو نوعِ انسان پر ظاہر ہوتی ہے اور بعض اوامر بواسطہ اس تجلی کے ہوتے ہیں جو مثلاً جنس

اسْتَكْبَرُوا مِنْ قَوْمِهِ لِلَّذِينَ اسْتُضْعِفُوا لِمَنْ آمَنَ مِنْهُمْ أَتَعْلَمُونَ

متکبر تھے۔ اس کی قوم میں غریب لوگوں کو کہ جو اُن میں ایمان لا چکے تھے کیا تم کو یقین ہے کہ

أَنَّ صَالِحًا مُرْسَلٌ مِنْ رَبِّهِ قَالُوا إِنَّا بِمَا أُرْسِلَ بِهِ مُؤْمِنُونَ ﴿٧٥﴾ قَالَ

صالح کو بھیجا ہے اس کے رب نے بولے ہم کو تو جو وہ لے کر آیا اس پر یقین ہے کہنے لگے

الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا إِنَّا بِالَّذِي آمَنْتُمْ بِهِ كَافِرُونَ ﴿٧٦﴾ فَعَقَرُوا النَّاقَةَ

وہ لوگ جو لوگ متکبر تھے جس پر تم کو یقین ہے ہم اس کو نہیں مانتے پھر انہوں نے کاٹ ڈالا اونٹنی

وَعَتَوْا عَنْ أَمْرِ رَبِّهِمْ وَقَالُوا يَا صَالِحُ ائْتِنَا بِمَا تَعِدُنَا إِنْ كُنْتَ مِنَ

کو اور پھر گئے اپنے رب کے حکم سے اور بولے اے صالح لے آ ہم پر جس سے تو ہم کو ڈراتا تھا اگر تو

الْمُرْسَلِينَ ﴿٧٧﴾ فَأَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَأَصْبَحُوا فِي دَارِهِمْ جَاثِمِينَ ﴿٧٨﴾

رسول ہے پس آپکڑا ان کو زلزلہ نے پھر صبح کو رہ گئے اپنے گھر میں اوندھے پڑے

فَتَوَلَّىٰ عَنْهُمْ وَقَالَ يَا قَوْمِ لَقَدْ أَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّي وَنَصَحْتُ لَكُمْ

پھر صالح اُلٹا پھرا اُن سے اور بولا اے میری قوم میں پہنچا چکا تم کو پیغام اپنے رب کا اور خیر خواہی کی تمہاری

حیوان پر واقع ہوتی ہے۔ پس انسان نے وہ افراد جبکہ ان کی قصد انسانیۃ ہو ان افراد انسان سے اولیٰ اور بہتر ہیں جبکہ ان کی قصد حیوانیت ہو اس لئے کہ کسی نوع کے ہر فرد کا کل کمال اس کو اپنے نوع کے سارے مقتضیات پوری طرح دے دینا یا حاصل ہو جاتا ہے تو جو ناقص ہوا وہ ناقص الخلقت (خداجا) ہوگا۔ اور اگر وہ اپنی جنس کے مقتضیات پورے حاصل کئے ہوئے ہے تو وہ اوّل سے زیادہ ناقص (انقص من الاول ہوگا) اور اس طریق سے مناسب ہے کہ اس بات کو سمجھا جائے یعنی ایسے انسان کہ جب گناہ (فاحشہ) کر بیٹھتے ہیں اور کہتے یہ ہیں کہ اللہ نے ان کے کرنے کا ہمیں امر کیا ہے پس اگر ان کی بات صحیح ہو تو ان کی مراد ہوگی۔ کہ اس تجلی کی زبان سے جو حیوانیت پر ظہور کئے ہوئے ہے اور یہ (درحقیقت) انسانیت میں کمی اور نقصان اور فطرۃ میں ناقص الخلقتی کی دلیل ہے یہی حال ہے اس حالت کا جو جنت سے

وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿٧٩﴾ وَلُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ

لیکن تم کو محبت نہیں خیر خواہوں سے اور بھیجا لوط کو جب کہا اس نے اپنی قوم کو کیا تم کرتے ہو ایسی

مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٨٠﴾ اِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً

بے حیائی کہ تم سے پہلے نہیں کیا اس کو کسی نے جہان میں تم تو دوڑتے ہو مردوں پر شہوت کے مارے

مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ ۭ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿٨١﴾ وَمَا كَانَ جَوَابَ

عورتوں کو چھوڑ کر بلکہ تم لوگ ہو حد سے گزرنے والے اور کچھ جواب نہ دیا اس کی قوم نے

قَوْمِهٖٓ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ اِنَّهُمْ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوْنَ ﴿٨٢﴾

مگر یہی کہا کہ نکالو ان کو اپنے شہر سے یہ لوگ بہت ہی پاک رہنا چاہتے ہیں

فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَهْلَهٗٓ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ڮ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿٨٣﴾ وَاَمْطَرْنَا

پھر بچا دیا ہم نے اس کو اور اس کے گھر والوں کو مگر اس کی عورت کہ رہ گئی وہاں کے رہنے والوں میں اور برسایا ہم نے

عَلَيْهِمْ مَّطَرًا ۭ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿٨٤﴾ ع وَاِلٰى مَدْيَنَ

ان کے اوپر مینہ یعنی پتھروں کا پھر دیکھ کیا ہوا انجام گنہ گاروں کا اور مدین کی طرف بھیجا۔

خروج کے ایجاب کے ساتھ حضرت آدمؑ پر طاری ہوئی تھی۔ لہٰذا یہ بات تو اس حکمتِ عالیہ کی طرف راجع ہوتی ہے جو فردیت سے کوسوں بعید ہے اور حال یہ ہے کہ انسان اوّل الامر میں اپنی شخصیت ہی کی معرفت کرپاتا ہے کیونکہ حکمت فردیّت اس پر غالب ہے۔ حالانکہ جنّت سے اس انسان (آدم) کا خروج بمقتضیٰ حکمتِ نوعیہ کے ہوا تھا نہ کہ بمقتضاء حکمت فردیت اور آدم تو اس زمانہ میں موطن فردیت کے اندر تھا اور جنّت سے خروج اس موطن میں مخالف لامر اللہ ہونے کی وجہ سے ہوا تھا۔ اور اس موطن کے اعتبار سے یہ بات ثابت ہوئی کہ جو چیز خروج من الجنّت کی طرف مؤدی ہو وہ عصیان ہے اور انسان جب فردیت (انفرادی زندگی) سے اجتماعیت (میل جول کی زندگی) کی طرف منتقل ہوا اور یہ تدبیر المنزل کی صورت میں ہوتا ہے تو تجلّی قائم علی النوع سے صادر ہونے والا الحکم اس موطن کا حکم ہوتا ہے

أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۗ قَالَ يَٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ قَدْ جَاءَتْكُم

ان کے بھائی شعیب کو بولا اے میری قوم بندگی کرو اللہ کی کوئی نہیں تمہارا معبود اس کے سوا تمہارے پاس

بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ فَأَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ

پہنچ چکی ہے دلیل تمہارے رب کی طرف سے سو پوری کرو ناپ اور تول اور مت گھٹا کر دو لوگوں کو ان کی

أَشْيَاءَهُمْ وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا ۚ ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ

چیزیں اور مت خرابی ڈالو زمین میں اس کی اصلاح کے بعد یہ بہتر ہے تمہارے لئے

إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ﴿٨٥﴾ وَلَا تَقْعُدُوا بِكُلِّ صِرَاطٍ تُوعِدُونَ وَ

اگر تم ایمان والے ہو اور مت بیٹھو راستوں پر کہ ڈراؤ اور

تَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ مَنْ آمَنَ بِهِ وَتَبْغُونَهَا عِوَجًا ۚ وَاذْكُرُوا

روکو اللہ کے راستہ سے اس کو جو ایمان لائے اس پر اور ڈھونڈو اس میں عیب اور یاد کرو

إِذْ كُنتُمْ قَلِيلًا فَكَثَّرَكُمْ ۖ وَانظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِينَ ﴿٨٦﴾

جبکہ تھے تم بہت تھوڑے پھر تم کو بڑھا دیا اور دیکھو کیا ہوا انجام فساد کرنے والوں کا

لہٰذا امر اللہ (اللہ کا امر) ہوا اور وہ حکم جو تجلّی قائم علی الحیوانیۃ کی طرف راجع تھا۔ وہ اس موطن سے خارج ہیں عصیان (اللہ کی بے فرمانی اور حکم عدولی) ہو جاتا ہے۔ اور ان امور کی نسبت اللہ کے امر کی طرف کرنا حکمتِ موطن سے جاہل ہونے کی وجہ سے ہے جبکہ ہر موطن میں اس موطن کی حکمت ملحوظ کی جائے تو اس تفصیل کی بنا پر انسان اپنی فطرت میں اِس حکمت کا مظہر ہے اور جو شخص اس حکمت موطن (مقام) کی رعایت و لحاظ نہ کرے وہ ضال (گم گشتہ راہ) ہوگا۔ آیت (۳۰) میں اسی طرف اشارہ ہے فریقا ھدی وفریقا حق علیھم الضلالۃ اور موطن و مقامِ انسانیت کا حکم آیت (۲۹) میں مذکور ہے قد امر ربّی بالقسط نوعیت اجتماعیت کی مستلزم ہے اور نوع کے ہر ایک فرد کے حقوق کو ملحوظ و رعایت رکھنا ہی قسط کہلاتا ہے۔ اور کیا افراد کے حقوق کی رعایت اور نگہداشت کئے بغیر اجتماعی زندگی کا ارتقاء اور ترقی پذیر

وَإِنْ كَانَ طَائِفَةٌ مِّنْكُمْ آمَنُوا بِالَّذِي أُرْسِلْتُ بِهِ وَطَائِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوا

اور اگر تم میں سے ایک فرقہ ایمان لایا اس پر جو میرے ہاتھ بھیجا گیا اور ایک فرقہ ایمان نہیں لایا

فَاصْبِرُوا حَتَّىٰ يَحْكُمَ اللَّهُ بَيْنَنَا ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحَاكِمِينَ ﴿٨٧﴾ قَالَ الْمَلَأُ

تو صبر کرو جب تک اللہ فیصلہ کرے درمیان ہمارے اور وہ سب سے بہتر فیصلہ کرنیوالا ہے۔ بولے سردار

الَّذِينَ اسْتَكْبَرُوا مِن قَوْمِهِ لَنُخْرِجَنَّكَ يَا شُعَيْبُ وَالَّذِينَ آمَنُوا

جو متکبر تھے اس کی قوم میں ہم ضرور نکال دیں گے۔ اے شعیب تجھ کو اور ان کو جو کہ ایمان لائے

مَعَكَ مِن قَرْيَتِنَا أَوْ لَتَعُودُنَّ فِي مِلَّتِنَا ۚ قَالَ أَوَلَوْ كُنَّا كَارِهِينَ ﴿٨٨﴾ قف

تیرے ساتھ اپنے شہر سے یا یہ کہ تم لوٹ آؤ ہمارے دین میں بولا کیا ہم بیزار ہوں تو بھی

قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللَّهِ كَذِبًا إِنْ عُدْنَا فِي مِلَّتِكُم بَعْدَ إِذْ نَجَّانَا اللَّهُ

بے شک ہم نے بہتان باندھا اللہ پر جھوٹا اگر لوٹ آئیں تمہارے دین میں بعد اس کے کہ نجات دے

مِنْهَا ۚ وَمَا يَكُونُ لَنَا أَن نَّعُودَ فِيهَا إِلَّا أَن يَشَاءَ اللَّهُ رَبُّنَا ۚ وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ

چکا ہم کو اللہ اس سے اور ہمارا کام نہیں کہ لوٹ آئیں اس میں مگر یہ کہ چاہے اللہ رب ہمارا گھیرے ہوئے ہے ہمارا پروردگار

ہونا ممکن ہے؟ (جس کا جواب صرف اور صرف یہ ہے کہ) ہرگز نہیں؟ قد امر ربی بالقسط جب عدل وانصاف (قسط) سے قیام پذیر ہوں، تو یہی تدبیر منزل خلافت بن جاتی ہے قولہ واقیموا وجوھکم عند کل مسجد وادعوہ مخلصین له الدین اس آیت میں ان اخلاق کے رعایت کرنے کا ارشاد ہوا ہے جن پر اجتماعی زندگی کی بنیاد پڑتی ہے جس کی پوری بحث سورت بقرہ میں اس آیت فاذکرونی اذکرکم کے تحت ہم کر چکے ہیں یعنی اجتماعی حالت میں ان اخلاق پر نگاہ رکھیں اور اُن کی محافظت کریں جن پر افراد کی جبلت تیار ہوتی ہے اور مراد اس سے باعتبار الحکمت ہے۔ ہر اعلیٰ مقام وموطن کہ اس کے ساتھ موطن اعلیٰ کا حکم جمع ہو جائے اور اس موطن کی فوقیت اور فرق نہ نکل سکے۔ مگر بعد الانقلاب تو اسی فطرت کی وجہ سے جب اجتماع عظیم ہوگا تو یہ قانون حاصل ہوگا جو ان (۳۱) (۳۲) (۳۳)

شَیۡءٍ عِلۡمًا عَلَی اللّٰہِ تَوَکَّلۡنَا رَبَّنَا افۡتَحۡ بَیۡنَنَا وَبَیۡنَ قَوۡمِنَا بِالۡحَقِّ وَاَنۡتَ

سب چیزوں کو اپنے علم میں اللہ ہی پر ہم نے بھروسہ کیا اے ہمارے رب فیصلہ کر ہم میں اور ہماری قوم میں انصاف کیساتھ

خَیۡرُ الۡفٰتِحِیۡنَ ﴿۸۹﴾ وَقَالَ الۡمَلَاُ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا مِنۡ قَوۡمِہٖ لَئِنِ اتَّبَعۡتُمۡ

اور تو سب سے بہتر انصاف کرنیوالا ہے اور بولے سردار جو کافر تھے اس کی قوم میں اگر پیروی کروگے تم شعیب

شُعَیۡبًا اِنَّکُمۡ اِذًا لَّخٰسِرُوۡنَ ﴿۹۰﴾ فَاَخَذَتۡہُمُ الرَّجۡفَۃُ فَاَصۡبَحُوۡا فِیۡ

کی تو تم بے شک خراب ہوگے پھر آپکڑا ان کو زلزلہ نے پس صبح کو رہ گئے اپنے گھروں کے

دَارِہِمۡ جٰثِمِیۡنَ ﴿۹۱﴾ الَّذِیۡنَ کَذَّبُوۡا شُعَیۡبًا کَاَنۡ لَّمۡ یَغۡنَوۡا فِیۡہَا اَلَّذِیۡنَ

اندر اوندھے پڑے جنہوں نے جھٹلایا شعیب کو گویا کبھی بسے ہی نہ تھے وہاں جنہوں نے

کَذَّبُوۡا شُعَیۡبًا کَانُوۡا ہُمُ الۡخٰسِرِیۡنَ ﴿۹۲﴾ فَتَوَلّٰی عَنۡہُمۡ وَقَالَ یٰقَوۡمِ لَقَدۡ

جھٹلایا شعیب کو وہی ہوئے خراب پھر اُلٹا پھرا ان لوگوں سے اور بولا اے میری قوم میں

اَبۡلَغۡتُکُمۡ رِسٰلٰتِ رَبِّیۡ وَنَصَحۡتُ لَکُمۡ فَکَیۡفَ اٰسٰی عَلٰی قَوۡمٍ کٰفِرِیۡنَ ﴿۹۳﴾

پہنچا چکا تم کو پیغام اپنے رب کے اور خیر خواہی کر چکا تمہاری اب کیا افسوس کروں کافروں پر

آیات میں مذکور ہے یابنی آدم خذوا.... وان تقولوا علی اللہ ما لا تعلمون.... لکل امۃ اجل اس اجتماع عظیم کو ہم نے تو علیحدہ علیحدہ قوم پر مقصور کر دیا ہے پھر ایک ایسی تعلیم آئے گی جو تمام اُمم کو جمع کر دے گی جیسے کہ اُمت افراد کو جمع کر لیتی ہے اسی طرف آیت (۳۵) (۳۶) میں اشارہ ہے یابنی آدم اما یأتینکم.... خلدون یہ ہے اجتماعیت عالیہ فصل تمام ہوا۔

## الفصل الثالث تیسرا فصل ۳۷ــــ۵۱

ان آیات میں اس واقعہ کی نقل و حکایت ہے جو جہنم میں امم (امتوں) کی اجتماعیت ہوگی اور جنت میں جو امم کا اجتماع ہوگا اور اعراف میں جو اجتماع ہوگا۔ اس فصل میں فقط رمز و اشارہ سے اجتماعیت عالیہ کی شرح و تفصیل ہے پہلے تو آیت (۴۱) تک اہل النار کا حال ذکر کیا گیا ہے۔ اس میں وہ باتیں جو امم کے مابین مذکورات ہیں یہ ساری اہل جہنم کی اجتماعیت

وَمَآ اَرْسَلْنَا فِیْ قَرْیَۃٍ مِّنْ نَّبِیٍّ اِلَّآ اَخَذْنَآ اَھْلَھَا بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ

اور نہیں بھیجا ہم نے کسی بستی میں کوئی نبی کہ نہ پکڑا ہو ہم نے وہاں کے لوگوں کو سختی اور تکلیف میں تاکہ

لَعَلَّھُمْ یَضَّرَّعُوْنَ ﴿۹۴﴾ ثُمَّ بَدَّلْنَا مَکَانَ السَّیِّئَۃِ الْحَسَنَۃَ حَتّٰی عَفَوْا

وہ گڑگڑائیں پھر بدل دی ہم نے برائی کی جگہ بھلائی یہاں تک کہ وہ بڑھ گئے

وَّقَالُوْا قَدْ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَالسَّرَّآءُ فَاَخَذْنٰھُمْ بَغْتَۃً وَّھُمْ لَا

اور کہنے لگے کہ پہنچتی رہی ہے ہمارے باپ دادوں کو بھی تکلیف اور خوشی پھر پکڑا ہم نے ان کو ناگہاں اور ان کو خبر

یَشْعُرُوْنَ ﴿۹۵﴾ وَلَوْ اَنَّ اَھْلَ الْقُرٰٓی اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَفَتَحْنَا عَلَیْھِمْ بَرَکٰتٍ

نہ تھی اور اگر بستیوں والے ایمان لاتے اور پرہیزگاری کرتے تو ہم کھول دیتے ان پر نعمتیں

مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَلٰکِنْ کَذَّبُوْا فَاَخَذْنٰھُمْ بِمَا کَانُوْا

آسمان اور زمین سے لیکن جھٹلایا انہوں نے پس پکڑا ہم نے ان کو ان کے اعمال کے

یَکْسِبُوْنَ ﴿۹۶﴾ اَفَاَمِنَ اَھْلُ الْقُرٰٓی اَنْ یَّاْتِیَھُمْ بَاْسُنَا بَیَاتًا وَّھُمْ

بدلے اب کیا بے ڈر ہیں بستیوں والے اس سے کہ آپہنچے ان پر آفت ہماری راتوں رات جب

عالمیہ ہے پھر آیت (۴۲) (۴۳) سے اس اجتماعیت عالمیہ کا ذکر ہے جو جنّت میں ہوگی ونزعنا ما فی صدورھم من غل یہ حکم اقوام کے حق میں ہے اس لئے قومیت کا تشخص (قومی انفرادیت) اقوام کے قلوب سے جا ہی نہیں سکتا اور ان مختلف قوموں کے اتفاق ہو جانے کے بعد بھی ہر ایک قوم اپنے قلوب میں دوسروں کی نسبت کینہ اور حسد (یعنی قومی تعصبات) موجود رکھتے ہیں۔ (قلت) میں (مولانا عبید اللہ سندھی رحمہ اللہ تعالیٰ) کہتا ہوں اسی وجہ سے قرآنی اصول کے مطابق ہم مختلف قوموں کے مابین اجتماعیت کو ممکن بنانے پر قادر اور کامیاب ہوئے لیکن ایک قوم بنانے پر ہمیں قدرت میسر نہ ہوئی۔ اور یہ ایک مغالطہ ہے جو ہندوستان (ہند و پاک) میں اشاعت اور شہرت پا گیا جس نے ہندوستانی اقوام کی اجتماعیت کو فاسد کر دیا۔ ہمارے (علماء میں سے) ہر ایک فرد اس کی امید لگائے ہوئے ہیں کہ مختلف مسلمان قوموں میں مساوات

نَآئِمُوْنَ ﴿۹۷﴾ اَوَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰۤى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا ضُحًى وَّهُمْ

سوتے ہوں   یا بے ڈر ہیں بستیوں والے اس بات سے کہ آپہنچے اُن پر عذاب ہمارا دن چڑھے جب کھیلتے

يَلْعَبُوْنَ ﴿۹۸﴾ اَفَاَمِنُوْا مَكْرَ اللّٰهِ ۚ فَلَا يَاْمَنُ مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ

ہوں۔   کیا بے ڈر ہوگئے اللہ کے داؤ سے سو بے ڈر نہیں ہوتے اللہ کے داؤ سے مگر خرابی میں

الْخٰسِرُوْنَ ﴿۹۹﴾ ع اَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ اَهْلِهَآ اَنْ

پڑنے والے   کیا نہیں ظاہر ہوا ان لوگوں پر جو وارث ہوئے زمین کے وہاں کے لوگوں کے ہلاک ہونے

لَّوْ نَشَآءُ اَصَبْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ ۚ وَنَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ﴿۱۰۰﴾

کے بعد کہ اگر ہم چاہیں تو ان کو پکڑ لیں ان کے گناہوں پر اور ہم نے مہر کر دی ہے ان کے دلوں پر سو وہ نہیں سنتے۔

تِلْكَ الْقُرٰى نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآئِهَا ۚ وَلَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ

یہ بستیاں ہیں کہ سناتے ہیں ہم تجھ کو ان سے کچھ حالات اور بے شک ان کے پاس پہنچ چکے ان کے رسول نشانیاں

بِالْبَيِّنٰتِ ۚ فَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا بِمَا كَذَّبُوْا مِنْ قَبْلُ ۚ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ

لے کر   پھر ہرگز نہ ہوا کہ ایمان لائیں اس بات پر جس کو پہلے جھٹلا چکے تھے یوں مہر کر دیتا ہے اللہ کا

اور برابری پیدا کر دے پھر اس کے لئے وہ کوئی گنجائش نہ دیکھ کر متحیر ہو جاتا ہے اور میں بھی ہندوستان رہتے ہوئے قدرے متحیر تھا اس لئے کہ اکثر طور میرا شغل حکمت اور فلسفہ کی تعلیم دینا رہا ہے لیکن جب مختلف اقوام کے مابین رہ کر ان کی حرکات کا مطالعہ کیا تو ہم اپنے اس دھوکے کو سمجھ گئے جو ہم نے فرض کیا ہوا ہے کہ تمام مسلمان ایک ہی قوم ہے۔ یہ غل (تعصب اور کینہ اور قومی عناد) تو جنت میں جا کر خارج ہو گا یعنی جنت الماوی دنیا میں نہیں پھر اصحاب النار کا ذکر کیا گیا ہے۔

پھر آیت (۴۴) (۴۵) میں ان مخاطبات کا ذکر ہے جو ان دو گروہوں یعنی اہل جنت اور اہل نار کے مابین ہوں گے پھر ان دونوں کے مابین وسط متحقق ہوا یعنی ان دو اجتماعیتوں میں اجتماعیت ثالثہ (تیسری اجتماعیت) پیدا ہوئی اور یہ اصحاب الاعراف ہیں۔ جن کا بیان

عَلٰی قُلُوْبِ الْکٰفِرِیْنَ (۱۰۱) وَمَا وَجَدْنَا لِاَکْثَرِهِمْ مِّنْ عَهْدٍ ۚ وَاِنْ

کافروں کے دل پر ۔ اور نہ پایا ان کے اکثر لوگوں میں ہم نے عہد کا نباہ اور اکثر ان

وَّجَدْنَآ اَکْثَرَهُمْ لَفٰسِقِیْنَ (۱۰۲) ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰی بِاٰیٰتِنَآ

میں پائے نافرمان ۔ پھر بھیجا ہم نے ان کے پیچھے موسےٰ کو اپنی نشانیاں

اِلٰی فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَظَلَمُوْا بِهَا ۚ فَانْظُرْ کَیْفَ کَانَ عَاقِبَةُ

دے کر فرعون اور اس کے سرداروں کے پاس پس کفر کیا انہوں نے اس کے مقابلہ میں سو دیکھ کیا انجام

الْمُفْسِدِیْنَ (۱۰۳) وَقَالَ مُوْسٰی یٰفِرْعَوْنُ اِنِّیْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِیْنَ (۱۰۴)

ہوا مفسدوں کا ۔ اور کہا موسےٰ نے اے فرعون میں رسول ہوں پروردگار عالم کا

حَقِیْقٌ عَلٰۤی اَنْ لَّاۤ اَقُوْلَ عَلَی اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ؕ قَدْ جِئْتُکُمْ بِبَیِّنَةٍ مِّنْ

قائم ہوں اس بات پر کہ نہ کہوں اللہ کی طرف سے مگر جو سچ ہے لایا ہوں تمہارے پاس نشانی تمہارے

رَّبِّکُمْ فَاَرْسِلْ مَعِیَ بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ ؕ (۱۰۵) قَالَ اِنْ کُنْتَ جِئْتَ بِاٰیَةٍ

رب کی ۔ سو بھیج دے میرے ساتھ بنی اسرائیل کو ۔ بولا اگر تو آیا ہے کوئی نشانی لے کر

(۴۶) سے (۴۹) تک ہے۔ پھر اس کے بعد ان کے واسطہ سے اصحاب النّار کا اصحاب الجنّة کے ساتھ اتصال ہوا۔ جس کو (۵۰) (۵۱) سے بیان کیا گیا ہے وعلی الاعراف رجال یعرفون کلم بسیماهم یعنی اپنی فطرت سے سمجھ لیں گے اور ان میں ادراک حق کی صلاحیت موجود ہو گی لیکن ان کی جانب حق کی تعلیم کا ایصال نہیں ہوا تھا تاکہ اس فطرت کی تکمیل کر لیتے حقیقت یہ ہے کہ اصحاب النّار تو اصحاب الجنّة سے استفادہ نہیں کر سکیں گے لیکن اصحاب الاعراف جنّت میں داخل ہونے کا طمع لگائے ہوئے ہوں گے اور اصحاب الاعراف اور اصحاب النّار میں فرق کرنا حکیم (فلاسفر) پر فرض ہے. فصل تمام ہوا۔ اور اس میں اجتماعیت کی حکمت کا بیان تھا

## الفصل الرّابع (چوتھا فصل) ۵۲ — ۵۸

اس میں بیان ہو گا کہ اقوام نیں شریعت کی طرف احتیاج ہے۔ قولہ ولقد جئناهم

فَأْتِ بِهَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿١٠٦﴾ فَاَلْقٰى عَصَاهُ فَاِذَا هِيَ ثُعْبَانٌ

تو لا اس کو اگر تو سچا ہے تب ڈال دیا اس نے اپنا عصا تو اسی وقت ہو گیا اژدہا

مُّبِيْنٌ ﴿١٠٧﴾ وَّنَزَعَ يَدَهٗ فَاِذَا هِيَ بَيْضَآءُ لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿١٠٨﴾ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ

صریح اور نکالا اپنا ہاتھ تو اسی وقت وہ سفید نظر آنے لگا دیکھنے والوں کو بولے سردار فرعون کی قوم

فِرْعَوْنَ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ ﴿١٠٩﴾ يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ فَمَاذَا

کے یہ تو کوئی بڑا واقف جادوگر ہے نکالنا چاہتا ہے تم کو تمہارے ملک سے اب تمہاری کیا

تَاْمُرُوْنَ ﴿١١٠﴾ قَالُوْٓا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَاَرْسِلْ فِي الْمَدَآئِنِ حٰشِرِيْنَ ﴿١١١﴾

صلاح ہے بولے ڈھیل دے اس کو اور اس کے بھائی کو اور بھیج پرگنوں میں جمع کرنے والوں کو

يَاْتُوْكَ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ﴿١١٢﴾ وَجَآءَ السَّحَرَةُ فِرْعَوْنَ قَالُوْٓا اِنَّ لَنَا

کہ جمع کر لائیں تیرے پاس جو ہو کامل جادوگر اور آئے جادوگر فرعون کے پاس بولے ہمارے لئے کچھ

لَاَجْرًا اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿١١٣﴾ قَالَ نَعَمْ وَاِنَّكُمْ لَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿١١٤﴾

مزدوری ہے اگر ہم غالب ہوئے بولا ہاں اور بے شک تم مقرب ہو جاؤ گے

بکتاب فصلناہ علی ھدی و رحمۃ لقوم اس میں اسی طرف اشارہ ہے (۵۲) قولہ ھل ینتظرون الا تاویلہ وہ بات جو فصل متقدم میں ذکر ہوئی ہے کہ اجتماعیت تین اقسام کی طرف منقسم ہے اور کتاب ان میں سے ہر ایک کی شریعت کے لئے معین و مددگار ہے۔ لہٰذا جو شخص شریعت کی تاویل کا منتظر ہے اسے یوم القیامت کا انتظار کرنا چاہئے اس لئے کہ شریعت کا نتیجہ تامہ اسی دن میں ہی پوری طرح وجود میں آسکتا ہے۔

**جملہ معترضہ:** میں (مولانا عبید اللہ سندھی رحمہ اللہ) یقین کر چکا ہوں کہ اس دنیا میں ایسا وقت اور زمانہ نہیں آئے گا کہ سارے انسان اسلام میں داخل ہو جائیں گے البتہ یہ بات ممکن ہے کہ مسلمانوں کو تمام کفار پر غلبہ حاصل ہو جائے لہٰذا کفار کا وجود قیامت تک جامعیت انسانیہ میں لازمی امر ہے اور ہم ان لوگوں سے سن چکے ہیں جو ایک ایسے رجل کے آنے کی امید

قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ نَحْنُ الْمُلْقِيْنَ ﴿115﴾ قَالَ

بولے اے موسیٰ یا تو تو ڈال اور یا ہم ڈالتے ہیں کہا

اَلْقُوْا ۚ فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ

ڈالو پھر جب انہوں نے ڈالا باندھ دیا لوگوں کی آنکھوں کو اور ان کو ڈرا دیا اور لائے بڑا

عَظِيْمٍ ﴿116﴾ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ۚ فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا

جادو اور ہم نے حکم بھیجا موسےٰ کو کہ ڈال دے اپنا عصا سو وہ جبھی لگا نگلنے جو سانگ

يَاْفِكُوْنَ ﴿117﴾ ۚ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿118﴾ فَغُلِبُوْا

انہوں نے بنایا تھا پس ظاہر ہوگیا حق اور غلط ہوگیا جو کچھ انہوں نے کیا تھا پس ہار گئے اس جگہ

هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ﴿119﴾ ۚ وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿120﴾ ۚ قَالُوْٓا اٰمَنَّا

اور لوٹ گئے ذلیل ہوکر اور گر پڑے جادوگر سجدہ میں بولے ہم ایمان لائے

بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿121﴾ لا رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿122﴾ قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ

پروردگار عالم پر جو رب ہے موسیٰ اور ہارون کا بولا فرعون کیا تم ایمان لے آئے

باندھے بیٹھے ہیں جو بساطِ ارضی پر دین کی اقامت کرے گا خواہ وہ مہدی ہو یا مسیح؛ یہ لوگ اسی کو قرآن کا اور اس کے نزول کا مقصد بتلاتے ہیں۔ ہم نے ان کو دیکھا کہ یہ لوگ اِس حالت میں ضیق اور تنگی پیدا کرتے ہیں بایں صُورت کہ اس زمانہ میں یقیناً کفر کا نام و نشان تک نہ ہوگا یہ وہ بات ہے جو ہم نے ان سے بطور تحقیق معلوم کی ہے کہ وہ اسلام کی تاویل کا عقیدہ نہیں رکھتے اور نہ ہی اجتماعیت عالمیہ کی تاویل کا ان کا عقیدہ ہے یہ معرفت ہم نے انہیں سے حاصل کی لیکن ہماری عقل نصوص قطعیہ کی دلالت سے اس محیط ارضی پر اس کے وقوع کو جائز نہیں رکھتا اب یہی باقی رہ جاتا ہے کہ یوم قیامت کے منتظر رہیں اور وہ یوم القیامت کی جانب نظر لگائے ہوئے ہیں۔ اور ہم وجدان سے کہتے ہیں کہ ان کا فکر اس آیت (۵۳) ھل ینظرون الا تاویله کے موافق ہے اور ہم دیکھ چکے ہیں (یعنی ہمارا عقیدہ ہے) کہ یہ دعویٰ اسلام میں غلطی

قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِی الْمَدِیْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَاۤ اَهْلَهَا

اس پر میری اجازت سے پہلے یہ تو مکر ہے جو بنایا تم سب نے اس شہر میں تاکہ نکال دو اس شہر سے اس کے

فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۲۳﴾ لَاُقَطِّعَنَّ اَیْدِیَكُمْ وَ اَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ

رہنے والوں کو سو اب تم کو معلوم ہو جائیگا۔ میں ضرور کاٹوں گا۔ تمہارے ہاتھ اور دوسری طرف کے پاؤں پھر سولی پر

ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِیْنَ ﴿۱۲۴﴾ قَالُوْۤا اِنَّاۤ اِلٰی رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ﴿۱۲۵﴾ وَ مَا تَنْقِمُ

چڑھاؤں گا۔ تم سب کو وہ بولے ہم کو تو اپنے رب کی طرف لوٹ کر جانا ہے اور تجھ کو ہم سے یہی دشمنی

مِنَّاۤ اِلَّاۤ اَنْ اٰمَنَّا بِاٰیٰتِ رَبِّنَا لَمَّا جَآءَتْنَا ؕ رَبَّنَاۤ اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا

ہے کہ مان لیا ہم نے اپنے رب کی نشانیوں کو جب وہ ہم تک پہنچیں اے ہمارے رب دہانے کھول دے ہم پر صبر کے

وَّ تَوَفَّنَا مُسْلِمِیْنَ ﴿۱۲۶﴾ وَ قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ اَتَذَرُ مُوْسٰی وَ قَوْمَهٗ

اور ہم کو مار مسلمان اور بولے سردار قوم فرعون کے کیوں چھوڑتا ہے تو موسیٰ کو اور اس کی قوم کو

لِیُفْسِدُوْا فِی الْاَرْضِ وَ یَذَرَكَ وَ اٰلِهَتَكَ ؕ قَالَ سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ وَ نَسْتَحْیٖ

کہ دھوم مچائیں ملک میں اور موقوف کر دے تجھ کو اور تیرے بتوں کو بولا اب ہم مار ڈالیں گے ان کے بیٹوں کو اور زندہ

سے داخل کیا گیا ہے اور ہم اس بات پر اللہ جلّ شانہ کی حمد و ثنا کرتے ہیں کہ قرآن کبھی بھی اس غلط دعویٰ (دعا یسا) کا متحمل نہیں ہو سکتا۔ انتہیٰ

ان ربکم اللہ الذی (۵۴) اور الآیۃ (۵۵) اور الآیۃ (۵۶) یہ تینوں آیات مؤمنین کی نظروں کو شریعت (تشریع) کے مرکز اور محل تجلی حظیرۃ القدس کی جانب متوجہ کرنے کے لئے ہیں پھر آیت (۵۷) اور (۵۸) میں بارش کی مثال کے ساتھ مثال دے کر حظیرۃ القدس کی تاثیر بیان ہوئی ہے یعنی حظیرۃ القدس سے تاثیر کے ذریعہ انسانیت انجذاب کرتی ہے جیسے زمین بارش کے ذریعہ انبات کی طرف انجذاب کرتی ہے وھو الذی (۵۷) لقوم یشکرون (۵۸) اس میں یہ بیان ہوا ہے کہ اقوام میں اجتماعیت عالیہ کا قانون ان اقوام کی استعدادات کے موافق متخرج ہوتا ہے۔ فصل تمام ہوا۔

نِسَآءَهُمْ وَإِنَّا فَوْقَهُمْ قَاهِرُونَ ﴿١٢٧﴾ قَالَ مُوسَىٰ لِقَوْمِهِ اسْتَعِينُوا بِاللَّهِ

ان کی عورتوں کو اور ہم ان پر زور آور ہیں   موسیٰ نے کہا اپنی قوم کو مدد مانگو اللہ سے

وَاصْبِرُوا إِنَّ الْأَرْضَ لِلَّهِ يُورِثُهَا مَنْ يَشَاءُ مِنْ عِبَادِهِ وَالْعَاقِبَةُ

اور صبر کرو   بے شک زمین ہے اللہ کی اس کا وارث کردے جس کو وہ چاہے اپنے بندوں میں اور آخر میں بھلائی ہے

لِلْمُتَّقِينَ ﴿١٢٨﴾ قَالُوا أُوذِينَا مِنْ قَبْلِ أَنْ تَأْتِيَنَا وَمِنْ بَعْدِ مَا جِئْتَنَا

ڈرنے والوں کے لئے   وہ بولے ہم پر تکلیفیں رہیں تیرے آنے سے پہلے اور تیرے آنے کے بعد

قَالَ عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَنْ يُهْلِكَ عَدُوَّكُمْ وَيَسْتَخْلِفَكُمْ فِي الْأَرْضِ

کہا نزدیک ہے کہ رب تمہارا ہلاک کردے تمہارے دشمن کو اور خلیفہ کردے تم کو ملک میں

فَيَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُونَ ﴿١٢٩﴾ ع وَلَقَدْ أَخَذْنَا آلَ فِرْعَوْنَ بِالسِّنِينَ وَنَقْصٍ

پھر دیکھے تم کیسے کام کرتے ہو   اور ہم نے پکڑ لیا فرعون والوں کو   قحطوں میں اور

مِنَ الثَّمَرَاتِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿١٣٠﴾ فَإِذَا جَاءَتْهُمُ الْحَسَنَةُ قَالُوا

میووں کے نقصان میں تاکہ وہ نصیحت مانیں   پھر جب پہنچی ان کو بھلائی   کہنے لگے

## الفصل الخامس (پانچواں فصل) ۵۹ ــــ ۹۳

ان آیات میں انبیاء میں سے حضرت نوحؑ اور حضرت صالحؑ اور حضرت لوطؑ اور حضرت شعیب علیہم السلام کا ذکر کیا گیا ہے پھر آیت (۹۴) سے آیت (۱۰۲) تک ان انبیاء کی قوموں کے نتائج کی بحث ہوئی ہے جب ان اقوام نے اپنے انبیاء کی مخالفت کی تو ہم نے ان کو اعمال کے بدلہ میں پکڑ لیا۔ اور قانون کلی تمام اقوام پر علی السواء متوجہ ہوتا ہے کیا اس کا یہ معنی نہیں کہ کل اقوام ایک ہی کلی کے افراد ہیں اس کے بعد اسی درجہ پر شرائع الٰہیہ کا ذکر آرہا ہے یہاں تک اس کا رجوع ہر ایک ایک قوم کی طرف ہوگا۔ آیت (۱۰۱) میں تلک القریٰ یعنی وہ اجتماعیات جو مختلف زمانوں میں مختلف اقوام کی صورتوں پر موجود ہوئیں نقص علیک من انبائها فما کانوا لیؤمنوا بما کذبوا من قبل یہ بھی نبوت کا ایک درجہ ہے۔ کہ جب

لَنَا هٰذِهٖ ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّطَّيَّرُوْا بِمُوْسٰى وَمَنْ مَّعَهٗ ۭ اَلَآ

یہ ہے ہمارے لائق اور اگر پہنچی برائی تو نحوست بتلاتے موسیٰ کی اور اس کے ساتھ والوں کی سن لو ان کی

اِنَّمَا طٰۗىِٕرُهُمْ عِنْدَ اللّٰهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۳۱﴾ وَقَالُوْا مَهْمَا

شومی تو اللہ کے پاس ہے پر اکثر لوگ نہیں جانتے اور کہنے لگے جو کچھ

تَاْتِنَا بِهٖ مِنْ اٰيَةٍ لِّتَسْحَرَنَا بِهَا ۙ فَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۳۲﴾ فَاَرْسَلْنَا

تو لائے گا ہمارے پاس نشانی کہ ہم پر اس کی وجہ سے جادو کرے سو ہم ہرگز تجھ پر ایمان نہ لائیں گے۔ پھر ہم نے

عَلَيْهِمُ الطُّوْفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ وَالضَّفَادِعَ وَالدَّمَ اٰيٰتٍ

بھیجا ان پر طوفان اور ٹڈی اور چچڑی اور مینڈک اور خون بہت سی نشانیاں

مُّفَصَّلٰتٍ ۣ فَاسْتَكْبَرُوْا وَكَانُوْا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ﴿۱۳۳﴾ وَلَمَّا وَقَعَ عَلَيْهِمُ

جدی جدی پھر بھی تکبر کرتے رہے اور تھے وہ لوگ گنہگار اور جب پڑتا ان پر کوئی

الرِّجْزُ قَالُوْا يٰمُوْسَى ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ ۚ لَىِٕنْ كَشَفْتَ

عذاب تو کہتے اے موسیٰ دعا کر ہمارے واسطے اپنے رب سے جیسا کہ اس نے بتلا رکھا ہے تجھ کو اگر تو نے دور

قومیں اس نبوت کی تکذیب کی عادی ہو جاتی ہیں تو انہیں اس نبوت سے تیقظ اور بیداری حاصل نہیں ہوتی تو وہ ایک ایسی شریعت کیجانب محتاج ہوتے ہیں جو تمام شرائط سے اعلیٰ نوع کی ہو اس نوع کی ابتدا حضرت ابراہیمؑ سے ہوئی اور حضرت موسیٰ کے زمانہ میں شریعت کا تکامل (کمال حاصل) ہوا۔ فصل تمام ہوا۔

حضرات انبیاء علیہم السلام سے ابتداءِ صحائبہ کے زمانوں میں اللہ تعالیٰ ذات حق کی طرف لوگوں کو متوجہ ہونے کا امر کرتے تھے۔ اور اس کے بعد دنیا کی زندگی کے مرافق و منافع کا امر کرتے تھے اور یہی کچھ ان کی ساری شریعت ہوتی۔ ایک نبی تشریف لاتا تو لوگوں کو نکاح کا امر کرتا اور فعل زنا کو ان پر حرام کرتا تو نکاح میں ان قیود کے ساتھ تقیید کرتا ان کی شریعت ہوتی۔ ایک قوم کی طرف ایک نبی آتا اور انہیں بیع و شراء (خرید و فروخت) میں تطفیف (لیتے وقت پورا اور دیتے وقت کم دینا) نہ کرنے کا امر کرتا اور جو شخص اس کے قانون کی اتباع کا التزام وہ اس کی شریعت پر ہوتا۔ اسی صورت میں انبیاء علیہم السلام آیا کرتے تھے۔

عَنَّا الرِّجْزَ لَنُؤْمِنَنَّ لَكَ وَلَنُرْسِلَنَّ مَعَكَ بَنِيٓ اِسْرَآءِيلَ ﴿١٣٤﴾ فَلَمَّا كَشَفْنَا

کر یا ہم سے یہ عذاب تو بے شک ہم ایمان لے آئیں گے تجھ پر اور جانے دیں گے تیرے ساتھ بنی اسرائیل کو پھر جب ہم نے

عَنْهُمُ الرِّجْزَ اِلٰٓى اَجَلٍ هُمْ بٰلِغُوْهُ اِذَا هُمْ يَنْكُثُوْنَ ﴿١٣٥﴾ فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ

اٹھالیا ان سے عذاب ایک مدت تک کہ ان کو اس مدت تک پہنچنا تھا اسی وقت عہد توڑ ڈالتے پھر ہم نے بدلہ لیا اُن سے

فَاَغْرَقْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ بِاَنَّهُمْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوْا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ﴿١٣٦﴾

سو ڈبو دیا ہم نے ان کو دریا میں اس وجہ سے کہ انہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو اور اُن سے تغافل کرتے

وَاَوْرَثْنَا الْقَوْمَ الَّذِيْنَ كَانُوْا يُسْتَضْعَفُوْنَ مَشَارِقَ الْاَرْضِ وَمَغَارِبَهَا

تھے۔ اور وارث کر دیا ہم نے اُن لوگوں کو جو کمزور سمجھے جاتے تھے۔ اس زمین کے مشرق اور مغرب کا

الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا ۭ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ الْحُسْنٰى عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ڏ

کہ جس میں برکت رکھی ہے ہم نے اور پورا ہو گیا نیکی کا وعدہ تیرے رب کا بنی اسرائیل پر بسبب ان کے صبر کرنے کا

بِمَا صَبَرُوْا ۭ وَدَمَّرْنَا مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَقَوْمُهٗ وَمَا كَانُوْا

اور خراب کر دیا ہم نے جو کچھ بنایا تھا فرعون اور اس کی قوم نے اور جو اونچا کر کے

اور قوموں کو موافق زندگی کی تعلیم دیا کرتے تھے اور اسی ذریعہ سے ان کا تقرب الی اللہ ہوتا جو شخص نبی کی شریعت کا التزام کر لیتا وہ اپنے قلب میں اپنے رب کے قرب کی لذت کو موجود پاتا۔ تو انبیاء کی شریعتیں اُن کی قوموں کی عادات کے مثل ہوتیں۔ اب ان کے پاس اگر کوئی نبی اس جیسی شریعت لے کر آتا ہے تو ان کے تقرب میں زیادتی پیدا نہیں کر سکتا۔ چونکہ اب اُن کے عقول ایسی شریعتوں سے بیدار اور متیقظ نہیں ہو سکتے تو اب حنفاء کی آمد شروع ہوئی۔ تو ہر نبی حنفی یعنی حضرت ابراہیم کے بعد اُن کی اولاد میں سے ہر نبی ان اقوام کو ان اُمور خاصہ کی تعلیم امر کرتے جو فقط اللہ تعالےٰ کے تقرب میں مفید ہوئے۔ جن میں بمثال ذکر کثرت دنیوی زندگی کے ارتفاق و منافع کی نہیں ہوتی تھی یعنی اللہ تعالیٰ ذکر جمیع اوقات میں مثل توجہ الی اللہ کے اور توجہ الی حظیرۃ القدس کے اور اس کیلئے اللہ سے دُعا مانگنا

يَعۡرِشُوۡنَ ﴿۱۳۷﴾ وَجٰوَزۡنَا بِبَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ الۡبَحۡرَ فَاَتَوۡا عَلٰى قَوۡمٍ يَّعۡكُفُوۡنَ

چھایا تھا — اور پار اتار دیا ہم نے بنی اسرائیل کو دریا سے تو پہنچے ایک قوم پر جو پوجنے میں

عَلٰٓى اَصۡنَامٍ لَّهُمۡ‌ ۚ قَالُوۡا يٰمُوۡسَى اجۡعَلْ لَّنَاۤ اِلٰهًا كَمَا لَهُمۡ اٰلِهَةٌ‌ ؕ قَالَ

لگ رہے تھے اپنے بتوں کے کہنے لگے اے موسیٰ بنا دے ہماری عبادت کیلئے بھی ایک بت جیسے ان کے بت ہیں۔ کہا

اِنَّكُمۡ قَوۡمٌ تَجۡهَلُوۡنَ‏ ﴿۱۳۸﴾ اِنَّ هٰٓؤُلَۤاءِ مُتَبَّرٌ مَّا هُمۡ فِيۡهِ وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوۡا

تم لوگ تو جہل کرتے ہو — یہ لوگ تباہ ہونے والی ہے وہ چیز جس میں وہ لگے ہوئے ہیں اور غلط

يَعۡمَلُوۡنَ‏ ﴿۱۳۹﴾ قَالَ اَغَيۡرَ اللّٰهِ اَبۡغِيۡكُمۡ اِلٰهًا وَّهُوَ فَضَّلَكُمۡ عَلَى الۡعٰلَمِيۡنَ‏ ﴿۱۴۰﴾

ہے جو وہ کر رہے ہیں کہا کیا اللہ کے سوا ڈھونڈوں تمہارے واسطے کوئی اور معبود حالانکہ اس نے تم کو بڑائی دی تمام جہان پر

وَاِذۡ اَنۡجَيۡنٰكُمۡ مِّنۡ اٰلِ فِرۡعَوۡنَ يَسُوۡمُوۡنَكُمۡ سُوۡۤءَ الۡعَذَابِ‌ ۚ يُقَتِّلُوۡنَ اَبۡنَآءَكُمۡ

اور وہ وقت یاد کرو جب نجات دی ہم نے تم کو فرعون والوں سے کہ دیتے تھے تم کو برا عذاب کہ مار ڈالتے تھے تمہارے

وَيَسۡتَحۡيُوۡنَ نِسَآءَكُمۡ‌ ؕ وَفِىۡ ذٰ لِكُمۡ بَلَاۤءٌ مِّنۡ رَّبِّكُمۡ عَظِيۡمٌ‏ ﴿۱۴۱﴾ وَوٰعَدۡنَا

بیٹوں کو اور جیتا رکھتے تھے تمہاری عورتوں کو اور اس میں احسان ہے تمہارے رب کا بڑا — اور وعدہ کیا ہم نے

کرتے رہنا ان امور کے ساتھ لوگ بیدار اور متیقظ ہو جاتے۔ اور موسیٰ علیہ السلام ان امور میں خنفاء کے گروہ میں سے اولوا العزم من الرسل تھے تو آیت (۱۰۱) تلك القرىٰ میں حضرت ابراہیم سے تھوڑی مدت پہلے کے انبیاء کی حکایت ہے اور ان قوموں کے پاس انبیاء آئے فما کانوا لیؤمنوا تو وہ اقوام ان امور کے ساتھ جو ان کی عادت بن چکے تھے بیدار نہ ہوتیں تو خنفاء کی آمد کا سلسلہ شروع ہوا تم بعثنا (۱۰۳) بعدھم یعنی ان رسل کے بعد جن کا قصہ اللہ تعالیٰ نے تلك القرىٰ سے بیان فرمایا ہے فانظر کیف کان عاقبۃ المفسدین۔

## الفصل السادس (چھٹا فصل) ۱۰۳ —— ۱۱۷

خنفاء کے اصولوں کے مطابق عالمی تحریک کے بیان میں جس کی ابتداء حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ہوتی ہے لیکن خنفاء سے پہلے یہ تحریک عالمی تمہید تھی حضرت موسیٰ

مُوْسٰی ثَلٰثِیْنَ لَیْلَۃً وَّاَتْمَمْنٰھَا بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِیْقَاتُ رَبِّہٖٓ اَرْبَعِیْنَ

موسٰے سے تیس رات کا اور پورا کیا اور ان کو دس سے پس پوری ہوگئی مدت تیرے رب کی چالیس راتیں

لَیْلَۃً ۚ وَقَالَ مُوْسٰی لِاَخِیْہِ ھٰرُوْنَ اخْلُفْنِیْ فِیْ قَوْمِیْ وَاَصْلِحْ وَلَا تَتَّبِعْ

اور کہا موسٰے اپنے بھائی ہارون سے کہ میرا خلیفہ رہ میری قوم میں اور اصلاح کرتے رہنا اور مت چلنا

سَبِیْلَ الْمُفْسِدِیْنَ ﴿۱۴۲﴾ وَلَمَّا جَآءَ مُوْسٰی لِمِیْقَاتِنَا وَکَلَّمَہٗ رَبُّہٗ ۙ قَالَ

مفسدوں کی راہ اور جب پہنچا موسٰی ہمارے وعدہ پر اور کلام کیا اس سے اس کے رب نے بولا

رَبِّ اَرِنِیْٓ اَنْظُرْ اِلَیْکَ ؕ قَالَ لَنْ تَرٰىنِیْ وَلٰکِنِ انْظُرْ اِلَی الْجَبَلِ فَاِنِ اسْتَقَرَّ

اے میرے رب تو مجھ کو دکھا کہ میں تجھ کو دیکھوں فرمایا تو مجھ کو ہرگز نہ دیکھے گا لیکن تو دیکھتا رہ پہاڑ کی طرف اگر وہ

مَکَانَہٗ فَسَوْفَ تَرٰىنِیْ ۚ فَلَمَّا تَجَلّٰی رَبُّہٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَہٗ دَکًّا وَّخَرَّ مُوْسٰی

اپنی جگہ ٹھہرا رہا تو تو مجھ کو دیکھ لے گا۔ پھر جب تجلّی کی اس کے رب نے پہاڑ کی طرف کردیا اس کو ڈھا کر برابر اور گر پڑا

صَعِقًا ۚ فَلَمَّآ اَفَاقَ قَالَ سُبْحٰنَکَ تُبْتُ اِلَیْکَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِیْنَ ﴿۱۴۳﴾

موسٰی بے ہوش ہو کر پھر جب ہوش میں آیا بولا تیری ذات پاک ہے میں نے توبہ کی تیری طرف اور میں سب سے پہلے یقین لایا۔

علیہ السّلام چند آیات کے ساتھ فرعون اور ملا (جماعت۔ شرفاء) فرعون اور بنی اسرائیل کی طرف آئے اور ان آیات میں سے ایک قسم مثل الانبیاء الصابئہ شریعت کے احکام کا تھا جیسے تورات میں احکام عشرہ اور دوسرا قسم میں ان امور کا بیان تھا جو تیقظ یا حظیرۃ القدس کی طرف توجہ کے لیے تھے اور ان کی مثال مثل عصا اور ید بیضاء کی ہے۔ جن کو آیت (۱۰۳) سے (۱۳۶) تک بیان کیا گیا ہے پہلے ذکر ان آیات کا ہوا ہے جو ایقاظ اور بیدار مغزی پیدا کرنے والی ہیں اولاً ساحرین کے ساتھ مناظرہ ہوا تو وہ ایمان لائے لیکن اس مناظرہ اور ایمان ساحرین کے بعد ان کا کفر شدت اختیار کر گیا جسے آیت (۱۳۳) میں ذکر کیا گیا ہے وارسلنا..... مجرمین فاستکبروا یعنی حظیرۃ القدس کی جانب متوجہ کے لئے اطاعۃ استکبار کیا تو اللہ تعالیٰ کی طرف آیت (۱۳۶) میں یہ حکم وارد ہوا فانتقمنا پھر اس کے بعد حکم اغراق (البحر قلزم میں غرق کر دینا)

قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِىْ وَبِكَلَامِىْ ۖ فَخُذْ مَآ

فرمایا اے موسیٰ میں نے تجھ کو امتیاز دیا لوگوں سے اپنے پیغام بھیجنے کا اور اپنے کلام کرنے کا سو لے

اٰتَيْتُكَ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۴۴﴾ وَكَتَبْنَا لَهٗ فِى الْاَلْوَاحِ مِنْ كُلِّ شَىْءٍ

جو میں نے تجھ کو دیا اور شاکر رہ اور لکھ دی ہم نے اس کو تختیوں پر ہر قسم کی

مَّوْعِظَةً وَّتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَىْءٍ ۚ فَخُذْهَا بِقُوَّةٍ وَّاْمُرْ قَوْمَكَ يَاْخُذُوْا

نصیحت اور تفصیل ہر چیز کی سو پکڑ لے ان کو زور سے اور حکم کر اپنی قوم کو کہ پکڑے رہیں

بِاَحْسَنِهَا ۚ سَاُورِيْكُمْ دَارَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿۱۴۵﴾ سَاَصْرِفُ عَنْ اٰيٰتِىَ الَّذِيْنَ

اس کی بہتر باتیں عنقریب میں تم کو دکھلاؤں گا گھر نافرمانوں کا میں پھیر دوں گا اپنی آیتوں سے اُن کو جو تکبر کرتے

يَتَكَبَّرُوْنَ فِى الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ وَاِنْ يَّرَوْا كُلَّ اٰيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوْا بِهَا ۚ وَاِنْ

ہیں زمین میں ناحق اور اگر دیکھ لیں ساری نشانیاں ایمان نہ لائیں اُن پر اور

يَّرَوْا سَبِيْلَ الرُّشْدِ لَا يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ۚ وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الْغَىِّ يَتَّخِذُوْهُ

اگر دیکھیں رستہ ہدایت کا تو نہ ٹھہرائیں اس کو راہ اور اگر دیکھیں رستہ گمراہی کا تو اس کو ٹھہرا لیں

آپہنچا۔ واورثنا ..... ومغاربھا یہ واقعہ ایرات اغراق کے ساتھ متصل نہیں بلکہ کافی زمانہ کے بعد کا ہے مثل زمانہ داؤد علیہ السلام یہ عالمی تحریک کے لئے ایک نمونہ تھا۔ بعد ازاں اس تحریک میں ان کے ارتقاء کا بیان ہے حضرت موسیٰ علیہ السلام ان آیات و امور کے ساتھ تشریف لائے جو اس مقام اور مرتبہ عالی حنفاء کے خواص میں ہیں اور اس کا بیان آیت (۱۴۳) میں ہے فلما جاء موسیٰ لمیقاتنا وکلمہ ربہ رب کا کلام کرنا تدلی (تعلق یا نزول) الی حظیرۃ القدس کے آثار میں سے ہے اور موسیٰ علیہ السلام تو اس میں بہت بڑی آیت اور نشانی تھے۔ اُنہوں نے معرفت میں طریقہ صابئہ پر زیادتی کی کہ وہی معرفت بنی آدم میں محض اور خالص پتھروں کے لئے بھی بیداری کا سبب بنی اور ہم نے دیکھا حنفاء سے بہ تاثیر صابئہ میں سرایت کر گئی۔ اس لئے فرقہ صابئہ کے ائمہ اور پیشوا اس کے بعد کسی ایک کیلئے یہ عقیدہ نہیں رکھتے کہ

سَبِيلًا ۚ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَكَانُوا عَنْهَا غَافِلِينَ ﴿١٤٦﴾ وَالَّذِينَ

راہ یہ اس لئے کہ انہوں نے جھوٹ جانا ہماری آیتوں کو اور رہے اُن سے بے خبر اور جنہوں نے

كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَلِقَاءِ الْآخِرَةِ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ ۚ هَلْ يُجْزَوْنَ إِلَّا

جھوٹ جانا ہماری آیتوں کو اور آخرت کی ملاقات کو برباد ہوئیں ان کی محنتیں وہی بدلا پائیں گے جو کچھ

مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٤٧﴾ ع وَاتَّخَذَ قَوْمُ مُوسَىٰ مِن بَعْدِهِ مِنْ حُلِيِّهِمْ

عمل کرتے تھے اور بنا لیا موسے کی قوم نے اس کے پیچھے اپنے زیور سے بچھڑا

عِجْلًا جَسَدًا لَّهُ خُوَارٌ ۚ أَلَمْ يَرَوْا أَنَّهُ لَا يُكَلِّمُهُمْ وَلَا يَهْدِيهِمْ

ایک بدن کہ اس میں گائے کی آواز تھی کیا انہوں نے یہ نہ دیکھا کہ وہ ان سے بات بھی نہیں کرتا اور نہیں بتلاتا

سَبِيلًا ۘ اتَّخَذُوهُ وَكَانُوا ظَالِمِينَ ﴿١٤٨﴾ وَلَمَّا سُقِطَ فِي أَيْدِيهِمْ وَرَأَوْا

رستہ معبود بنا لیا اس کو اور وہ تھے ظالم اور جب پچھتائے اور سمجھے کہ ہم

أَنَّهُمْ قَدْ ضَلُّوا قَالُوا لَئِن لَّمْ يَرْحَمْنَا رَبُّنَا وَيَغْفِرْ لَنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ ﴿١٤٩﴾

بے شک گمراہ ہو گئے تو کہنے لگے اگر نہ رحم کرے ہم پر ہمارا رب اور نہ بخشے ہم کو تو بیشک ہم تباہ ہوں گے۔

اُسے پورا اور تمام کمال حاصل ہو چکا مگر بایں صورت کہ وہ شخص رب العزّت کے ساتھ کلام کا شرف حاصل کر چکا یہ امر اس تاثیر سے پہلے ائمہ صحابہ سے منقول نہیں تھی یہ دعوتِ شرعیہ کے طور پر نہیں بلکہ اصحاب الاعراف میں سے نفوس انسانی کے استعداد کے طریقہ پر ہے۔ اس کی مثال گذشتہ صدی میں مغربی تحریکیں ہیں جو آگے بڑھتی چلی گئیں اور مسلمان یورپ کیساتھ محارب (لڑنے والے) تھے تو یہ مسلمان علی وجہ القانون اس سے کسی شئے کو قبول نہ کر سکے بایں وجہ ان کو بلاد اور اقوام مسلمین پر کوئی تسلط اور سلطنت حاصل نہیں تھی لیکن اذکیار مسلمانوں کے طوائف نے اپنی استعداد طبعی کے ذریعے مسلمانوں کی اجتماعیات کے بطلان کا یقین کر لیا ہے یعنی بایں معنی کہ انہوں نے احکام شرعیہ ماثورہ کے ساتھ تقیّد کو چھوڑ دیا ہے اور یورپ کی جانب سے جو اجتماعیت کے اصول اُن کو درآمد کئے جاتے ہیں باوجودیکہ یہ لوگ اجتماعیت

وَلَمَّا رَجَعَ مُوْسٰۤى اِلٰى قَوْمِهٖ غَضْبَانَ اَسِفًا ۙ قَالَ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُوْنِیْ مِنْۢ

اور جب لوٹ آیا موسےٰ اپنی قوم میں غصہ میں بھرا ہوا افسوسناک بولا کیا بُری نیابت کی تم نے میری

بَعْدِیْ ۚ اَعَجِلْتُمْ اَمْرَ رَبِّكُمْ ۚ وَاَلْقَى الْاَلْوَاحَ وَاَخَذَ بِرَاْسِ

میرے بعد کیوں جلدی کی تم نے اپنے رب کے حکم سے اور ڈالدیں تختیاں اور پکڑا سر اپنے

اَخِیْهِ یَجُرُّهٗۤ اِلَیْهِ ؕ قَالَ ابْنَ اُمَّ اِنَّ الْقَوْمَ اسْتَضْعَفُوْنِیْ وَكَادُوْا

بھائی کا۔ لگا کھینچنے۔ اس کو اپنی طرف وہ بولا کہ اے میری ماں کے جنے لوگوں نے مجھ کو کمزور سمجھا۔ اور

یَقْتُلُوْنَنِیْ ۖ فَلَا تُشْمِتْ بِیَ الْاَعْدَآءَ وَلَا تَجْعَلْنِیْ مَعَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ﴿۱۵۰﴾

قریب تھے کہ مجھ کو مار ڈالیں سو مت ہنسا مجھ پر دشمنوں کو اور نہ ملا مجھ کو گنہ گار لوگوں میں

قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِاَخِیْ وَاَدْخِلْنَا فِیْ رَحْمَتِكَ ۖ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ﴿۱۵۱﴾

بولا اے میرے رب معاف کر مجھ کو اور میرے بھائی کو اور داخل کر ہم کو اپنی رحمت میں اور تو سب سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے

اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَیَنَالُهُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَذِلَّةٌ

البتہ جنہوں نے بچھڑے کو معبود بنالیا۔ ان کو پہنچے گا غضب ان کے رب کا اور ذلت۔

یورپ کا علمی خاطر نہ رکھنے کے خوش آمدید اور مرحبا کہتے ہوئے قبول کر رہے ہیں۔ اگر کوئی انسان ان کی استعداد کی طرف نگاہ کرے تو یہ لوگ نہ ان سے ہیں اور نہ اُن سے (یعنی نہ ادھر کے اور نہ اُدھر کے) لیکن جو چیز ان کے ہاں تجربات سے حق ثابت ہو اس کے حصول اور تلقی میں پیچھے نہیں رہتے اگرچہ ان کی اقوام اور قومیں ان پر قیامت برپا کر دیں اس کو ہم سریان علی منہاج الاعراف کا نام دیتے ہیں یعنی اصحابُ الاعراف کے راستہ پر چل نکلنا ہم فلاسفر ہند (یعنی ہندو مذہب کے فلاسفر) کے رجال کو دیکھ رہے ہیں جو شرائع بنی اسرائیل کے ساتھ بندھے ہوئے ہیں اور اپنے اکابر سے وہ روایات نقل اور حکایات کرتے ہیں جو بنی اسرائیل کے ساتھ بندھے ہوئے ہیں اور اپنے اکابر سے وہ روایات نقل اور حکایت کرتے ہیں جو بنی اسرائیل کی روایات کی مثل ہیں اور ہمیں یقین ہے کہ یہ بات اگر ان کے

فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا ؕ وَکَذٰلِکَ نَجْزِی الْمُفْتَرِیْنَ ﴿١٥٢﴾ وَالَّذِیْنَ عَمِلُوا

دنیا کی زندگی میں اور یہی سزا دیتے ہیں ہم بہتان باندھنے والوں    اور جنہوں نے کئے بُرے کام

السَّیِّاٰتِ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِھَا وَاٰمَنُوْٓا اِنَّ رَبَّکَ مِنْۢ بَعْدِھَا لَغَفُوْرٌ

پھر توبہ کی اس کے بعد اور ایمان لائے۔ تو بے شک تیرا رب توبہ کے پیچھے البتہ بخشنے والا مہربان

رَّحِیْمٌ ﴿١٥٣﴾ وَلَمَّا سَکَتَ عَنْ مُّوْسَی الْغَضَبُ اَخَذَ الْاَلْوَاحَ ۚۖ وَفِیْ

ہے۔    اور جب تھم گیا موسیٰ کا غصہ اس نے اٹھا لیا تختیوں کو اور جو اُن میں

نُسْخَتِھَا ھُدًی وَّرَحْمَۃٌ لِّلَّذِیْنَ ھُمْ لِرَبِّھِمْ یَرْھَبُوْنَ ﴿١٥٤﴾ وَاخْتَارَ

لکھا ہوا تھا اس میں ہدایت اور رحمت تھی ان کے واسطے جو ڈرتے ہیں اپنے رب سے ڈرتے ہیں اور چُن لئے

مُوْسٰی قَوْمَہٗ سَبْعِیْنَ رَجُلًا لِّمِیْقَاتِنَا ۚ فَلَمَّآ اَخَذَتْھُمُ الرَّجْفَۃُ قَالَ

موسیٰ نے اپنی قوم میں سے ستر مرد ہمارے وعدہ کے وقت پر لانے کو پھر جب ان کو زلزلہ نے پکڑا تو بولا اے

رَبِّ لَوْ شِئْتَ اَھْلَکْتَھُمْ مِّنْ قَبْلُ وَاِیَّایَ ؕ اَتُھْلِکُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَھَآءُ

رب میرے اگر تو چاہتا تو پہلے ہی ہلاک کر دیتا ان کو اور مجھ کو کیا ہم کو ہلاک کرتا ہے اس کام پر جو کیا ہماری

ہاں اصل سے ہوتی تو ان میں بالقوت الزائدہ باقی رہتی بمقابل اس سے کہ جس طریق پر بنی اسرائیل میں تقارر رکھتی ہے اور یہ اس لئے کہ ہم دیکھ چکے ہیں جو قصے اور اساطیران ہندوؤں کے پاس موجود ہیں وہ مثل بنی اسرائیل منظم تاریخ نہیں ہیں تو ہمیں علم ہو گیا کہ اُنہوں نے ان قصوں اور شرائع کو بنی اسرائیل سے اخذ کیا ہوا ہے اور یہ اخذ وحصول دعوتِ شرعیہ کے طریق نہیں تھا اور نہ ہی انہوں نے ان کو بر طریق قبول اخذ کیا بلکہ اس فطری استعداد کی قوت سے ہے جو انسانیت کا جوہر ہے پھر ہمارے نزدیک بنی اسرائیل نے زمین میں اپنے انحطاط اور اپنے شرائع کیساتھ عدم تمسک کے بعد فلاسفہ ہند سے ایسا اخذ کیا ہے جو خاصتہ علی منہاج اصحاب الاعراف ہے۔

یہ واقعہ اسباب کثیرہ کے تحت تاریخ میں مخفی اور پوشیدہ چلا آرہا ہے اور ہمارے آج کے دن تک انسان فکری تاریخ کی تنظیم پر قادر نہیں ہو سکے اور جس کسی نے اس کام کے کرنے پر جرأت

مِنَّا ۚ إِنْ هِيَ إِلَّا فِتْنَتُكَ ۖ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَاءُ وَتَهْدِي مَنْ تَشَاءُ ۖ أَنْتَ

قوم کے احمقوں نے یہ سب تیری آزمائش ہے بچلادے اس میں جس کو تو چاہے اور سیدھا رکھے جس کو چاہے

وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا ۖ وَأَنْتَ خَيْرُ الْغَافِرِينَ ﴿١٥٥﴾ وَاكْتُبْ لَنَا فِي

تو ہی ہے ہمارا تھامنے والا سو بخش دے ہم کو اور رحمت کر ہم پر اور تو سب سے بہتر بخشنے والا ہے اور لکھ دے ہمارے لئے

هَٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ إِنَّا هُدْنَا إِلَيْكَ ۚ قَالَ عَذَابِي

اس دُنیا میں بھلائی اور آخرت میں ہم نے رجوع کیا تیری طرف فرمایا میرا عذاب ڈالتا

أُصِيبُ بِهِ مَنْ أَشَاءُ ۖ وَرَحْمَتِي وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ ۚ فَسَأَكْتُبُهَا

ہوں میں اس کو جس پر چاہوں اور میری رحمت شامل ہے ہر چیز کو سو اس کو لکھ دوں گا

لِلَّذِينَ يَتَّقُونَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَالَّذِينَ هُمْ بِآيَاتِنَا يُؤْمِنُونَ ﴿١٥٦﴾ الَّذِينَ

ان کے لئے جو ڈر رکھتے ہیں اور دیتے ہیں زکوٰۃ اور جو ہماری باتوں پر یقین رکھتے ہیں وہ لوگ جو پیروی

يَتَّبِعُونَ الرَّسُولَ النَّبِيَّ الْأُمِّيَّ الَّذِي يَجِدُونَهُ مَكْتُوبًا عِنْدَهُمْ

کرتے ہیں اس رسول کی جو نبی امی ہے کہ جس کو پاتے ہیں لکھا ہوا اپنے پاس

کی تو وہ (بطور نتیجہ) تمام ادیان کی نفی کرنے پر پہنچے گا۔ اور یہ نہیں ہوگا۔ مگر تاریخ سے بعض صحائف کے سقوط اور بعض کے بیچ میں (فی البین) قطع کے ساتھ اور ہمارے ہاں کلام مع اللہ کے کئی درجات ہیں تو کوئی عارف باللہ کسی مرتبہ بھی مکالمۃ الرب (اللہ تعالیٰ سے ہمکلامی) سے محروم اور خالی نہیں ہوگا لیکن تجلی نفس انسان کے خارج سے قائم ہوئی تو یہ کلام جھراً اور محسوس اور مسموع من الخارج ہوگی پھر یہ کلام اس شخص کے طریق پر ہوگی جو ارتقائے فکری کی حالت میں اپنے مرشد کے ساتھ کلام کر رہا ہو اور مرید شبہات پیش کرتا ہے اور مرشد ان کا ازالہ کرتا جاتا ہے اور وہ کسی شئے سے پوچھے اور مرشد اسے جواب دے یعنی اس امر کا احاطہ کئے ہو جس کا بذریعہ کلام القاء کیا تھا نہ تو بطور رمز ہوا اور نہ بطریق کنایہ تو پہلا وہ شخص جو اس درجہ پر فائز اور قائم ہوا حضرت کلیم اللہ موسیٰ علی نبینا و علیہ السلام

فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ

توریت اور انجیل میں وہ حکم کرتا ہے ان کو نیک کام کا اور منع کرتا ہے بُرے کام سے

وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَبٰۗىِٕثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ

اور حلال کرتا ہے ان کے لئے سب پاک چیزیں اور حرام کرتا ہے ان پر ناپاک چیزیں اور اتارتا ہے ان پر

اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ۭ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ

سے اُن کے بوجھ اور وہ قیدیں جو ان پر تھیں سو جو لوگ اس پر ایمان لائے اور اس کی رفاقت کی

وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ مَعَهٗٓ ۙ اُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ١٥٧ قُلْ يٰٓاَيُّهَا

اور اس کی مدد کی اور تابع ہوئے اس نور کے جو اس کے ساتھ اترا ہے وہی لوگ پہنچے اپنی مراد

النَّاسُ اِنِّىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ جَمِيْعَۨا الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ لَآ اِلٰهَ

تو کہہ اے لوگو میں رسول ہوں اللہ کا تم سب کی طرف جس کی حکومت ہے آسمانوں اور زمین میں کسی کی

اِلَّا هُوَ يُـحْيٖ وَيُمِيْتُ ۠ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الَّذِيْ يُؤْمِنُ

بندگی نہیں اس کے سوا وہی جلاتا ہے اور مارتا ہے سو ایمان لاؤ اللہ پر اور اس کے بھیجے ہوئے نبی اُمّی پر جو کہ یقین رکھتا ہے

ہیں یہ وہ اعلیٰ امتیاز ہے جس کا حنفیہ اور صابیہ میں اثبات ہوا اور موسیٰ علیہ السلام ذوی استعداد لوگوں کیلئے ان کی استعدادی قوت کے ذریعہ اس کا ادراک کراتے نہ مثل اس طریق کے کہ فقہاء نے اس کو قانون کے ساتھ مقید کیا ہے اور نہ بمثل اس امر کے اگرچہ ہمارے ائمہ میں سے کامل عارفوں نے بطریق نصف النصف الالف الاوّل کے بیان کیا ہے لیکن ہم اس مسئلہ کے احاطہ اور اقوام صابیہ اور ان میں اہل الاعراف کے لئے تقدیم پر ہم قادر نہ ہو سکے۔ مگر امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کی حکمت کے واسطہ سے..... قال ربّ ارنی انظر الیك اس سوال اور اس کی استجابت نہ ہونے کی حکمت تاویل الاحادیث میں پوری تشریح سے موجود ہے لہٰذا ہم اس کے بیان میں کلام کو طول نہیں دیتے لیکن عارفین سمجھ چکے ہیں کہ یہ درجہ عالیہ حضرت موسیٰ کو حاصل نہیں ہوا کیونکہ اس کی قوم اس کے معارف قبول کرنے کے لئے ابھی

بِاللّٰہِ وَکَلِمٰتِہٖ وَاتَّبِعُوْہُ لَعَلَّکُمْ تَہْتَدُوْنَ ﴿۱۵۸﴾ وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰٓی اُمَّۃٌ

اللہ پر اور اس کے سب کلاموں پر اور اس کی پیروی کرو تاکہ تم راہ پاؤ اور موسیٰ کی قوم میں ایک گروہ ہے

یَّہْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِہٖ یَعْدِلُوْنَ ﴿۱۵۹﴾ وَقَطَّعْنٰہُمُ اثْنَتَیْ عَشْرَۃَ اَسْبَاطًا

جو راہ بتلاتے ہیں حق کی اور اسی کے موافق انصاف کرتے ہیں اور جدا جدا کر دیئے ہم نے ان کو بارہ دادوں کی اولاد

اُمَمًا ؕ وَاَوْحَیْنَآ اِلٰی مُوْسٰٓی اِذِ اسْتَسْقٰہُ قَوْمُہٗٓ اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاکَ الْحَجَرَ ۚ

بڑی بڑی جماعتیں اور حکم بھیجا ہم نے موسیٰ کو جب پانی مانگا اس سے اس کی قوم نے کہ مار اپنی لاٹھی اس پتھر پر

فَانْۢبَجَسَتْ مِنْہُ اثْنَتَا عَشْرَۃَ عَیْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ کُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَہُمْ ؕ

تو پھوٹ نکلے اس سے بارہ چشمے پہچان لیا ہر قبیلہ نے اپنا گھاٹ اور سایہ کیا ہم

وَظَلَّلْنَا عَلَیْہِمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَیْہِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰی ؕ کُلُوْا مِنْ

نے ان پر ابر کا اور اتارا ہم نے ان پر من اور سلویٰ کھاؤ ستھری چیزیں جو ہم نے

طَیِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰکُمْ ؕ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰکِنْ کَانُوْٓا اَنْفُسَہُمْ یَظْلِمُوْنَ ﴿۱۶۰﴾ وَاِذْ

روزی دی تم کو اور انہوں نے ہمارا کچھ نہ بگاڑا لیکن اپنا ہی نقصان کرتے رہے اور جب

تک مستعد نہیں ہوتی تھی۔ لہٰذا ہم کلامی پر اکتفا کیا گیا اور حضرت موسیٰ سے بعد کے آنے والے انبیاء نے تمام اقوام پر اس کے کمال کو تشریح سے بیان کرتے رہے تو یہ معرفت چہار دانگ عالم (فی العلمین) چل نکلی اور اس ذریعہ سے تمام عالم (عالمین) پر بنی اسرائیل کی فضیلت متحقق ہوئی اس لئے تمام اقوام ہیں عارفین اس معرفت میں حضرت موسیٰ کی امامت کے معترف رہے ہیں آیت ۱۴۴ میں اسی طرف اشارہ ہے قال یموسیٰ انی ..... الشاکرین اس کے ساتھ خود بھی عمل کرو اور لوگوں کو اس کی معرفت کرادو کہ جس کسی نے اس شریعت کے ساتھ جو حظیرۃ القدس سے نازل ہوئی ہے حضرت ابراہیمؑ کے طریقہ پر اخذ و عمل کیا تو وہ اس مرتبہ عالیہ پر فائز المرام ہوگا کہ اللہ تعالیٰ اس سے کلام کریں گے تو یہ ایسی معرفت ہے جس کی طرف انبیاء سابقہ دعوت نہیں دیتے تھے لہٰذا لوگوں پر یہ بات ظاہر ہوگی کہ پہلے اللہ

قِيلَ لَهُمُ اسْكُنُوا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ وَكُلُوا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ وَقُولُوا

حکم ہوا ان کو کہ بسو اس شہر میں اور کھاؤ اس میں جہاں سے چاہو اور کہو ہم کو

حِطَّةٌ وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓئٰتِكُمْ ۭ سَنَزِيْدُ

بخش دے اور داخل ہو دروازہ میں سجدہ کرتے ہوئے تو بخش دیں گے ہم تمہاری خطائیں البتہ زیادہ دیں گے

الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۶۱﴾ فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ

ہم نیکی کرنے والوں کو سو بدل ڈالا ظالموں نے ان میں سے دوسرا لفظ اس کے سوا جو ان سے کہہ دیا گیا تھا

لَهُمْ فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ السَّمَاۗءِ بِمَا كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۶۲﴾

پھر بھیجا ہم نے ان پر عذاب آسمان سے بہ سبب اُن کی شرارت کے

وَسْـَٔــلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ ۘ اِذْ يَعْدُوْنَ فِي

اور پوچھ اُن سے حال اس بستی کا جو تھی دریا کے کنارے جب حد سے بڑھنے لگے ہفتہ کے

السَّبْتِ اِذْ تَاْتِيْهِمْ حِيْتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا وَّيَوْمَ لَا يَسْبِتُوْنَ ۙ

حکم میں جب آنے لگیں اُن کے پاس مچھلیاں ہفتہ کے دن پانی کے اوپر اور جس دن ہفتہ نہ ہو

ربّ العزت اپنی مخلوق کی طرف بواسطہ نفس کلیہ تدلّی اور تعلق بناتے تھے اور اب جس کے کمالات حظیرۃ القدس میں منبسط اور پھیلے ہوئے ہیں تو لوگوں کے ایمان کا انقلاب دراصل ایمان باللہ میں انقلاب پیدا کرتا ہے جو درحقیقت موسیٰ علیہ السلام کی رسالت کا مقصد تھا لیکن جو طریق معرفت پہلے سے ان میں تھی قوم موسے کے لوگ اس سے مافوق یعنی اعلیٰ درجہ کی معرفت کو قبول کرنے کے لئے تیار نہ تھے تو اس کو رجل آخر کی طرف مؤخر کردیا گیا جو موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ اپنی تصدیق کے اعتبار سے موسے کے اتباع یعنی متبعین میں سے ہوگا اور باعتبار عمل موسیٰ کے امثال میں سے ہوگا۔

یہاں ایک دقیق بات ہے جس پر تنبیہہ کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے وہ یہ کہ فقہاء اور متکلمین عموماً کمالاتِ انبیاء کو اُن کی ذوات کے ساتھ مختص بتاتے ہیں تو فقیہہ اور اہلِ کلام

لَا تَأْتِيهِمْ ۚ كَذَٰلِكَ نَبْلُوهُم بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ﴿١٦٣﴾ وَإِذْ

تو نہ آتی تھیں۔ اسی طرح ہم نے ان کو آزمایا اس لئے کہ وہ نافرمان تھے اور جب

قَالَتْ أُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ تَعِظُونَ قَوْمًا ۙ اللَّهُ مُهْلِكُهُمْ أَوْ مُعَذِّبُهُمْ

بولا اُن میں سے ایک فرقہ کیوں نصیحت کرتے ہو ان لوگوں کو جن کو اللہ چاہتا ہے کہ ہلاک کرے یا ان کو

عَذَابًا شَدِيدًا ۖ قَالُوا مَعْذِرَةً إِلَىٰ رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ﴿١٦٤﴾

عذاب دے سخت وہ بولے الزام اتارنے کی غرض سے تمہارے رب کے آگے اور اس لئے کہ شاید وہ ڈریں

فَلَمَّا نَسُوا مَا ذُكِّرُوا بِهِ أَنجَيْنَا الَّذِينَ يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوءِ وَأَخَذْنَا

پھر جب وہ بھول گئے اس کو جو ان کو سمجھایا تھا تو نجات دی ہم نے ان کو جو منع کرتے تھے بُرے کام سے اور پکڑا

الَّذِينَ ظَلَمُوا بِعَذَابٍ بَئِيسٍ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ﴿١٦٥﴾ فَلَمَّا عَتَوْا

گنہگاروں کو بُرے عذاب میں بسبب ان کی نافرمانی کے پھر جب بڑھنے لگے

عَن مَّا نُهُوا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُونُوا قِرَدَةً خَاسِئِينَ ﴿١٦٦﴾ وَإِذْ تَأَذَّنَ

اس کام میں جس سے وہ روکے گئے تھے تو ہم نے حکم کیا کہ ہو جاؤ بندر ذلیل اور اس وقت کو یاد کرو

کی دعوت کو اگر ہم حیات وداویہ سے تجرد کر کے دیکھیں تو یہ دعوت الی اللہ نہیں ہے۔ بلکہ ذوات انبیاء کرام کی طرف ہے پھر ایمان باللہ ان کی تقلید میں لازم ہوگا۔ حالانکہ حقیقت اس کے برخلاف ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ کسی نبیؑ کو کوئی کمال عطا نہیں فرمایا۔ مگر بایں غرض کہ وہ کمال اس نبیؑ کی دعوت الی اللہ میں اس کے لئے عون اور معوان (بہترین اور عمدہ معادن) بنے۔ وہ انبیاء جب اس شریعت الٰہیہ کو لوگوں کے آگے پیش کریں گے تو یہ بات بالطبع لازم ہو جاتی ہے کہ اس شریعت کا التزام موصل الی اللہ بنے اور انبیاء وصول الی اللہ کے امثال اور نمونے ہوں گے۔ اسی وجہ سے ہم نے کہا کہ موسےٰ علیہ السلام ایسی شریعت کو لائے جو اس پر ہر ایک عمل کرنے والے کے لئے متکفل (ضمانت دیتی) ہے کہ احساناً اللہ رب العزت اس شخص کے ساتھ ہمکلام ہو جیسے اللہ تعالیٰ نے موسیٰ سے کلام کیا اور بے شک تمہیں حضرت عیسےٰ

رَبُّكَ لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ مَنْ يَسُومُهُمْ سُوءَ الْعَذَابِ ۗ إِنَّ

کہ جب خبر کر دی تھی تیرے رب نے کہ ضرور بھیجتا رہے گا یہود پر قیامت کے دن تک ایسے شخص کو کہ دیا کرے اُن کو بُرا

رَبَّكَ لَسَرِيعُ الْعِقَابِ ۖ وَإِنَّهُ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿١٦٧﴾ وَقَطَّعْنَاهُمْ فِي الْأَرْضِ

عذاب بیشک تیرا رب جلد عذاب کرنے والا ہے اور وہ بخشنے والا مہربان ہے اور متفرق کر دیا ہم نے ان کو ملک میں فرقے

أُمَمًا ۖ مِّنْهُمُ الصَّالِحُونَ وَمِنْهُمْ دُونَ ذَٰلِكَ ۖ وَبَلَوْنَاهُم بِالْحَسَنَاتِ

فرقے۔ بعضے ان میں نیک اور بعضے اور طرح کے اور ہم نے اُن کی آزمایش کی خوبیوں اور

وَالسَّيِّئَاتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ﴿١٦٨﴾ فَخَلَفَ مِن بَعْدِهِمْ خَلْفٌ وَرِثُوا

بُرائیوں میں تاکہ وہ پھر آئیں پھر اُن کے پیچھے آئے ناخلف جو وارث بنے

الْكِتَابَ يَأْخُذُونَ عَرَضَ هَٰذَا الْأَدْنَىٰ وَيَقُولُونَ سَيُغْفَرُ لَنَا وَإِن

کتاب کے لے لیتے ہیں اسباب اس ادنیٰ زندگانی کا اور کہتے ہیں کہ ہم کو معاف ہو جائے گا۔ اور اگر

يَأْتِهِمْ عَرَضٌ مِّثْلُهُ يَأْخُذُوهُ ۚ أَلَمْ يُؤْخَذْ عَلَيْهِم مِّيثَاقُ الْكِتَابِ

ایسا ہی اسباب ان کے سامنے پھر آئے تو اس کو لے لیویں۔ کیا اُن سے کتاب میں عہد نہیں لیا گیا

کی انشاء اللہ تعالیٰ یہ بات تو محفوظ ملے گی۔ انجیل میں ہے کہ حضرت عیسیٰ نے حواریین کو مخاطب کر کے فرمایا۔ اگر ان (حواریین) میں میرے ایمان کی مثل اوّل درجہ کا ایمان ہوتا تو تم مردوں کے احیاء پر قادر ہوتے اور عیسیٰ اللہ کے اذن و امر سے مُردوں کو زندہ فرماتے تاکہ آیت اور مثال اور اس بات کے لئے نمونہ قائم ہو کہ وہ دعوت جسے عیسیٰ علیہ السلام لاتے ہیں وہ ان کرامات کی مثل پر منتج ہوتی ہے۔

ہم اس بارہ میں امام ربانی حضرت شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ تعالیٰ کی فضیلت دیکھتے ہیں کہ حنفی فقیہ اور متصلب (پختہ) فی الماتریدیہ ہونے کے باوجود فقہاء اور متکلمین پر ان کے کمالات نبوت کو انبیاء کے اُوپر حصر کرنے میں انہوں نے انکار کیا ہے اور یہ دعویٰ کیا ہے کہ انہیں الہام کے ذریعے ایسے عطا کئے گئے ہیں جو مثل کمالات انبیاء ہیں اور ان (شیخ احمد) کے ساتھ ایک

أَنْ لَّا يَقُولُوا عَلَى اللّٰهِ إِلَّا الْحَقَّ وَدَرَسُوا مَا فِيهِ ۗ وَالدَّارُ الْآخِرَةُ خَيْرٌ

کہ نہ بولیں اللہ پر سوا سچ کے اور انہوں نے پڑھا ہے جو کچھ اس میں لکھا ہے اور آخرت کا گھر بہتر

لِّلَّذِينَ يَتَّقُونَ ۗ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ﴿١٦٩﴾ وَالَّذِينَ يُمَسِّكُونَ بِالْكِتٰبِ وَأَقَامُوا

ہے ڈرنے والوں کے لئے کیا تم سمجھتے نہیں اور جو لوگ خوب پکڑ رہے ہیں کتاب کو اور قائم رکھتے ہیں

الصَّلٰوةَ ۭ إِنَّا لَا نُضِيعُ أَجْرَ الْمُصْلِحِينَ ﴿١٧٠﴾ وَإِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ

نماز کو بے شک ہم ضائع نہ کریں گے ثواب نیکی والوں کا اور جس وقت اُٹھایا ہم نے پہاڑ ان کے

كَأَنَّهُ ظُلَّةٌ وَظَنُّوا أَنَّهُ وَاقِعٌ بِهِمْ ۚ خُذُوا مَا آتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَاذْ

اوپر مثل سائبان کے اور ڈرے کہ وہ ان پر گرے گا ہم نے کہا پکڑو جو ہم نے تم کو دیا ہے زور سے

كُرُوا مَا فِيهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ﴿١٧١﴾ ع وَإِذْ أَخَذَ رَبُّكَ مِنْ بَنِي آدَمَ

اور یاد رکھو جو اس میں ہے تاکہ تم بچتے رہو اور جب نکالا تیرے رب نے بنی آدم کی

مِنْ ظُهُورِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَأَشْهَدَهُمْ عَلٰى أَنْفُسِهِمْ ۚ أَلَسْتُ

پیٹھوں سے ان کی اولاد کو اور اقرار کرایا ان سے ان کی جانوں پر کیا میں نہیں ہوں تمہارا

قوم ایمان لائی ہے اور میرے مشائخ طریقت اور مشائخ فی العلم کلہم انہیں میں ہیں اور ایک قوم اس پر ایمان لائی کہ وہ الف ثانی کے مجدد ہیں اور ان سے پہلے جو پہلی صدی کے مجددین ہوئے ہیں ان سے اکبر درجہ ہیں اور دُوسروں نے اس کی مخالفت کی جو وہ بھی ہندوستان (متحدہ ہندوپاک) میں موجود ہیں لیکن وہ علمی درجہ میں مغلوب ہیں ان کے پاس حقیقی علم نہیں صرف چند کتابیں ہیں جو پڑھ لی جاتی ہیں لیکن یہ کہ انہیں اجتہاد اور معرفت کا ملکہ حاصل ہو تو یہ نہیں! اور امام ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ نے ذکر فرمایا ہے کہ اللہ تعالےٰ نے جو مجھے حکمت اور دینی فلسفہ عطا کیا ہے اس میں حضرت امام ربانی رحمۃ اللہ علیہ بمنزلہ اساس اور بنیاد (کالارہاص) کے ہیں اور میں ان کے ساتھ ایمان لانے والوں میں سے ہوں۔ لہٰذا ہمارے ائمہ نے بالتشریح بیان کیا ہے کہ نبوۃ علیحدہ شے ہے اور کمالات نبوت شے آخر ہے۔ نبوت ایک

بِرَبِّكُمْ ۖ قَالُوا بَلَىٰ ۛ شَهِدْنَا ۛ أَن تَقُولُوا يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِنَّا كُنَّا عَنْ هَٰذَا

رب۔ بولے ہاں ہے ہم اقرار کرتے ہیں کبھی کہنے لگو قیامت کے دن ہم کو تو اس کی خبر

غَافِلِينَ ﴿١٧٢﴾ أَوْ تَقُولُوا إِنَّمَا أَشْرَكَ آبَاؤُنَا مِن قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِّن

نہ تھی۔ یا کہنے لگو کہ شرک تو نکالا تھا ہمارے باپ دادوں نے ہم سے پہلے اور ہم ہوئے ان کی

بَعْدِهِمْ ۖ أَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُونَ ﴿١٧٣﴾ وَكَذَٰلِكَ نُفَصِّلُ

اولاد ان کے پیچھے تو کیا تو ہم کو ہلاک کرتا ہے اس کام پر جو کیا گمراہوں نے اور یوں ہم کھول کر بیان کرتے ہیں

الْآيَاتِ وَلَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ﴿١٧٤﴾ وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَأَ الَّذِي آتَيْنَاهُ

باتیں تاکہ وہ پھر آئیں اور سنا دے ان کو حال اس شخص کا جس کو ہم نے دی تھیں

آيَاتِنَا فَانسَلَخَ مِنْهَا فَأَتْبَعَهُ الشَّيْطَانُ فَكَانَ مِنَ الْغَاوِينَ ﴿١٧٥﴾

اپنی آیتیں پھر وہ ان کو چھوڑ نکلا پھر اس کے پیچھے لگا شیطان تو وہ ہو گیا گمراہوں میں

وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنَاهُ بِهَا وَلَٰكِنَّهُ أَخْلَدَ إِلَى الْأَرْضِ وَاتَّبَعَ

اور ہم چاہتے تو بلند کرتے اس کا رتبہ ان آیتوں کی بدولت لیکن وہ تو ہو رہا زمین کا اور پیچھے

وہبیہ اور عطائی نعمت ہے جس پر ملأ اعلیٰ کے ائمہ کا اجماع ہوا تو متقرر ہو جاتی ہے لیکن کمالات نبوت تو اس نبی کے طریقہ کی اتباع سے لوگوں کو حاصل ہو سکتے ہیں اور یہی وہ چیز ہے جسے عرف انبیاء میں احسان سے تعبیر کیا گیا ہے۔ جیسے عدل کی صورت اس زمانہ کے حالات کے ذریعہ مخصوص ہوتی ہے ایسے ہی احسان اس زمانہ کے نبی کے کمالات کے ذریعہ مخصوص اور متعین ہوتا ہے۔ اس کی مثال یوں سمجھئے کہ ایک آدمی مذہب احناف کی کتابیں بڑی عرق ریزی اور تحقیق سے پڑھتا ہے تو ممکن ہے کہ یہ شخص ابو یوسفؒ یا درجہ زفرؒ تک پہنچ پائے لیکن اس طریق سے درجہ امام احمدؒ تک واصل ہونا تو یہ بعید ہے اسی طرح ہر شریعت کے اتباع سے اس شریعت کے ائمہ کی مثل احسان حاصل ہو گا۔

تنبیہ :- میں اس اُمت کو اپنے شیوخ دیوبندیہ کے وساطت سے امام ولی رحمہ اللہ

هَوٰىهُ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ

ہو لیا اپنی خواہش کے تو اس کا حال ایسا جیسے کتا اس پر تو بوجھ لادے تو ہانپے اور چھوڑ دے تو

يَلْهَثْ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا فَاقْصُصِ الْقَصَصَ لَعَلَّهُمْ

ہانپے یہ مثال ہے اُن لوگوں کی جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو سو بیان کر یہ احوال تاکہ وہ

يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۱۷۶﴾ سَآءَ مَثَلًا الْقَوْمُ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاَنْفُسَهُمْ

دھیان کریں بُری مثال ہے ان لوگوں کی کہ جھٹلایا انہوں نے ہماری آیتوں کو اور وہ اپنا

كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿۱۷۷﴾ مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِيْ وَمَنْ يُّضْلِلْ

ہی نقصان کرتے رہے جس کو اللہ رستہ دے وہی رستہ پائے اور جس کو بچلا دے

فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۷۸﴾ وَلَقَدْ ذَرَاْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيْرًا مِّنَ الْجِنِّ

سو وہی ہیں ٹوٹے میں اور ہم نے پیدا کئے دوزخ کے واسطے بہت سے جن

وَالْاِنْسِ ۖ لَهُمْ قُلُوْبٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ بِهَا ۖ وَلَهُمْ اَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُوْنَ بِهَا

اور آدمی ان کے دل ہیں کہ ان سے سمجھتے نہیں اور آنکھیں ہیں کہ ان سے دیکھتے نہیں

کے طریقہ کی جانب دعوت دے رہا ہوں اور میں امام ربانی الشیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ وغیرہم کے معارف سے امداد لیتا ہوں لیکن یہ سارے میرے نزدیک درجہ ثانیہ یا ثالثہ میں ہیں۔ اور میں اپنے ان شیوخ کے واسطے کے بغیر کسی ایک پر بھروسہ اور اعتماد نہیں کرتا۔

ہم ذکر کر چکے ہیں کہ موسیٰ علیہ السلام کی معرفت عالیہ کے حصول اور تلقی کے لئے صالح نہیں تھی ہم اسی کی کتاب اللہ سے تشریح لاتے ہیں موسیٰ کو شریعت خداوندی دی گئی اور اس کا نتیجہ عالم کی استعداد کے مطابق وصول الی اللہ ہوتا۔ اور اس کی قوم ہے کہ موسیٰ کے شریعت لانے کا انتظار کئے بغیر پہلے تو عجل (بچھڑے) کو اپنا معبود و آلہ بنا بیٹھے اور مان لیا کہ یہی آلہ موسیٰ ہے پھر اللہ تعالیٰ نے ان کو ان کی اس غلطی پر جو اخذ من معارف الانبیاء میں واقع ہوئی تھی متنبہ فرمایا الم یروا انه لا یکلمهم اگر یہ آلہ موسیٰ ہوتا تو ان کیساتھ

وَلَهُمْ اٰذَانٌ لَّا يَسْمَعُوْنَ بِهَا ؕ اُولٰٓئِكَ كَالْاَنْعَامِ بَلْ هُمْ اَضَلُّ ؕ

اور کان ہیں کہ ان سے سنتے نہیں وہ ایسے ہیں جیسے چوپائے بلکہ ان سے بھی زیادہ بے راہ

اُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿۱۷۹﴾ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا ۪

وہی لوگ ہیں غافل اور اللہ کے لئے ہیں سب نام اچھے سو اس کو پکارو وہی نام کہہ کر

وَذَرُوا الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اَسْمَآئِهٖ ؕ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۸۰﴾

اور چھوڑ دو ان کو جو کج راہ چلتے ہیں اس کے ناموں میں وہ بدلا پا رہیں گے اپنے کیے کا

وَمِمَّنْ خَلَقْنَآ اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿۱۸۱﴾ وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا

اور ان لوگوں میں کہ جن کو ہم نے پیدا کیا ہے ایک جماعت ہے کہ راہ بتلاتے ہیں سچی اور اسی کے موافق انصاف کرتے

بِاٰيٰتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُمْ مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۸۲﴾ وَاُمْلِيْ لَهُمْ ؕ

ہیں اور جنہوں نے جھٹلایا ہماری آیتوں کو ہم ان کو آہستہ آہستہ پکڑیں گے ایسی جگہ سے جہاں سے ان کو خبر بھی نہ ہوگی اور میں ان کو ڈھیل

اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ ﴿۱۸۳﴾ اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا ٚ مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ ؕ اِنْ هُوَ

دوں گا بیشک میرا داؤ پکا ہے کیا انہوں نے دھیان نہیں کیا کہ ان کے رفیق کو کچھ بھی جنون نہیں۔ وہ تو

کلام کرتا۔ اسی طرح جیسے یہ عقیدہ کئے ہوئے تھے کہ اللہ نے موسیٰ سے کلام کیا تو آپ بتائیں کہ یہ لوگ اس کے مستحق ہیں کہ اپنے رب کو دیکھیں کہ ان کے اس تاخر فی الاستعداد (استعداد میں پیچھے رہنے) نے مقاماتِ عالیہ کی جانب ترفع کرنے سے منع (روک دیا) کیا پھر موسیٰ علیہ السلام ستر آدمیوں کو چن کر لائے تاکہ ان کے ساتھ اللہ تعالےٰ کلام کرے تو انہیں استقامت اور سننے کی قدرت نہ ہوئی اور رجفہ (کپکپی) کی صورت میں عذاب نے پکڑ لیا۔ سوائے موسےٰ علیہ السلام فقال لوشئت ...... السفھاء منا موسیٰ کو یہ بات واضح ہوئی۔ اس کی قوم اللہ تعالےٰ کی رویت اور کلام کی صلاحیت نہیں رکھتے اور انہیں چاہیئے کہ انکی استعداد کی اصلاح میں اجتہاد اور کوشش کریں تاکہ ان کے ساتھ رب العزت کلام کرے تو قوم موسیٰ سے بہت سے نبی مبعوث اور خروج پذیر ہوئے جن کے ساتھ اللہ تعالیٰ کلام فرماتا رہا

اِلَّا نَذِیْرٌ مُّبِیْنٌ ﴿۱۸۴﴾ اَوَلَمْ یَنْظُرُوْا فِیْ مَلَکُوْتِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

ڈرانے والا ہے صاف کیا انہوں نے نظر نہیں کی سلطنت میں آسمان اور زمین کی اور

وَمَا خَلَقَ اللّٰہُ مِنْ شَیْءٍ وَّاَنْ عَسٰۤی اَنْ یَّکُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ

جو کچھ پیدا کیا ہے اللہ نے ہر چیز سے اور اس میں کہ شاید قریب آگیا ہو ان کا وعدہ

فَبِاَیِّ حَدِیْثٍ بَعْدَهٗ یُؤْمِنُوْنَ ﴿۱۸۵﴾ مَنْ یُّضْلِلِ اللّٰہُ فَلَا هَادِیَ لَهٗ

سو اس کے پیچھے کس بات پر ایمان لائیں گے جس کو اللہ بچلائے اس کو کوئی نہیں راہ دکھلانے والا

وَیَذَرُهُمْ فِیْ طُغْیَانِهِمْ یَعْمَهُوْنَ ﴿۱۸۶﴾ یَسْـَٔلُوْنَکَ عَنِ السَّاعَةِ

اور اللہ چھوڑے رکھتا ہے انکو ان کی شرارت میں سرگرداں تجھ سے پوچھتے ہیں قیامت کو کہ

اَیَّانَ مُرْسٰهَا قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّیْ لَا یُجَلِّیْهَا لِوَقْتِهَاۤ اِلَّا

کب ہے اس کے قائم ہونے کا وقت تو کہہ اس کی خبر تو میرے رب ہی کے پاس ہے وہی کھول دکھائے گا

هُوَ ثَقُلَتْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ لَا تَاْتِیْکُمْ اِلَّا بَغْتَةً یَسْـَٔلُوْنَکَ

اس کو اس کے وقت پر۔ وہ بھاری بات ہے آسمانوں اور زمین میں جب تم پر آئے گی تو بے خبر آئے گی تجھ سے پوچھنے لگتے ہیں کہ

اور جن کے صحیفے اور کتابیں صحف موسیٰ کے ساتھ موجود ہیں تو اللہ تعالیٰ کے نبی حضرت موسیٰ نے ما امر اللہ کو کمال تک پہنچایا اور شہر بابل میں صابئہ فرقہ میں عمومی طور پر اس کی ہدایت جاری وساری رہی بابل کے بڑے بڑے بادشاہ انہیں صابئہ میں سے ہوئے وہ بنی اسرائیل پر اپنے کاہنوں کے مقابلہ میں زیادہ اعتماد کرتے اور ایسے ہی شہنشاہ خسرو نے جو ہمارے نزدیک دو حقیقت ذوالقرنین ہے بنی اسرائیل پر کیسے احسانات کئے اور ان کا اکرام کیا اور وہ صابئہ کے ائمہ اور ان کے ملوک کبار میں سے تھا اور میں نے دیکھا کہ بابل اور ایران کے طریق سے بنی اسرائیل اور ان کے انبیاء کے علوم حکماء ہند تک پہنچے اسی وجہ سے اول زمانہ میں ایران اور ہندوستان ایک دوسرے سے جدا نہیں تھے جس پر ہنود کی زبان سنسکرت اور ایران کی زبان فارسی (لغۃ الفرس) کا آپس میں توافق شاہد ہے جو فقط سینکڑوں کی تعداد میں

كَأَنَّكَ حَفِيٌّ عَنْهَا ۖ قُلْ إِنَّمَا عِلْمُهَا عِندَ اللَّهِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ النَّاسِ لَا

کہ گویا تو اس کی تلاش میں لگا ہوا ہے تو کہہ دے اس کی خبر ہے خاص اللہ کے پاس لیکن اکثر لوگ نہیں

يَعْلَمُونَ ﴿١٨٧﴾ قُل لَّا أَمْلِكُ لِنَفْسِي نَفْعًا وَلَا ضَرًّا إِلَّا مَا شَاءَ اللَّهُ ۚ وَلَوْ

سمجھتے تو کہہ دے کہ میں مالک نہیں اپنی جان کے بھلے کا اور نہ بُرے کا مگر جو اللہ چاہے اور اگر

كُنتُ أَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوءُ ۚ إِنْ

میں جان لیا کرتا غیب کی بات تو بہت کچھ بھلائیاں حاصل کر لیتا اور مجھ کو برائی کبھی نہ پہنچتی میں تو

أَنَا إِلَّا نَذِيرٌ وَبَشِيرٌ لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ﴿١٨٨﴾ هُوَ الَّذِي خَلَقَكُم مِّن

بس ڈر اور خوشخبری سُنانے والا ہوں ایماندار لوگوں کو وہی ہے جس نے تم کو پیدا کیا ایک جان

نَّفْسٍ وَاحِدَةٍ وَجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ إِلَيْهَا ۖ فَلَمَّا

سے اور اسی سے بنایا اس کا جوڑا تاکہ اس کے پاس آرام پکڑے پھر جب مرد نے عورت کو

تَغَشَّاهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيفًا فَمَرَّتْ بِهِ ۖ فَلَمَّا أَثْقَلَت دَّعَوَا اللَّهَ

ڈھانکا حمل رہا ہلکا سا حمل تو چلتی پھرتی رہی اس کے ساتھ پھر جب بوجھل ہو گئی تو دونوں

نہیں بلکہ ہزاروں الفاظ میں یہ توافق پایا جاتا ہے اور ایسے شرائع اور حکمت میں توافق ہے اس بیان سے وہ حقیقت سے بنی اسرائیل کی تفضیل علی العالمین تام ہو جاتی ہے اور اس ساری تفصیل کو جو بر سبیل مناہج اصحاب الاعراف تھی ہم ایسے دو کلمات سے ضبط میں لاتے ہیں۔ کہ تم اس فطرت انسانیہ کے موافق حق کو واضح کر دو جو اس زمانہ کا رنگ اختیار کئے ہوئے ہے پھر اس حق کے قبول کرنے میں لوگوں کو (احرار) آزاد چھوڑ دو تو متفکر انسان تفکر کرتے ہوئے اس کا اس طرح اخذ کریں گے گویا یہ ان کی گم گشتہ شئے ہے (جو انہیں ملی ہے اور اگر انہیں قانون اور بادشاہ اور طاقت وقوت کے ذریعہ امر کیا گیا تو لوگ اس سے استنکاف (امتناع اور استکبار) اختیار کرتے ہیں شریعت اور قانون کی موافقت اور مخالفت کے بارے میں ان لوگوں کی یہی فطرت معتدلہ ہے۔

رَبَّهُمَا لَئِنْ اٰتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُوْنَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿۱۸۹﴾ فَلَمَّآ

نے پکارا اللہ اپنے رب کو کہ اگر تو ہم کو بخشے چنگا بھلا تو ہم تیرا شکر کریں پھر جب

اٰتٰىهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهٗ شُرَكَآءَ فِيْمَآ اٰتٰىهُمَا ۚ فَتَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا

اُن کو دیا چنگا بھلا تو بنانے لگے اس کے لئے شریک اسکی بخشی ہوئی چیز میں سو اللہ برتر ہے ان کے

يُشْرِكُوْنَ ﴿۱۹۰﴾ اَيُشْرِكُوْنَ مَا لَا يَخْلُقُ شَيْـًٔا وَّهُمْ يُخْلَقُوْنَ ﴿۱۹۱﴾ وَلَا

شریک بنانے سے کیا شریک بناتے ہیں ایسوں کو جو پیدا نہ کریں ایک چیز بھی اور وہ پیدا ہوئے ہیں اور نہیں

يَسْتَطِيْعُوْنَ لَهُمْ نَصْرًا وَّلَآ اَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُوْنَ ﴿۱۹۲﴾ وَاِنْ تَدْعُوْهُمْ

کر سکتے ہیں ان کی مدد اور نہ اپنی مدد کریں اور اگر تم ان کو پکارو

اِلَى الْهُدٰى لَا يَتَّبِعُوْكُمْ ۭ سَوَآءٌ عَلَيْكُمْ اَدَعَوْتُمُوْهُمْ اَمْ اَنْتُمْ

رستہ کی طرف تو نہ چلیں تمہاری پکار پر برابر ہے تم پر کہ ان کو پکارو یا چپکے

صَامِتُوْنَ ﴿۱۹۳﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ عِبَادٌ اَمْثَالُكُمْ فَادْعُوْهُمْ

رہو جن کو تم پکارتے ہو اللہ کے سوا وہ بندے ہیں تم جیسے بھلا پکارو تو

جب موسیٰ علیہ السلام نے دیکھا کہ وہ سارے مر چکے ہیں تو اللہ تعالیٰ سے اُن کے احیاء کا سوال کیا تو حضرت موسیٰؑ نے اس چیز کے ساتھ جس کے اعلام کا اللہ تعالیٰ ارادہ فرما چکا ہے استیقان (یقین) کر لیا اسی طرف اس قول میں اشارہ ہے ان ھی فتنتك تضل اِس بات پر تنبیہ ہے کہ ان کا اتخاذ عجل اور اُن کی موت یہ کل ان کی استعداد کا امتحان ہے تاکہ حقیقۃ الامر میں تبیّن ہو کہ اس بارے میں کسی شئی میں ان کی طرف اثم راجع نہیں ہے تضل بھا من تشاء وتھدی من تشاء اور یہ سب کچھ علی حسب الاستعداد نازل ہوتا ہے اور تحقق استعداد کے بعد مشیّت رب العزت ظاہر ہوتی ہے۔ انت ولینا فاغفرلنا..... واکتب لنا..... انا ھدنا الیك

(انا ھدنا الیك ای الی حظیرۃ القدس میلنا الیك فقط رضا بما قضى الله لنا)

ہم نے تیری طرف راہ اختیار کی ہے یعنی حظیرۃ القدس کی جانب لیکن ہمارا میلان تیری طرف ہے فقط

فَلْيَسْتَجِيبُوا لَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِينَ ﴿١٩٤﴾ أَلَهُمْ أَرْجُلٌ يَمْشُونَ بِهَا

ان کو پس چاہیئے کہ وہ قبول کریں تمہارے پکارنے کو اگر تم سچے ہو۔ کیا اُن کے پاؤں ہیں جن سے چلتے ہیں

أَمْ لَهُمْ أَيْدٍ يَبْطِشُونَ بِهَا أَمْ لَهُمْ أَعْيُنٌ يُبْصِرُونَ بِهَا أَمْ لَهُمْ آذَانٌ يَسْمَعُونَ بِهَا

یا اُن کے ہاتھ ہیں جن سے پکڑتے ہیں یا اُن کی آنکھیں ہیں جن سے دیکھتے ہیں یا ان کے کان ہیں جن سے سنتے ہیں

قُلِ ادْعُوا شُرَكَاءَكُمْ ثُمَّ كِيدُونِ فَلَا تُنْظِرُونِ ﴿١٩٥﴾ إِنَّ وَلِيِّيَ اللّٰهُ الَّذِي نَزَّلَ

تو کہہ دے کہ پکارو اپنے شریکوں کو پھر بُرائی کرو میرے حق میں اور مجھ کو ڈھیل نہ دو۔ میرا حمایتی تو اللہ ہے جس نے اتاری

الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِينَ ﴿١٩٦﴾ وَالَّذِينَ تَدْعُونَ مِنْ دُونِهِ لَا

کتاب اور وہ حمایت کرتا ہے نیک بندوں کی اور جن کو تم پکارتے ہو اس کے سوا وہ نہیں

يَسْتَطِيعُونَ نَصْرَكُمْ وَلَا أَنْفُسَهُمْ يَنْصُرُونَ ﴿١٩٧﴾ وَإِنْ تَدْعُوهُمْ

کر سکتے تمہاری مدد اور نہ اپنی جان بچا سکیں اور اگر تم ان کو پکارو

إِلَى الْهُدٰى لَا يَسْمَعُوا وَتَرٰهُمْ يَنْظُرُونَ إِلَيْكَ وَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ ﴿١٩٨﴾

رستہ کی طرف تو کچھ نہ سنیں اور تو دیکھتا ہے ان کو کہ تک رہے ہیں تیری طرف اور وہ کچھ نہیں دیکھتے۔

ما قضی اللہ لہ کے ساتھ راضی ہیں جیسے کسی شاعر نے کہا ہے کہ خرد ساقی ما۔ ریخت عین الطاف است۔ اب اس درجہ کا ذکر آتا ہے جس سے موسیٰ اور اس کی قوم مؤخر کی گئی ہے آیت (۱۵۶) تا (۱۵۸) سکتبها ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ یؤمنون جمیع ما جاء بہ الانبیاء کے ساتھ یہ سارے تصدیق کرتے ہیں ان کی معرفت خطیرۃ القدس سے اس غایت تک پہنچ چکی ہے اسی طرف اشارہ ہے والذین هم بآیاتنا یؤمنون۔ آیت (۱۵۶) میں الذین یتبعون ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ اولئک هم المفلحون قولہ اولئک کا معنی میرے نزدیک یہ ہے کہ وہ لوگ رویت سے فائز المرام ہوں گے لہٰذا اپنے رب کو دیکھیں گے۔ اور سورت نجم میں اللہ تعالیٰ نے بشارت دے کر اپنے نبی کے کمالات فی المعارف کی خبر دی لیکن فقہاء اور متکلمین نے اس میں بھی قصر کیا تو اُن پر کوئی گناہ اور اثم نہیں۔ سورت نجم کی آیت (۱۱) میں ہے ما کذب الفؤاد ما رأی افتمارونه علی ما یری اس کے بعد آیت (۱۹)

خُذِ الْعَفْوَ وَأْمُرْ بِالْعُرْفِ وَأَعْرِضْ عَنِ الْجٰهِلِينَ ﴿۱۹۹﴾ وَإِمَّا يَنْزَغَنَّكَ

عادت کر درگذر کی اور حکم کر نیک کام کرنے کا اور کنارہ کر جاہلوں سے اور اگر اُبھارے تجھ کو

مِنَ الشَّيْطٰنِ نَزْغٌ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰهِ ۚ إِنَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿۲۰۰﴾ إِنَّ الَّذِينَ اتَّقَوْا إِذَا

شیطان کی چھیڑ تو پناہ مانگ اللہ سے وہی ہے سننے والا جاننے والا جن کے دل میں ڈر ہے۔ جہاں

مَسَّهُمْ طٰٓئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوا فَإِذَا هُمْ مُّبْصِرُونَ ﴿۲۰۱﴾ وَ

پڑ گیا ان پر شیطان کا گذر چونک گئے پھر اسی وقت ان کو سوجھ آجاتی ہے اور جو

إِخْوَانُهُمْ يَمُدُّونَهُمْ فِي الْغَيِّ ثُمَّ لَا يُقْصِرُونَ ﴿۲۰۲﴾ وَإِذَا لَمْ تَأْتِهِمْ

شیطانوں کے بھائی ہیں وہ ان کو کھینچتے چلے جاتے ہیں گمراہی میں پھر وہ کمی نہیں کرتے اور جب تو لے کر نہ جائے

بِآيَةٍ قَالُوا لَوْلَا اجْتَبَيْتَهَا ۚ قُلْ إِنَّمَا أَتَّبِعُ مَا يُوحٰى إِلَيَّ مِنْ رَّبِّي ۚ هٰذَا

ان کے پاس کوئی نشانی تو کہتے ہیں کیوں نہ چھانٹ لایا تو کچھ اپنی طرف سے تو کہہ دے میں تو چلتا ہوں اس پر جو حکم آئے میری طرف

بَصَآئِرُ مِنْ رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُونَ ﴿۲۰۳﴾ وَإِذَا

میرے رب سے یہ سوجھ کی باتیں ہیں تمہارے رب کی طرف سے اور ہدایت اور رحمت ہے ان لوگوں کو جو مومن ہیں اور جب

میں ہے افرئیتم اللات ..... اللاخری تم اپنے الہیہ (معبودوں) کو دیکھتے ہو جیسے اس نبی نے اپنے اِلٰہ کو دیکھا یہ امر اس انسان کے نزدیک جو تبصر اور بصیرۃ رکھتا ہو واضح تھا لیکن بایں غرض کہ یہ مسئلہ عامہ انسانوں کے افکار کو پریشانی اور تشویش میں نہ ڈال دے جو راسخین فی العلم کے اغیار ہیں کہ وہ اس کا انکار ہی نہ کر دیں (مفسرین) لوگوں نے اس رویت سے رویت بطریق تجلی مراد لی جو نوع انسان کے امام پر قائم ہوتی ہے جو مسئلہ تجلیات کی معرفت رکھتا ہو جیسے کہ ہمارے امام شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ نے اس کی تشریح کی ہے جو کلام اور رویتِ خداوندی میں کوئی شک نہیں رکھتے۔ لیکن وہ لوگ جو اس علم کی معرفت نہیں رکھتے آج دن تک مسئلہ کلام میں اپنے رب میں مُتردّد ہیں اور مسئلہ کلام کا کبھی انکار کر دیتے ہیں اور یہ علم ہمارے نبی کی اُمت کے عارفین کے واسطہ سے اقوام صابئہ میں سرایت کر چکا ہے جیسا کہ بنی اسرائیل سے ان میں پہنچا تھا۔ لہٰذا اب

قُرِئَ الْقُرْاٰنُ فَاسْتَمِعُوْا لَهٗ وَاَنْصِتُوْا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿٢٠٤﴾ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ

قرآن پڑھا جائے تو اس کی طرف کان لگائے رہو اور چپ رہو تاکہ تم پر رحم ہو اور یاد کرتا رہ اپنے رب کو

فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّخِيْفَةً وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰ

اپنے دل میں گڑگڑاتا ہوا اور ڈرتا ہوا اور ایسی آواز سے جو کہ پکار کر بولنے سے کم ہو صبح کے وقت اور

صَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ ﴿٢٠٥﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ عِنْدَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ

شام کے وقت اور مت رہ بے خبر بے شک جو تیرے رب کے نزدیک ہیں وہ تکبر نہیں کرتے

عَنْ عِبَادَتِهٖ وَيُسَبِّحُوْنَهٗ وَلَهٗ يَسْجُدُوْنَ ﴿٢٠٦﴾ السجدة

اس کی بندگی سے اور یاد کرتے ہیں اس کی پاک ذات کو اور اسی کو سجدہ کرتے ہیں۔

صابئہ کے ائمہ کامل نہیں کہلاسکتے جب تک انہیں وصول الی الرویت نہ ہو۔ یہ مسائل حکمت کے مسائل ہیں جو فقہاء اور متکلمین کی دخل اندازی (تداخل) سے محفوظ اور مصون ہیں مگر جسے اللہ تعالیٰ چاہے دے دے۔ میرا ظن ہے کہ یہ علم حکمت سن دوسرے ہزار سال کی ابتداء سے ہی ہندوستان کی طرف منتقل ہوا۔ سلطان الہند جلال الدین محمد اکبر الغازی جو بالفطرت حکیم اُمی تھا نے لوگوں کے مختلف طوائف مسلمانوں اور یہودیوں اور نصاریٰ اور ہندوؤں اور مجوسیوں وغیرہم کے حکماء کو جمع کیا اور ان کا اکرام کیا اور انہیں اس انسانیت جامعہ کی دعوت دی جو ہر شریعت اور ہر معرفت سے متشرحہ (بیان اور تشریح شدہ) تھی اور سلطان کی مجلس میں ان حکماء کے ساتھ گفتگو کرنے والے (لسان الحکماء) اس کا وزیر ابوالفضل اور اس کا بھائی فیضی تھا ان دونوں نے اپنے باپ سے اور اس نے شیخ مبارک سے اور اس نے بواسطہ ایک رجل محقق دوانی سے علم حاصل اور اخذ کیا اور یہ سارے حکماء تھے اور ان کا بادشاہ فطرۃ سلیمہ کا مالک تھا اور یہ اسلام میں ایسا اجتماع تھا جس کی کوئی نظیر نہیں مگر وہ اجتماع جو خلیفہ مامون کے پاس بغداد میں حکماء کا ہوتا تھا۔ ان حکماء نے جب لوگوں کے ساتھ کلام کیا! تمہیں خیال ہوگا کہ انہوں نے فقہاء اور متکلمین کی اصطلاحات کے ذریعہ کلام کیا ہوگا ہیہات؟

نہیں نہیں. تو اس وقت کے فقہاء اور متکلمین نے اس کو بُرا جانا اور سلطان مذکور اور ان حکماء کے کافر ہونے کا فتویٰ صادر کر دیا جیسے عام طور پر لوگوں کی عادت ہوتی ہے۔ اور یہ عادت اللہ ہے اور عادت اللہ میں کبھی تبدیلی نہیں پاؤ گے۔

پھر جماعت فقہاء اور متکلمین سے ایک ایسا آدمی نکلا جس نے تمام ان باتوں کو جن پر حکما مجتمع ہوئے تھے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت کی شرح میں داخل کر دیا اور جن باتوں میں ان حکماء نے فقہاء اور متکلمین پر تشدید کی تھی اس نے حکماء پر انکار کیا اور سخت سُست کہا تمام فقہاء کی شخص کے گرد جمع ہو گئے۔ اور اجتماعیت کی رُوح ہندوستان میں مجتمع اسلامی کی طرف منتقل ہوئی تو فیضی اور ابوالفضل کے اصحاب میں سے چند رجال شیخ محمد الباقی کے ساتھ لاحق ہوئے جو طریقت میں امام ربانی کے شیخ ہیں اور عارفین کے نزدیک امام العصر ہیں۔

تو یہ مُسلمان حکماء جن کا ہم نے ذکر کیا ہے ائمہ مُسلمین پر زیادتی لے گئے مثل دوانی اور ان کے اصحاب کے پھر اُنہوں نے الشیخ الاکبر ابن العربی اور شیخ محمد الباقی کے معارف سے اپنا تعلق پیدا کیا جو فرقہ وجُودیہ کے ان ائمہ میں سے بہت بڑا امام تھا جنہوں نے عبدالرحمان الجامی اور عبید اللہ احرار کے معارف سے اپنا تحقق پیدا کیا۔ ان دونوں حکیموں کے اصحاب اور اصحاب امام محمد الباقی کے مابین بالطبع کوئی اختلاف نہیں مگر چند کلمات میں جنہیں حکما اور عارفین کی زلات (لغزشیں) شمار کیا جائے گا اور اُنہوں نے ان زلات پر شطحیات کا اصطلاحی لفظ استعمال کیا۔ ان دونوں شخصوں نے ابوالفضل اور فیض (فیضی) کے شطحیات کی مخالفت کی اور امام محمد الباقی سے لاحق ہو گئے۔ اور یہ شیخ محدث عبدالحق دہلوی شیخ محمد الباقی کے اصحاب میں سے تھے اور ساتھ ہی ان دونوں حکیموں (ابوالفضل اور فیضی) سے مصاحبت رکھتا تھا جب عامۃ الناس کی طرف سے نکیر اور تردید شدت اختیار کر گئی تو اُنہوں نے اُن کی طرف لکھ بھیجا کہ یہ (محدث) ان کی محبت اور مرداد پہ قائم ہیں اور ان کے لئے دُعا کرتے ہیں

لیکن استدعا ہے کہ آئندہ اپنی مجالس میں آنے کی مجھے تکلیف نہ دینا اور یہ عامۃ الناس کے شدت نکیر کی وجہ سے ہوا اور یہ دونوں شخص بھی شیخ عبدالحق دہلوی کے اصحاب میں سے تھے۔ پس جب اللہ تعالےٰ نے شیخ محمد الباقی کو وفات دے دی تو انہوں نے اپنے شیخ کے ایفاءِ حق کی خاطر اولادِ شیخ کی تربیت میں متوجہ ہوئے اور انہوں نے اسی تربیت کی غرض سے تمام دنیاوی امور سے تجرد اختیار کر لیا شیخ کے دو بیٹوں میں سے بڑے کا نام عبیداللہ اور دوسرے کا عبداللہ تھا۔ پھر شیخ عبداللہ ابن محمد الباقی امام ربانی سے لاحق ہو گئے اور انہیں سے تمام کتابیں پڑھیں اور امام ربانی نے ان کو طریقت میں اجازت مرحمت فرمائی یہ وہ عبداللہ ابن محمد الباقی ہیں جو فقہا اور صوفیہ کی مصنوعی اوضاع مخصوص لباس و ہیئت کے ذریعہ عوام الناس سے ممتاز رہنے کی شکل وصورت سے مقید نہیں رہتے تھے اسی نے ہی امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے والد شیخ عبدالرحیم رحمہ اللہ کی تربیت فرمائی جن کے حالاتِ زندگی (ترجمہ) آپ کو انفاس العارفین میں ملیں گے۔ اس طریق سے وہ اجتماعیت جو دوسرے ہزار سال کی ابتدا میں متقرر ہوئی تھی امام ولی اللہ رحمہ اللہ تک پہنچی تو ان کا انشراح صدر ہوا اور اللہ تعالیٰ اکرام اور کرامتوں سے نوازا لہٰذا ہمارے نزدیک ہزار سال کے بعد اسلام میں اس سلسلہ کی نظیر ہی نہیں۔ ہزار سال کے بعد تمام اقوام میں قومی عصبیتیں اس قدر بڑھیں اور زیادتی اختیار کر گئیں۔ جس کی اصلاح کی کوئی صورت نہ رہی مگر اس فلسفہ اور حکمت سے جو شریعتِ اسلامی قرآن وسنت اور جس پر مسلمانوں نے اجماع کیا ہے کی تشریح وتوضیح کرے اور یہ سب کچھ امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی حکمت میں موجود ہے۔ لیکن اس کی طرف کسی نے توجہ نہ دی۔ نہ تو ان کی قوم اور نہ دیگر تمام اقوام نے کوئی التفات کیا۔ اسی وجہ سے ہم خسارہ میں رہے اب میرے پاس ایک نظریہ ہے وہ یہ کہ تمام قومیں اپنی استعداد کے مطابق ان علوم کے حصول وتلقی کی صلاحیت نہیں رکھتی تھیں لیکن آج ان کی سیاست پر یورپ کے غلبہ پالینے اور یورپ کا فقط ان کو حکمت اور سائنس کی اتباع پر دعوت دینے سے ان علوم کے اخذ وحصول کے لئے مسلمانوں کی استعدادیں جاگ اٹھی ہیں خصوصاً امام ولی اللہ رحمہ اللہ

کے علوم حکمت کیلئے لیکن افسوس سے کہنا پڑتا ہے کہ انہوں نے سوائے ایک صورت کے اس طرف کوئی التفات نہیں کیا وہ صورت یہ ہے کہ جب فرانسیسی اور انگلش زبان میں ترجمہ کر دیا جائے۔ اور عربی یا فارسی کتابوں سے التفات ہونا تو بعید از قیاس ہے۔

(واللہ اعلم باسرار خلقہ) اللہ تعالیٰ اپنی مخلوق کے بھیدوں کو خوب جاننے والے ہیں

اللہ تعالیٰ کے خاص فضل واحسان سے اُس کے اس فرمان کے قبول کرنے کی ہمیں استعداد حاصل ہوئی جو اس آیت میں (۱۵۸) میں ہے قل یاایھا الناس انی رسول اللہ الیکم جمیعا الذی لہ ..... لعلکم تھتدون اور ہمارے یورپین دشمن اس دعوت اور تحریک کے قبول کرنے سے جو بلاد المسلمین سے ناشی ہوتی (اٹھتی ہے) ہے کسی فقیہ اور متکلم کی اتباع کے ذریعے ہندوستانی لوگوں (اہلِ ہند) کی آنکھوں میں مٹی ڈال دیتے۔ یہ ہیں ہمارے شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ جو علوم سُنت میں امام مانے ہوئے ہیں جو اہل کلام کا ایک بہت بڑا رجل ہے لیکن اگر اس کی تمام کتابوں کو ہم اکٹھا کریں تو ان میں سوائے اس کے تمہیں اور کچھ میسّر نہیں ہوگا کہ فتاوٰی فقہیہ اور اپنے اہلِ زمان کے ساتھ مناظرات سے بھری ہوئی ہیں۔ یہ لوگ اہلِ ہند کو شیخ الاسلام کی اتباع کی دعوت دیتے ہیں اور طبقہ متوسطہ جب کسی بادشاہ کسی فقہیہ کی تائید کرتا ہوا دیکھتا ہے تو متزلزل ہو کر رہ جاتا ہے اور ہمیں اس کی معرفت نہیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں سے کیا ارادہ کئے ہوئے ہیں لیکن ہم یقین رکھتے ہیں۔ کہ اس زمانہ میں اللہ تعالیٰ کے اس فرمان انی رسول اللہ الیکم جمیعا پر تصحیح ایمان (.. صحیح صُورت میں ایمان لانا) امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ اور ان کی نظر آ ہم مثل جس قوم اور جس زمانہ کے ہوں کی اتباع کے بغیر میسّر نہیں ہو سکے گا۔ لیکن اس کے طریق کے بغیر تو وہ لوگ مثل قوم موسیٰ ہونگے جنہیں اتنی قُدرت بھی نہیں ہوتی کہ موسیٰ علیہ السلام کے کلیم اللہ ہونے پر ایمان لاتے

**لطیفہ ۱۸:** ہمارے رفیق ابوالکلام دہلوی قرآن عظیم کی اس دعوت عمومیہ کی شرح کے لئے کھڑے ہوئے جس پردہ خود بواسطہ متبعین الصدر الشہید مولانا محمد اسمٰعیل ایمان لائے

ہیں اور اس کے ساتھ وہ ابن تیمیہ اور اس کے اتباع کے انصار میں سے ہیں ہیں اور وہ ہمارا ہر ایک اعتقاد رکھتا ہے کہ خود شیخ الاسلام ابن تیمیہ اس معرفت تک واصل ہوا ہے جو ان کے ایسے کلمات سے واضح ہوگا جو ضمناً مذکور ہوتے ہیں لیکن ان کی نصوص اور تصریحات تو صرف فقہ اور علم کلام ہی ہے تو شیخ الاسلام کے ناصرین اہل حدیث (غیر مقلدین) کے چند آدمی ابو الکلام کے اوپر کھڑے ہوگئے اور میں اسی وجہ سے کلام محققین کی تصدیق نہیں کرتا لیکن ایک امام کے طریقہ کی طرف میں اس کی دعوت سے تجدید کرتا ہوں ورنہ خبط فی الفہم حاصل ہوگا میں الشیخ الاکبر کی تصویب کا معتقد ہوں تو لوگوں نے مجھ ان کلمات کے حل کرنے کا سوال کیا جو ان سے صادر ہوئے ہیں اس کے جواب میں میں کہا کہ میں نہ تو الشیخ الاکبر کو جانتا ہوں اور نہ اس کی کتابوں سے متعلق مجھے کوئی معرفت حاصل مجھے صرف اتنی معرفت ہے جتنی مقدار کہ امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے ان کے معارف ذکر کئے لہٰذا اگر کوئی شخص چاہیے تو ان معارف کو ہم سے پڑھ سکتا ہے جنہیں امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے نقل کیا اور انکی تحقیق ثبت کردی لیکن ان کے ماعدا کو ہم نہیں جانتے۔ ایسے ہی مجھ سے شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کے حق میں انہوں نے سوال کیا۔ جس کا میں نے جواب دیا کہ ہمارے امام الامام ولی اللہ رحمہ اللہ ان کے علوم کی تصدیق کرتے ہیں اور ان کے فضل وامامت کے معترف ہیں اور ان شطحیات سے اعراض فرمایا ہے جو ان سے صادر ہوئے ہیں تو میں اسی طریق سے ان کا معتقد ہوں لہٰذا کسی ایک شخص نے ان شطحیات کو مجھ پر پیش نہیں کیا اور نہ مجھے ان سے عدول کرنیوالا بناتے رہے اور میں نے ان کی طرف امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی (تصنیف شدہ) کتاب ارسال کی جس میں الشیخ ابن تیمیہ کے مناقب بالتصریح موجود ہیں تو اسکے بعد ان کے ساتھ ہمارا اختلاط مودت اور دوستی کا اختلاط رہا (حقیقت یہ ہے) کہ اگر میں صراحتاً یہ بیان کرتا کہ میں شیخ الاسلام کا پورا پورا موافق ہوں تو ہندوستان میں میرے بھائی مجھ پر قیامت برپا کر دیتے اور اگر ان کی طرف امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی کتاب ارسال نہ کرتا تو مجھے یقین ہے کہ اتنی مدت ام القری (مکہ) میں بیٹھے رہنے

کی مجھے قدرت نہ ہوتی۔ اِس لئے کہ وہ کسی ایسے غیر عربی شخص کو جو ان کے طریقہ کے خلاف لوگوں کو دعوت دیتا ہو۔ وہاں نہیں رہنے دیتے۔ لیکن عرب تو ان کے لئے ہر شئے مباح ہے اور سیاست کے بارہ میں ہم نے ہندوستان کی سیاست میں اپنے افکار کو محصور دکھایا خاصکر ایسے نمونوں کے ساتھ جو سریح اور مصرح تھے۔ یہی چیز تھی جس نے عرب حکومت کو مطمئن کیا کہ ہم ان کی سیاسیات میں دخل انداز ہونا نہیں چاہیئے۔

**حکایت**:۔ ہم نے بعض کانگرسی غیر مسلم سیاست دانوں سے خط و کتابت کی اِس لئے کہ وہ ان طبع شدہ پمفلٹوں کی صُورت میں سیاسی نمونوں کی بنا پر مُجھے جانتے ہیں کہ میں کانگریس سیاست کے ساتھ مقید ہوں تو اس نے اس کا جواب لکھا ہے جو اب ڈاک میں پہنچا ہے اس نے ایک قطعہ میرے خط کا ہندوستان کی انگریزی حکومت کی طرف روانہ کیا ہے۔ جس کا حاصل یہ ہے کہ میں نے اس کی طرف لکھا ہے۔ میں فلسفہ شیخ ولی اللہ دہلوی کا معتقد ہوں اور اس فلسفہ پر میری مخالفت کے بعد مُجھے کوئی قدرت نہیں کہ میں سوائے کانگریس کے کسی سیاسی جماعت کی طرف انتساب رکھوں جونسی سیاسی جماعت ہو تو میں اپنے دین کی حفاظت اور وطن کی محبت کی بنا پر مستقل طور پر کانگریس سے مقید ہو چکا ہوں لہٰذا اب تمہارے (حکومت ہند) اوپر لازم ہو جاتا ہے کہ تم اسے (مولانا علیہ اللہ رحمۃ اللہ علیہ کو) ہندوستان آنے کی اجازت دے دو لیکن اجازت حاصل ہوئی؟ یا نہ؟ یہ بعد میں ظاہر ہوگا انشاء اللہ تعالےٰ لیکن میں اس بات پر بے حد مسرور ہوں کہ حکُومت ہند اور برطانیہ نے میرے متعلق جان لیا کہ میں فلسفہ امام ولی اللہ رحمہ اللہ کا معتقد اور اپنی جمیع سیاسیات میں اس کا محافظ ہوں۔ درحقیقت اس خط سے یہی فرض ادا کرنا تھا تو میں اس کامیابی پر اللہ تعالیٰ کی حمد بیان کرتا ہوں۔ انتہیٰ

تمہیں ہماری طرف سے معرفت ہو گی کہ ہم اس آیت انی رسول اللہ الیکم جمیعا کے ساتھ ایمان رکھتے ہیں کہ یہ اجتماعیت اقوام کے بارہ میں ہے نہ فقط عند المسلمین اور یہ کل حقیقت امام ولی اللہ رحمہ اللہ کے فلسفہ اور حکمت کے ذریعہ ہمارے صدور میں انشراح کی

وجہ سے ہے واللہ الموفق آیۃ (۱۵۸) تمام ہوئی۔ بعدہ موسیٰ علیہ السلام کی قوم سے ایک طائفہ اس حق سے متمسک رہا کہ موسیٰ علیہ السلام کی مراد درحقیقت تمام انسانوں کو دعوت دینا تھی۔ لیکن ان کی قوم اس (اہم دعوت) کی صلاحیت مند نہ تھی تو یہ دعوت عمومی ایک دُوسرے رجل کی بعثت پر موخر ہوئی۔ جو آل ابراہیم علیہ السلام مثل موسیٰ علیہ السلام ہوں گے آیت (۱۵۷) میں اسی طرف اشارہ ہے الذی یجدونہ مکتوبا یہ ایک ایسا طائفہ مہتدیہ ہے (ہدایت یافتہ) جس سے یہ (بساط) ارض کبھی خالی نہیں رہی لیکن ان لوگوں نے اختلاف ڈالا اور حقیقی شاہراہ (منہاج) کو چھوڑ بیٹھے تو ان کے اوپر تنزلی اور ترقی کے مختلف دَور آئے۔ (فکان لھم تطورات) کبھی ان کو ارتفاع اور ترقی نصیب ہوئی اور کبھی انحطاط اور تنزلی لہٰذا کبھی ارتفاع اور ترقی نہیں پا سکیں گے۔ مگر تمسک بالحق کے ساتھ اور انحطاط اس حق سے اعراض ہی کی وجہ سے ہوگا۔ آیت (۱۶۹) میں اسی طرف اشارہ ہے وبلوناھم بالحسنات والسیئات لعلھم یرجعون اس کے بعد جاہلوں کو غلبہ حاصل ہوا اور صرف چند افراد ہی باقی رہے آیت (۱۶۹) میں اسی طرف اشارہ ہے فخلف من بعدھم خلف لیکن جنہوں نے تمسک بالکتاب کیا اور اپنے عہد کو قائم رکھا وہ اس اجتماعیت صالحہ میں عزت و اکرام سے داخل ہوں گے۔ لہٰذا آپ نے دیکھا کہ حضرت عبداللہ ابن سلام رضی اللہ عنہ جب مسلمان ہوئے تو مسلمان ان کی کیسی عزت و تکریم کرتے ہیں اور ہر زمانہ میں اس کی مثالیں کثرت سے ملتی ہیں لیکن اہل اسلام کے مقصرون (کم فہم یا کوتاہ فہم لوگ) فقہ اور علم کلام میں مشغول ہو گئے اور سیاست کو چھوڑ دیا اور تفکر فی الکتاب کو بھی ترک کر دیا۔ حالانکہ مسلمان تو ہمیشہ سے اہل کتاب کا اکرام کرتے رہے جب وہ مسلمان ہو جاتے ہاں اگر کسی شخص کی خیانت ثابت ہو جائے۔

اور اسی طرح ہم نے دیکھا ہندوستان میں ہندوؤں کی کئی قومیں مسلمان ہو چکی ہیں اور ہندوستان میں مسلمانوں سے پہلی قومیں مراد ہیں اور اس کثرت تعداد میں عربوں اور ایرانیوں

طورانیوں کی تعداد افراد نہیں ہے اور بوقت قیام سلطنت لفظ مسلمین سے پہچانے جاتے تھے اور مسلمان سلاطین تو ہمیشہ ان رجال کی تعظیم و اکرام کرتے تھے جو افاضل المسلمین (اصحاب فضیلت) ان کی طرف منتقل ہو کر آتے مگر بعض اوقات میں جیسے سلطان جلال الدین اکبر کا زمانہ اور ہم انشاء اللہ تعالےٰ ایک کلمہ اجمالیہ سے تاریخ ہند میں سیاسیہ انقلابات کو بعد میں ذکر کریں گے اور اسی طرح ہم نے اناطول[1] الاتراک میں جو ان میں سے قلیل ہیں اور کل ان لوگوں میں جو مسلمان ہوئے۔ آیت (۱۷۱) میں ان کے تورات سے اس معنی کو چھوڑ دینے کی طرف اشارہ ہے جو اُن کے لئے موت ہے واذنتقنا الجبل فوقھم فصل تمام ہوا

# الفصل السابع ساتواں فصل ۱۷۱ تا ۱۷۹

اس فصل میں جمیع بنی آدم پر ان احکام کی تعمیم کا ذکر ہے جن پر تورات مشتمل ہے اور جس نے خلاف کیا وہ کُتّے کی مثل ہے اور شریعت اور کتاب سے تمسک کا دعویٰ کیا تو کاذب ہے۔ پہلی بات کی طرف آیت (۱۷۲) سے (۱۷۴) تک اشارہ ہے ان تقولوا یوم القیمۃ انا کنا عن ھذا غافلین یعنی ہم نے صالحین بنی آدم کے لئے اس علم کو جبلت بنایا۔ اللہ تعالےٰ کے قول سے یہی معنی مراد ہے ان میں سے بعض اہلِ اعراف یہ وہ لوگ ہیں کہ جب انہیں کسی نبی کی شریعت پہنچی اور اس کا معنی و مفہوم سمجھ گئے تو کبھی اس کی مخالفت نہیں کرتے۔ لیکن دین کے کتے (کلاب الدین) اس حکمت اور دانائی کی بات کو چھوڑ دیتے ہیں اور لوگوں کو اس قانون کی دعوت دیتے ہیں جو ان کا اپنا من گھڑت (مفتری من عندہم) ہے یہ دین کے کُتّے ان انسانوں کو کتابُ اللہ سے اہل حق کے پیاسوں تک نہ تو خود پہنچاتے ہیں اور نہ ان کو چھوڑتے ہیں کہ وہ اپنے فکر سے عمل کریں (ھولاء لا یوملون الی عطشان اھل الحق

---

[1] اناطول" المنجد" کے دوسرے حصے میں یہ لفظ اس طرح ہے اناطول (anatolia) علاقہ نجد اور بحر اسود کے ارد گرد کا پہاڑی علاقہ وغیرہ مراد ہے یعنی یہ ہوا کہ ترک وغیرہ علاقوں کے مسلمان بھی یہی دوسری قوم ہیں جو مسلمان ہوئیں واللہ اعلم

من کتاب اللہ ولا یترکونھم یعملون بفکرھم) آیت (۱۷۵) میں اسی طرف اشارہ ہے
واتل علیھم بناء..... فانسلخ..... فمثلہ کمثل الکلب یلھث ان انسانوں کی مثال
جمیع امتوں میں موجود رہے ہیں یہی لوگ تو ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ کتب الہیہ میں یوں ذکر کیا ہے
کہ وہ جانوروں (کالانعام) کی طرح ہیں تو انبیاء اور ان کے قائم مقام (تبلیغ دین کا کام کرنے
والے) اپنے کل اوقات میں انہیں مبلغین کے ساتھ مشتغل رہتے رہے (فلت) میں کہتا ہوں ایسے
لوگوں سے نجات حاصل کرنے کے لئے ہم ایک ایسی سیاست اور ایک ایسی حکومت کے
محتاج ہیں جس میں حزب اللہ کے لئے (یعنی اللہ کی جماعت) ایسا غلبہ اور تسلط حاصل ہو کہ وہ
اللہ کی ساری کتاب (کے احکام) کو قائم کردیں نہ کہ مخترعات قومیہ (قومی من گھڑت قوانین)
کے قائم کرنے والے ہوں کیونکہ انہیں (کلاب) کتوں کی طرف مردود (رد کئے جائیں گے۔)
ہوں گے، اسی طرف اشارہ ہے آیت (۱۷۹) میں ولقد ذرانا..... بل ھم اضل فصل تمام ہوا

# الفصل الثامن آٹھواں فصل ۱۸۰ تا ۱۸۲

اس حکومت قاہرہ کا عنوان وللہ الاسماء الحسنیٰ فادعوہ بھا (۱۸۰) اور اس کے
ساتھ ہم ایک ٹکڑا آیت (۱۸۱) کا ملا لیتے اور ضم کر لیتے ہیں وممن خلقنا امۃ یھدون
بالحق وبہ یعدلون. الحق وہ حق تو یہ ہے کہ جو شخص اپنے رب کو اس کے اسماء حسنیٰ
سے پکارے اور دعا دے بشرطیکہ وہ اسماء حسنیٰ ایسی لغت اور بولی میں ہوں جو اس امت محمدیہ
کے لئے مدرکہ اور معلوم ہو تو مقبول ہوگا۔ ہر وہ شخص جو ایسا ہوا وہی حق ہے اور یہی لوگ بین
الاقوام اس عدل کو قائم کر دکھائیں گے تو غیر کتاب اللہ کی طرف دعوت دینا کسی فرد سے بھی
قبول نہیں کی جائیں گی جو بھی ہو؟ ہوتا رہے گا (کائنا من کان) اور ہر وہ قوم جن کے پاس
کتاب اللہ موجود ہے ان میں محققین کا ایک ایسا گروہ ہمیشہ موجود رہتا ہے جو اس کتاب اللہ
میں استعمال (غلط نسبت) اور تحریف ہونے کی نفی کرتا رہتا ہے، وہ قدر جس پر اتفاق ہوا کہ یہ کتاب اللہ

ہے تو ہم اس کو لے لیں گے (نأخذیہ) اور اس قوم کے لئے یہی حق ہے تو ہم ان کی اس کتاب کے حکم سے ان کی قوم سے ظلم کے دفع کرنے کا امر کریں گے اسی طرف اشارہ ہے وبہ یعدلون پھر ان کے جنب اور پہلو میں انہیں کے مقابل اُمّت ملحدین (بے دینوں کا ایک گروہ) جو آیات اللہ کی تکذیب کرتے ہوں گے جنہیں ہم قوّتِ قاہرہ سے مغلوب بنائیں گے۔ آیت (۱۸۰) میں پہلے اسی طرف اشارہ ہے وذروالذین یلحدون آیت (۱۸۲) کو اس کے ساتھ ضم کریں گے والذین کذبوا بایاتنا سنستدرجھم من حیث لایعلمون ہمارے نزدیک استدراج کا معنی درجہ بدرجہ ان کے ہاتھوں سے حکومت چھین اور سلب کر لینا ہے جیسے ہندوستان میں ہم سے درجہ سلطانیہ امبراطوریہ (شہنشاہیت) تو چھین لیا گیا ہے اور درجہ ثانیہ کی حکومت قومیہ کا کچھ حصہ باقی بچا ہے جیسے حکومت کابل اور حیدر آباد (تقسیم ہند سے پہلے)۔

**حکایت:** ہم نے کابل میں امیر اور اس کے بیٹے کے امر سے افغانستان کے مسئلہ میں دربارہ حدودِ مملکت افغانیہ سفیر روس سے گفتگو کی اس لئے حکومت صلاحیت نہیں رکھتی تھی کہ افغانوں اور پشاور اور کوئٹہ کے حق میں کلام کرے تو سفیر نے کہا کہ ہندوستانیوں کے لئے ہم تمہاری وکالت قبول کرتے ہیں کیونکہ تمہارے بغیر اہل ہند کے لئے کوئی وکیل نہیں لیکن افغان کے حق میں تمہارا کلام کرنا تو یہ تمہارا اپنے مقام سے تجاوز ہے ہم خود بخود ان کے ساتھ معاملہ طے کریں گے (قلت) میں نے جواب دیا آپ ہماری ذہنیت نہیں جانتے میں تمہیں ایک تاریخی حکایت سے باخبر کرتا ہوں تب آپ جان لیں گے کہ یہ بات ہمارے اندر موروثی چلی آرہی ہے اور اس عصر و زمانہ کی اختراعات سے نہیں ہے تو اُس نے کہا بہت اچھا! اس پر میں گویا ہوا کہ سلطان جلال الدین کا دارالسلطنت آگرہ تھا جس کا بعد میں انہوں نے اکبر آباد نام رکھا جس میں تاج محل دنیا کی نوادرات میں سے ایک عجیب اور نادر عمارت ہے تو آگرہ میں سلطان کی طرف ایران کا سفیر آیا تو سلطان نے حکم دیا کہ اسے شہر میں لے جاؤ تاکہ

امرا۔ اور حکومت کے محلات کو دیکھے وہ تمام بلاد اور شہروں میں گھوما اور یہ شہر آج کے موجودہ شہر سے کئی گنا بڑا شہر تھا اور اس کی مستقل تاریخ ہے اور یہ تھا اجتماع الادیان کا محور و مدار تو وہ سفیر واپس لوٹا اور کہنے لگا (بلدۃ طیبۃ) بہت اچھا اور پسندیدہ شہر ہے لیکن اس میں ایک نقص ہے اور یہ کہ اس شہر کے ارد گرد ایسی فصیل نہیں جو اس کو محیط ہوتی۔ تو سلطان ہنس پڑا اور کہنے لگا اگر ہم کابل اور قندھار میں دشمن کا مقابلہ اور معارضہ کرنے پر قادر نہ ہوئے تو یہ فصیل ہمیں کوئی نفع اور فائدہ نہیں دے گی۔ الخ۔ تو میں نے کہا سلطان کے امر کی طرح تجھے معلوم ہونا چاہئے کہ ہم ہند میں حکومت قائم اور پیدا کرنے کا ارادہ رکھتے ہوئے اس مسئلہ عظیمہ سے غفلت برت سکتے ہیں کہ ہمارے شہروں کی دیوار کے تحت پہاڑوں میں سے کوئی ایسی حکومت ہو جو ہمارے لئے خضوع اور جھکاؤ اختیار نہ کرے ایسا کبھی ممکن نہیں ہو سکے گا تو میں تم روسیوں کے ساتھ سندھ کی نہروں کے واسطے جیحون کی حدود پر مباحثہ یا مقابلہ کروں گا تو یہ کلام تم ایک ایسے ہندو رجل سے سن چکے ہو جو بلاد (شہروں) کے مالک بننے کی قدرت نہیں رکھتا اور رجل مسلم سے جس نے ہندوستان میں سیاسی اجتماع میں تربیت یافتہ نہیں۔ یہ کلمہ فارغ از بحث ہے جس کی کوئی قیمت نہیں (تو یاد رکھئے) افغان ہندوستان کی ایک قوم ہے اور کابل اور قندھار ہمارے مراکز ہیں اور ایرانیوں اور ترکیوں کے ساتھ ہم صلح صفائی کرلیں گے لیکن تمہیں ہمارے ساتھ کلام کرنے کا کیا حق ہے کیا تم اقتصادیات میں میری حالت نہیں جانتے اور میرے گھر اور بیت میں ترکی اور ایران کے سفیر محبت اور وداد و احترام سے مجتمع ہوتے جو اس سے کہیں زیادہ ہوتی ہے جو دار الحکومت میں اجتماع کے اندر ہوا کرتی ہے۔ اس نے جواب میں کہا (طیب) بہت اچھے۔

لہٰذا استدراج: درجۃً درجۃً وہی اخذ و سلب ہوا ان لوگوں سے اس کے تمام درجے سلب کئے جائیں گے اگر وہ اس پر بھی متنبہ اور بیدار نہ ہوئے تو آخری درجہ (قومی حکومت) بھی سلب کر لیا جائے گا اور اسی طرح ہم کابل کی طرف آئے اور ہمیں ہمارے شیخ (حضرت

یشیخ الہنؒ نے جو وصیت فرمائی ——— اِس وصیت میں کوئی تفصیل نہیں تھی وہ صرف رائی الامیر کی معرفت کرنے کا ذکر تھا پھر جب ہم نے حکومت کے ساتھ اپنے بعض سیاسی معاملات کا اشتراک کیا تو ہم نے اپنے زمانہ میں امراء کے تبدل کے ساتھ ان کو کسی شئے کے بارے میں خشیہ اور خوف و خطر میں نہیں ڈالا۔ بلکہ تمام ارباب حکومت ہماری سیاست کی نزاہت اور پاکیزگی بیان کرتے کیونکہ ہماری سیاست فقط ہمارے بلاد کی سیاست پر انحصار رکھتی ہے اور ہم نے ان کے اُمورِ مملکت وغیرہ میں کبھی دخل اندازی نہیں کی۔ مگر صِرف انہیں امور و معاملات میں جن میں اُنہوں نے ہمیں داخل کیا ہوا ہے لہٰذا اربابِ حکومت کے عہدہ داروں میں سے کوئی ایک ہمارے اُوپر تنقید کرنے کی قُدرت نہیں رکھ سکا۔ اور یہ اس حقیقت پر مبنی ہے جس کی ہم اپنی گذشتہ حکومت کے بقایا میں سے معرفت رکھتے ہیں۔

**حکایت**:۔ مرحوم جمال پاشا ہندوستانیوں کے ساتھ اشتراک کرنے کی غرض سے تشریف لائے تو میں نے کہا کہ (ہمکلامی اور گفتگو میں) مَیں واسطہ ہوں گا۔ پاشا نے اختلاطات (آپس کے اشتراک اور میل جول) کے بارے میں ہمارے افکار سُنے اور اس کے ساتھ ہمارے رفیق مولانا برکت اللہ مرحوم بھی تھے اور ترکیوں کے اتباع میں سے تھے۔ پاشا نے ہمارے بعض اخوان کے پاس یہ کلام کیا کہ عبیداللہ (رحمہ اللہ تعالیٰ) تو افغانوں کو ترجیح دیتے ہیں گویا اس نے ہماری طرف سے ان کلمات کو ثقیل سمجھا تو مولانا نے ہمیں چوک دی تو ہم نے اُس سے کہا۔ الامان فرانس اور یورپین اطراف میں ہیں تم ان دونوں سلطنتوں کے کمال سے معرفت رکھتے ہو۔ کیا پھر تمہارا یہ ظن ہے کہ ہم کابل اور قندھار کو چھوڑ دیں گے جو درحقیقت ہماری دولت و سلطنت کے بقایا میں سے ایسے ہیں جن میں قدرے استقلال ہے اور یہ بات میرے بھائی نے پاشا سے ذکر کردیا کہ (مولانا) عبیداللہ (رحمہ اللہ تعالیٰ) ایسے اور ایسے کہتا ہے تو پاشا نے جواب میں کہا اب ہمیں درباره ہند عبیداللہ کی علوِ سیاست کا عرفان ہوا پھر فخری پاشا ترکی کا سفیر بن کر آیا تو اس نے جمال پاشا کی طرح ہم سے شکایت کی اور مجھے بالمشافہ کہا کہ تم، افغان“

افغان" کہتے رہے ہو۔ حالانکہ اب افغان تو کچھ نہیں چند ایسے قبائل ہیں جو کسی حقیقت اور معنی ملیہ پر مجتمع نہیں ہو سکے، لہٰذا آج سیاسیات حاضرہ میں بھی ان کی کوئی قدر و قیمت نہیں ہے۔ میں نے جواب میں اُسے کہا کہ بایں صورت تمہارا یہ فکر صحیح ہے چونکہ تم نے فقط افغان کیطرف نظر ڈالی ہے لیکن ہندوستان نے جب ان قبائل سے اشتراک و اجتماعیت اختیار کر لی پھر ان کی کیا قیمت ہو گی تو اس نے کہا (الھندیو یوک اِنتھٰی) (ہندوستان تو بہت قیمت رکھتا ہے واللہ اعلم)

ہماری جانب معرفت حاصل کر لو کہ آج تک ہم نے اپنے نفسوں کو پُورا پُورا طاقِ نسیان میں (بھلا) رکھا ہوا ہے اور اللہ تعالیٰ ہی ہمیں توفیق بخشے ان تمام کُتوں پر ردّ و تردید کرنے کی۔ اس کے بعد آیت (۱۸۳) میں واملی لھم ان کیدی متین یہ ایسی حکومت قاہرہ کے قیام کی بشارت ہے جو اہلِ حق کی نصرت و اعانت کرے گی۔ فصل تمام ہوا

# الفَصلُ التَاسِعُ نانواں فصل ۱۸۴ تا ۲۰۳

اس بارہ میں بحث ہو گی کہ کیا یہ نبی (حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام) اس امر جلیل (حکومت قاہر کا قیام) کی اقامت پر قادر ہوں گے؟ اولم یتفکروا ما بصاحبھم من جنۃ اور ہم سورت نون میں حضور علیہ السلام سے نفی جنون کا ذکر پہلی ان آیات میں جو سُورت میں نازل ہوئی ہیں کہ چکے ہیں قولہ اولم ینظروا فی ملکوت السمٰوٰت وخلق اللہ من شئ میرے نزدیک میرے نظریہ کے مُطابق دونوں سلطنتوں کے تفسّخ (ٹوٹ پھوٹ جانا) کی طرف اشارہ ہے کہ ان میں سے جو فرض کی جائے کوئی ایک بھی اقامت حق پر قادر نہیں ہوں گی۔ اور آپس کے نزاع اور منازعات کو ترک کر دیں گے؟ ان عسی ان یکون قد اقترب اجلھم میں اسی طرف اشارہ ہے یہ آیت (۱۸۵) میں ہے اور آیت (۱۸۶) میں من یضلل اللہ فلا ھادی لہ لوگ حکومتوں کی اساسات (بنیادوں) کی طرف نہیں دیکھتے اسی وجہ سے حق

کونہیں سمجھ سکتے یعنی نبی علیہ السلام اس اساس اور بنیادی بات کی تعلیم فرماتے ہیں جس کا بذریعہ اعراض عنہ ابطال کر رہے ہیں اس کے بعد آیت (۱۸۷) میں ہے یسئلونک عن الساعۃ یعنی انقلاب کے وقت اور ساعت سے متعلق دریافت کرتے ہیں قل علمھا عند ربی جس حکومت مستقبلہ میں نبی علیہ السلام کے لئے حکم کا تکوّن ہوگا؟ اس کا جواب ہے، لا (نہیں)؛ انما ھو لقوم یؤمنون قل لا املک.... لقوم یہ آیت (۱۸۸) میں ہے پھر اس کے بعد قصہ نفس واحدہ اور جس سے اللہ تعالےٰ نے اس کی زوجہ کا جعل کیا اور کس طرح انہوں نے شرک کیا یہ واقعہ آیت (۱۹۵) تک چلا گیا ہے۔ فطرت انسانیہ آدم سے لے کر اپنے آخر ایام تک عصمت من الاغلاط (غلطیوں سے بچے رہنے پر قادر نہیں ہوسکی یہ لوگ اپنی حالت حاضرہ (موجودہ حالت) میں تقدم پر استحقاق نہیں رکھتے لیکن جو ان میں سے صالح ہوا وہی اس حکم کے متولّی ہوں گے پس اوّل واقعہ میں غلطی کی طرف اشارہ ہے آیت (۱۹۵) تک اور اہل صلاح (صلاحیت والوں) کے تقدم کی طرف آیت (۱۹۷) میں اشارہ ہے ان ولیّ اللہ الذی نزل الکتاب وھو یتولی میں صرف اپنے رب پر ہی اعتماد کرتا ہوں۔ اور سنت اللہ میں سے یہ ہے کہ وہ انقلاب الٰاہیہ کے بعد صالحین کو متولّی بناتا ہے پھر اس کے بعد آیت (۱۹۷) (۱۹۸) میں یہ بھی اشارہ ہے کہ یہ لوگ مُراد و مقصود کا فہم نہیں کرتے اور اللہ کے ساتھ استیقان (یقین کرلینا) نہیں رکھتے کہ اوّلاً کہہ دیں (سب کچھ) اللہ تعالےٰ کے لئے ہے اور انجام و عاقبت میں کہے اپنے نفس کے لئے (؛ ولا یقولون للہ وفی العاقبۃ لنفسہ) ایسے انسانوں کا ذکر بھی آیت (۱۹۸) میں ہے وان تدعوھم الی الھدی.... لا یبصرون۔ ان تدعوھم کا خطاب مومنین کے لئے ہے پھر علی سبیل التدریج حضور علیہ السلام بھی مخاطب کئے گئے ایسے ابوسعود نے تفسیر کی ہے تو آیت (۱۹۷) اپنے ماقبل ان ولی اللہ سے متعلق ہے اور آیت (۱۹۹) میں نبی علیہ السلام نے ہمیں ایسے لوگوں کے ساتھ معاملہ اور برتاؤ کے بارہ میں امر فرمایا خذ العفو وأمر بالمعروف واعرض عن الجاھلین

یہ لوگ تو کہتے ہیں کہ یہ (نبی علیہ السلام) اپنی ذات اور اپنی قوم کے لئے دعوت دے رہے ہیں۔
اُن کی طرف التفات نہیں کیا جائے گا۔ اِن لوگوں کے امثال سیرت النبی کی تفسیر میں
مشتغل ہوئے اور لوگوں نے بوجہ تدبر فی القرآن نہ ہونے کے ان پر اعتماد کر لیا پھر نبی علیہ السلام
نے اس پر استقامت کا امر فرمایا۔ آیت (۲۰۱) (۲۰۲) میں اما ینزغنك وہ لوگ کوتاہی اور
قصور نہیں کریں گے لیکن اپنے انکار پر وہ لوگ اصرار کریں گے اسی طرف اشارہ ہے آیت
(۲۰۳) میں واذا لم تاتھم بایۃ قالوا لولا۔ نبی علیہ السلام کے اس جواب کا بیان ہے جو ان
جاہلوں کو ملا آیت (۲۰۳) کے آخر میں ہے قل انما اتبع ما یوحیٰ۔۔۔۔ یؤمنون فصل تمام ہوا۔

# الفصل العاشر دسواں فصل ۲۰۴ تا ۲۰۶

جماعت حاکمہ قرآن عظیم کی اسی طرح اتباع کرے گی جیسے نبی علیہ السلام نے قرآن کی اتباع فرمائی اور حظیرۃ القدس کے ساتھ اتصال میں علی الدوام اجتہاد اور کوشش کرتے رہیں گے ان لوگوں کے ساتھ اتصال کے ذریعہ فطرۃ متیقظ اور بیدار رہے گی اور وہ لوگ جو اخذ قانون پر قادر نہیں ان سے منتفع ہوں گے آیت (۲۰۴) میں ہے واذا قرئ اور آیت (۲۰۵) میں ہے واذکر ربك فی نفسك جہر بالذکر اجتماع میں حق کے حکم کی اشاعت کی وجہ سے ہوگا۔ اور نفس میں ذکر کا اسرار پوشیدہ کرنا حظیرۃ القدس کے ساتھ اتصال کی وجہ سے ہوگا اور اسی طرف اشارہ ہے واذکر ربك اس میں جہر کی نفی ہے امر بالتوسط نہیں جیسے بعض فقہانے اس کی تفسیر کی ہے متفکر انسان اپنے سلسلۂ افکار میں سے کسی کلمہ کے جہر کرنے کی قدرت نہیں رکھتا۔ قولہٗ بالغدو۔۔۔۔ الغافلین۔

امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے اپنی کتاب التفہیمات میں اوائل صبح میں توجہ کی حکمت کی تفسیر کرتے ہوئے چنداں اشیاء کا ذکر کیا جن کا انہوں نے اپنے نفس پر تجربہ کیا اور منتہے فی النظر حظیرۃ القدس ہوگا یعنی ائمۃ الملأ الاعلیٰ۔ للذی عند۔۔۔۔ ولہ یسجدون پس امام

ولی اللہ رحمہ اللہ کی ملا اعلیٰ کی تفسیر اور ان کے ہر شیون اور حالات کے شرح و بیان میں پوری توجہ اور اعتناء ہے اور اس کی مثل ہم نے کسی دوسرے کے ہاں نہیں پائی اور وہ بات جو میں ان کے منبع (طرز تحریر یا طریق کلام) سے سمجھا وہ یہ ہے کہ انہوں نے اس خیال کی طرف رجوع کیا جو یونانیوں یعنی اشراقیوں اور مشائیوں کے نزدیک مسئلہ عقول عشرہ اور نفوس افلاک کے بارہ میں مسلّم ہے پھر نفوس نجوم اور یہ لغت عربی (یعنی عربی زبان میں تصنیف شدہ) کتب کے اندر بسط سے موجود ہے پھر انہوں نے اس خیال کی طرف رجوع کیا جو مجوسیوں کے ہاں پایا جاتا ہے یعنی انہوں نے جو یزدان اور اہرمن کی تعریف کی ہے اور یہ خیال ہمارے ہاں ہندوستان میں بھی پایا جاتا ہے۔ اس رجل کی کتاب کے واسطہ سے جو ایرانی مجوسیوں میں سے سلطان جلال الدین کی معیت میں نکل کر آیا تھا اور وہ کتاب جو اس نے لکھی "بستان مذاہب" ہے پھر امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے اس خیال کی طرف مراجعت کی جس پر اہل ہند یعنی براہمہ اور سمنیہ عقیدہ رکھے ہوئے ہیں اور یہ سب خیالات اس زبان میں موجود ہیں جس کی سعی جلال الدین اور اس کے اخلاف نے کی تو امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے ان تمام افکار سے امر مشترک (قدر مشترک) کو اخذ کر لیا اور اس کو ترک کر دیا جو کسی ایک قوم سے مختص تھا پھر اس کو کتاب اللہ سے آیات کی تفسیر بنا دیا تو مسلمانوں کے ہاں اس شے میں یگانہ اور منفرد ہیں واللہ ولی التوفیق اور ہر وہ بات جسے انہوں نے مقرر کیا ائمہ عارفین کشفوں سے پختہ اور اس کی تائید ہوئی۔ پھر اللہ تعالیٰ نے ان کا شرح صدر فرمایا حتیٰ کہ انہوں نے ہر ایک شے کو خود بنفس نفیس دیکھ لیا تو انہوں نے اسی بات کو زینت تحریر بخشی جس کی انہیں رؤیت ہوئی لیکن اس کے تحت ایسی حکمت اجتماعیہ ہے جو اجتماعیات اقوام کو مستجمع ہے اور یہ ہمارے اور تمام انسانوں پر اللہ تعالیٰ کا فضل ہے لیکن اکثر انسان شکر نہیں کرتے۔

بحمد اللہ سورت اعراف تمام ہوئی

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

مقدمہ

# تفسیر سورۃ انفال

تعلیم الدّین :۔ اس کا معنی ہے دین کے گُر اور پروگرام (برنامج) اور اس کے دستور نظام کی نشر و اشاعت اور اس کے اصولوں سے بحث کرنا تاکہ فطرتِ انسانیہ سے موافقت پیدا ہو اور تمام انسان سمجھ لیں کہ ان کی زندگی کو اسی میں امان ملے گی اور اسی کے ذریعہ اس زندگی کی تکمیل ہوگی۔ اور یہ چیز کبھی ممکن اور میسّر نہیں ہو سکے گی۔ مگر ایسی جماعت کی تکوین و تشکیل کے ساتھ جو نظامِ حیات میں مستقل ہو تو اس کے ذریعہ ایک حکومت قائم ہوگی اور حکومتوں کے اصول یہ ہیں کہ وہ اپنے نفس کے غیر کو قبول نہیں کرتیں تو حکومتوں کا معارضہ اور آپس میں تعارض ہوتا ہے تو اس حکومت جدیدہ (نئی) کا معارضہ اور مقابلہ لازمی ہے اور اس حکومت اجتماعیہ کے لئے مبدأ فتوحات میں اعتماد صرف عزم اور تنظیم جماعت پر ہوگا گویا وہ فرد واحد جس کا عزم مصمم ہے تو یہ تائید بواسطہ عزم علی الحق کے ملأ اعلیٰ کی توجہ کو اس جماعت کی تائید کے لئے کھینچے گی تو ایسی ایسی برکتوں کا نزول ہوگا جو عادت میں معہود اور معلوم نہیں ہیں اور یہ جماعت مستمد (تائید) جسے کہ دریعہ سمجھا گیا ہو ایسی قوی اور قاہرہ جماعت پر غالب ہوگی جو مدد و مدد والی ہوا کرتی ہے اور واقعہ بدر میں اس کی مثالیں واقع ہو چکی ہیں اور اس واقعہ کا نتیجہ اور اس تجربہ کا اثر یہ ہے کہ اس جماعت کی تنظیم ایسے نظام پر ہو جو ملأ اعلیٰ سے اللہ تعالیٰ کی رحمت کے استجلاب (کھینچ لانے) میں بہت بڑا قوی ہو۔ لہٰذا اس واقعہ بدر کا ذکر اور تعلیم قانون ایسی جماعت کی تکوین کے لئے جو محاربۃ الاعداء (دشمنوں کے ساتھ لڑنے والی) ہو اور ملاء اعلیٰ کی توجہ کے لئے مستجابہ (اپنی طرف کھینچنے والی) ہو سورت انفال میں یہی مقصد ہے مسلمان مکہ کے اندر اپنی اجتماعیت کی ابتداء میں اپنے داخلی معاملات (امورِ داخلیہ اندرونی معاملات) میں اس حکومت کی مثل تھے جو نبی (علیہ السلام) کے حکم ہی کی متبع ہوتی ہے اور یہ جماعت خاصہ تھی جن میں عوام نہیں تھے لیکن جب یہ جماعت مدینہ طیبہ کی طرف منتقل ہوئی تو ان کے ساتھ عوام کا اختلاط ہوا۔ لہٰذا یہ لوگ ایک تنظیم کی طرف یا کسی دوسری تبدیلی کے ذریعہ تکمیلِ نظام کے محتاج ہوئے اور قواعد امور واقعہ سے مستنبط ہوتے ہیں اور یہ واقعہ زمانہ بدر میں ہوا جو اصول کی طرف ان لوگوں کی توجہ کا سبب بنا اور سورت انفال ہی یہی اصول و قواعد ہیں جن پر جماعت محاربہ کے نظام کا ابتناء اور مدار ہے۔ یہ تجربہ اجتماعیات میں متقرر ہو چکا ہے کہ ایک قوم جس کا کوئی قومی نظام نہ ہو جب انہیں غلبہ حاصل ہو اور اموالِ غنیمت ہاتھ لگے ہوں تو ان کی تقسیم میں اختلاف واقع ہوا کرتا ہے اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ دشمن پلٹ کر ان پر غلبہ پالیتا ہے تو لشکر اور فوج (جیش) کے قائدین کے ہاں ایسے فائدہ کا ہونا ضروری ٹھہرا جس کے ذریعہ وہ دشمنوں کی صفوں میں اختلاف ڈال سکیں (اس وجہ سے) وہ ان کے لئے بعض (کچھ حصہ) اموال غنیمت قصداً چھوڑ دیتے ہیں تاکہ وہ ان غنیمتوں کی طرف متوجہ ہوں۔ اور آپس میں اختلاف کرنے لگیں۔

# سورۃ انفال

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بے حد مہربان نہایت رحم والا ہے

یَسۡـَٔلُوۡنَکَ عَنِ الۡاَنۡفَالِ ؕ قُلِ الۡاَنۡفَالُ لِلّٰہِ وَ الرَّسُوۡلِ ۚ فَاتَّقُوا اللّٰہَ وَ اَصۡلِحُوۡا ذَاتَ

تجھ سے پوچھتے ہیں حکم غنیمت کا تو کہہ دے کہ مال غنیمت اللہ کا ہے اور رسول کا سو ڈرو اللہ سے اور صلح کرو آپس میں

بَیۡنِکُمۡ ۪ وَ اَطِیۡعُوا اللّٰہَ وَ رَسُوۡلَہٗۤ اِنۡ کُنۡتُمۡ مُّؤۡمِنِیۡنَ ﴿۱﴾ اِنَّمَا الۡمُؤۡمِنُوۡنَ الَّذِیۡنَ

اور حکم مانو اللہ کا اور رسول کا اگر ایمان رکھتے ہو ایمان والے وہی ہیں کہ جب

اِذَا ذُکِرَ اللّٰہُ وَجِلَتۡ قُلُوۡبُہُمۡ وَ اِذَا تُلِیَتۡ عَلَیۡہِمۡ اٰیٰتُہٗ زَادَتۡہُمۡ اِیۡمَانًا

نام آئے اللہ کا تو ڈر جائیں ان کے دل اور جب پڑھا جائے اُن پر اس کا کلام تو زیادہ ہو جاتا ہے ان کا ایمان اور

وَّ عَلٰی رَبِّہِمۡ یَتَوَکَّلُوۡنَ ۚ﴿ۖ۲﴾ الَّذِیۡنَ یُقِیۡمُوۡنَ الصَّلٰوۃَ وَ مِمَّا

وہ اپنے رب پر بھروسہ رکھتے ہیں وہ لوگ جو کہ قائم رکھتے ہیں نماز کو اور ہم نے جو

## الفصل الاوّل پہلا فصل ۱ تا ۴

اور سورت انفال میں ابتداءً اسی علت پر تنبیہہ ہے۔ قولہ یسئلونك عن الانفال (یعنی اموالِ غنیمت کے بارہ پوچھتے ہیں کہ) کیسے انہیں تقسیم کیا جائے۔ قل الانفال للّٰہِ ولرّسول رسول علیہ السلام ان امور و معاملات کی مثل میں خلیفۃ اللہ ہوتا ہے۔ جیسے ہم اللہ کی حکم تشریح قرآن کے حکم سے کرتے ہیں۔ اسی طرح ایسے ہی اللہ کا حکم معاملات اور لین دین اور فیصلوں میں بحکم الرسول مشروح ہوگا۔ لہٰذا قانون تو قرآن ہی ہوا اور وہ ذات جو اللہ کے حکم کو نافذ کرے گی وہ رسول ہے علیہ الصلوٰۃ والسلام اور اسی لئے ان دونوں (قرآن اور نبیؑ) شعائر اللہ کہا جاتا ہے قولہ الانفال للہ اس کا معنی ہے کہ یہ اموال حکومت کیلئے ہیں اور یہ حکم رسول کی تنقید سے نافذ ہوگا تو انفال (مال غنیمت) غانمین کیلئے نہیں ہوگا تاکہ غانمین کے مابین

رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ۳ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا ؕ لَهُمْ دَرَجٰتٌ

ان کو روزی دی ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیں وہی ہیں سچے ایمان والے ان کے لئے درجے ہیں پنے

عِنْدَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ۴ كَمَآ اَخْرَجَكَ رَبُّكَ

رب کے پاس اور معافی اور روزی عزت کی جیسے نکالا تجھ کو تیرے رب نے

مِنْۢ بَيْتِكَ بِالْحَقِّ ۠ وَاِنَّ فَرِيْقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ لَكٰرِهُوْنَ ۵ يُجَادِلُوْنَكَ

تیرے رب نے تیرے گھر سے حق کام کے واسطے اور ایک جماعت اہل ایمان کی راضی نہ تھی وہ تجھ سے جھگڑتے

فِي الْحَقِّ بَعْدَ مَا تَبَيَّنَ كَاَنَّمَا يُسَاقُوْنَ اِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنْظُرُوْنَ ؕ ۶

تھے حق بات میں اس کے ظاہر ہو چکنے کے بعد گویا وہ ہانکے جاتے ہیں موت کی طرف آنکھوں دیکھتے

وَاِذْ يَعِدُكُمُ اللّٰهُ اِحْدَى الطَّآئِفَتَيْنِ اَنَّهَا لَكُمْ وَتَوَدُّوْنَ

اور جس وقت تم سے وعدہ کرتا تھا اللہ دو جماعتوں میں سے ایک کا کہ وہ تمہارے ہاتھ لگے گی اور تم چاہتے تھے

اَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُوْنُ لَكُمْ وَيُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ

کہ جس میں کانٹا نہ لگے وہ تم کو ملے اور اللہ چاہتا تھا کہ سچا کر دے سچ کو اپنے کلاموں سے

اِختلاف کا ذریعہ بنے۔ انفال حکومت اجتماعیہ کے مرکز کے لئے ہوگا۔ عام مُفسّرین پھر عام مُسلمان ان آیات کے ساتھ ان کے معنی کو نہیں سمجھتے محض بلا فہم ان کی تلاوت بارد (ٹھنڈی) کر لیتے ہیں۔

اور یہ بات ان دماغوں میں اس فساد کی وجہ سے ہے جو فلسفہ باطلہ پر اعتقاد کر لینے سے پیدا ہوا ہے وہ یہ کہ انہوں نے مان لیا ہے۔ ہر وہ شئی جس پر انسان قدرت نہیں رکھتا وہ حقیقتہً اللہ تعالٰے کیلئے ہے۔ اور یہ کہ ہر وہ شئے جو آخرت میں ہوگی تو وہ بھی حقیقتہً اللہ تعالٰے کے لئے ہے۔ ان کا یہ ایمان تو صحیح ہے لیکن یہ کہ ہر ایک اجتماعیت توت بشر سے پیدا اور ناشی ہوا کرتی ہے۔ اگرچہ اس کی نسبت اللہ تعالٰے کی طرف ہوتی ہو تو یہ ان کی نزدیک مثل اعجاز ہے مثلاً انبت الربیع البقل (زمین نے سبزہ اور ترکاریاں پیدا کیں) اس کا

وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكٰفِرِيْنَ ۝۷ لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ

اور کاٹ ڈالے جڑ کافروں کی تاکہ سچا کرے سچ کو اور جھوٹا کردے جھوٹ کو اور گرچہ ناخوش

الْمُجْرِمُوْنَ ۝۸ اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ

ہوں گنہ گار جب تم لگے فریاد کرنے اپنے رب سے تو وہ پہنچا تمہاری فریاد کو کہ میں مدد کو

مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ ۝۹ وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا

بھیجوں گا تمہاری ہزار فرشتے لگاتار آنے والے اور یہ تو دی اللہ نے فقط

بُشْرٰى وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ ۚ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۭ اِنَّ

خوشخبری اور تاکہ مطمئن ہو جاویں اس سے تمہارے دل اور مدد نہیں مگر اللہ کی طرف سے بے شک اللہ

اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝۱۰ اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ

زور آور ہے حکمت والا جس وقت کہ ڈال دی اس نے تم پر اونگھ اپنی طرف سے تسکین کے واسطے اور اتارا

عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَاۗءِ مَاۗءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ

تم پر آسمان سے پانی کہ اس سے تم کو پاک کردے اور دور کردے تم سے شیطان کی

عقیدہ رکھتے ہیں کہ یہ حقیقت ہے اگرچہ انہوں نے اللہ کا نام مجاز کا دے رکھا ہے یہ بات ان کی فہم کے مطابق نہیں ہے اور یہ سب باتیں مسئلہ تجلی کے ادراک میں غفلت ہونے کی وجہ سے پیدا اور ناشی ہوئی ہیں تو ان غنائم کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہونا جو اہل ایمان کی سعی و کوشش سے حاصل ہوئی ہیں ان کی ذہنیت کے مطابق مجاز ہے اور اگر وہ اس بات کا ادراک لیتے کہ وہاں تو اللہ تعالیٰ کی تجلی تھی جو اس اجتماع پر فیصلہ اور حکم نافذ کر رہی تھی اور یہ لوگ اس انفال کو اسی کی طرف نسبت کر دیتے تو یہ ایک حقیقت ایمانیہ ہوتی اور اس مصلحت عقلیہ کے ساتھ توافق ہوتا جو مصلحت عقلیہ انفال کی ملکیت کو حکومت کی طرف تفویض کرنے سے ہے لہذا حکومت اس صورت میں اس تجلی کا مظہر ہو گی تو ان لوگوں کو اجتماع کے معنی اور تجلی کے معنی کا ادراک نہ ہونا قارئین تفاسیر سے واضح اور بین ہے

الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ ۝١١ اِذْ يُوْحِيْ

نجاست اور مضبوط کر دے تمہارے دلوں کو اور جمادے اس سے تمہارے قدم جب حکم بھیجا تیرے

رَبُّكَ اِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ اَنِّيْ مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ سَاُلْقِيْ فِيْ قُلُوْبِ

رب نے فرشتوں کو کہ میں ساتھ ہوں تمہارے سو تم دل ثابت رکھو مسلمانوں کے میں ڈال دوں گا دل میں

الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ

کافروں کے دہشت سو مارو گردنوں پر اور کاٹو ان کی

بَنَانٍ ؕ ۝١٢ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۚ ۝١٣ وَمَنْ يُّشَاقِقِ اللّٰهَ

پور پور یہ اس واسطے ہے کہ وہ مخالف ہوئے اللہ کے اور اس کے رسول کے اور جو کوئی مخالف ہوا اللہ کا اور

وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ۝١٤ ذٰلِكُمْ فَذُوْقُوْهُ وَاَنَّ

اس کے رسول کا تو بے شک اللہ کا عذاب سخت ہے یہ تو تم چکھ لو اور جان رکھو کہ کافروں

لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابَ النَّارِ ۝١٥ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ

کے لئے ہے عذاب دوزخ کا اے ایمان والو جب بھڑو تم

مگر حکما تو وہ اہلِ فقہ کی خاطر مدارات کرتے ہوئے صراحت سے اِس بات کا بیان نہیں لاتے جو غلطی سے صواب کی طرف عامۃ الناس کے فہم میں تبدیلی اور تغیر پیدا کر دے۔ (الحاصل) اللہ تعالیٰ کے قول قل: الانفال للّٰہ والرسول کا معنی یہ ہوا کہ انفال (مالِ غنیمت) اس قرآنی حکومت کی ملکیت ہوگی جسے رسُول نے قائم کیا ہے یہی حکومت وقتی مصلحتوں اور ضرورتوں کے مطابق خرچ اور صرف کرے گی فاتقوا اللّٰہ واصلحوا ذات بینکم اللہ تعالیٰ سے ڈرو (فاتقوا اللّٰہ) یعنی قانون تقویٰ صرف قرآن عظیم ہی کو بناؤ کہ غیر قرآن کی طرف التفات اور کوئی توجہ بھی نہ دو۔ اِس قانون نے اموالِ غنیمت کی ملکیت کی تم سے نفی کر دی ہے لہٰذا تم استحقاقِ انفال کے دعوٰی میں تھوڑا یا زیادہ (قلیلاً او کثیراً) کوئی اختلاف پیدا نہ کرو اسی طرف اصلحوا ذات بینکم میں اشارہ ہے تم سارے

كَفَرُوا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوهُمُ الْأَدْبَارَ ﴿١٥﴾ وَمَن يُوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهُ

کافروں سے میدان جنگ میں تو مت پھیرو اُن سے پیٹھ اور جو کوئی ان سے پھیرے پیٹھ اس دن

إِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ أَوْ مُتَحَيِّزًا إِلَىٰ فِئَةٍ فَقَدْ بَاءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللَّهِ

مگر یہ کہ ہنر کرتا ہو لڑائی کا یا جا ملتا ہو فوج میں سو وہ پھرا اللہ کا غضب لے کر اور

وَمَأْوَاهُ جَهَنَّمُ ۖ وَبِئْسَ الْمَصِيرُ ﴿١٦﴾ فَلَمْ تَقْتُلُوهُمْ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ

اس کا ٹھکانہ دوزخ ہے اور وہ کیا بُرا ٹھکانا ہے سو تم نے اُن کو نہیں مارا لیکن اللہ نے ان کو

قَتَلَهُمْ ۚ وَمَا رَمَيْتَ إِذْ رَمَيْتَ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ رَمَىٰ ۚ وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِينَ

مارا اور تو نے نہیں پھینکی مٹھی خاک کی جس وقت کہ پھینکی تھی لیکن اللہ نے پھینکی اور تاکہ کرے ایمان والوں پر

مِنْهُ بَلَاءً حَسَنًا ۚ إِنَّ اللَّهَ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿١٧﴾ ذَٰلِكُمْ وَأَنَّ اللَّهَ مُوهِنُ كَيْدِ

اپنی طرف سے خوب احسان بے شک اللہ ہے سننے والا جاننے والا یہ تو ہو چکا اور جان رکھو کہ اللہ سست کر دے گا

الْكَافِرِينَ ﴿١٨﴾ إِن تَسْتَفْتِحُوا فَقَدْ جَاءَكُمُ الْفَتْحُ ۖ وَإِن تَنتَهُوا

تدبیر کافروں کی اگر تم چاہتے ہو فیصلہ تو پہنچ چکا تمہارے پاس فیصلہ اور اگر باز آؤ تو

ملک نہ ہونے میں برابر لہٰذا ایسا کوئی نزاع اور جھگڑا نہیں ہونا چاہئے جو عدم الانتظام کو پیدا کرے اور پہلی تنظیم اپنے حال پر قائم رہے اسی طرف اشارہ ہے واطیعوا اللہ ورسولہ لہٰذا انتظام وتنظیم کے ابطال میں استحقاق ملکیت (تملک) کا فکر مؤثر نہ ہو اسی طرف اشارہ ہے ان کنتم مؤمنین لہٰذا پہلی آیت سے جو مفہوم مستفاد ہوا وہ ہے انتظام جماعت کو محفوظ رکھنا (الاحتفاظ بانتظام الجماعۃ) اسی کو ہم نے اسی سُورت کا مقصد بنا لیا ہے آیت (۲) تا (۴) اس نظام کا بیان ہے جس کا حفظ فی المومنین (ایمان والوں میں محفوظ رہنا) مطلوب ہے انما المؤمنون ... رزق کریم فصل تمام ہوا۔

## الفصل للثانی دُوسرا فصل ۵ تا ۱۴۰

غازیوں کے مالک نہ بننے کی حکمت (وہ حکمت یہ ہے کہ) یہ واقعہ مؤمنوں کے قرار کے

فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَإِن تَعُودُوا نَعُدْ وَلَن تُغْنِيَ عَنكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْئًا وَلَوْ

تمہارے لئے بہتر ہے اور اگر پھر یہی کروگے تو ہم پھر بھی یہی کریں گے اور کچھ کام نہ آئے گا تمہارا جتھا اگرچہ

كَثُرَتْ ۙ وَأَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُؤْمِنِينَ ﴿١٩﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّهَ وَ

بہت ہوں اور جان لو کہ اللہ ایمان والوں کے ساتھ ہے اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور

رَسُولَهُ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَأَنتُمْ تَسْمَعُونَ ﴿٢٠﴾ وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ

اس کے رسول کا اور اس سے مت پھرو سن کر اور ان جیسے مت ہو جنہوں نے کہا ہم نے

قَالُوا سَمِعْنَا وَهُمْ لَا يَسْمَعُونَ ﴿٢١﴾ إِنَّ شَرَّ الدَّوَابِّ عِندَ اللَّهِ الصُّمُّ

سن لیا اور وہ سنتے نہیں بے شک سب جانداروں میں بدتر اللہ کے نزدیک وہی بہرے

الْبُكْمُ الَّذِينَ لَا يَعْقِلُونَ ﴿٢٢﴾ وَلَوْ عَلِمَ اللَّهُ فِيهِمْ خَيْرًا لَّأَسْمَعَهُمْ ۖ وَلَوْ

گونگے ہیں جو نہیں سمجھتے۔ اور اگر اللہ جانتا ان میں کچھ بھلائی تو ان کو سنا دیتا اور اگر

أَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوا وَّهُم مُّعْرِضُونَ ﴿٢٣﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اسْتَجِيبُوا

ان کو اب سنا دے تو ضرور بھاگیں۔ منہ پھیر کر اے ایمان والو حکم مانو

ذریعہ وقوع میں نہیں آیا اور فتح بھی فقط ان مومنوں کی قوت اور اسلحہ کے استعمال ہی سے نہیں ہوتی بلکہ یہ لوگ حصولِ فتح اور قرار کی تجویز میں مثل جارحہ لحظیرۃ القدس کے دست و بازو کے ہیں۔ یہ لوگ اللہ تعالٰے نے ان کے ساتھ ایمان رکھنے والے اور تمام امور میں اللہ تعالٰے پر توکل کرنے والے ہیں لہٰذا جب اللہ تعالٰے نے ان کے واسطہ سے کسی فعل اور کام کرنے کا ارادہ فرمالیا اور اپنے ارادہ کو ان کے ارادہ پر ظاہر کردیا تو یہ ان عارفین کے مثل ہوئے جو ولایت کبریٰ کے مقام میں ہوتے ہیں اور ان لوگوں کے مثل ہوئے جنہیں ابدال کا نام دیا گیا ہے جن کے ارادہ کے بدلے میں اللہ تعالٰی کا ارادہ عمل کرتا ہے اسی کے مثل یہ واقعہ ہوا ہے کما اخرجك ربك ... لكارهون (٥) يجادلونك (٦) ينظرون اس واقعہ بدر کے متعلقات کے بارہ میں انتہائی بحث سے جوابات ہمارے

لِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ

اللہ کا اور رسول کا جس وقت بلائے تم کو اس کام کی طرف جس میں تمہاری زندگی ہے اور جان لو کہ اللہ روک لیتا ہے

بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ وَاَنَّهٗٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿۲۴﴾ وَاتَّقُوْا فِتْنَةً لَّا تُصِيْبَنَّ

آدمی سے اس کے دل کو اور یہ کہ اسی کے پاس تم جمع ہو گے اور بچتے رہو اس فساد سے کہ نہیں پڑے

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْكُمْ خَاۗصَّةً ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۲۵﴾

گا تم میں سے خاص ظالموں ہی پر اور جان لو کہ اللہ کا عذاب سخت ہے۔

وَاذْكُرُوْٓا اِذْ اَنْتُمْ قَلِيْلٌ مُّسْتَضْعَفُوْنَ فِي الْاَرْضِ تَخَافُوْنَ اَنْ يَّتَخَطَّفَكُمُ

اور یاد کرو جس وقت تم تھوڑے تھے مغلوب پڑے ہوئے ملک میں ڈرتے تھے کہ اچک لیں تم

النَّاسُ فَاٰوٰىكُمْ وَاَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهٖ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿۲۶﴾

کو لوگ پھر اس نے تم کو ٹھکانا دیا اور قوت دی تم کو اپنی مدد سے اور روزی دی تم کو ستھری چیزیں تاکہ تم شکر کرو

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ وَتَخُوْنُوْٓا اَمٰنٰتِكُمْ وَاَنْتُمْ

اے ایمان والو خیانت نہ کرو اللہ سے اور رسول سے اور خیانت نہ کرو آپس کی امانتوں میں

ہاں متحقق ہوتی ہے وہ یہ ہے کہ نبی علیہ السلام نے اپنے نفس میں قتال کا پختہ ارادہ فرمالیا اور مدینہ میں اپنے خواص صحابہ کرام سے اس کا ذکر فرمایا لیکن مدینہ میں عمومی مشورہ نہیں ہوا تھا اور بعض مصلحتیں اور چند موانعات بھی اس کے مانع تھے۔ نبی علیہ السلام نے احدی الطائفتین کے ارادہ سے بطیب خاطر اپنے بیت سے خروج فرمایا عامۃ الناس قافلہ کو سمجھے اور خاصۃ الناس قوت محاربہ کو سمجھ چکے تھے اور مدینہ میں منافقین کی مداخلت کی وجہ سے یہ بحث مضر تھی۔ منافقین تو نکلیں گے ہی نہیں اگرچہ اغتنام قافلہ (قافلہ کو غنیمت بنالینا) ہی کیوں نہ ہو۔ تو حضور علیہ السلام ان لوگوں کو اپنی تدبیر سے مدینہ کے باہر نکال لائے پھر بحث فرمائی اور ان سے مشورہ لیا اور دشمنوں کی قوت کے باوجود ان پر حملہ آور ہونے میں صحابہ نے حضور کی موافقت کی یہ بات دربارہ ملہ نص میں یقیناً داخل نہیں تھی پس اگر مدینہ

تَعْلَمُوْنَ ﴿۲۷﴾ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ۙ وَّاَنَّ اللّٰهَ

جانتے ہو۔ اور جان لو کہ بے شک تمہارے مال اور اولاد خرابی میں ڈالنے والے ہیں اور یہ کہ اللہ

عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿۲۸﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّكُمْ

کے پاس بڑا ثواب ہے اے ایمان والو اگر تم ڈرتے رہو گے اللہ سے تو کر دے گا تم میں

فُرْقَانًا وَّيُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿۲۹﴾

فیصلہ اور دور کر دے گا تم سے تمہارے گناہ اور تم کو بخش دے گا اور اللہ کا فضل بڑا ہے اور جب

وَاِذْ يَمْكُرُ بِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِيُثْبِتُوْكَ اَوْ يَقْتُلُوْكَ اَوْ يُخْرِجُوْكَ ۭ وَيَمْكُرُوْنَ

فریب کرتے تھے کافر کہ تجھ کو قید کر دیں یا مار ڈالیں یا نکال دیں اور وہ بھی داؤ

وَيَمْكُرُ اللّٰهُ ۭ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ﴿۳۰﴾ وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا قَالُوْا قَدْ

کرتے تھے اور اللہ بھی داؤ کرتا تھا اور اللہ کا داؤ سب سے بہتر ہے۔ اور جب کوئی پڑھے اُن پر ہماری آیتیں تو کہیں ہم سن

سَمِعْنَا لَوْ نَشَاۗءُ لَقُلْنَا مِثْلَ هٰذَآ ۙ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۱﴾

چکے اگر ہم چاہیں تو ہم بھی کہہ لیں ایسا یہ تو کچھ بھی نہیں مگر احوال ہیں اگلوں کے

میں ہوتے ہوئے اِس مسئلہ میں بحث کرتے تو سارے مُنتشر ہو جائے لیکن، اللہ تعالےٰ نے اپنے نبی کو الہام کیا کہ غلبۂ حق کے اظہار کے لئے یہ طریقہ بیان صالح اور مُناسب ہے۔ لیکن جب انہوں نے دُشمنوں کی قوت پر اچانک حملہ آور ہونے کا ارادہ کر لیا اور قریش مکہ سے نکلتے وقت اس کے متوقع نہیں تھے پس اگر یہ صحابہ ان قریشیوں پر اچانک حملہ کر دیتے تو ان میں دہشت واقع ہو جاتی لیکن ان کو اس اچانک حملہ کے لئے متفق اور جمع کرنا ایک عظیم مشکل تھی اور اس (مذکورہ صُورت کے) وقت جنگی اُمور میں نبی علیہ السلام قوت تدبیر کا ظہور ہوا کہ بغیر یقین احدی الطائفتین کے لئے اُٹھ کھڑے ہوئے اور مدینہ سے نکل پڑے۔ اور یہ صُورت جماعت انصار کے اعتبار سے تھی لیکن مہاجرین خصوصاً حضرت صدیقؓ تو ابتداء الامر سے جانتے تھے کہ یہ خروج جہاد کے لئے ہے قافلہ کے لئے نہیں

وَاِذْ قَالُوا اللّٰهُمَّ اِنْ كَانَ هٰذَا هُوَ الْحَقَّ مِنْ عِنْدِكَ فَاَمْطِرْ عَلَيْنَا

اور جب وہ کہنے لگے کہ یا اللہ اگر یہی دین حق ہے تیری طرف سے تو ہم پر برسا دے

حِجَارَةً مِّنَ السَّمَآءِ اَوِ ائْتِنَا بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ﴿۳۲﴾ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ

پتھر آسمان سے یا لا ہم پر کوئی عذاب دردناک اور اللہ ہرگز عذاب نہ کرتا ان پر

وَاَنْتَ فِيْهِمْ ؕ وَمَا كَانَ اللّٰهُ مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ يَسْتَغْفِرُوْنَ ﴿۳۳﴾

جب تک تو رہتا ان میں اور اللہ ہرگز عذاب نہ کرے گا ان پر جب تک وہ معافی مانگتے رہیں گے

وَمَا لَهُمْ اَلَّا يُعَذِّبَهُمُ اللّٰهُ وَهُمْ يَصُدُّوْنَ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَمَا

اور ان میں کیا بات ہے کہ عذاب نہ کرے اُن پر اللہ اور وہ تو روکتے ہیں مسجد حرام سے اور وہ اس کے

كَانُوْۤا اَوْلِيَآءَهٗ ؕ اِنْ اَوْلِيَآؤُهٗۤ اِلَّا الْمُتَّقُوْنَ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا

اختیار والے نہیں اس کے اختیار والے تو وہی ہیں جو پرہیزگار ہیں لیکن ان میں اکثروں کو اس کی

يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۴﴾ وَمَا كَانَ صَلَاتُهُمْ عِنْدَ الْبَيْتِ اِلَّا مُكَآءً وَّتَصْدِيَةً ؕ

خبر نہیں اور ان کی نماز نہیں تھی کعبہ کے پاس مگر سیٹیاں بجانی اور تالیاں

اور منافقین مدینہ ہی میں رہ گئے اور کثیر تعداد مخلصین اہل ایمان نے نبی علیہ السلام کے قصد للجہاد معلوم نہ ہونے کی وجہ سے تخلف کیا اور اس میں کوئی حرج اور باس نہیں تھا لیکن نبی علیہ السلام نے صرف تائید مہاجرین پر اکتفاء نہیں فرمایا حتیٰ کہ انصار کو متنبہ فرمایا اور انہوں نے نبی علیہ السلام کے عزم وارادہ پر اپنی موافقت کی تصریح کی تو کیا اس صورت حال کے وقت کہا جا سکتا ہے کہ مومنین نے قتال اور جہاد کا ارادہ کر لیا ہے؟ اللہ تعالیٰ کے اس قول کما اخرجك ربك ... بالحق میں اسی طرف اشارہ ہے اور یہ آیت اسی کی دلیل ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبیؐ کو الہام فرمایا کہ قتال واقع ہو کر رہے گا وان فریقا .... ینظرون یہ بات مدینہ سے خروج کے بعد واقع ہوئی نہ کہ مدینہ ہی میں اور علی گڑھ کالج کے بانی سید احمد خان کو اصرار ہے کہ یہ مشورہ مدینہ میں ہوا اور شبلی نعمانی نے سیرۃ النبی میں

فَذُوْقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ﴿۳۵﴾ اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُنْفِقُوْنَ

سو چکھو عذاب بدلا اپنے کفر کا — بے شک جو لوگ کافر ہیں وہ خرچ کرتے ہیں اپنے

اَمْوَالَهُمْ لِيَصُدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ فَسَيُنْفِقُوْنَهَا ثُمَّ تَكُوْنُ عَلَيْهِمْ

اپنے مال تاکہ روکیں اللہ کی راہ سے سو ابھی اور خرچ کریں گے پھر آخر ہوگا وہ ان پر

حَسْرَةً ثُمَّ يُغْلَبُوْنَ ؕ۬ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا اِلٰى جَهَنَّمَ يُحْشَرُوْنَ ﴿۳۶﴾ لِيَمِيْزَ اللّٰهُ

افسوس اور آخر مغلوب ہوں گے اور جو کافر ہیں وہ دوزخ کی طرف ہانکے جائیں گے تاکہ جدا کردے اللہ

الْخَبِيْثَ مِنَ الطَّيِّبِ وَيَجْعَلَ الْخَبِيْثَ بَعْضَهٗ عَلٰى بَعْضٍ فَيَرْكُمَهٗ

ناپاک کو پاک سے اور رکھے ناپاک کو ایک کو ایک پر پھر اس کو ڈھیر کردے

جَمِيْعًا فَيَجْعَلَهٗ فِيْ جَهَنَّمَ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۳۷﴾ قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

اکٹھا پھر ڈال دے اس کو دوزخ میں وہی لوگ ہیں نقصان میں — تو کہہ دے کافروں کو کہ اگر

اِنْ يَّنْتَهُوْا يُغْفَرْ لَهُمْ مَّا قَدْ سَلَفَ ۚ وَاِنْ يَّعُوْدُوْا فَقَدْ مَضَتْ سُنَّتُ

وہ باز آجائیں تو معاف ہو ان کو جو کچھ ہو چکا اور اگر پھر بھی وہی کریں گے تو پڑ چکی ہے راہ

انہیں کی اتباع کی ہے اور ہم اس میں ان کی مخالفت کرتے ہیں۔ کعب ابن مالک کی حدیث میں جنہوں نے غزوہ تبوک میں تخلف کیا تھا صراحتہً موجود ہے کہ نبی علیہ السلام نے کوئی بات ظاہر نہیں فرمائی صرف یہ کہ قافلہ کا ارادہ رکھتے ہیں اور قتال کیلئے کسی ایک پر خروج کو واجب نہیں فرمایا تو کعب کہتے ہیں کہ میں نے بدر میں بھی تخلف کیا تھا اور اس بارہ میں اللہ تعالیٰ نے کسی ایک عقاب و عتاب نہیں فرمایا۔

سید احمد خان اور شبلی نعمانی کا ارادہ یہ ہے کہ تاریخ سقوط روما میں (TUNER) کے اعتراض کا جواب دیں اس (نصرانی مصنف) نے اصحاب النبیؐ کو المغیرین المقدسین (لوٹ مار کرنے والے مقدس اور پاکیزہ لوگ) کا نام دیا ہے تو تقدیس اور پاکیزگی کے نام سے لوگوں کے اموال غارت ڈالتے اور اس مصنف کی یہ بات عام شہرں میں

الْاَوَّلِيْنَ ﴿٣٨﴾ وَقَاتِلُوْهُمْ حَتّٰى لَا تَكُوْنَ فِتْنَةٌ وَّيَكُوْنَ الدِّيْنُ كُلُّهٗ لِلّٰهِ

اگلوں کی اور لڑتے رہو ان سے یہاں تک کہ نہ رہے فساد اور ہو جائے حکم سب اللہ کا

فَاِنِ انْتَهَوْا فَاِنَّ اللّٰهَ بِمَا يَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿٣٩﴾ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ

پھر اگر وہ باز آجائیں تو اللہ ان کے کام کو دیکھتا ہے اور اگر وہ نہ مانیں تو جان لو کہ اللہ تمہارا

مَوْلٰىكُمْ ۭ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ ﴿٤٠﴾ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَا غَنِمْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ

حمایتی ہے کیا خوب حمایتی ہے اور کیا خوب مددگار اور جان رکھو کہ جو کچھ تم کو غنیمت ملے کسی چیز سے

فَاَنَّ لِلّٰهِ خُمُسَهٗ وَلِلرَّسُوْلِ وَلِذِي الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنِ وَابْنِ

سو اللہ کے واسطے ہے اس میں سے پانچواں حصہ اور رسول کے واسطے اور اس کے قرابت والوں کے واسطے اور یتیموں اور

السَّبِيْلِ ۙ اِنْ كُنْتُمْ اٰمَنْتُمْ بِاللّٰهِ وَمَآ اَنْزَلْنَا عَلٰي عَبْدِنَا يَوْمَ الْفُرْقَانِ

محتاجوں اور مسافروں کے واسطے اگر تم کو یقین ہے اللہ پر اور اس چیز پر جو ہم نے اتاری اپنے بندے پر فیصلہ کے دن

يَوْمَ الْتَقَى الْجَمْعٰنِ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٤١﴾ اِذْ اَنْتُمْ بِالْعُدْوَةِ

جس دن بھڑ گئیں دونوں فوجیں اور اللہ ہر چیز پر قادر ہے جس وقت تم تھے ورے کنارہ پر

شہرت پا چکی ہے اور نوجوان مسلمان اس سے متاثر ہو رہے ہیں۔ اس (سید احمد خان) کا ارادہ ہے کہ ثابت کر دے کہ نبی علیہ السلام قافلہ پر غارت گری کے لئے نہیں نکلے۔ بلکہ حضور علیہ السلام نے اپنے گھر میں قرار کے بعد دفاع کے لئے خروج فرمایا۔ (لکھتے ہیں) لہٰذا سیرت میں یہ روایات کہ نبی علیہ السلام نے قافلہ کے لئے خروج فرمایا ہم ان کو قبول نہیں کرتے اس لئے کہ قرآن عظیم نے تصریح کی ان فریقا من المؤمنین لکارھون یعنی مؤمنوں کی ایک جماعت حضور علیہ السلام کے خروج من بیتہ کو بنظر کراہت دیکھتے تھے اور ان پر واضح ہو چکا تھا کہ نبی علیہ السلام قتال کریں گے جیسے اللہ تعالیٰ کا یہ قول اسی طرف اشارہ کر رہا ہے کانما یساقون الی الموت وھم ینظرون اور سید احمد اسلام پر اس نصرانی کے اعتراض میں جھک گئے اور (نئی روشنی کے) نوجوانوں میں نشاط اور

الدُّنْيَا وَهُم بِالْعُدْوَةِ الْقُصْوَىٰ وَالرَّكْبُ أَسْفَلَ مِنكُمْ ۚ وَلَوْ تَوَاعَدتُّمْ

اور وہ پرلے کنارہ پر اور قافلہ نیچے اتر گیا تھا تم سے اور اگر تم آپس میں وعدہ کرتے

لَاخْتَلَفْتُمْ فِي الْمِيعَادِ ۙ وَلَٰكِن لِّيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ مَفْعُولًا لِّيَهْلِكَ

تو نہ پہنچتے وعدہ پر ایک ساتھ لیکن اللہ کو کر ڈالنا تھا ایک کام کو جو مقرر ہو چکا تھا تاکہ مرے

مَنْ هَلَكَ عَن بَيِّنَةٍ وَيَحْيَىٰ مَنْ حَيَّ عَن بَيِّنَةٍ ۗ وَإِنَّ اللَّهَ لَسَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿٤٢﴾

جس کو مرنا ہے قیام حجت کے بعد اور جیوے جس کو جینا ہے قیام حجت کے بعد اور بے شک اللہ سننے والا جاننے والا

إِذْ يُرِيكَهُمُ اللَّهُ فِي مَنَامِكَ قَلِيلًا ۖ وَلَوْ أَرَاكَهُمْ كَثِيرًا لَّفَشِلْتُمْ وَلَتَنَازَعْتُمْ

ہے جب اللہ نے دکھلائے وہ کافر تجھ کو تیری خواب میں تھوڑے اگر تجھ کو بہت دکھلا دیتا تو تم لوگ نامردی کرتے

فِي الْأَمْرِ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ سَلَّمَ ۗ إِنَّهُ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ﴿٤٣﴾ وَإِذْ يُرِيكُمُوهُمْ

اور جھگڑا ڈالتے کام میں لیکن اللہ نے بچا لیا اس کو خوب معلوم ہے جو بات ہے دلوں میں اور جب تم کو دکھلائی

إِذِ الْتَقَيْتُمْ فِي أَعْيُنِكُمْ قَلِيلًا وَيُقَلِّلُكُمْ فِي أَعْيُنِهِمْ لِيَقْضِيَ اللَّهُ أَمْرًا كَانَ

وہ فوج مقابلہ کے وقت تمہاری آنکھوں میں تھوڑی اور تم کو تھوڑا دکھلایا ان کی آنکھوں میں تاکہ کر ڈالے اللہ ایک کام

خوشی پیدا کردی اور اس کے بعد ہمارے بلاد میں عام مؤرخین اس بیان و تحریر کا تاثر لئے بغیر نہ رہ سکے اور سید احمد خان نے جن افکار کی تاسیس و بنیاد ڈالی تھی شبلی نے اپنی عامہ کتب میں ان کے ارکان کو قوی اور اونچا کر دیا جس سے عامۃ المسلمین کے دلوں میں روایات حدیث پر عدم اعتماد پیدا ہو چلا ہے اور ہم اسی میں مبتلا ہوئے ہیں اور اس (عدم اعتماد کے شبہ) سے جان خلاصی (تخلص) حاصل کرنے میں مؤطا امام مالک پر اعتماد اور جمیع کتب احادیث پر اس کے ترجیح دینے پر اپنی رائے قائم کی اور یہ وہ رائے ہے جسے اولاً امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے ترجیح دی ہے اور ہم مجبور ہوئے کہ اسے (مؤطا امام مالک) تمام کتب احادیث پر ترجیح دیں اور ہم پہلے مؤطا امام مالک پر تمام کتب احادیث کے ترجیح دینے میں ابن حجر رحمۃ اللہ اور اتباع کے مقلد تھے لیکن جب ہم نے دیکھا کہ کتب سیرت پر ہمارے اس زمانہ والے

مَفْعُولًا ۗ وَإِلَى اللَّهِ تُرْجَعُ الْأُمُورُ ﴿٤٤﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا لَقِيتُمْ

جو مقرر ہو چکا تھا اور اللہ تک پہنچتا ہے ہر کام — اے ایمان والو جب بھڑو کسی فوج سے

فِئَةً فَاثْبُتُوا وَاذْكُرُوا اللَّهَ كَثِيرًا لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿٤٥﴾ وَأَطِيعُوا

تو ثابت قدم رہو اور اللہ کو بہت یاد کرو تاکہ تم مراد پاؤ اور حکم مانو

اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَلَا تَنَازَعُوا فَتَفْشَلُوا وَتَذْهَبَ رِيحُكُمْ ۖ وَاصْبِرُوا ۚ إِنَّ

اللہ کا اور اس کے رسول کا اور آپس میں نہ جھگڑو پس نامرد ہو جاؤ گے اور جاتی رہے گی تمہاری ہوا اور صبر کرو

اللَّهَ مَعَ الصَّابِرِينَ ﴿٤٦﴾ وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ خَرَجُوا مِنْ دِيَارِهِمْ

بیشک اللہ ساتھ ہے صبر کرنے والوں کے اور نہ ہو جاؤ ان جیسے جو کہ نکلے اپنے گھروں سے

بَطَرًا وَرِئَاءَ النَّاسِ وَيَصُدُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ ۚ وَاللَّهُ بِمَا يَعْمَلُونَ

اتراتے ہوئے اور لوگوں کے دکھانے کو اور روکتے تھے اللہ کی راہ سے اور اللہ کے قابو میں ہے جو کچھ وہ

مُحِيطٌ ﴿٤٧﴾ وَإِذْ زَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطَانُ أَعْمَالَهُمْ وَقَالَ لَا غَالِبَ لَكُمُ

کرتے ہیں — اور جس وقت خوشنما کر دیا شیطان نے ان کی نظروں میں ان کے عملوں کو اور بولا کہ کوئی بھی غالب نہ ہوگا تم پر

لوگوں کی طرف سے انکار و نکیر کی شدت بڑھ رہی ہے اور ہم نے دیکھا کہ (نئے تعلیم یافتہ) نوجوان متاثر ہو رہے ہیں تو ہم نے مؤطا سے تمام ان کتب احادیث کو جو سیرت اور تفسیر پر مشتمل ہیں مؤخر مانا اور ہم نے قرآن عظیم کے ساتھ عمل کرنے کے لئے ما یحتاج الیہ من السنن (وہ احادیث جن کی طرف احتیاج ہو) میں مؤطا پر اکتفاء کیا ہے

لہٰذا (ہماری اس رای اور تجویز سے) ہمارے نوجوانوں (کے دلوں) سے علم الحدیث کا انکار ضعیف ہو کر زائل ہونا شروع ہو گیا اور اس کے بعد انہوں نے ان باتوں پر جو مغازی میں ہیں اور روایات تفسیر پر اپنے انکار کو متوجہ کیا لیکن ہمارے نزدیک اس میں تو باس اور حرج نہیں ہے کیونکہ نظر و فکر اور بحث کی اس میں گنجائش ہے اور بالخصوص اس بحث میں اتباع سید احمد خان کے آراء کی دووجہ سے ہم نے مخالفت کی ہے۔

الْيَوْمَ مِنَ النَّاسِ وَإِنِّي جَارٌ لَّكُمْ ۖ فَلَمَّا تَرَاءَتِ الْفِئَتَانِ نَكَصَ

آج کے دن لوگوں میں سے اور میں تمہارا حمایتی ہوں۔ پھر جب سامنے ہوئیں دونوں فوجیں تو وہ اُلٹا پھرا

عَلَىٰ عَقِبَيْهِ وَقَالَ إِنِّي بَرِيءٌ مِّنكُمْ إِنِّي أَرَىٰ مَا لَا تَرَوْنَ إِنِّي أَخَافُ

اپنی ایڑیوں پر اور بولا میں تمہارے ساتھ نہیں ہوں میں دیکھتا ہوں جو تم نہیں دیکھتے میں ڈرتا ہوں اللہ سے

اللَّهَ ۚ وَاللَّهُ شَدِيدُ الْعِقَابِ ﴿٤٨﴾ إِذْ يَقُولُ الْمُنَافِقُونَ وَالَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم

اور اللہ کا عذاب سخت ہے جب کہنے لگے منافق اور جن کے دلوں میں

مَّرَضٌ غَرَّ هَٰؤُلَاءِ دِينُهُمْ ۗ وَمَن يَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ فَإِنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ﴿٤٩﴾

بیماری ہے یہ لوگ مغرور ہیں اپنے دین پر اور جو کوئی بھروسہ کرے اللہ پر تو اللہ زبردست ہے حکمت والا

وَلَوْ تَرَىٰ إِذْ يَتَوَفَّى الَّذِينَ كَفَرُوا ۙ الْمَلَائِكَةُ يَضْرِبُونَ وُجُوهَهُمْ

اور اگر تو دیکھے جس وقت جان قبض کرتے ہیں کافروں کی فرشتے مارتے ہیں ان کے منہ پر اور

وَأَدْبَارَهُمْ وَذُوقُوا عَذَابَ الْحَرِيقِ ﴿٥٠﴾ ذَٰلِكَ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيكُمْ

ان کے پیچھے اور کہتے ہیں چکھو عذاب جلنے کا یہ بدلا ہے اسی کا جو تم نے آگے بھیجا اپنے ہاتھوں

گینی اور اس کے اتباع نے مؤمنین کی ضعیفت (خساست اور اخلاقی انحطاط) کا مفروضہ بنا لیا ہے کہ ان مشرکین جو مکہ میں قائم شدہ قومی حکومت کی طرف سے غارت گری کرتے ہیں کے مقابلہ میں مؤمنوں کو قتال میں ابتداء کرنے کا حق نہیں اور ان کی طرف سے صرف لوٹ مار ہی ہوگی اس لئے کہ حکومت کی جانب سے اعلانِ جنگ نہیں ہوا اور عامہ اہلِ تاریخ اور اہلِ تفاسیر کے کلمات سے وہی بات مستفاد ہوتی ہے جو اس (گینی وغیرہ) کی کلام سے قریب ہے اور ایسی ضعیفت (خساست) کے فرض لینے میں ہم ان کی مخالفت کرتے ہیں بلکہ (ہم کہتے ہیں کہ) ہمارے نزدیک (مؤمنوں کی) حکومتِ اجتماعیہ مکہ میں متحقق اور اور وجود پذیر ہو چکی تھی اور حرب و جنگ کی ابتداء ہو چکی تھی اور وہ اس کا اعلان بھی کر چکے تھے تو اس کے بعد مسلمانوں کو اعلانِ قتال کی کوئی حاجت اور ضرورت نہیں ہے

وَاَنَّ اللّٰهَ لَيْسَ بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿۵۱﴾ كَدَاْبِ اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ

اور اس واسطے کہ اللہ ظلم نہیں کرتا بندوں پر جیسے دستور فرعون والوں کا اور جو اُن سے

قَبْلِهِمْ ؕ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ قَوِيٌّ

پہلے تھے کہ منکر ہوئے اللہ کی باتوں سے سو پکڑا اُن کو اللہ نے اُن کے گناہوں پر بیشک اللہ زور آور ہے

شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۵۲﴾ ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ لَمْ يَكُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً اَنْعَمَهَا

سخت عذاب کرنے والا اس کا سبب یہ ہے کہ اللہ ہرگز بدلنے والا نہیں اس نعمت کو جو دی تھی اس نے

عَلٰى قَوْمٍ حَتّٰى يُغَيِّرُوْا مَا بِاَنْفُسِهِمْ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿۵۳﴾ كَدَاْبِ

کسی قوم کو جب تک وہی نہ بدل ڈالیں اپنے جیوں کی بات اور یہ کہ اللہ سننے والا جاننے والا ہے جیسے

اٰلِ فِرْعَوْنَ ۙ وَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ فَاَهْلَكْنٰهُمْ

دستور فرعون والوں کا اور جو ان سے پہلے تھے کہ انہوں نے جھٹلائیں باتیں اپنے رب کی پھر ہلاک کر دیا ہم نے

بِذُنُوْبِهِمْ وَاَغْرَقْنَاۤ اٰلَ فِرْعَوْنَ ۚ وَكُلٌّ كَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿۵۴﴾ اِنَّ

ان کو ان کے گناہوں پر اور ڈبو دیا ہم نے فرعون والوں کو اور سارے ظالم تھے۔ بدتر

لیکن مسٹر گبنی اور اس کے اصحاب حکومت انقلابیہ کے اصول سے ناواقف اور جاننے والے نہیں تھے اور مکہ میں اہلِ ایمان کی انقلابیہ اجتماعیہ حکومت تو قائم ہو چکی تھی۔ پس جب مکہ کے مشرکوں نے حکومتِ انقلابیہ کے امام نبی علیہ السلام کے قتل کرنے پر اتفاق کر لیا تو بتائیے اس کے بعد اعلانِ جنگ کی کوئی حاجت باقی رہ جاتی ہے؟ یہ امبراطوریون (شہنشاہیت والے) اور راسمالیون (سرمایہ دار) لوگ ہیں جن پر اللہ تعالےٰ نے مؤکد لعنت کر دی ہے ان کے اصول پر ان کے کل فروع پر اور ان کے نظام پر یہ لوگ انبیاء علیہم السلام کے خلاف حج اور دلائل پیش کرتے ہیں اور سید احمد خان اور اس کے اتباع نے اُن کی خاطر مدارات کی ہے جسے ہم قبول نہیں کرتے لہٰذا حرب اور جنگ تو مکہ ہی سے قائم ہو چکی ہے اور اعلانِ حرب کے بعد کل مال اور کل تجارت پر

إِنَّ شَرَّ الدَّوَابِّ عِندَ اللَّهِ الَّذِينَ كَفَرُوا فَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٥٥﴾ الَّذِينَ

سب جانداروں میں اللہ کے ہاں وہ ہیں جو منکر ہوتے پھر وہ ایمان نہیں لاتے جن سے تو نے

عَاهَدتَّ مِنْهُمْ ثُمَّ يَنقُضُونَ عَهْدَهُمْ فِي كُلِّ مَرَّةٍ وَهُمْ لَا يَتَّقُونَ ﴿٥٦﴾

معاہدہ کیا ہے ان میں سے پھر وہ توڑتے ہیں اپنا عہد ہر بار اور وہ ڈر نہیں رکھتے

فَإِمَّا تَثْقَفَنَّهُمْ فِي الْحَرْبِ فَشَرِّدْ بِهِم مَّنْ خَلْفَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿٥٧﴾

سو اگر کبھی تو پاوے ان کو لڑائی میں تو ان کو ایسی سزا دے کہ دیکھ کر بھاگ جائیں ان کے پچھلے تاکہ انکو

وَإِمَّا تَخَافَنَّ مِن قَوْمٍ خِيَانَةً فَانبِذْ إِلَيْهِمْ عَلَىٰ سَوَاءٍ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ

عبرت ہو۔ اور اگر تجھ کو ڈر ہو اور اگر کسی قوم سے دغا کا پھینک دے ان کا عہد ان کی طرف ایسی طرح پر کہ ہو جاؤ تم اور وہ برابر

الْخَائِنِينَ ﴿٥٨﴾ ع وَلَا يَحْسَبَنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا سَبَقُوا إِنَّهُمْ لَا يُعْجِزُونَ ﴿٥٩﴾

بیشک اللہ کو خوش نہیں آتے دغا باز اور یہ نہ سمجھیں کافر لوگ کہ وہ بھاگ نکلے وہ ہرگز تھکا نہ سکیں گے ہم کو

وَأَعِدُّوا لَهُم مَّا اسْتَطَعْتُم مِّن قُوَّةٍ وَمِن رِّبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُونَ بِهِ

اور تیار کرو ان کی لڑائی کے واسطے جو کچھ جمع کر سکو قوت سے اور پلے ہوئے گھوڑوں سے کہ اس سے دھاک پڑے

ممکن ہے کہ فریق محارب قبضہ کرے اور یہ غنیمت ہو گی اسے غارت گری اور لوٹ مار کا نام نہیں دیا جا سکتا یہی ہے وہ چیز جو امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے کلام سے ہمیں ثابت ہوئی ہے جیسے ہم سورت رعد میں ذکر کر آئے ہیں (۴۱) اَوَلَم یَروا اَنَّا نَأتِی الاَرضَ تفسیر فتح الرحمان سے اور اسی طرح فیوض الحرمین سے دعاۃ (داعیون) کے نظام کی تنظیم کے بیان میں اور ایسے ہی سورت اقترب نظام حکومت میں مشرکین کے ساتھ نبی علیہ السلام کے موافقت نہ کرنے کے بیان میں جس کی طرف ہم حقیقۃً محتاج ہیں۔ اور اپنے نوجوانوں کے ذہنوں سے سید احمد خان کے اصحاب کی ذہنیت کے دفعیہ کے لئے بھی محتاج ہیں اور تم اسے دو مسئلوں کی صورت میں دیکھ سکتے ہو (۱) وہ اجتماعیہ سیاسیہ مسئلہ ہے جس کی امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے اپنی تفسیر میں تاسیس اور بنیاد رکھی اور پھر اپنی تمام کتابوں

عَدُوَّ اللّٰهِ وَعَدُوَّكُمْ وَاٰخَرِيْنَ مِنْ دُوْنِهِمْ ۚ لَا تَعْلَمُوْنَهُمْ ۚ اَللّٰهُ

اللہ کے دشمنوں پر اور تمہارے دشمنوں پہ اور دوسروں پہ ان کے سوا جن کو تم نہیں جانتے اللہ ان کو جانتا ہے

يَعْلَمُهُمْ ۗ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَيْءٍ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ يُوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ

اور جو کچھ تم خرچ کرو گے اللہ کی راہ میں وہ پورا ملے گا تم کو اور تمہارا حق

لَا تُظْلَمُوْنَ ۝٦٠ وَاِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَهَا وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۗ

نہ رہ جائے گا اور اگر وہ جھکیں صلح کی طرف تو تو بھی جھک اسی طرف اور بھروسہ کر اللہ پر

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝٦١ وَاِنْ يُّرِيْدُوْٓا اَنْ يَّخْدَعُوْكَ فَاِنَّ

بے شک وہی ہے سننے والا جاننے والا اور اگر وہ چاہیں کہ تجھ کو دغا دیں تو

حَسْبَكَ اللّٰهُ ۗ هُوَ الَّذِيْٓ اَيَّدَكَ بِنَصْرِهٖ وَبِالْمُؤْمِنِيْنَ ۝٦٢ وَاَلَّفَ بَيْنَ

تجھ کو کافی ہے اللہ اسی نے تجھ کو زور دیا اپنی مدد کا اور مسلمانوں کا اور اُلفت ڈالی اُن کے

قُلُوْبِهِمْ ۗ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَيْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ

دلوں میں اگر تو خرچ کر دیتا جو کچھ زمین میں ہے سارا نہ اُلفت ڈال سکتا ان کے دلوں میں لیکن

ہیں اسی کی شرح فرمائی جس کی طرف اُن یورپین کفار کے دفیعہ اعتراض میں ہم محتاج ہیں جنھوں نے حقائق تاریخ میں استہزاء کے ساتھ جرأت کی ہے اور وہ مؤطا امام مالک کی کی تقدیم کا ایک علمی مسئلہ ہے جسے امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے ثابت کیا ہے جس کی طرف ہم دو باتوں میں محتاج ہیں ایک تو علم الحدیث سے اعتراضات کے دفیعہ کے لئے دُوسرے تاریخ اسلام اور کتب سنن میں ثابت شدہ روایات کے انکار سے اپنے نوجوانوں کے ذہنوں کو محفوظ رکھنے اور حیانت میں لینے کے لئے ان جیسی ضرورتوں اور احتیاجات علمیہ کی بنا پر ہم امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالےٰ کی امامت کے معتقد ہوتے ہیں ورنہ تو علوم میں ہمارا کوئی مقام نہیں مگر یورپ کی تقلید (۱) یا یورپ کی کون تقلید کرتا ہے (۲) دُوسری وجہ سید احمد خان کی رائے سے جواب میں یہ ہے کہ ہم تورات کا انکار

اللّٰهَ اَلَّفَ بَيْنَهُمْ ۭ اِنَّهٗ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿٦٣﴾ يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ

اللہ نے الفت ڈالی اُن میں بے شک وہ زور آور ہے حکمت والا۔ اے نبی کافی ہے تجھ کو اللہ

وَمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٦٤﴾ ع يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ حَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلَى

اور جتنے تیرے ساتھ ہیں مسلمان اے نبی شوق دلا مسلمانوں کو لڑائی

الْقِتَالِ ۭ اِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ عِشْرُوْنَ صٰبِرُوْنَ يَغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ

کا اگر ہوں تم میں بیس شخص ثابت قدم رہنے والے تو غالب ہوں دو سو پر

وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ يَّغْلِبُوْٓا اَلْفًا مِّنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاَنَّهُمْ

اور اگر ہوں تم میں سو شخص تو غالب ہوں ہزار کافروں پر اس واسطے کہ وہ لوگ سمجھ

قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُوْنَ ﴿٦٥﴾ اَلْـٰٔنَ خَفَّفَ اللّٰهُ عَنْكُمْ وَعَلِمَ اَنَّ فِيْكُمْ ضَعْفًا ۭ

نہیں رکھتے اب بوجھ ہلکا کر دیا اللہ نے تم پر سے اور جانا کہ تم میں سستی ہے

فَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ مِّائَةٌ صَابِرَةٌ يَّغْلِبُوْا مِائَتَيْنِ ۚ وَاِنْ يَّكُنْ مِّنْكُمْ اَلْفٌ

سو اگر ہوں تم میں سو شخص ثابت قدم رہنے والے تو غالب ہوں دو سو پر اور اگر ہوں تم میں ہزار

نہیں کرتے اس لئے یہ جنگی سیاست کے فنون سے ہے اور جب کوئی نبی محارب اور جنگ لڑنے پر تیار ہو جائے تو وہ قوانینِ حرب سے باہر نہیں ہو سکتا اور یہ بات شہرت کو پہنچ چکی ہے کہ نبی علیہ السلام اپنے غزوات میں توریہ کرتے تھے تو ہم سید احمد کی یہ بات تسلیم کرتے ہیں کہ اللہ تعالےٰ نے اپنے نبی کو الہام فرمایا اور نبی علیہ السّلام اپنے گھر سے اِس جنگ لڑنے پر عزم مصمّم کر کے نکلے تھے لیکن جب خروج فرمایا تو توریہ کی اصطلاح کو استعمال فرمایا تاکہ منافقین پیچھے رہ جائیں اور تخلف سے کام لیں اور راستہ میں پہنچ کر اپنے عزم و ارادہ کی تصریح فرما دی اور مؤمنوں کے ایک فریق نے نبی علیہ السّلام سے مطالبہ کیا کہ وہ تو قافلہ کا ارادہ رکھتے تھے اور وہ قافلہ اُن کے لئے غنیمت باردہ (بلا تکلیف اور مشقت) ہوتی۔ لہٰذا ہمارے نزدیک مدینہ میں رہ کر مجلس مشاورت کا انعقاد اس مقصد

يَغْلِبُوٓا اَلْفَيْنِ بِاِذْنِ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿٦٦﴾ مَا كَانَ لِنَبِىٍّ اَنْ

توغالب ہوں دو ہزار پر اللہ کے حکم سے اور اللہ ساتھ ہے ثابت قدم رہنے والوں کے نبی کو نہیں چاہیئے کہ اپنے

يَّكُوْنَ لَهٗۤ اَسْرٰى حَتّٰى يُثْخِنَ فِى الْاَرْضِ ؕ تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ

ہاں رکھے قیدیوں کو۔ جب تک خوب خونریزی نہ کرے ملک میں تم چاہتے ہو اسباب دنیا کا

وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿٦٧﴾ لَوْلَا كِتٰبٌ مِّنَ اللّٰهِ سَبَقَ

اور اللہ کے ہاں چاہیئے آخرت اور اللہ زور آور ہے حکمت والا۔ اگر نہ ہوتی ایک بات جس کو لکھ چکا اللہ

لَمَسَّكُمْ فِيْمَاۤ اَخَذْتُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿٦٨﴾ فَكُلُوْا مِمَّا غَنِمْتُمْ حَلٰلًا

پہلے سے تو تم کو پہنچتا اس لینے میں بڑا عذاب سو کھاؤ جو تم کو غنیمت میں ملا حلال

طَيِّبًا ۖ وَّاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿٦٩﴾ يٰۤاَيُّهَا النَّبِىُّ قُلْ لِّمَنْ

ستھرا اور ڈرتے رہو اللہ سے بیشک اللہ ہے بخشنے والا مہربان اے نبی کہہ دے اُن سے جو

فِىْۤ اَيْدِيْكُمْ مِّنَ الْاَسْرٰٓى ۙ اِنْ يَّعْلَمِ اللّٰهُ فِىْ قُلُوْبِكُمْ خَيْرًا يُّؤْتِكُمْ

تمہارے ہاتھ میں ہیں قیدی اگر جانے گا اللہ تمہارے دلوں میں کچھ نیکی تو دے گا تم کو

کے لئے مخالف ہوتا۔ جس کا نبی علیہ السلام ارادہ فرما چکے تھے پس جب عزم مصمم کر چکے تو بدر کی طرف رجوع کر لیا اور ہم مشرکینی کو بھی معذور سمجھتے ہیں کیونکہ ہم نے عام مؤرخین کو دیکھا ہے کہ راسمالیہ (سرمایہ پرست) فرقہ ملعونہ کی سموم سے اُن کی ذہنیت مسموم اور زہر آلود ہو چکی ہے وہ واقعات کو اپنی ذہنیت کے موافق صورت و شکل دے کر بیان کرتے ہیں۔ لہٰذا اگر کوئی غیر مسلم کو فہم واقعہ خطاً واقع ہو تو وہ معذور ہے لیکن راسمالیوں اور امبراطوریوں میں سے کوئی ایک جب انبیاء علیہم السلام کے خلاف کلام کرے جو انقلاب حق کے ائمہ ہیں تو وہ معذور نہیں سمجھا جائے گا۔ بحث تمام ہوئی۔

قولہ اذ یعدکم اللہ احدی الطائفتین یہ بات مدینہ میں بطریق مبہم ظاہر ہو چکی تھی وتودون ان غیر ذات الشوکۃ تکون لکم یہ اس مجادلہ کے تتمہ میں سے ہے۔ جو

خَيْرًا مِّمَّآ اُخِذَ مِنْكُمْ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۷۰ وَاِنْ

بہتر اُس سے جو تم سے چھن گیا۔ اور تم کو بخشے گا اور اللہ ہے بخشنے والا مہربان اور اگر

يُّرِيْدُوْا خِيَانَتَكَ فَقَدْ خَانُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ فَاَمْكَنَ مِنْهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ

چاہیں گے تجھ سے دغا کرنی سو وہ دغا کر چکے ہیں اللہ سے اس سے پہلے پھر اس نے اُن کو پکڑوا دیا۔ اور اللہ سب

حَكِيْمٌ ۝۷۱ اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَهَاجَرُوْا وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ

کچھ جاننے والا حکمت والا ہے۔ جو لوگ ایمان لائے اور گھر چھوڑا اور لڑے اپنے مال اور جان سے

فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْٓا اُولٰٓئِكَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ

اللہ کی راہ میں اور جن لوگوں نے جگہ دی اور مدد کی وہ ایک دُوسرے کے رفیق ہیں

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَمْ يُهَاجِرُوْا مَا لَكُمْ مِّنْ وَّلَايَتِهِمْ مِّنْ شَيْءٍ حَتّٰى

اور جو ایمان لائے اور گھر نہیں چھوڑا تم کو ان کی رفاقت سے کچھ کام نہیں جب تک

يُهَاجِرُوْا ۚ وَاِنِ اسْتَنْصَرُوْكُمْ فِي الدِّيْنِ فَعَلَيْكُمُ النَّصْرُ اِلَّا عَلٰى قَوْمٍ ۭ

وہ گھر نہ چھوڑ آئیں اور اگر وہ تم سے مدد چاہیں دین میں تو تم کو لازم ہے ان کی مدد کرنی مگر مقابلہ میں ان لوگوں

مدینہ سے باہر خارج ہوتے وقت پیش آیا تھا یرید اللہ آیت (۷، ۸) میں ہے یہ قتال نبی علیہ السلام کے اس عزم کا اظہار ہے جو مدینہ سے خارج ہو کر بوقت مشورہ ظاہر ہوا مسلمان تو اپنی طرف کسی مقررشدہ قول و قرار کی وجہ سے نہیں نکلے تھے۔ بلکہ فقط نبی علیہ السلام کی اتباع میں انہوں نے خروج کیا تھا تو کیا اس واقعہ کے بعد انفال کا استحقاق رکھتے ہیں۔

**حکایت:** ۔ ہمارے شیخ طریقت الحافظ محمد صدیق سندھی بلکہ ہم کہتے ہیں کہ وہ ہمارے شیخ فی الاسلام ہیں لیکن حضرت شیخ الہندؒ تو وہ ہمارے علوم و سیاست میں شیخ ہیں اور ہمارے شیخ الحافظ محمد صدیق کے شیخ کا نام محمد حسنؒ ہے ان کی عادت تھی کہ وہ ہندوستانی حکومتوں کی آبادیوں اور شہروں میں کافروں کو اسلام کی طرف دعوت و ارشاد کے لئے سفر کیا کرتے تھے تو انہوں نے ایک دفعہ اپنے ایک سفر کے بارہ میں اپنے بعض اتباع سے سُنا کہ وہ:

بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُم مِّيثَاقٌ ۗ وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرٌ ﴿٧٢﴾ وَالَّذِينَ

کہ کہ ان میں اور تم میں عہد ہو اور اللہ جو تم کرتے ہو اس کو دیکھتا ہے اور جو لوگ

كَفَرُوا بَعْضُهُمْ أَوْلِيَاءُ بَعْضٍ ۚ إِلَّا تَفْعَلُوهُ تَكُن فِتْنَةٌ فِي الْأَرْضِ

کافر ہیں وہ ایک دوسرے کے رفیق ہیں اگر تم یوں نہ کروگے تو فتنہ پھیلے گا ملک میں

وَفَسَادٌ كَبِيرٌ ﴿٧٣﴾ وَالَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ

اور بڑی خرابی ہوگی اور جو لوگ ایمان لائے اور اپنے گھر چھوڑے اور لڑے اللہ کی راہ

اللَّهِ وَالَّذِينَ آوَوا وَّنَصَرُوا أُولَٰئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُونَ حَقًّا ۚ لَّهُم

اور جن لوگوں نے ان کو جگہ دی اور ان کی مدد کی وہی ہیں سچے مسلمان ان کے لئے

مَّغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ ﴿٧٤﴾ وَالَّذِينَ آمَنُوا مِن بَعْدُ وَهَاجَرُوا

بخشش ہے اور روزی عزت کی اور جو ایمان لائے اس کے بعد اور گھر چھوڑ

وَجَاهَدُوا مَعَكُمْ فَأُولَٰئِكَ مِنكُمْ ۚ وَأُولُو الْأَرْحَامِ بَعْضُهُمْ أَوْلَىٰ

آئے اور لڑے تمہارے ساتھ ہوکر سو وہ لوگ بھی تمہی میں ہیں اور رشتہ دار۔ آپس میں حق دار زیادہ

بِبَعْضٍ فِي كِتَابِ اللَّهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ﴿٧٥﴾ ع

ہیں۔ ایک دوسرے کے اللہ کے حکم میں۔ تحقیق اللہ ہر چیز سے خبردار ہے

کہہ رہے ہیں کہ ہم اس سفر میں کئی خراجن (خرجین اور تھیلے) مال سے بھر کر لائیں گے تو انہیں یہ سننا برا لگا تو وہ اسی مقام سے اپنے شیخ الشیخ محمد راشدؒ سندھی کی طرف لوٹ آئے اور انہیں خبر دی کہ اس جیسے سفر کرنے کے لئے ہماری نیتیں صالحہ اور اچھی نہیں ہیں کیونکہ میری جماعت میں چند انسان ایسے ہیں جو ایسی باتیں کرتے اور کہتے ہیں تو انہوں نے ان سے فرمایا کہ آپ اپنے سفر میں جائیے کیونکہ اس میں فقط نیت امام کا اعتبار ہے اتباع کی نیت کوئی معتبر نہیں تو وہ واپس لوٹے اور سفر شروع رکھا۔ اس امر ارشاد پر قائم رہے تو ہم اسی طریق سے کہتے ہیں کہ نبی علیہ السلام کا امر قتال

پر متعین ہو چکا تھا۔

پھر اس کے بعد ان آیات میں اللہ تعالیٰ نے خطیرۃ القدس سے نبی علیہ السلام کے عزم اور آپ کے اتباع کی تائید کے لئے رحمتِ الٰہیہ کی توجہ کی خبر دی اسی طرف اشارہ ہے اس آیت میں اذ یوحی ربك الی الملائکة (۱۲) (۴۱) فصل تمام ہوا۔

# الفصل الثالث تیسرا فصل ۱۵ تا ۱۹

اہلِ ایمان کے امر و معاملہ کے بارہ میں ہے کہ یہ لوگ جب جہاد میں شروع ہوئے تو اپنی پیٹھوں کو نہیں پھیریں گے۔ ظاہر یہی ہے کہ یہ لوگ جنگ کے میدانوں میں اولی الامر کی طرف معاملہ طے ہو جانے اور مشورہ ہو جانے کے بعد ہی داخل ہوں گے۔ لہٰذا جب داخل ہوں گے تو اس صورت میں اپنے اِس عزم و ارادہ پر اثبات در استمرار ہی ان پر واجب ہو گا۔ آیت (۱۵) میں اللہ تعالیٰ کے قول فلا تولوھم الادبار کا یہی معنی ہے لیکن فتح اگر ہوئی تو فقط اللہ تعالیٰ کی تائید سے ہو گی لا یکلف اللہ نفسا اِلّا وسعھا ان کے وسع اور اختیار میں تو صرف ثُبات و استمرار علی العزم ہی ہے یہی وہ مفہُوم ہے جسے ہم نے فلا تولوھم الادبار کے معنی سے اخذ کیا ہے جو آیت (۱۶) میں منصوص ہے اِس لئے کہ اللہ تعالیٰ کے قول فلا تولوھم الادبار کا ظاہر معنی مراد نہیں ہے فان کان متحرفا لقتال او متحیزا الی فئة تو یہ صُورت جائز ہے اگر غرض ثُبات و استمرار علی العزم ہو یہی وہ بات ہے جو ہم نے کہی کہ فتح تو اللہ تعالیٰ ہی کی طرف سے ہے جس کی اللہ تعالیٰ نے آیت ۱۷ تا ۱۹ میں تصریح فرما دی ہے کہ فلم تقتلوھم..... سمیع علیم لہٰذا فتح ساری ہی اللہ تعالیٰ کی جانب ہے۔ فصل تمام ہوا

# الفصل الرابع چوتھا فصل ۲۰ تا ۲۶

اِس عزم پر یہ ثُبات و استمرار

اللہ تعالیٰ اور اُس کے رُسول علیہ السّلام کی اطاعت تحصیل و حاصل کرنے کا طریق ہے اِس بات کے فہم و سمجھ لینے کے بعد کہ اسی میں ہماری (حقیقی) حیات اور زندگی ہے اگرچہ ظاہر میں یہ موت ہے۔ اور اس کے چھوڑ دینے میں (حقیقتہً) ہماری موت ہے اگرچہ بظاہر اس میں زندگی ہے قولہ واطیعوا اللّٰہ و رسُولہ (۲۰) تمہارے "لا تولوھم" سُن لینے کے بعد یہ حکم ہے اور جس نے نہیں سُنا تو وہ جبراً مامور نہیں ہے۔ ولا تکونوا (۲۱) ان شر الدواب..... صم بکم (۲۲) ولو علم..... معرضون (۲۳) جو انسان اللہ تعالیٰ کی کتاب کو سُنتے رہتے ہیں اور سمجھتے نہیں ان کے حق میں اللہ تعالیٰ کی ان شر الدواب سے اس تصریح ہو جانے کے بعد وہ تمادح (ایک دُوسرے کی تعریف کرنے سے) کیا ارادہ کئے ہوئے کیوں ایسے انسان اپنے رب سے حیا نہیں کرتے جو بدون فہم (بغیر سمجھے) کتاب اللہ کی تلاوت کرنے کے دھوکے یا غرور میں رکھتے ہیں آیت ۲۴ میں استجیبوا یعنی قتال اور جہاد کی آواز اور دُعاء کی استجابت کرو جو اگرچہ اپنے ظاہر حال میں دعوت الی الموت ہے لیکن یہ درحقیقت زندگی کی طرف دعوت ہے حق کی نُصرت و اعانت کے راستہ میں موت کے بغیر انسان کی زندگی کامل ہی نہیں ہوتی یہ ایک ایسا امر ہے جس پر فطرتِ انسانیہ کا اتفاق چلا آیا ہے واعلموا ان اللّٰہ یحول بین المرء وقلبہ انسان کا قلب و دل انسانی ارادہ کا محل اور مقام ہے پس انسان ایک شئے کا ارادہ کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ اس ارادہ (کے پُورا ہونے) سے مانع ہوتا ہے تو گویا اللہ تعالیٰ اس انسان اور اس کے قلب کے مابین حائل ہوا لہٰذا ایسے امر کا ارادہ کرنا جس کا رسول علیہ السّلام ارادہ کئے ہوئے نہ ہوں وہ مومنین کے قلوب میں خیر اور بھلائی نہیں بن سکتا کیا انہیں معلوم نہیں کہ اللہ تعالیٰ انسان اور اس کے قلب میں حائل ہو جاتا ہے تو کیسے یقین کر سکتے ہیں کہ انہیں وہ شئی حاصل ہو جائے گی جس کا وہ ارادہ رکھے ہوئے ہیں۔ اور موت سے فرار کرنا بوجہ محبت زندگی بسا اوقات نفع مند ثابت نہیں ہوتا بلکہ مضر ہوتا ہے

اور انسان مرجاتا تو احسن اور بہتر تمہارے لئے یہی ہے کہ تم اس حکم کی استجابت کرو۔ جس کی رسُول علیہ السلام تمہیں دعوت دے رہے ہیں آیت (۲۵) اللہ تعالیٰ کا قولؔ واتقوا فتنۃً... خاصۃً وہ فتنہ جو مسلمانوں کے لئے عام ہو سکتا ہے وہ سلطنت اور امارت اور خلافت ہی کا فتنہ ہے کیونکہ جب کبھی لوگوں کا ان مناصب پر تنازع ہوا جو فساد اس جیسے نزاع سے اُبھرتا ہے وہ عام ہوا کرتا ہے اور متنازعین کے ساتھ مختص نہیں ہوا کرتا لہٰذا اِس آیت کا معنی یہ ہو کہ ریاست اور امارت پر آپس میں تنازع نہ کرو اور تنازع فی الریاست اعداء کے قتال پر عزم کے ترک سے ہی پیدا ہوا کرتا ہے۔ تو مفہوم واتقوا فتنۃً کا اللہ تعالیٰ کے راستہ میں ترکِ جہاد ہی ہے۔ جو انسان ارادہ قتال کر چکا ہو تو موت اس کے جُوتے کے تسمہ سے زیادہ قریب ہے تو تنازع علی الریاست ابدی طور پر واقع نہیں ہوگا۔ ان کبار صحابہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) سے جو قتل عثمان رضؓ کے فتنہ میں مبتلا ہوتے ایک بڑا آدمی (صحابی) کہا کرتا تھا کہ اس آیت کے معنی کی ہم معرفت نہیں رکھتے تھے۔ حتیٰ کہ ہم اس فتنہ (قتل حضرت عثمانؓ) میں واقع ہوئے (تو جب حقیقت معلُوم ہوئی)

تنبیہ:- فطرتِ انسانیہ کے لئے قاعدہ کلیہ ممکن ہے اللہ تعالےٰ کے اِس قول ولن تجد لسنۃ اللہ تبدیلا کے حکم کے تحت داخل ہو۔ ہر ایسی جماعت جو مخالف یعنی دُشمنوں کی جماعت پر قتال کا مؤکد عزم کر چکی ہو۔ جب ایک لحظہ عزم قتال سے سکون کرے تو آپس میں قتال اور جنگ برپا کردیں گے کیونکہ قتال و جنگ ان کی عادت بن چکی ہے۔ جب اس قوت کو قتال اعداء کے راستہ میں پڑنے سے محبُوس کر دیا گیا تو یہ قوت اپنے نفس پر التفات کرے گی (دیکھئے) جزیرۃ العرب کی قوت جب قتال روم اور فارس کی جانب متوجہ رہی تو ان کا نظام قائم رہا۔ حجاز کی قوت نبی علیہ السلام کے عہدِ مُبارک میں انتظام پذیر ہو چکی تھی اور جزیرۃ العرب کی قوت کا نظام حضرت صدیق رضؓ

کے زمانہ میں قتال مرتدین کے بعد تمامیت کو پہنچ چکا تھا پھر یہ ساری قوت عہد صدیق (رضی اللہ عنہ) کے آخر میں مقتل عثمان (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) سے قبل پانچ یا چھ سال تک فارس اور روم کے قتال کی جانب متوجہ رہی تو اس سے آخری حد تک جو قتال ممکن تھا۔ اس تک ان لوگوں نے وصول کرلیا اور اس کے بعد ان کا سکوت وسکون کرلینا ضروری اور بدیہی امر تھا تو طبعی طور پر داخلی قتال واقع ہوکر رہا۔ اہل تاریخ اس قتال کی حکمت بیان کرنے سے قاصر رہے ہیں جو مسلمانوں کے اندر واقع ہوا۔ انہوں نے اس قتال کو ان اسباب ضعیفہ کی طرف منسوب کیا ہے جو فقط بعض یہودیوں اور بعض اہل فارس کے دعووں پر مبنی ہیں اور ان کی غرض عربوں کے شرف کو اپنے حال پر باقی رکھنا ہے اور وہ یہ نہیں جانتے کہ اس میں اسلام کی قدر ومنزلت کتنی گری ہے۔ وہ اسلام جس کی قوت کو اللہ تعالیٰ کے امداد اس کے نبی علیہ السلام کی تدبیر اور خلفاء راشدین (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کی تدابیر سے وہ غلبہ نصیب ہوا جس کی تاریخ دنیا میں کوئی نظیر اور مثال ہی نہیں ہے لیکن دشمنوں کے ایک آدمی یا دو آدمیوں کے دعوی اور جھوٹے بناوٹی دعووں سے اس کا کل نظام اور انتظام باطل ہوکر رہ گیا ہے اور ایسے دعوے جو، مثل الاعراب (بے شعور لوگ۔ گنوار) لوگوں میں اثر پیدا کرسکتے ہیں لیکن حکماء (دانشمند اور دانا) انسانوں اور ان لوگوں میں اُن کا کوئی اثر نہیں ہوگا جنہوں نے کسی سلطنت کو فتح کیا اور قوانین سے نظام مرتب کیا جو ان سے اعلیٰ ہیں تو کیا ہوسکتا ہے کہ ان جیسے انسان ان جھوٹے دعووں سے متاثر ہوجائیں گے لیکن درحقیقت جس بات کو ہم سمجھے ہیں وہ یہ ہے کہ جزیرۃ العرب کی قوت پر جو وظائف اور مساعی واجب ولازم تھے۔ جب ادا کرچکی اور دار الاسلام کی حدود وسیع ہوچکیں تو دار الاسلام کی آخر حدود تک مجاہدین کے پہنچنے سے پہلے مجاہدین کی قوت انتہا کو پہنچی تو اس وقت میں دار الخلافت کو تبدیل کرنا واجب ولازم تھا یا مختلف اقالیم میں بادشاہوں کے ماتحت جہاد کے لئے مراکز

قائم کرنا واجب تھا اور اس میں دو جماعتوں کے مابین اختلاف ہوتا (۱) ایک جماعت پسند کرتی کہ مرکز بلاد رُوم میں ہو (۲) ایک جماعت پسند کرتی کہ مرکز بلادِ فارس میں اور یہ سب تنازع علی الریاست اس وقفہ کا نتیجہ ہے جو سعی فی سبیل اللہ میں واقع ہوا۔ اور اجتماعیت کے نظریات سے ان مہمات کی مثل میں تثبت (ثابت قدمی) ممکن ہی نہیں مگر اہل عمل سے اغلاط کے وقوع سے تجربات ہو جانے کے بعد لہٰذا جب اُنہوں نے ایک مرتبہ تجربہ کر لیا اور اپنے خطاء اور غلطی کی معرفت کر لی اور راہ صواب معلوم کر لیا تو نظام قرآن کے تحت ان دونوں سلطنتوں سے کئی گنا زیادہ اپنی سلطنت کے نظم ونسق پر قادر ہو جائیں گے۔ اور اس قرآن کے نظام کی رعایت کرنے پر بنسبت رعایت یہود اور نظام تورات کی رعایت جو خلافتِ داؤد اور سلیمان علیہما السلام میں ہوئی اکثر و بیشتر قادر ہوں گے۔ لہٰذا اس فتنہ کے اسباب اور اس میں واقع ہو جانا اس بارہ میں ان لوگوں کے عدم تجربہ کی وجہ سے ہوا ہے حتیٰ کہ حضرت زبیر بیانگِ دُہل کہتے ہیں ماعرفنا معنی ھذہ الآیۃ حتی وقعنا فیھا یعنی اس فتنہ میں واقع ہو جانے تک ہم اس آیت کے معنی کو معلوم نہ کر سکے تو بعد الوقوع ان کو عرفان ہوا اور پہلے پہل علیؓ کی جماعت پر جماعت عثمانؓ کے تقدم (پیشقدمی) کرنے کی وجہ سے دمشق میں بنوامیہ کی حکومت منظم ہوئی پھر جماعتِ عثمانؓ پر جماعتِ علیؓ کے تقدم سے عراق کی خلافت منظم ہوئی لہٰذا ان حکومتوں کے نظام جن پر وہ لوگ قادر نہیں ہوئے مگر کئی فتنوں کے بہنے اور تجربات حاصل ہو جانے کے بعد تو کیا ان سیاسی اُمورِ عظیمہ جیسا کوئی امر کسی خارجی سبب کی تاثیر سے ہو سکتا ہے؟ ہم نہ کبھی ایسی بات کہتے ہیں اور نہ قبول کرتے ہیں اور ہم نے ان افکار کیلئے اساس اور بنیادوں کا استفادہ امام ولی اللہؒ کی تصنیف ازالۃ الخفاء سے کیا ہے اگرچہ اپنے زمانہ کے تقاضا کی وجہ سے ہم نے بیان کی شکل وصورت بدل دی ہے آیت (۲۵) کے اندر ہمارے نظریہ میں اس بات پر اعتبار وعبرت تھی کہ زندگی کی محبت جب شخصی ہو تو فتنوں کی مُوجب ہوتی ہے واذکروا .... الناس اس حالت کی طرف اشارہ ہے جس پر وہ مکہ

میں تھے یعنی اساس حکومت مکہ میں قائم ہو چکی تھی لیکن ان کے اعداء انہیں کمزور اور ضعیف سمجھتے تھے فاوا کم... تشکرون اس حالت کی طرف اشارہ ہے جو انہیں مدینہ میں پہنچ کر امن حاصل ہوا جس کا حکم اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت اور ان کے کلام کے فہم کی برکات سے ہوا ورنہ مکہ جیسا مقام ان میں سے کسی ایک کے لئے چھوڑ دینا کوئی سہل اور آسان نہیں تھا۔ اور جب انہوں نے قری یثرب (مدینہ کی بستیوں) کی طرف رجوع کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کو مدینہ (شہر) بنا دیا۔

(فصل تمام ہوا)

## الفصل الخامس پانچواں فصل ۲۷ تا ۴۰

اللہ تعالیٰ کے احکام میں تدبیر اور تدبر (سوچ اور فکر) سے اموال اور اولاد کی محبت ہی مانع ہے اور انسان کے قلب میں اس محبت کا مستقر رہنا ہی ادا اطاعت (فرماں برداری) کی امانت میں خیانت کا سبب ہوتا ہے اور ہر قسم کی خیانت سے اجتناب و پرہیز کرنا لازم اور ضروری ہے۔ امانت سے مراد ایک وظیفہ عظیمہ کی امانت ہے۔ اور وہ امانت جہاد و قتال ہے اور ہم فتنہ کے رفع و دفع کے لئے قتال کرنے کا ارادہ رکھتے ہیں اور یہ کہ امر اللہ میں تفرق اختلاف رفع ہو اور نظام قرآن کا انتشار ہو لیکن جب ہم اس قتال کو تحصیل اموال کے لئے سبب بنا لیں تو کیا ان خیانتوں کی مثل یہ ایک خیانت نہیں ہوگی؟ ولا تخافوا.... وانتم تعلمون واذا جعلنا الآیۃ (۲۸) انما اموالکم واولادکم فتنۃ یہ آیات آیت (۲۹) وقاتلوھم حتیٰ لا تکون فتنۃ کے ساتھ تناسق اور ارتباط رکھتی ہیں جب ہم نے ایسے کر لیا تو یہ معاملہ اور امر واضح ہو چکا قتال کی غرض حقیقی تو یہ تھی کہ دین سارا اللہ تعالیٰ کے لئے ہو جائے۔ عرض دنیا اور اموال میں سے کسی شئی کی تحصیل کے لئے نہیں ہے (۲۹) یاایھا الذین آمنوا ان تتقوا......

الفرقان۔ فرقان سے مراد ہمارے نزدیک وہ نور احسان ہے جس کے ذریعے حق و

باطل کے امتیاز میں تبصّر اور بصیرت بڑھتی ہے پس اگر انہوں نے قرآن یعنی قانونِ تقویٰ کی اطاعت کی اور اِس امانت کو اس کی اپنی حقیقت پر ادا کر دیا تو ایسے انسانوں کے لئے یہ نور یعنی اتصال بحظیرۃ القدس حاصل ہوگا۔ لہٰذا یہی مجاہدہ اصلاحِ نفس میں اور اس کے اتصال بحظیرۃ القدس کے لئے کافی و افی ہے۔

ہمارے مشائخ میں سے بعض شیوخِ طریقت نے ذکر کیا ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالےٰ علیہم اجمعین مقاماتِ ولایت پر جہاد فی سبیل اللہ اور درجۂ شہادت کے ذریعہ فائز المرام اور کامیاب ہوا کرتے تھے اور انہیں آدابِ صوفیہ یعنی اذکار اور مراقبات وغیرہا میں سے کسی شئے کی طرف احتیاج نہیں ہوتا تھا۔ تو قتال فی سبیل اللہ کا امر صرف اس وجہ سے کیا گیا کہ جن انسانوں کو مسجدِ حرام (بیت اللہ) پر تمکّن اور تسلط حاصل تھا اُنہوں نے اس مسجد حرام سے تعلّق رکھنے والی ہر شئے کو بدل دیا تھا اور اس کی شکل و صُورت متغیر کر رکھی تھی (۳۴) یصدون عن المسجد وما کانوا اولیاءہ اور آیت (۳۵) میں ہے وما کان صلوٰتھم عند البیت الا مکاء وتصدیۃ پھر حضور نبی علیہ السلام نے مسجدِ حرام میں اللہ تعالےٰ کے دین کو قائم کرنے کا ارادہ فرمایا تو ان لوگوں نے آپ کے ساتھ مکر و فریب کاریاں کرنا شروع کر دیں لیثبتوك ویقتلوك او یخرجوك اور جب وہ لوگ قرآن سُنتے لونشاء لقلنا مثل ھذا یہی اعمالِ باطلہ ہی تو ہیں جو قتال کو واجب کر رہے ہیں نہ کہ تحصیلِ مال کی غرض سے قتال کیا جائے پھر ان جاہل انسانوں نے غرور و اغترار کیا اور اپنے رب کو پکارتے اور دُعا مانگنے لگے اللّٰھم ان کان ھذا ھو الحق اور جب اپنی طلب کے باوجُود ان پر عذابِ خداوندی نہ آتا تو دھوکے سے غرّہ ہو جاتے حالانکہ تاخیرِ عذاب میں اصل سبب کو سمجھ نہیں سکے ما کان اللہ لیعذبھم (۳۳) لیکن جب آپ مکہ سے تشریف لے گئے اور اُنہوں نے آپ کے چلے جانے کے بعد کفر پر اپنے اصرار کو ترک نہ کیا تو عذاب اور قتال ان کے حق میں واجب ہو جائے گا اور یہ لوگ

اس قتال میں یقیناً مغلوب ہوں گے تو مقصد درحقیقت مسجد الحرام کی تطہیر اور پاکیزہ رکھنا ہے یہی مفہوم آیت (۳۶) اور (۳۷) میں بیان ہوا ہے اور اگر انہوں نے کفر کو ترک کر دیا تو اُن کے ساتھ قتال نہیں کیا جائے گا۔ آیت (۳۷) میں اسی طرف اشارہ ہے۔ قل للذین کفروا یہی اس کتاب کا مقصد ہے لہٰذا اس امانت میں خیانت نہ کرو اور اسے اموال کا ذریعہ نہ بناؤ وان تولو۔۔۔ نعم النصیر (۴۰) ان ینصرکم اللہ اگر اللہ تعالیٰ نے تمہاری مدد و نصرت کی اور تمہیں بہت سی عظیم فتوحات حاصل ہوں گی لیکن یہ امر قتال اس غرض کے لئے عمل میں نہیں لایا جائے گا۔ فصل تمام ہوا

**تنبیہ:** ہم نے فہم و بیان میں آسانی پیدا کرنے کے لئے بعض آیات میں تقدیم و تاخیر کر دی ہے اور انسان اس مسئلہ کے سمجھ جانے کے بعد ان آیات کے سوق (روش) کو اتساق (روانی اور سلاست) پر مرتب دیکھے گا اور جب ہم نے اس مفروض مسئلہ میں فاصلہ طویلہ سے تاخر معلوم کیا تو تقدیم و تاخیر پیدا کر دی (واللہ اعلم)

# الفصل السادس چھٹا فصل ۴۱ تا ۴۴

واعلموا انما غنمتم۔۔۔۔ وابن السبیل اللہ تعالیٰ نے ایک امر کا فیصلہ فرمایا تھا وہی ہوا اور اسی نے تدبیریں موجود فرمائیں اور اسی نے قتال و جنگ حاصل فرما دی ورنہ تو یہ ممکن ہی نہ تھا تو یہ دن (یوم الفرقان) حق اور باطل کے درمیان فرق اور فیصلہ کا دن ثابت ہوا۔ اللہ تعالیٰ ارادہ فرما چکے تھے کہ مبطلین (اہلِ باطل) کو معلوم ہو جائے کہ اللہ تعالیٰ جب حق کی نصرت و اعانت کا ارادہ کرتے ہیں تو اہلِ باطل کو اس کے منع پر کوئی قدرت نہیں رہتی۔ مالِ غنیمت کا پانچواں حصہ اللہ تعالیٰ کے لئے ہوگا اور اس کی تقسیم ایسے ہی ہو گی اور ہم اس کی تفسیر و تفصیل سورۃ حشر میں ذکر کر چکے ہیں یہ یتامیٰ اور مساکین اور ابن سبیل (مسافروں) کا اموالِ غنیمت (غنائم) میں اشتراک ہوگا۔ خواہ یہ اموال

قلیل مقدار ہوں یا کثیر جو کچھ حاصل شدہ غنائم ہوں گے۔ ان میں ایسا ہی کیا جائے گا
نہ تو بنام اُمّت حکومت کیلئے (یہ اموال غنائم) ہوں گے اور نہ فقط قاتلین (مجاہدین)
کے لئے ہوں گے اور مجاہدین کو فضیلت جو دی گئی ہے وہ اس وجہ سے کہ یہ لوگ قتال
میں اطاعت کرنے والے اور مستطوعین ہیں جنہوں نے مرکز کو اسلحہ اور سامان اور وہ
اشیاء مہیا کر دیں جو ان کو اور فوج (جیش) کو کافی ہوئیں یعنی کھانے اور پینے کی چیزیں
اور اس جیسی تفصیل ان کی شخصیات کی طرف راجع نہیں ہوتی بلکہ یہ تو کثرت حاجات
اور ضروریات کی طرف رجوع ہوتی ہیں لہٰذا اگر ہم جہاد کے تمام اخراجات حکومت
کی ذمہ داری پر ڈال دیتے تو اموال غنیمت کے ثلاثہ اخماس (پانچ حصوں میں سے
تین حصص) کو بلکہ اس سے زائد حصوں کو یہ ضروریات مستغرق ہو جائیں لہٰذا ضروریات
جہاد کے بعد غنائم کی تقسیم اُمت کے لئے ہوئی لیکن دراصل کل اموال سب اللہ تعالیٰ
کے لئے تھے اور آیات کے اوّل میں اسی بات کی تصریح کر دی گئی ہے تو حکومت جب
نظام مجاہدین کو بدل دے اور فوج کے سارے اخراجات اپنے گھر (بیت المال) سے
ادا کر دیا کرے تو غانمین کے لئے کچھ بھی نہیں ہو گا۔ بلکہ کل مال غنیمت امت اور حکومت
کے لئے ہو گا اور شاید کہ ہمارے زمانے کے فقہاء اس بات کو جائز نہ بنائیں حالانکہ قرآن
کے اس مقام سے ان کی پوری خطا اور غلطی معلوم ہو رہی ہے جو ان کے مقاصد میں تدبر
نہ ہونے کی وجہ سے ہے۔

اِن آیات کے بعد آیت (۴۴) تک یہ ساری آیات اس غزوہ کی تکمیل کی غرض سے
تعریف الٰہی کے بیان کے لئے ہیں تو نتیجہ بھی رب العزت کے حکم پر متفق ہو گا اور کسی
ایک کے لئے اس میں حق ملکیت نہیں ہے۔

## الفصل السابع (ساتواں فصل) ۴۵ تا ۵۹

جنگ کا مسئلہ اور اس کی حکمت اور انسانیت میں اس جنگ کے وقوع اور

پیدا ہو جانے کی حکمت نوعِ بشر (انسانوں) پر مادی تفکر کا غلبہ ہی ہے۔ راسمالیوں کو ( ) دیکھئے کہ لڑ رہے ہیں اور راہبراطوریوں (کو بھی دیکھئے کہ) قتال کرتے ہیں اور ان کے کل افکار کی اساس مادیت ہے لہٰذا جب اس مادیت میں توغل (انتہائی غلو کرنا) کرتے ہیں تو رب کا بھی انکار کر دیتے ہیں۔ یہ چیز ہمارے زمانہ کی پیدا کردہ (محدثات) نہیں ہے بلکہ تمام (عصور) زمانوں میں انسانی تاریخ حروب اور جنگ کی تاریخ رہی ہے لیکن یہ قتال و جنگ جس کا قرآن امر کر رہا ہے اور تورات میں اس جنگ کا ذکر آ چکا ہے یہ مادہ پرست لوگوں کی حروب و جنگوں کی مثل نہیں ہے۔ لہٰذا غنائم (اموالِ غنیمت) تورات کے حکم کے مطابق جلادی جاتی تھیں اور قرآن کے حکم میں مجاہدین سے حق ملکیت سلب کر لیا گیا ہے تو قاتلین (لڑنے والوں) میں شکل و صورت کے اندر تشابہ اور مشابہت قطعی طور پر موجود ہے تو ان دو (مادہ پرست قاتلین، مجاہدین، اہلِ اسلام) میں سے ایک کی دوسرے سے امتیاز و تمیز کے لئے مجاہدینِ اسلام کثرت سے ذکر اللہ کے مامور کئے گئے ہیں اور تجربہ سے یہ بات پایۂ ثبوت کو پہنچ چکی ہے کہ مادیت اور اس کے قصد و تفکر سے ترفع (دوری اور پاکیزگی) بکثرت ذکر اللہ کے بغیر ممکن ہی نہیں تو قرآن عظیم جیسے کہ عدل کو قائم کرنا چاہتا ہے ایسے ہی ظلم کو کسی صورت سے جائز نہیں رکھتا ایسے ہی بکثرت ذکر اللہ کا امر و حکم دیتا ہے۔ اس قرآنِ عظیم کی عامہ تعلیمات میں بلا قید و شرط یہ بات موجود ہے۔ لہٰذا حکمت عدل واضح ہوتی لیکن کثرت ذکر اللہ کی حکمت تو اس کی طرف اہلِ نسک (عبادت گذار اور صوفیاء) کے سوا کسی نے توجہ نہ دی جو انسانیت کے ضعیف ترین لوگ ہیں حالانکہ اس ذکر اللہ کا کثرت سے امر کیا جانا اور اس میں تکرار ہونا اس بات کی خبر دے رہا ہے کہ یہ ذکر اللہ پوری فطرتِ انسانیہ کے نزدیک امور مہمہ (قابلِ اہمیت اور لائقِ اہتمام) میں سے ہے۔ اور جس بات کی طرف میرا فکر پہنچا ہے وہ یہ ہے کہ اجتماعیت انسانیہ کا دنیاوی زندگی کی ضروریات و موافق میں مادیت کیساتھ

متلبس ہونا (تعلق رکھنا) بداہتہً دائمی ہے اور انسان پر مادی تفکر کا غالب ہو جانا اجتماعی ضروریات کے لوازم میں سے ہے اور یہی وہ تفکر ہے جس نے اجتماعیات کو راسمالیات (سرمایہ داری) اور امبراطوریات (شہنشاہیت) کی طرف تبدیل کر دیا ہے اور یہی وہ تفکر ہے کہ اپنے غلو کی انتہاء اور غایت کو جا پہنچتا ہے تو اجتماعیات کو لادینیات اور بے دینی کی جانب بدل دیتا رہا ہے اور پوری انسانیت کو تجربات سے یہ یقین حاصل ہو چکا ہے کہ اس تفکر سے نجات نہیں مل سکتی مگر اللہ تعالےٰ کے ذکر اور فکر انسان پر کثرتِ ذکر کے غلبہ پالینے سے تو یہ ذکر اللہ تعالےٰ فطرتِ انسانیہ کے ضروریات اور لوازمات میں سے ہوا یہی وہ شے ہے جس سے اکثر فقہا اور حکماء غافل رہے ہیں یا ایھا الذین آمنوا..... فاثبتوا اِس قتال و جنگ کا امر کیا جا رہا ہے جسے مادی فکر والے لوگ ثابت کرتے ہیں اور اس جنگ سے نجات حاصل کرنے کے لئے اللہ تعالےٰ نے حکم دیا کہ واذکروا اللہ ..... کثیرا (۴۵) پھر حکم کیا گیا ہے واطیعوا اللہ و رسولہ یہ وہ قانون ہے جسے تم اللہ تعالےٰ کے امر سے اخذ کر رہے ہو یہ بھی ذکر اللہ کے قائم مقام ہے ولا تنازعوا ..... الصابرین لہٰذا اطاعت اللہ (اللہ تعالیٰ کے حکم پر سرِ تسلیم خم کرنا) ہی وہ مرکز ہے۔ جس میں کسی فرد کی جانب سے کوئی تنازع نہیں ہونا چاہیئے۔ کتابُ اللہ کی تفسیر میں اختلاف دو وجہ سے ہو سکتا ہے (۱) بایں وجہ (کہ آپس میں) تنازع اور جھگڑے کی طرف مُؤدّی (پہنچانے والا) نہ بنے اور یہ اختلاف مُباح ہے اور اس کی مثال وہ ہر شے اور اور بولیاں (لغات) (جس میں) عرب اور ایران اور توران اور حبشہ کا اختلاف ہے اور اس اختلاف کی مثل ہے جو محققین مجتہدین مذاہب کا اختلاف ہے (۲) ہر ایسا اختلاف جو تنازع کی جانب مُفضی (پہنچانے والا) ہو تو ایسا اختلاف حرام ہے اور یہ ایسا اختلاف ہے جو بالآخر بلادِ اسلام پر اعداء کے غلبہ ہو جانے کی طرف مُفضی ہو گا اور لفظ فَشَل (بزدلی) سے اسی کو تعبیر کیا جا رہا ہے آیت (۴۷)، (۴۸) سے تنازع کے اسباب اور فشل و بزدلی کے

موجبات و عوارض کو بیان کیا گیا ہے ولا تکونوا.... یصدون عن سبیل اللہ اگر کوئی شخص ایسا ہوا جو اپنی زندگی کے معاملات و مرافق میں امر اللہ کی تبلیغ کو تقدم نہیں رکھتا تو یہ چیز اسے فخر (بطر) اور ریاء (دکھاوے) کی طرف سے پہنچے گا۔ پھر آپس میں لڑا اور جھگڑ پڑیں گے اور اس خصومت اور جھگڑے کا فیصل ہونا ممکن ہی نہیں رہے گا اور اس فشل (بزدلی اور کمزوری) سے کل اقوام میں فشل اور بزدلی پھیل جائے گی۔ ازاں بعد اس کے لئے ایک مثال ذکر کی گئی ہے کہ شیطان کھڑا ہو جاتا ہے اور آخر الامر تک ہدایت طریق پر قادر نہیں ہونے دیتا لہٰذا اگر کوئی قائد (پیش رو) جنگ میں شروع اور داخل ہو کر اپنے لشکر کو چھوڑتے ہوئے اپنے نفس بچانے کیلئے بھاگ کھڑا ہو تو وہ شیطان ہے انہیں شیاطین کی مثل جو تائید طرفین اور ازدیاد تنازع کے لئے کھڑے ہوتے اور راستہ میں ہی فرار کر جاتے ہیں یہ قریش ہیں جنہوں نے (جنگ کے لئے) خروج کیا اور ان کی معیت میں شیطان نے موافقت کی لیکن جب (قرائن سے) اہل ایمان کا غلبہ دیکھ چکا تو بھاگ نکلا۔ اور یہ کہ جن تھا جو صورت انسانی اختیار کئے ہوئے تھا یا اس کے شیوخ (سرداران) قبائل میں سے کوئی تھا۔ ہر دونوں ایک ہی چیز ہیں۔ اس واقعہ سے چاہئے کہ انسان استفادہ کرے یعنی انسان کو ایسے رجل کی معیت میں کھڑے ہونا چاہئے جو طریق (راستہ) کو نہایت تک جان چکا ہو اور اسے بھی سمجھا دے کہ وہ راستہ کی معرفت رکھتا ہے یعنی اس کے علامات و نشان کو بیان اور واضح کر دے۔ پھر اس کی رفاقت اور موافقت نہایت الامر تک ہو سکے گی پھر اتح ہو گی یا فشل لیکن اس کو یہ قدرت نہیں ہوگی کہ جماعت کو راستہ ہی میں چھوڑ جائے اور وقوع تنازع کی حالت میں کسی انسان کے لئے ممکن ہی نہیں کھڑا ہو جائے اور ہر ایک کے ساتھ معاملہ کرتا جائے آخر الامر میں جا کر اسے معلوم اور ظاہر ہو کہ یہ امر اور کام اس کے لئے جائز نہیں تھا۔ انی اخاف اللہ یہ تنازع کا سبب ہے اور اس سے اجتناب واجب ہے۔ ترک تنازع کے امر (لا تنازعوا) کا یہ معنی

نہیں کہ انسان اہل کفر اور اہل نفاق سے منازعت اور مخاصمت کو چھوڑ دے۔ ان (کفار اور منافقین) کا ارادہ ہی یہی ہے کہ مسلمان ان کے ساتھ تنازعات اور جھگڑا ترک کر دیں۔ آیت (۴۹) میں اسی طرف اشارہ ہے اذیقول الذین کفروا غرّ ھؤلاء دینھم یہی لوگ جنہوں نے کفر کیا مرنے کے بعد ان کے لئے جہنم ہو گی۔ مثل آل فرعون کے۔ ان کے لئے دنیا میں خزی (رسوائی) ہے یہی لوگ ہیں جن کے ساتھ مصالحت کرنا مطلوب نہیں ہے یہ مضمون آیت (۵۵) تک ہے اور انہیں کافروں کے ساتھ ہی وہ لوگ ملحق جو اپنے عہد و پیمان کی محافظت نہیں کرتے جب ایسے لوگ آ جائیں اذاً ان سے بھی قتال اور جنگ کرو۔ اور ساتواں فصل آیت (۴۸) اور (۴۹) پر ختم ہو جاتا ہے۔

# الفصل للثامن۔ آٹھواں فصل ۵۰ تا ۵۹

اس میں بیان کیا گیا ہے کہ اہل کفر اور جو اُن کے ساتھ مل گئے۔ ان کے لئے کوئی عزت نہیں نہ ہی دُنیا میں اور نہ آخرت میں اور آیت (۶۰) اور (۷۵) میں اس چیز کا فیصلہ کیا گیا ہے کہ اہل نفاق اور کافروں کے ہر قسم کے ردّ و دفیعہ کے لئے مرکزیہ جماعت کی تنظیم بنانا اور پیدا کرنا چاہئے۔ اس جماعت کے ہر فرد پر مقابلہ اور مقاومت کیلئے اعداد اور تیاری واجب ہے واعدوا لھم ما استطعتم من قوۃ یہ اعداد ہر ایک پر واجب ہیں اس حکم سے کوئی مستثنیٰ نہیں نہ عورت اور مرد تو اس فریضہ کو اجتماعیت کے بغیر ادا نہیں کیا جا سکتا۔ ومن رباط الخیل۔۔۔ عدوکم تمام ضروریات اور وسائل جنگ کا جمع کرنا اور تغیر زمانہ کے مطابق اسلحہ اکٹھا کرنا اسی آیت کے حکم میں داخل ہے عدوکم ظاہر ہے کہ وہ قریش ہیں۔ وآخرین من دونھم یہ اہل فارس اور اہل رُوم ہیں واللہ یعلمھم ایسی قوم جن پر تم نے قتال کو قائم کر دیا ہے ان کا افنار (فنا کر دینا) مُراد نہیں اس آیت وان جنحوا للسلم میں اسی طرف اشارہ ہے (۶۱) لوگ صلح صفائی کرنے سے اس لئے امتناع

(باز رہنا) اختیار کرتے ہیں چونکہ انہیں اعداء (مد مقابل کی جانب) سے خداع (بد عہدی اور دھوکہ) کا خوف اور ڈر رہتا ہے اور اللہ تعالیٰ نے اہل ایمان کو اس خداع سے محفوظ کر لیا ہے وان یریدوا ان یخدعوك اس (انتہائی پست) درجہ تک تنازل (اُتر آنا) اختیار کرنا پوری مُراد کو واضح کر رہا ہے اور جب ہم ترک قتال کا ادنیٰ سا حیلہ دیکھیں گے تو قتال کو ترک کر دیں گے اور یہ بات پوری طرح قوت اور طاقت کے مستجمع ہو جانے کے بعد ہو سکے گی اور قوت کے جمع کرنے میں اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی علیہ السلام پر شدت برتی ہے هو الذی ایدك بنصره وبالمؤمنین .... والف بین قلوبهم مؤمنوں جو مہاجرین اور انصار ہیں یہ ان مختلف قبائل کی طرف منتسب (نسبت رکھتے) ہیں جن کی باہم ضدا ضدی اور لڑائیاں تھیں اور کسی ایک انسان کی سعی و کوشش سے تالیف و اُلفت کا پیدا ہو جانا ممکن ہی نہیں تھا ولکن الله الف بینهم اللہ تعالیٰ نے قیصروں اور کسراؤں کی حکومتوں میں انقلاب پیدا کرنے کے لئے ان میں تالیف اور الفت ڈال دی یہ مہاجرین و انصار کی جماعت ہی مرکزیہ جماعت ہے۔ اسی طرف اس آیت یاایها النبی .... المؤمنین میں اشارہ ہے یعنی اللہ تعالیٰ کے اذن اور اسی کی حکمت کے ساتھ (رأینا الناس عطفوا کاف الخطاب تعجبا من هذا التفسیر فی الذی یرید ربه فی فان حسبك الله) ہم نے لوگوں کو دیکھا کہ انہوں نے خطاب میں عطف کا طریق اختیار کیا ہے جس سے تعجب ہوتا ہے کیونکہ اس کی تفسیر اس معنی میں جس کا وہ ارادہ کئے ہوئے ہیں فان حسبك الله میں موجود ہے (والله اعلم بمراد عباده) انقلاب دستور اور قوانین اور جماعت مرکزیہ کی طرف محتاج ہوا کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ کا قول حسبك الله میرے عقیدہ اور نظریہ میں حسبك الله کا معنی حسبك کتاب الله یعنی اللہ تعالیٰ کی کتاب (دستور بنانے کے لئے) کافی اور وافی ہے ومن اتبعك من المؤمنین (یہ حصہ آیت) جماعت مرکزیہ کے حق میں ہے۔ مہاجرین اور انصار جنہوں نے

(جنگ) بدر میں شرکت کی یہی السابقون الاولون ہیں اور یہی اسلام کے لئے جماعت مرکزیہ کی اساس ہیں ومن اتبعك میں اسی طرف اشارہ ہے۔ پھر اللہ تعالیٰ کا قول یاایھا النبی حرض المؤمنین علی القتال یعنی جماعت مرکزیہ کی حکومت کے ماتحت تو عزیمت (جو قانون رخصت سے پہلے اصل قانون ہوا سے عزیمت کہا جاتا ہے) یہ ہے کہ بیس (مجاہد) دو سو (کافروں) کے مقابل قتال کریں (۶۵) صحیح تنظیم کی برکت دس گونہ قوت کے بڑھ جانے میں ظاہر ہوا کرے گی اور اس میں رخصت یہ ہے کہ دو (کافروں) کے مقابلہ میں ایک (مجاہد) ثابت قدم رہے السابقون کی تابعیت کے باوجود بھی ممکن ہے کہ ان کے امثال (ان جیسے) نہ بن سکیں اس نظام کی اتباع کر لینے سے ان کی قوت مثلین (دوگونہ) تک بڑھنے سے تخلف نہیں کرے گی اور اس حکم میں کوئی نسخ نہیں اور یہی صورت (اب) عزیمت اور رخصت (دونوں پر منطبق) ہے۔ رئیس جماعت صدیقون ہوئے تو اس جماعت کا درجہ اعلیٰ اور اقوی ہوگا۔ پھر جماعت کے رئیس وہ اصحاب اسی میں ہوں گے جو السابقین میں سے نہ ہوں گے اور بحسب الامکان ان السابقون کی اتباع کرتے ہوں گے یہی رخصت ہی ہے کبھی ایک جماعت غلطی اور خطا سے حکومت سنبھال لیتی ہے لیکن ان سے مواخذہ نہیں کیا جائے گا جب ان کا اجتہاد وسعی کتاب اللہ کی اتباع میں ہوئی۔ آیت (۴۷، ۴۸) میں اسی جانب اشارہ ہے ما کان لنبی ......

عظیم لولا کتاب من اللہ سبق اس جملہ میں کتاب اللہ سبق کی تفسیر میں اختلاف واقع ہوا ہے اور میرے نزدیک اس میں ایک مخصوص مطالعہ ہے (وہ یہ کہ) اس میں سورت یوسف کی طرف اشارہ ہے کہ نبی علیہ السلام کے بھائی نبی کی طرف آئیں گے جیسے یوسف کے بھائی اس کی طرف آئے تھے یہ ایسا لطیف سا استنباط ہے جس کی طرف سوائے ابوبکر صدیق ؓ کے کسی کو ابتداءً نہیں ہوا لیکن ناموس کلی (                    ) تو قریش اور کسریٰ اور قیصر کے مابین کوئی فرق نہیں برتا گیا تنہا کتاب اللہ کی اتباع میں اجتہاد کے اندر اختلاف

واقع ہو۔ خطا میں پڑ گئے تو ان کے لیے عفو اور معاف ہوا (جب انہوں نے) اتباع حکم ظاہر کو واجب کیے رکھا اور اگر اس کی مثل استنباط خفی سے ہوئی تو اس کی ایضاح اور وضاحت کرنا واجب ہو گا یہاں تک ساری قوم مطمئن ہو جائے لیکن قوم کے اطمینان سے پہلے استنباط خفی کے ساتھ حکم اور فیصلہ دینا تو از بس خطا ہے لیکن جب کتاب اللہ کے اعمال کے سبیل میں تھا تو ان سے معاف کر دیا گیا فکلوا مما غنمتم.....

پھر اس برکت کی طرف اشارہ ہے جو ان کے اموال فدا (بدلہ کی مالیت) کے ذریعہ سے حاصل ہوئی (اور یہ برکت) انہیں صرف ان کی اولی الامر یعنی جماعت مرکزیہ کی اتباع کرنے کی وجہ سے حاصل ہوئی۔ ان قیدیوں کے اندر ایسے رجال تھے کہ مکہ میں رہتے ہوئے اپنے ایمان کو اخفا (پوشیدگی) میں رکھتے اور مسلمانوں کی طرف قریش کی خبریں پہنچانے کے ذریعہ اسلام کی خدمت کیا کرتے تھے جیسے حضرت عباسؓ اور یہ لوگ کثیر تعداد میں تھے۔ لیکن ان کے ناموں کی تصریح حکمت اخفاء کی وجہ سے غیر مناسب تھی۔ حالانکہ حرب اور جنگ بھی قائم اور موجود تھی۔ لہٰذا ان سے بھی فدیہ لیا گیا......

اور کیا انہوں نے اس بارہ میں استنباط خفی کے ساتھ فیصلہ نہیں کیا؟ بلکہ نبی علیہ السلام اور حضرت صدیق رضی اللہ عنہ جیسے صحابہ (اس حقیقت کی پوری) معرفت رکھتے تھے لہٰذا (مذکورہ بنا پر) اس کا کفارہ مقرر کیا گیا (اور ان افراد کی) تبشیر (خوشخبری) کیلئے امر وارد ہوا۔ قل لمن ایدیکم من الاسری یعنی اپنے ایمان اور مومنین کو نفع رسانی پر تم ثابت قدم رہے وان یرید وا خیانتک فقد خانوا اللہ من قبل یعنی بصورت ترک ہجرت اور اظہار ایمان کو چھوڑ کر اور اس کے بعد اہل ایمان کی طرف خبر رسانی کا سلسلہ بھی انہوں نے چھوڑے رکھا یہ اسی طرف اشارہ ہے وان یرید وا خیانتک اور اس حکم میں جماعت مرکزیہ کے قیام کی ضرورت کی جانب اشارہ ہے کیونکہ بعض اسرار اور راز ایسے ہوا کرتے ہیں جن کا افشاء (پھیلانا) ممکن نہیں ہوا کرتا۔ مثلاً وہ قیدی جو قریش مکہ

کی خبریں پہنچایا کرتے تھے اور ہو سکتا ہے کہ یہی حکمت ہی استنباط خفی کے ساتھ عمل کرنے کی خطار کی معافی کے لئے سبب بنی تھی کیونکہ انہوں نے ایسی قوم کے دما (خون بہانے) سے گریز کیا جو (مومنین مستخفین) درپردہ مومنین تھے۔ لہٰذا جب اس جماعت مرکزیہ کی ضرورت متحقق ہوئی تو اس جماعت کے اوصاف بیان کرنے کے لئے نص وارد ہوئی اِنّ الذّین آمنوا یعنی مہاجرین اور انصار اولٰئک بعضھم اولیاء بعض یہی جماعت واحد ہیں۔ اور اس کے بعد مومنوں کی ایک ایسی جماعت باقی رہ جاتی ہے جو ایمان تو لاچکے لیکن اپنے گھروں میں ٹھہرے (سکون سے) رہے تو یہ جماعت مرکزیہ کے تابع ہیں کہ اس (جماعت مرکزیہ) کے مقابلہ میں ثم الذّین کفروا (کافروں) کو بناتے ہو جو دراصل یہ کافر بھی جماعت واحدہ (ایک ہی جماعت) ہیں والّذین .... رزق کریم یہی لوگ ہی اصل ہیں اور بوجہ ان اوصاف کے ہیں جو پہلے بیان ہوئی تھیں یہی لوگ ہی اساس ہیں واصلحوا ذات بینکم اس بناء پر ان لوگوں کی ایک مثالی جماعت کا ذکر ہے۔ اِسی وجہ سے ہم بالتحقیق بیان کرچکے ہیں کہ اِس سورت میں مقصود ایسی جماعت مرکزیہ کی تنظیم بنانا ہے جو علی الاستدامت (دائمی طور پر) قائم بالجہاد رہے اور اس جماعت کے استدامت کی طرف آیت (۵۷) میں اشارہ ہے والّذین آمنوا .... منکم تمام وہ لوگ جو تمہاری اتباع کر رہے ہیں یعنی یہ جماعت جو کافروں سے منفرد اور علیحدہ ہوئی تو یہ لوگ انہیں مومنوں میں شمار ہوں گے اور اولوالارحام (رشتہ دار اور قرابت دار) ہونگے اور انکے حقوق محفوظ ہیں اور کوئی شئے انکے حقوق سے منسوخ نہیں ہوئی اور ہم اہل علم کے اِس قول کا معنے نہیں سمجھ سکے ان ھذہ الآیۃ ناسختہ (کہ یہ آیت ناسخ ہے) لہٰذا یہ تو مستقل اساسی اور بنیادی قاعدہ اور اصل ہے جس کا منسوخ ہونا ممکن نہیں یہ ولایت (تعلق اور رشتہ داری) جو مہاجرین اور انصار کے مابین قائم ہوئی تھی اور وہ اشتراک جو مہاجرین اور انصار میں قرار پایا تھا۔ ایک مستقل قاعدہ اور اصل تھا جسے ابداً منسوخ نہیں کیا جاسکتا اور

ایسے ہی اولوالارحام ایک اصل مُتقل ہے جیسے ابداً منسُوخ نہیں کیا جائے گا اور اگر کسی وقت میں کوئی شئے اِس خلاف پر قاطع ہوئی تو وہ موقتی ہے اور مُستثنیات (استثنار کردہ اشیاء) میں سے ہے، اور ہم نے اس سے استنباط کیا کہ اخوتِ اسلامی اور اتحادِ اسلامی رشتہ داریوں اور قومیتوں کو باطل اور رائیگان نہیں کر دیتی یہ فکر تو کسی جاہل کی پیدا کردہ ہے اور یا کسی ایسے سیاسی شخص کی جانب سے ہے جو اسلام کے نام سے قوموں پر غلبہ حاصل کرنے کا ارادہ رکھتا ہے بایں حال کہ وہ اپنی قومیت کی حفاظت اور امان چاہتا ہے۔ حالانکہ وہ خاندانِ قریش یا عرب خاندان سے ہوتے ہوئے پھر بھی لوگوں کو اسلام کے نام سے قومیتوں کے ابطال کی طرف دعوت دے رہا ہے پس یا تو قومیتوں کا مطلقاً ابطال کریں گے۔ کیا عرب ہوں اور قریش اور عجمی ہوں تو یہ ہونا ممکن ہی نہیں اس لئے کہ یہ قومیت (عرب ہونا۔ قریش۔ اور عجم ہونا) ایک ایسی فطرت ہے جس پر اللہ تعالٰے نے لوگوں کو پیدا کیا ہے اگر (یہ ابطال قومیت) ایک وقت محدود تک ایک ایسی محدود جماعت میں ہو جائے تو یہ کوئی حجت اور دلیل نہیں۔ البتہ ایک قوم کو باقی رکھنا اور کئی قوموں کا ابطال کرنا یہ ہے وہ چیز جو اسلام کی تقریر کے لئے دخل انداز ہے یہی جماعت مرکزیہ ہے جو مہاجرین و انصار سے ترکیب پائی اور ان انسانوں سے جو جمیع اقوام عالم نے بصورت احسان (بصفائے قلب) ان (مہاجرین و انصار) کی اتباع میں آگئے۔ سُورت انفال ختم ہوئی۔

# تفسیر سُورۃ توبہ

بسم اللہ الرحمان الرحیم

# مُقدمہ

یہ سُورت عمومی طور پر اُس اِنسان کے لئے اعلانِ جنگ ہے جسے قرآنی دعوت پہنچ چکی ہو اور پھر بھی وہ اس کی عدم اطاعت پر اصرار کر رہا ہے (حالانکہ حقیقت میں یُوں ہونا چاہیے) کہ اگر اس دعوتِ قرآنی سے اس کا انشراحِ صدر ہو چکا ہے تو اسے اسلام قبول کر لینا چاہیے ورنہ اُسے تسلیم کر لینا چاہیے کہ قرآن کی حکومت روئے زمین پر ایک اعلیٰ اور برتر حکومت ہے اور بمناسب حال اس حکومت سے عہد و پیمان باندھ لے۔ لیکن اگر وہ انسان (ان دونوں باتوں میں سے) نہ یہ کرتا ہے (کہ اسلام قبول کر کے مُسلمانوں میں شامل ہو جائے) اور نہ وہ کرتا ہے (کہ قرآنی حکومت کی ماتحتی قبول کرے) تو (ایسے انسان کے لئے) اس سُورت کے ذریعہ قرآنی حکومت کی جانب سے اعلان جنگ (اپنے حال پر) قائم ہے۔ البتہ عمل بالحرب (عملاً جنگ چھیڑنا) تو یہ مناسب حالات پر مبنی اور موقوف ہے لہٰذا یہ سُورت اسلام کے جنگی اور خارجی اور سیاسی قانون اور اصُولوں کی ایک دستاویز ہے تو گویا یہ سُورت تمام سُورتوں سے آخری ہے جو نازل کی گئی ہے یا (یوں کہئے) کہ سورت انفال میں اسلام کے جنگی قوانین کی ابتدائی باتیں بیان ہوئی ہیں اور یہ سُورت ان جنگی قوانین کا تتمہ اور آخری ہیں۔

قرآن کو ایک مصحف میں جمع کرنے والے صحابہ (رضوان اللہ علیہم اجمعین) کے اجتہاد سے اس سُورت توبہ کو سُورت انفال کے ساتھ جوڑ دیا گیا ہے اور ایک مصحف میں قرآن کا

جمع ہونا اولاً حضرت صدیق (ابو بکر رضی اللہ عنہ خلیفہ اوّل) کے زمانہ میں ہوا اور ثانیاً حضرت عثمان (ذی) النورین رضی اللہ عنہ) کے زمانہ میں واقع ہوا تو وہ صحابہؓ جنہوں نے حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں قرآن کو جمع کیا ان کا اجتہاد یہ تھا کہ یہ دونوں سورتیں دراصل ایک ہی سورت ہے پھر انہیں اس خیال میں تردد اور شک ہوا کیونکہ اعلانِ جنگ تو سورت براءۃ کی فقط ابتدائی آیات سے ہوا ہے (تو اس تردد کی وجہ سے) انہوں نے سورت کے فاصلہ کے لئے بسم اللہ کو نہ لکھا اور اسے ایک سورت کی مثل بنا دیا یہ اکثر صحابہؓ کا حکم اور فیصلہ تھا (چونکہ) اس عہد و زمانہ میں حکومت متبوعہ تھی (یعنی حکومت کے ہر فیصلہ پر اتباع کا مظاہرہ ہوتا چونکہ یہ حکومت علی منہاج النبوۃ تھی) تو وہ حکومت کوئی کام کسی جماعت مخصوصہ کو تفویض کر دیتی تو تفویض جمیع امت کی جانب سے اجماعی تفویض ہوتا تو ہر وہ کام جو یہ جماعت منتخبہ (ممتازہ) انجام دیتی اور امت کے کسی فرد کا ان پر انکار ثابت نہ ہوتا تو یہ حکم اور فیصلہ اجماعی بن جاتا اور اسی سورت کی مثل بالا جماع ایک ہی مصحف میں مکمل قرآن کا جمع ہونا قرار پایا ہے لیکن ہر ایک سورت کی علیحدہ علیحدہ کتابت علیحدہ علیحدہ صحیفہ صحیفہ کی شکل میں حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی موجودگی میں ہو چکی تھی اور یہ صحیفے اُمہات المؤمنین (نبی علیہ السلام کی ازواجِ مطہرات بیویوں) کے گھروں میں محفوظ کر لئے جاتے تھے اور ایسے ہی کثیر التعداد صحابہؓ کے سینوں (صدور) میں بھی محفوظ تھیں۔ یہ ہے وہ حقیقت واقعہ جس پر ہمارے فہم و عقیدے کا استقرار ہے اور اس عقیدہ کو ہم نے روایاتِ حدیث سے استفادہ کیا ہے لیکن ہم نے اہلِ علم کی ایک جماعت دیکھی جو غلو سے کام لیتے ہیں کہ ایک مصحف نبی علیہ السلام کے فرمان سے کتابت کرایا اور لکھوایا جا چکا تھا اور اس بات کے لئے اپنی فہم کے مطابق چند آیات کے ساتھ استدلال کرتے ہیں اور ہم نے دیکھا کہ ان کے نزدیک اس بات کا سبب اکثر و بیشتر مستشرقین کے بعض شبہات اور اعتراضات کا جواب دینا ہے۔

توہم نے ان لوگوں کو دیکھا کہ حدِ اعتدال سے نکل چکے ہیں کیونکہ بیک جُنبش اُنہوں نے کتبِ قدیمہ کے صحف کا انکار کر دیا اور ان کتبِ قدیمہ (تورات۔ انجیل۔ زبور وغیرہا) میں اس مقدار سے جو ان میں تھی زائد تحریف کا دعویٰ کیا اور ثابت کر دیا اور انہوں نے ان کتب کو ایسے بنا ڈالا کہ ان میں سے اپنی اصل پر بغیر تحریف کوئی صحیفہ ہی نہیں تھا لیکن ان صحفِ قدیمہ (انبیاء سابقین پر نازل شدہ کتابوں) کے بارہ میں ہمارا عقیدہ یہ ہے کہ صحفِ مقدسہ امام ولی اللہ رحمہ اللہ کی رائے کے مُطابق اِس طرح ہیں۔ جیسے کہ ہمارے نزدیک احادیث کی کتابیں ہیں اور مُسلمانوں کی کثیر جماعت یہ اعتقاد رکھتی ہیں کہ جو کچھ کتبِ احادیث میں ثابت ہو چکا ہے ان کا کثیر حصہ قطعی ہے اور یہ بھی اعتقاد رکھتی ہیں کہ حدیثِ نبوی ربّ العزت کی جانب سے الہام ہے ایسے ہی) ان (اہلِ کتاب یہود و نصاریٰ) کے پاس کُتبِ الٰہیہ کے (ثبوت کے لئے) بہت سے نمونے (نمازج) تھے جیسے کہ ہمارے ہاں کتبِ احادیث کے ثبوت کے لئے (بہت سے دلائل ہیں) ادیانِ سابقہ میں کتبِ مقدسہ کے ثبوت کے دلائل کا اہلِ اسلام کی طرف سے اِنکار ہونا ہماری رائے میں (یہ) غلو ہے لیکن جن لوگوں نے ان جیسے غلو کی طرف میلان کیا ہے ان پر مستشرقین کی جانب سے کتاب اللہ کی اسانید پر اعتراض وارد ہوتا ہے اور وہ لوگ اِس اعتراض کے جواب دینے میں اس بات کے کہنے کی طرف محتاج ہوئے ہیں کہ قرآن عظیم کا ایک مصحف میں جمع ہونا نبی علیہ السلام سے ہوا تھا حالانکہ یہ ان کی اپنی جانب سے اختراع ہے جو دراصل مذکورہ اعتراض کے جواب کی احتیاجی میں سرزد ہوئی اور ہمارے زمانہ میں کلام جدید کی یہی اساس ہے کہ یہ لوگ جب ارباب مذاہب کے ساتھ معارضہ علمیہ کے مباحث اور کلام و گفتگو کرنے سے مایوس ہوئے تو جو لوگ (علماء وقت) انیسویں صدی عیسوی سے متقدم اور پہلے تھے اور کلام جدید کی تائید میں کمربستہ ہو کھڑے ہوتے تو وہ امرِ واحد جس کی طرف وہ مضطر اور مجبور ہوئے وہ یہی ہے

اور حال یہ ہے کہ جب ان لوگوں نے متقدمین سے اپنی موافقت کے لئے کوئی کثیر التعداد دلائل نہ دیکھے تو نئے دعویٰ (دعوۃ التجدید) کرنے کی طرف محتاج ہوئے۔ پھر وہ چیز جو ہم نے ضیع (طرز و طریق) صحابہ (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) سے دیکھی ہے تو ہم نے اُن کی ذہنیت اور عقائد سے یہ معرفت حاصل کر لی کہ وہ (صحابہ کرام) یہ عقیدہ رکھتے ہیں کہ ایک سُورت (کا ہونا ان علامات سے ہوگا) جب ہو گی کہ اس میں معانی اور مفاہیم کی وحدت ہو اور آیات میں نظم و نسق ہو مگر یہ کہ ہم سُورت انفال اور توبہ کو ایک سورت بنائیں تو اس کی کوئی وجہ نہیں اور یہ ہی بات منصوص علیہ ہے اور ہم نے کتاب اللہ کے سمجھنے کی ضروریات میں سے یہ قرار دیا ہے کہ انتظام اور اتساق ہو یعنی ہر ہر سُورت میں نظم و نسق (معانی کا باہمی ارتباط اور تعلق) اور ہر سُورت کا علیحدہ علیحدہ کتاب ہونا یا کتاب کا جزو اور حصہ ہونا اسی پر مبنی ہے البتہ تناسق اور سُورتوں کی ترتیب تو ہمارے نزدیک بھی مسلم اور مقبول ہے لیکن اس درجہ پہ نہیں لہٰذا پہلی بات تو لازم ہے کیونکہ وہ کتابُ اللہ کا امر ذاتی ہے اور امر ثانی امر مستحسن اور مکمل (باعثِ حسن و کمال) ہے۔

# سُورَةُ التَّوبَةِ

بَرَآءَةٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ اِلَى الَّذِيْنَ عٰهَدْتُّمْ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ①

یہ صاف جواب ہے اللہ کی طرف سے اور اس کے رسول کی ان مشرکوں کو جن سے تمہارا عہد ہوا تھا۔

فَسِيْحُوْا فِي الْاَرْضِ اَرْبَعَةَ اَشْهُرٍ وَّاعْلَمُوْٓا اَنَّكُمْ غَيْرُ مُعْجِزِي اللّٰهِ

سو پھر لو اس ملک میں چار مہینے اور جان لو کہ تم نہ تھکا سکو گے اللہ کو اور یہ کہ اللہ

وَاَنَّ اللّٰهَ مُخْزِي الْكٰفِرِيْنَ ② وَاَذَانٌ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖٓ اِلَى النَّاسِ

رسوا کرنے والا ہے کافروں کو اور سنا دینا ہے اللہ کی طرف سے اور اس کے رسول کی لوگوں کو

يَوْمَ الْحَجِّ الْاَكْبَرِ اَنَّ اللّٰهَ بَرِيْٓءٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ ڏ وَرَسُوْلُهٗ ۭ فَاِنْ

دن بڑے حج کے کہ اللہ الگ ہے مشرکوں سے اور اس کا رسول سو اگر

**الفصل الاوّل**: براءة من اللّٰہ ورسولہ..... الی الّذین عاھدتم (۱ تا ۵)

آیات میں اعلانِ جنگ کا متن ہے اور ان کے بعد کی دس آیات اس متن کی تشریح ہیں تو پہلا فصل آیت (۱) سے آیت (۱۵) تک اعلانِ جنگ کے بارہ میں ہے۔ فسیحوا فی الارض الی اربعة اشھر جب معاہدہ نظرِثانی کا محتاج ہو تو اسلام نے اس کے مواد میں تدبر اور تفکر کیلئے چار ماہ کی مُدت تجویز کی ہے (دیکھیے) نکاح (بھی عورت اور مرد کے درمیان) ایک گھریلو قسم کا مُعاہدہ تھا لیکن جب کسی مرد نے اپنی عورت سے ایلا (ایک طرح کی اپنی بیوی سے انقطاع پر قسم کھانا) کرلیتا ہے تو اُسے شرعاً چار ماہ کی مُدت تک تاخیر کردی گئی ہے تو پھر یا پہلے عہد کا مطالبہ کرے یا ترک کردے اور یہی مقدار اجتماعی مصلحتوں میں نظر و فکر کیلئے کافی ہے اور اسی طرح ملکی مُعاہدات میں چار ماہ کی مدت کو نظرِثانی کی سہولت کیلئے مُقرر کیا گیا ہے لہٰذا وہ معاہداتِ مُلکیہ جو قبائل عرب کے ساتھ تھے نہ کہ افراد کے ساتھ یا خارجیہ حکومتوں کے ساتھ اور ہر اس دینیہ جماعت کے ساتھ جو منظم طریقہ پر ہو مثل کنیسہ (یعنی اہلِ کنیسہ یہود و نصاری) تو اُن کو بھی مثل قبیلہ اور حکومت

تُبۡتُمۡ فَهُوَ خَيۡرٌ لَّكُمۡ وَإِنۡ تَوَلَّيۡتُمۡ فَاعۡلَمُوۡٓا أَنَّكُمۡ غَيۡرُ مُعۡجِزِي

تم توبہ کرو تو تمہارے لئے بہتر ہے اور اگر نہ مانو تو جان لو کہ تم ہرگز نہ تھکا سکو گے

اللّٰهِ وَبَشِّرِ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا بِعَذَابٍ أَلِيۡمٍ ﴿٣﴾ إِلَّا الَّذِيۡنَ عٰهَدۡتُّمۡ

اللہ کو اور خوشخبری سُنا دے کافروں کو عذاب دردناک کی مگر جن مشرکوں سے تم نے عہد کیا تھا

مِّنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ثُمَّ لَمۡ يَنۡقُصُوۡكُمۡ شَيۡـًٔا وَّلَمۡ يُظَاهِرُوۡا عَلَيۡكُمۡ أَحَدًا

پھر انہوں نے کچھ قصور نہ کیا تمہارے ساتھ اور مدد نہ کی تمہارے مقابلہ میں کسی کی

فَأَتِمُّوۡٓا إِلَيۡهِمۡ عَهۡدَهُمۡ إِلٰى مُدَّتِهِمۡ ۚ إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الۡمُتَّقِيۡنَ ﴿٤﴾ فَإِذَا

ان سے پورا کر دو ان کا عہد ان کے وعدہ تک بیشک اللہ کو پسند ہیں احتیاط والے پھر جب

انۡسَلَخَ الۡأَشۡهُرُ الۡحُرُمُ فَاقۡتُلُوا الۡمُشۡرِكِيۡنَ حَيۡثُ وَجَدۡتُّمُوۡهُمۡ

گذر جائیں مہینے پناہ کے تو مارو مشرکوں کو جہاں پاؤ اور پکڑو اور

وَخُذُوۡهُمۡ وَاحۡصُرُوۡهُمۡ وَاقۡعُدُوۡا لَهُمۡ كُلَّ مَرۡصَدٍ ۚ فَإِنۡ

گھیرو اور بیٹھو ہر جگہ ان کی تاک میں پھر اگر وہ

اعتبار کیا گیا ہے لہٰذا بایں نظر سُورت برارۃ الناس (تمام لوگوں) کے لئے اعلانِ جنگ ہے اور وہ لوگ جن کے لئے کوئی عہد نہیں تو ان کی مدّتِ انتظار (تربص) چار مہینے ہے لیکن وہ لوگ جن کے واسطے کوئی عہد ہے تو اس سورت کے ذریعہ وہ اپنے عہد پر رہیں گے لہٰذا یہ سُورت اعلان کی صُورت میں نازل ہوئی ہے تو فتح مکّہ کے بعد حج اکبر کے دن یہ اعلان ہوا۔ اور اشہر حرم (عزّت کے مہینے) اِن کی عزّت و حرمت باقی رہے گی ان میں قتال و جنگ کی ابتدا نہیں کی جائے گی لیکن دُشمنوں کا دفاع اور بقدرِ ضرورت استمرار (جنگ کا جاری رکھنا) ضروری اور جائز ہے اِس سے اشتباہ (شبہ) واقع ہوا تو بعض فقہاء کرام کے نزدیک یہ ہے کہ ان مہینوں کی حُرمت منسوخ کر دی گئی تھی لہٰذا آیت میں اسی طرف اشارہ ہے فاذا انسلخ الاشھر الحرم ۔ ۔ ۔ وصد ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ فان تابوا

تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَخَلُّوْا سَبِيْلَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ

توبہ کریں اور قائم رکھیں نماز اور دیا کریں زکوٰۃ تو چھوڑدو ان کا رستہ بیشک اللہ بخشنے والا

رَّحِيْمٌ ۞ ٥ وَاِنْ اَحَدٌ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ اسْتَجَارَكَ فَاَجِرْهُ حَتّٰى يَسْمَعَ

مہربان اور اگر کوئی مشرک تجھ سے پناہ مانگے تو اس کو پناہ دیدے یہاں تک

كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ اَبْلِغْهُ مَاْمَنَهٗ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْلَمُوْنَ ۞ ٦ ع

کہ وہ سن لے کلام اللہ کا پھر پہنچا دے اس کو اس کی امن کی جگہ یہ اس واسطے کہ وہ لوگ علم نہیں رکھتے

كَيْفَ يَكُوْنُ لِلْمُشْرِكِيْنَ عَهْدٌ عِنْدَ اللّٰهِ وَعِنْدَ رَسُوْلِهٖۤ اِلَّا الَّذِيْنَ

کیونکہ ہووے مشرکوں کے لئے عہد اللہ کے نزدیک اور اس کے رسول کے نزدیک مگر جن لوگوں سے

عٰهَدْتُّمْ عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ۚ فَمَا اسْتَقَامُوْا لَكُمْ فَاسْتَقِيْمُوْا

تم نے عہد کیا تھا مسجد حرام کے پاس سو جب تک وہ تم سے سیدھے رہیں تم ان سے سیدھے رہو

لَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِيْنَ ۞ ٧ كَيْفَ وَاِنْ يَّظْهَرُوْا عَلَيْكُمْ لَا

بے شک اللہ کو پسند ہیں احتیاط والے کیونکر رہے صلح اور اگر وہ تم پر غالب ہو جاویں تو نہ

سبیلھم ان اللہ غفور الرحیم یہ حکم اور فیصلہ مشرکین کے حق میں ہے اور اہل کتاب کا حکم اس سے بعد آرہا ہے وان احد من المشرکین ... حتی یسمع کلام ثم لا یعلمون یعنی اللہ تعالیٰ کا کلام سن کر اس کی حقیقت معلوم نہ کر سکیں تو جہالت کی وجہ سے معذور سمجھے جائیں گے اور قرآن عظیم جس کی تبلیغ میں مسلمانوں نے عرب کے لئے ہر قسم کی قوت سے بیس سال کی مدت کے اندر پوری پوری کوشش کی ہے تو کوئی حکومت اس سے زیادہ کی تکلیف نہیں اٹھا سکتی (یا مکلف نہیں ہے) تو ہم یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ قرآن عظیم ہر اس انسان تک پہنچ چکا ہے جو جزیرہ عرب میں عربی زبان بولتا ہے کہ یہ اس قانون کا حکم ہے اور اس کے باوجود اگر شخص واحد یہ دعویٰ کرتا ہے کہ اس کو قرآن عظیم کا حکم نہیں پہنچا تو اس شخص کے بارے میں یہ فیصلہ ہے فاجرہ حتی یسمع کلام اللہ ثم ابلغہ مأمنہ لیکن

يَرْقُبُوْا فِيْكُمْ اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ؕ يُرْضُوْنَكُمْ بِاَفْوَاهِهِمْ وَتَاْبٰى قُلُوْبُهُمْ

تو نہ لحاظ کریں تمہاری قرابت کا اور نہ عہد کا تم کو راضی کر دیتے ہیں اپنے منہ کی بات سے اور ان کے دل

وَاَكْثَرُهُمْ فٰسِقُوْنَ ۚ ﴿۸﴾ اِشْتَرَوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ثَمَنًا قَلِيْلًا فَصَدُّوْا

نہیں مانتے اور اکثر ان میں بدعہد ہیں بیچ ڈالے انہوں نے اللہ کے حکم تھوڑی قیمت پر پھر روکا اس کے

عَنْ سَبِيْلِهٖ ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۹﴾ لَا يَرْقُبُوْنَ فِيْ مُؤْمِنٍ

رستہ سے برے کام ہیں جو وہ لوگ کر رہے ہیں۔ نہیں لحاظ کرتے کسی مسلمان کے حق میں قرابت

اِلًّا وَّلَا ذِمَّةً ؕ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُعْتَدُوْنَ ﴿۱۰﴾ فَاِنْ تَابُوْا وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ

کا اور نہ عہد کا اور وہی ہیں زیادتی پر سو اگر توبہ کریں اور قائم رکھیں نماز

وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ فَاِخْوَانُكُمْ فِي الدِّيْنِ ؕ وَنُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ

اور دیتے رہیں زکوٰۃ تو تمہارے بھائی ہیں حکم شریعت میں اور ہم کھول کر بیان کرتے ہیں حکموں کو جاننے

يَّعْلَمُوْنَ ﴿۱۱﴾ وَاِنْ نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ عَهْدِهِمْ وَطَعَنُوْا فِيْ

والے لوگوں کے واسطے اور اگر وہ توڑ دیں اپنی قسمیں عہد کرنے کے بعد اور عیب لگائیں تمہارے

اگر کوئی انسان حکومت سے قرآن کی تبلیغ کا سائل اور خواہاں نہیں ہوا تو قانون یہ فیصلہ دیتا ہے کہ اُسے قرآن کا حکم پہنچ چکا ہے اور اس کے بعد اعلانِ جنگ ہونا عین حکمت کا تقاضا ہے پھر اللہ تعالیٰ نے یہ حکمت بیان فرمائی کہ دشمن کے لئے کیسے ہوگا ان کی حقیقت تو یہ ہے۔ ان یظھروا علیکم لا یرقبون کہ اگر انہیں تمہارے اُوپر غلبہ حاصل ہو جائے تو ہر قسم کی انسانیت اور قانون کو پس پشت ڈال دیں گے اور انہیں ایسا موقع اور چانس دینا جو مصلحت کے سراسر خلاف ہے کبھی جائز نہیں ہو سکتا یہ مضمون آیت ۵ تک جاتا ہے۔

(فصل تمام ہوا)

## الفصل الثانی دوسرا فصل ۱۶ تا ۲۸

مومنوں پر ان لوگوں کے ساتھ جنگ کرنے کے وجوب کے بیان میں ہے۔ جنہیں

دِيْنِكُمْ فَقَاتِلُوْٓا اَئِمَّةَ الْكُفْرِ ۙ اِنَّهُمْ لَآ اَيْمَانَ لَهُمْ لَعَلَّهُمْ يَنْتَهُوْنَ ﴿۱۲﴾

دین میں تو لڑو کفر کے سرداروں سے بے شک ان کی قسمیں کچھ نہیں تاکہ وہ باز آئیں۔

اَلَا تُقَاتِلُوْنَ قَوْمًا نَّكَثُوْٓا اَيْمَانَهُمْ وَهَمُّوْا بِاِخْرَاجِ الرَّسُوْلِ وَهُمْ

کیا نہیں لڑتے ایسے لوگوں سے جو توڑیں اپنی قسمیں اور فکر میں رہیں کہ رسول کو نکال دیں اور

بَدَءُوْكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۭ اَتَخْشَوْنَهُمْ ۚ فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَوْهُ اِنْ كُنْتُمْ

انہوں نے پہلے چھیڑ کی تم سے کیا ان سے ڈرتے ہو سو اللہ کا ڈر چاہئے تم کو زیادہ اگر تم ایمان

مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۳﴾ قَاتِلُوْهُمْ يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ بِاَيْدِيْكُمْ وَيُخْزِهِمْ

رکھتے ہو۔ لڑو ان سے تا عذاب دے اللہ ان کو تمہارے ہاتھوں اور رسوا کرے اور

وَيَنْصُرْكُمْ عَلَيْهِمْ وَيَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۴﴾

تم کو ان پر غالب کرے اور ٹھنڈے کرے دل مسلمان لوگوں کے

وَيُذْهِبْ غَيْظَ قُلُوْبِهِمْ ۭ وَيَتُوْبُ اللّٰهُ عَلٰي مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ

اور نکالے ان کے دل کی جلن اور اللہ توبہ نصیب کریگا جس کو چاہے گا۔ اور اللہ سب کچھ جاننے والا

اعلانِ جنگ دے چکے آیت ۱۶ میں ہے ام حسبتم ان تترکوا... منکم قرآن کی تعلیم اہل ایمان کو حاصل ہوتی اور اس تعلیم سے حکومت میں نظام قرآن کا قائم کرنا بصورت حکمرانی فرض ہوا تھا یہی عمل بالقرآن ہے تو تمہیں قرآن اسی صورت میں نہیں چھوڑ سکتا کہ تم قرآن کے ساتھ عمل بھی نہ کرو اور اپنے آپ کو اہل القرآن (قرآن والوں یعنی مسلمانوں میں) شمار کرتے رہو۔ آیت ۱۹ میں اسی کی طرف اشارہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اولاً یہ بیان کیا کہ اہلِ شرک (مشرکین) اللہ کی مساجد کو آباد اور تعمیر نہیں کرتے یہ قرآن کا حکم ہے لیکن تم (اے مومنو)! مسجد حرام (بیت اللہ) کی تعمیر و آبادی کو تعلیم قرآنی کی آخری غرض و غایت نہ بنا لینا۔ آیت ۱۹ میں ہے اجعلتم یعنی اللہ کے نزدیک (عنداللہ) والذین آمنوا... اجر عظیم قرآن عظیم مسلمانوں کو جنت کی دعوت دیتا اور یہ (جنت) صرف مجاہدین کے لئے ہے

حَكِيْمٌ ﴿۱۵﴾ اَمْ حَسِبْتُمْ اَنْ تُتْرَكُوْا وَلَمَّا يَعْلَمِ اللّٰهُ الَّذِيْنَ جٰهَدُوْا

حکمت والا ہے کیا تم یہ گمان کرتے ہو کہ چھوٹ جاؤ گے حالانکہ ابھی معلوم نہیں کیا اللہ نے تم میں سے ان لوگوں کو

مِنْكُمْ وَلَمْ يَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلَا رَسُوْلِهٖ وَلَا الْمُؤْمِنِيْنَ وَلِيْجَةً ؕ

جنہوں نے جہاد کیا ہے اور نہیں پکڑا انہوں نے سوائے اللہ کے اور اس کے رسول کے اور مسلمانوں کے کسی کو بھیدی

وَاللّٰهُ خَبِيْرٌ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۶﴾ مَا كَانَ لِلْمُشْرِكِيْنَ اَنْ يَّعْمُرُوْا مَسٰجِدَ

اور اللہ کو خبر ہے جو تم کر رہے ہو مشرکوں کا کام نہیں کہ آباد کریں اللہ کی مسجدیں

اللّٰهِ شٰهِدِيْنَ عَلٰۤى اَنْفُسِهِمْ بِالْكُفْرِ ؕ اُولٰٓئِكَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ ۚۖ

اور تسلیم کر رہے ہوں اپنے اُوپر کفر کو وہ لوگ خراب گئے اُن کے عمل اور آگ میں

وَفِي النَّارِ هُمْ خٰلِدُوْنَ ﴿۱۷﴾ اِنَّمَا يَعْمُرُ مَسٰجِدَ اللّٰهِ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ

رہیں گے وہ ہمیشہ وہی آباد کرتا ہے مسجدیں اللہ کی جو یقین لایا اللہ پر اور آخرت کے دن پر

الْاٰخِرِ وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ وَاٰتَى الزَّكٰوةَ وَلَمْ يَخْشَ اِلَّا اللّٰهَ فَعَسٰۤى

اور قائم کیا نماز کو اور دیتا رہا زکوٰۃ اور نہ ڈرا سوائے اللہ کے کسی سے

پھر آیت ۲۲ تک یہ بیان ہوا ہے کہ تمہارا کوئی عذر قابلِ قبول نہیں ہوگا۔ تمہارے قبائل (رشتہ داریاں) تمہارے اموال تمہارے مکانات اور گھرانے جہاد سے مانع اور رکاوٹ نہیں ہونے چاہئیں، آیت ۲۴ میں اسی طرف اشارہ ہے قل لن کان .... للقانتین ... واللہ لایھدی القوم الفسقین مؤمنوں نے تو اپنے ایمان قبول کرتے وقت اس پر بیعت کر دی تھی کہ وہ بلا قید و شرط مطلقاً اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول (علیہ السلام) کی اطاعت اور فرمانبرداری کرتے رہیں گے۔ تو اول زمانہ (ابتدائی دور قبل از ہجرت) میں قرآن کے تعلیم اور سیکھنے اور آبادی مساجد اور ان میں نظم و نسق اور ادائے زکوٰۃ کا ان سے مطالبہ کیا گیا اور یہی اس وقت کافی تھا لیکن اس کا یہ معنی نہیں تھا کہ ان سے مذکورہ طلب کردہ اعمال سے زیادہ کسی دوسری شیٔ کا مطالبہ نہیں کیا جائے گا کیونکہ (دراصل

أُولَٰئِكَ أَن يَكُونُوا مِنَ الْمُهْتَدِينَ ﴿١٨﴾ أَجَعَلْتُمْ سِقَايَةَ الْحَاجِّ

سو امید وار ہیں وہ لوگ کہ ہوویں ہدایت والوں میں کیا تم نے کر دیا حاجیوں کا پانی پلانا

وَعِمَارَةَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ كَمَنْ آمَنَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَجَاهَدَ فِي

اور مسجد الحرام کا بسانا برابر اس کے جو یقین لایا اللہ پر اور آخرت کے دن پر اور لڑا اللہ

سَبِيلِ اللَّهِ ۚ لَا يَسْتَوُونَ عِندَ اللَّهِ ۗ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ﴿١٩﴾

کی راہ میں یہ برابر نہیں ہے اللہ کے نزدیک اور اللہ رستہ نہیں دیتا ظالم لوگوں کو

الَّذِينَ آمَنُوا وَهَاجَرُوا وَجَاهَدُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَ

جو ایمان لائے اور گھر چھوڑ آئے اور لڑے اللہ کی راہ میں اپنے مال اور جان سے

أَنفُسِهِمْ أَعْظَمُ دَرَجَةً عِندَ اللَّهِ ۚ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْفَائِزُونَ ﴿٢٠﴾ يُبَشِّرُهُمْ

ان کے لئے بڑا درجہ ہے اللہ کے ہاں اور وہی مراد کو پہنچنے والے ہیں خوشخبری دیتا ہے ان کو

رَبُّهُم بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ وَجَنَّاتٍ لَّهُمْ فِيهَا نَعِيمٌ مُّقِيمٌ ﴿٢١﴾

پروردگار ان کا اپنی طرف سے مہربانی کی اور رضامندی کی اور باغوں کی جن میں ان کو آرام ہے ہمیشہ کا

قرآن کا مقصد فقط دین کی تعلیم دینا ہی نہیں بلکہ (درحقیقت) اس قرآن کا مقصد خلافت اور دولت کے درجہ پر ایسی حکومت کی اقامت ہے کہ کوئی اعلیٰ حکومت اس کے معارض اور مقابل نہ ہو سکے تو اس کے اتمام (پورا کرنے) کے لئے مؤمنوں سے جہاد کا مطالبہ کیا جا رہا ہے جو ان میں سے استطاعت رکھتے ہوں اور اس میں کوئی عذر مقبول نہیں ہوگا اور عسکری (فوجی) خدمت مؤمنین کے ہر ایک فرد پر فرض (عین) ہے اور جس نے خلاف کیا (ظاہراً اور باطناً، عملاً اور اعتقاداً) تو وہ فاسق ہے اور اس قانون (خداوندی یعنی قرآن عظیم) کی اطاعت سے خارج اور باہر ہوا اللہ تعالیٰ کے اس قول واللہ لا یھدی القوم الفسقین کا یہی معنی اور مفہوم ہے (اور فاسق اس انسان کو کہا جاتا ہے) جو اپنی مصالح (منافع۔ فوائد ضروریات) کو اللہ تعالیٰ کے امر اور حکم کے مقابلہ میں ترجیح

خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ اِنَّ اللّٰهَ عِنْدَهٗٓ اَجْرٌ عَظِيْمٌ ﴿٢٢﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

رہا کریں اُن میں مدام بے شک اللہ کے پاس بڑا ثواب ہے اے ایمان والو مت پکڑو

لَا تَتَّخِذُوْٓا اٰبَاۗءَكُمْ وَاِخْوَانَكُمْ اَوْلِيَاۗءَ اِنِ اسْتَحَبُّوا الْكُفْرَ عَلَي

اپنے باپوں کو اور بھائیوں کو رفیق اگر وہ عزیز رکھیں کفر کو ایمان

الْاِيْمَانِ ۭ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿٢٣﴾ قُلْ اِنْ

سے اور جو تم میں ان کی رفاقت کرے سو وہی لوگ ہیں گنہ گار تو کہہ دے اگر

كَانَ اٰبَاۗؤُكُمْ وَاَبْنَاۗؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ

تمہارے باپ اور بیٹے اور بھائی اور عورتیں اور برادری اور مال جو تم نے کمائے ہیں

وَاَمْوَالُۨ اقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ

اور سوداگری جس کے بند ہونے سے تم ڈرتے ہو اور حویلیاں جن کو پسند کرتے ہو تم کو زیادہ پیاری ہیں

اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى

اللہ سے اور اس کے رسول سے اور لڑنے سے اس کی راہ میں تو انتظار کرو یہاں تک کہ

دیتا ہے (یرجح مصالحہ علی امر اللہ)

**تنبیہ :-** بے شک مسلمان سلاطین (بادشاہوں) نے کثرت سے دُوسرے سلاطین کی اقتدا کرتے ہوئے ایسا مخصوص لشکر اور فوج بنائی جو فقط انہیں کے امر و حکم کے ماتحت ہو جو اُن کے حکم کے ماسوا کسی کی اطاعت نہ کریں اور ان سلاطین نے عام مسلمانوں کو قرآن کے حکم کی اقامت کے لئے عسکری (فوجی) خدمت سے منع کئے (روکے) رکھا یہ عمل ان موہوں پر دے مارا جائے (ھذا العمل مردود علیٰ وجوھھم) اس کام میں ان سلاطین کی اطاعت کسی شخص کے لئے بھی جائز نہیں بلکہ نماز کی طرح تمام مسلمانوں پر عسکری خدمت فرض ہے۔ لہٰذا جو بھی ان مُسلمانوں کو اس خدمت سے منع کرے خواہ وہ سلاطین سے ہوں یا امراء اور علماء سے ہوں کلھم فاسق ہیں پھر اُن کا اس فسق پر اصرار کرتے رہنا ان کے

يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿۲۴﴾ لَقَدْ نَصَرَكُمُ

بھیجے اللہ اپنا حکم اور اللہ رستہ نہیں دیتا نافرمان لوگوں کو مدد کر چکا ہے اللہ تمہاری

اللّٰهُ فِيْ مَوَاطِنَ كَثِيْرَةٍ ۙ وَّيَوْمَ حُنَيْنٍ ۙ اِذْ اَعْجَبَتْكُمْ كَثْرَتُكُمْ فَلَمْ

بہت میدانوں میں اور حُنین کے دن جب خوش ہوئے تم اپنی کثرت پر

تُغْنِ عَنْكُمْ شَيْـًٔا وَّضَاقَتْ عَلَيْكُمُ الْاَرْضُ بِمَا رَحُبَتْ ثُمَّ وَلَّيْتُمْ

پھر وہ کچھ کام نہ آئی تمہارے اور تنگ ہوگئی تم پر زمین باوجود اپنی فراخی کے پھر ہٹ گئے تم پیٹھ دے کر

مُّدْبِرِيْنَ ﴿۲۵﴾ ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ

پھر اتاری اللہ نے اپنی طرف سے تسکین اپنے رسول پر اور ایمان والوں پر

وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا وَعَذَّبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ؕ وَذٰلِكَ جَزَآءُ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۶﴾

اور اتاری فوجیں کہ جن کو تم نے نہیں دیکھا اور عذاب دیا کافروں کو اور یہی سزا ہے منکروں کی

ثُمَّ يَتُوْبُ اللّٰهُ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ عَلٰى مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۲۷﴾

پھر توبہ نصیب کرے گا اللہ اس کے بعد جس کو چاہے اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔

معاملہ اور امر گویا تو کفر تک اور یا نفاق کی طرف سے پہنچے گا لیکن وہ لوگ جنہیں استطاعت ہی نہیں تو ایسے لوگ اللہ تعالےٰ کے احکام سے مستثنیٰ رکھے جائیں گے یہ امر مومنین (ایمان والے مردوں) اور مومنات (ایمان والی عورتوں) میں سے ہر اس فرد کے لئے علی السواء (برابر) ہے جو استطاعت رکھتا ہو۔

**عذر القلة**:۔ یعنی تھوڑی تعداد میں ہونے کا عذر! اہل ایمان کا قلیل تعداد میں ہونا اور اعداد یعنی اہل کفر کا کثیر تعداد میں ہونا (یہ عذر) نہ تو سنا جائے گا۔ اور نہ قابل قبول ہوگا۔ آیت ۲۵ تا ۲۷ میں اسی طرف اشارہ ہے لقد نصرکم اللہ .... مدبرین جب کثرت نفع مند ثابت نہ ہو تو قلت کیسے مانع بن سکتی ہے۔

**تنبیہ**:۔ سیاسیات عصریہ (موجودہ زمانہ کی سیاسیات) میں بقدر امکان میرے

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّمَا الْمُشْرِكُوْنَ نَجَسٌ فَلَا يَقْرَبُوا الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ

اے ایمان والو مشرک جو ہیں سو پلید ہیں سو نزدیک نہ آنے پائیں مسجد الحرام کے

بَعْدَ عَامِهِمْ هٰذَا ۚ وَاِنْ خِفْتُمْ عَيْلَةً فَسَوْفَ يُغْنِيْكُمُ اللّٰهُ مِنْ

اس برس کے بعد اور اگر تم ڈرتے ہو فقر سے تو آئندہ غنی کردے گا تم کو اللہ اپنے

فَضْلِهٖٓ اِنْ شَاۗءَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿٢٨﴾ قَاتِلُوا الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ

فضل سے اگر چاہے بیشک اللہ سب کچھ جاننے والا حکمت والا ہے۔ لڑو ان لوگوں سے جو ایمان نہیں لاتے اللہ پر

وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَلَا يُحَرِّمُوْنَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَلَا يَدِيْنُوْنَ

اور نہ آخرت کے دن پر اور نہ حرام جانتے ہیں اس کو جس کو حرام کیا اللہ نے اور اس کے رسول نے اور نہ قبول کرتے

دِيْنَ الْحَقِّ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حَتّٰي يُعْطُوا الْجِزْيَةَ عَنْ يَّدٍ وَّهُمْ

ہیں دین سچا ان لوگوں میں سے جو کہ اہل کتاب ہیں یہاں تک کہ وہ جزیہ دیں اپنے ہاتھ سے ذلیل

صٰغِرُوْنَ ﴿٢٩﴾ ۧ وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ عُزَيْرُۨ ابْنُ اللّٰهِ وَقَالَتِ النَّصٰرَى

ہو کر اور یہود نے کہا کہ عزیر اللہ کا بیٹا ہے اور نصاریٰ نے کہا کہ

مطالعہ کے وقت یہ بات پایۂ تحقیق کو پہنچی ہے کہ یہ حکم اور فیصلہ ایسی جماعت سے متعلق ہے جو منظم ہو ایسے اصول پر جو اس جماعت کے نزدیک صحیح ہوں کہ یہ جماعت ان اصولوں کی صحت میں کوئی شک اور شبہ نہ رکھتی ہو اور اس جماعت کے پاس اس کا انتظام کامل اور قوتی کہ اجتماعیت کے بغیر زندگی کا خیال بھی کر سکیں اور جس کو جماعت پر امیر بنا کر مقدم کریں اسکی سراً (پوشیدگی میں) اور علانیۃً (ظاہرداری میں) اطاعت کرتے ہوں اور کوئی اس پر امیر بن کر مسلط نہ ہو سکے مگر جماعت جب اپنے اوپر اسے مقدم (پیشرو) مان لے تو جس وقت ایسی جماعت زمین کے کسی قطعہ اور حصہ میں متمکن ہوئی اور اسے اس زمین کی آمدنیوں کے استعمال کرنے کا حق حاصل ہوا تو ایسی جماعت پر کوئی غلبہ نہیں پا سکے گا۔ انشاء اللہ تعالےٰ لیکن جماعت کا قلیل ہونا یا کثیر ہونا تو اس کی نہ کوئی

الْمَسِيحُ ابْنُ اللَّهِ ذَٰلِكَ قَوْلُهُم بِأَفْوَاهِهِمْ يُضَاهِئُونَ قَوْلَ الَّذِينَ

مسیح اللہ کا بیٹا ہے یہ باتیں کہتے ہیں اپنے منہ سے ریس کرنے لگے اگلے کافروں

كَفَرُوا مِن قَبْلُ قَاتَلَهُمُ اللَّهُ أَنَّىٰ يُؤْفَكُونَ ﴿٣٠﴾ اتَّخَذُوا أَحْبَارَهُمْ

کی بات کی ہلاک کرے ان کو اللہ کہاں سے پھرے جاتے ہیں ٹھہرا لیا اپنے عالموں اور

وَرُهْبَانَهُمْ أَرْبَابًا مِّن دُونِ اللَّهِ وَالْمَسِيحَ ابْنَ مَرْيَمَ وَمَا أُمِرُوا

درویشوں کو خدا اللہ کو چھوڑ کر اور مسیح مریم کے بیٹے کو بھی اور ان کو حکم یہی ہوا تھا

إِلَّا لِيَعْبُدُوا إِلَٰهًا وَاحِدًا لَّا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ سُبْحَانَهُ عَمَّا يُشْرِكُونَ ﴿٣١﴾

کہ بندگی کریں ایک معبود کی کسی کی بندگی نہیں اس کے سوا وہ پاک ہے ان کے شریک بتلانے سے

يُرِيدُونَ أَن يُطْفِئُوا نُورَ اللَّهِ بِأَفْوَاهِهِمْ وَيَأْبَى اللَّهُ إِلَّا أَن يُتِمَّ

چاہتے ہیں کہ بجھا دیں روشنی اللہ کی اپنے منہ سے اور اللہ نہ رہے گا بدون پورا کئے اپنی

نُورَهُ وَلَوْ كَرِهَ الْكَافِرُونَ ﴿٣٢﴾ هُوَ الَّذِي أَرْسَلَ رَسُولَهُ بِالْهُدَىٰ وَدِينِ

روشنی کے اور پڑے برا مانیں کافر اسی نے بھیجا اپنے رسول کو ہدایت اور سچا دین

شان ہے اور نہ کوئی اہمیت اور نہ کوئی قیمت ہے۔

## الفصل الثالث تیسرا فصل ۲۹ تا ۳۳

جنگ (قتال) لوگوں کو بیرونی ملکوں سے (من الخارج) ضروریات زندگی کی تحصیل سے مانع بنے گی تو کیا ترکِ جہاد میں یہ عذر بن سکتا ہے؟ اس کا جواب ہے لا (نہیں)، آیت ۲۸ میں اسی طرف اشارہ ہے یاایھا الذین.... عیلۃ فسوف یغنیکم اللہ

**مسألة:** ایک قوم جو دیانت (دین داری) کا دعویٰ رکھتے ہیں مثل یہود اور نصاریٰ کے یا حکمت اور فلسفہ کا دعویٰ رکھتے مثل صابیہ کے اور قتال تو صرف نظام صالح کی اقامت کے لئے ہوگا اور یہ اقوام صالحین ہی تو ہیں۔ کیا ان کے خلاف قتال برپا کرنا جائز

الْحَقِّ لِيُظْهِرَهُ عَلَى الدِّينِ كُلِّهِ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُونَ ﴿٣٣﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ

دے کر تاکہ اس کو غلبہ دے ہر دین پر اور پڑے بُرا مانیں مشرک اے ایمان والو

آمَنُوا إِنَّ كَثِيرًا مِنَ الْأَحْبَارِ وَالرُّهْبَانِ لَيَأْكُلُونَ أَمْوَالَ النَّاسِ

بہت سے عالم اور درویش اہل کتاب کے کھاتے ہیں مال لوگوں کے

بِالْبَاطِلِ وَيَصُدُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللَّهِ وَالَّذِينَ يَكْنِزُونَ الذَّهَبَ

ناحق اور روکتے ہیں اللہ کی راہ سے اور جو لوگ گاڑھ کر رکھتے ہیں سونا

وَالْفِضَّةَ وَلَا يُنْفِقُونَهَا فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ أَلِيمٍ ﴿٣٤﴾

اور چاندی اور اس کو خرچ نہیں کرتے اللہ کی راہ میں سو ان کو خوشخبری سنادے عذاب دردناک کی

يَوْمَ يُحْمَى عَلَيْهَا فِي نَارِ جَهَنَّمَ فَتُكْوَى بِهَا جِبَاهُهُمْ وَجُنُوبُهُمْ

جس دن کہ آگ دہکائیں گے اس مال پر دوزخ کی پھر داغیں گے اس سے ان کے ماتھے اور کروٹیں اور

وَظُهُورُهُمْ هَٰذَا مَا كَنَزْتُمْ لِأَنْفُسِكُمْ فَذُوقُوا مَا كُنْتُمْ تَكْنِزُونَ ﴿٣٥﴾

پیٹھیں (کہا جائے گا) یہ ہے جو تم نے گاڑھ کر رکھا تھا اپنے واسطے اب چکھو مزا اپنے گاڑنے کا

ہوگا؟ اس کا جواب ہے نعم (ہاں) (اس کی وجہ یہ ہے) کیونکہ ان اقوام نے نہ تو اپنے دین کو قائم رکھا اور نہ اپنی حکمت پر قائم رہے لہٰذا جب کوئی دعویٰ (اپنی اصل حقیقت سے خالی ہو تو قابلِ سماع (شنوائی) نہیں ہوتا لیکن وہ اقوام جو حقیقتہً اپنے مصالح کی اقامت کئے ہوئے ہیں۔ وہ اقامت صلاح میں ہمارے شریک ہو جائیں گے ہماری مخالفت نہیں کریں گے (ہمارے ساتھ اشتراک کی صورت میں) یا تو اہل فساد کے ساتھ ہماری محبت میں قتال کریں گے اور یا ہماری اطاعت کریں گے اور ہمیں اموال و آلات (سامانِ جنگ) کے ذریعہ امداد دیتے رہیں گے یا اعتزال اور کنارہ کشی اختیار کریں گے پھر مخالفت کریں تو یہ کسی ایک شخص سے ممکن نہیں جو امرِ حق کی اقامت کا ارادہ رکھتا ہو اسی طرف اشارہ ہے۔ آیت ۲۹، ۳۰، ۳۱، ۳۲، ۳۳ میں بھی پانچ آیات ہی تیسرا فصل ہیں قاتلوا الذین.... ھوالذی

إِنَّ عِدَّةَ الشُّهُوْرِ عِنْدَ اللّٰهِ اثْنَا عَشَرَ شَهْرًا فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ يَوْمَ خَلَقَ

مہینوں کی گنتی اللہ کے نزدیک بارہ مہینے ہیں اللہ کے حکم میں جس دن اس نے پیدا

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ مِنْهَآ اَرْبَعَةٌ حُرُمٌ ذٰلِكَ الدِّيْنُ الْقَيِّمُ فَلَا

کئے تھے آسمان اور زمین ان میں چار مہینے ہیں ادب کے۔ یہی ہے سیدھا دین سو ان میں

تَظْلِمُوْا فِيْهِنَّ اَنْفُسَكُمْ وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَآفَّةً كَمَا يُقَاتِلُوْنَكُمْ

ظلم مت کرو اپنے اوپر اور لڑو سب مشرکوں سے ہر حال میں جیسے وہ لڑتے ہیں تم

كَآفَّةً وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿٣٦﴾ اِنَّمَا النَّسِيْٓءُ زِيَادَةٌ فِي الْكُفْرِ

سب سے ہر حال میں اور جان لو کہ اللہ ساتھ ڈرنے والوں کے یہ جو مہینہ ہٹا دینا ہے سو بڑھائی ہوئی بات ہے

يُضَلُّ بِهِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُحِلُّوْنَهٗ عَامًا وَّيُحَرِّمُوْنَهٗ عَامًا لِّيُوَاطِـُٔوْا

کفر کے عہد میں گمراہی میں پڑتے ہیں اس سے کافر حلال کر لیتے ہیں اس مہینہ کو ایک برس اور حرام رکھتے ہیں دوسرے برس تاکہ

عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللّٰهُ فَيُحِلُّوْا مَا حَرَّمَ اللّٰهُ زُيِّنَ لَهُمْ سُوْٓءُ اَعْمَالِهِمْ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي

پوری کر لیں گنتی ان مہینوں کی جو اللہ نے ادب کیلئے رکھے ہیں پھر حلال کر لیتے ہیں جو مہینہ کہ اللہ نے حرام کیا بھلے کر دیئے گئے ان کی نظر میں ان کے برے کام اور اللہ

ارسل ..... ولو کرہ المشرکون سورت صف میں اس آیت کی تفسیر گذر چکی ہے۔

# الفصل الرابع چوتھا فصل ۳۴ تا ۲۷

اس فسق کا بیان جو ترکِ جہاد کی وجہ سے کفر کی طرف یا نفاق کی طرف مُفضی (پہنچانا) ہوتا ہے اس کا بیان ہم نے تفصیل سے دو فصلوں میں کیا ہے فصل اوّل جس میں کفرا زید (بہت زیادہ) ہے اور فصل ثانی جس میں نفاق بہت واضح ہے اور چوتھے فصل کا خلاصہ! اس شخص کا بیان جو بسبب ترکِ جہاد کفر تک پہنچا ہے۔

**مسالۃ** :۔ احبار، علماء اور مولوی، رہبان (مشائخ اور گدی نشین) اور سرمایہ دار (راسمالیون) حرفت (کمائی اور بلا مشقت آمدنی وصول کرنے) کے سوا ان کی اور دوسری

الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۳۷﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَا لَكُمْ اِذَا قِيْلَ لَكُمُ

راستہ نہیں دیتا کافر لوگوں کو　　اے ایمان والو تم کو کیا ہوا جب تم سے کہا جاتا ہے کہ کوچ کرو

انْفِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ اثَّاقَلْتُمْ اِلَى الْاَرْضِ ؕ اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

اللہ کی راہ میں　تو گرے جاتے ہو زمین پر　کیا خوش ہو گئے دنیا کی زندگی پر

مِنَ الْاٰخِرَةِ ۚ فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ ﴿۳۸﴾

آخرت کو چھوڑ کر سو کچھ نہیں　نفع اُٹھانا دنیا کی زندگی کا آخرت کے مقابلہ میں مگر بہت تھوڑا

اِلَّا تَنْفِرُوْا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ وَّيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوْهُ

اگر تم نہ نکلو گے تو دے گا تم کو عذاب دردناک اور بدلے میں لائے گا اور لوگ تمہارے سوا اور کچھ نہ بگاڑ

شَيْئًا ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿۳۹﴾ اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ

سکو گے تم اس کا اور اللہ سب چیز پر قادر ہے　　اگر تم نہ مدد کرو گے رسول کی تو اس کی مدد کی ہے اللہ

اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ

نے جس وقت اس کو نکالا تھا کافروں نے کہ وہ دوسرا تھا دو میں کا جب وہ دونوں تھے غار میں جب وہ کہہ رہا تھا

کوئی غرض نہیں اور (اپنی اغراض پورا کرنے کے واسطے) لوگوں میں فساد ڈالتے رہتے ہیں اور اصلاح (معاشرہ) سے رکاوٹ بنے رہتے ہیں یہی ان کا صد عن السبیل ہے یعنی اللہ کے راستہ سے جو کفر تک پہنچا دیتا ہے آیت ۳۴، ۳۵ میں اسی طرف اشارہ ہے یا ایھا الذین.... بعذاب الیم.... یوم یحمی

**مسالۃ**:۔ جماعت اہل تقنین (ماہرین اور حذاق) اور یہ اجتماعیت کا لازمی جزو ہے کیونکہ حوادثات (واقعات) نو ختم اور انتہا پذیر نہیں ہوتے تو ہر ایسی اجتماعیت جو کسی قانون کی تابع رہے اپنی شریعت (قانون سازی) میں ماہرین (اہل تقنین) کی جماعت کی طرف محتاج رہتی ہے اور ہم فقہاء کی اصطلاح پر ان کو مجتہدین کا نام دیتے ہیں۔ ان (ماہرین) نے جب اجتہاد کیا یا کوئی قانون شارح وضع کیا ان دونوں عبارتوں کا مؤدی

لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلَيْهِ وَاَيَّدَهٗ

اپنے رفیق سے۔ تو غم نہ کھا بیشک اللہ ہمارے ساتھ ہے پھر اللہ نے اتاری اپنی طرف سے اس پر تسکین اور اس کی

بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا وَجَعَلَ كَلِمَةَ الَّذِيْنَ كَفَرُوا السُّفْلٰى ؕ وَكَلِمَةُ

مدد کو وہ فوجیں بھیجیں کہ تم نے نہیں دیکھیں اور نیچے ڈالی بات کافروں کی اور اللہ کی بات

اللّٰهِ هِيَ الْعُلْيَا ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿٤٠﴾ اِنْفِرُوْا خِفَافًا وَّثِقَالًا وَّجَاهِدُوْا

ہمیشہ اوپر ہے اور اللہ زبردست ہے حکمت والا نکلو ہلکے اور بوجھل اور لڑو

بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿٤١﴾

اپنے مال سے اور جان سے اللہ کی راہ میں یہ بہتر ہے تمہارے حق میں اگر تم کو سمجھ ہے

لَوْ كَانَ عَرَضًا قَرِيْبًا وَّسَفَرًا قَاصِدًا لَّاتَّبَعُوْكَ وَلٰكِنْ بَعُدَتْ

اگر مال ہوتا نزدیک اور سفر ہلکا تو وہ لوگ ضرور تیرے ساتھ ہو لیتے لیکن لمبی نظر آئی ان کو

عَلَيْهِمُ الشُّقَّةُ ؕ وَسَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا لَخَرَجْنَا مَعَكُمْ ۚ

مسافت اور اب قسمیں کھائیں گے اللہ کی کہ اگر ہم سے ہو سکتا تو ہم ضرور چلتے تمہارے ساتھ

(مفہوم) ایک ہی ہے اگر اس سے مقصد قوم کو جہاد فی سبیل اللہ منع کرنا ہو تو یہ کفر ہے۔ آیت ۳۶، ۳۷ میں اسی طرف اشارہ ہے ان عدة الشھور۔۔۔ المتقین۔۔۔ انما النسیٔ ۔۔۔ للکافرین قولہ ذالک الدین القیم اشہر حرم کی تحریم ملت حنیفہ کی اساس سے تین تو حج البیت میں اجتماع کے لئے متوالی (یکے بعد دیگرے) ہیں اور ایک علیحدہ (ذو منفرد) حج البیت میں افراد کے لئے ہے پس عمرہ حج ہی ہے لیکن جب مقرر زمانہ میں لوگوں نے اجتماع کیا۔ پھر حرم سے نکلے اور وہاں اجتماع کیا اور اعتمار البیت (زیارت بیت اللہ) کا ارادہ کیا یہ حج ہی ہے لہٰذا جب اس دین کی تعمیم (عام کرنے) کا طریق حج ہو تو اشہر حرم (یعنی حج) دین کے اساس سے ہوگی لہٰذا اہل فقہ سے جس نے زعم کیا ہے کہ یہ تحریم اشہر منسوخ کی جا چکی ہے تو اس نے خطار کی ہے ان کی حرمت اپنے حال پر باقی

يُهْلِكُونَ أَنْفُسَهُمْ ۚ وَاللَّهُ يَعْلَمُ إِنَّهُمْ لَكَاذِبُونَ ۝٤٢ عَفَا اللَّهُ عَنْكَ

وبال میں ڈالتے ہیں اپنی جانوں کو اور اللہ جانتا ہے کہ وہ جھوٹے ہیں اللہ بخشے تجھ کو کیوں رخصت

لِمَ أَذِنْتَ لَهُمْ حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ لَكَ الَّذِينَ صَدَقُوا وَتَعْلَمَ الْكَاذِبِينَ ۝٤٣

دے دی تو نے ان کو یہاں تک کہ ظاہر ہو جاتے تجھ پر سچ کہنے والے اور جان لیتا تو جھوٹوں کو

لَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ أَنْ يُجَاهِدُوا

نہیں رخصت مانگتے تجھ سے وہ لوگ جو ایمان لائے اللہ پر اور آخرت کے دن پر اس سے کہ لڑیں

بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالْمُتَّقِينَ ۝٤٤ إِنَّمَا يَسْتَأْذِنُكَ

اپنے مال اور جان سے اور اللہ خوب جانتا ہے ڈر والوں کو رخصت وہی مانگتے ہیں

الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَارْتَابَتْ قُلُوبُهُمْ فَهُمْ فِي

تجھ سے جو نہیں ایمان لائے اللہ پر اور آخرت کے دن پر اور شک میں پڑے ہیں دل ان کے سو وہ اپنے

رَيْبِهِمْ يَتَرَدَّدُونَ ۝٤٥ وَلَوْ أَرَادُوا الْخُرُوجَ لَأَعَدُّوا لَهُ عُدَّةً

ہی شک میں بھٹک رہے ہیں اور اگر وہ چاہتے نکلنا تو ضرور تیار کرتے کچھ سامان اس کا

ہے۔ اور حالتِ عذر مستثنیٰ ہے قولہ قاتلوا... کافۃ استثناء کی طرف اشارہ ہے۔ جب اہلِ شرک قتال میں تواصل اختیار کریں اور اشہر حرم (میں جنگ و جدال) کو نہ چھوڑیں تو ہم بھی ان کے ساتھ قتال کو جاری رکھیں گے اور حرمت اشہر حرم جہاد سے مانع نہیں ظلم سے مانع ہے تو ترکِ ظلم کی عادت ڈال دینا ممکن ہی نہیں کہ کوئی انسان پہلی مرتبہ اس پر قادر ہو سکے۔ لہٰذا جب ہر سال میں اشہر حرم کے اندر ترکِ ظلم کا التزام کرتا رہا تو ترکِ ظلم پر عادت بنا لے گا اور عادل ہو جائے گا۔ اشہر حرم کے تحریم سے یہی مراد ہے لیکن رفع ظلم اور اقامتِ عدل کے لئے قتال کرنا تو اشہر حرم کی تحریم کے مسئلہ کے معارض نہیں ہے بلکہ یہ قتال تو اس کا مؤکد (تاکید کرنے والا) ہے۔ ہاں قتل امن للحج (حج کیلئے امن ہونا) کے مسئلہ کا معارض ہے لیکن جب ہم مخالفین کے اچانک حملے سے اس قتال

وَلٰكِنْ كَرِهَ اللّٰهُ انْۢبِعَاثَهُمْ فَثَبَّطَهُمْ وَقِيْلَ اقْعُدُوْا مَعَ الْقٰعِدِيْنَ ﴿۴۶﴾

اس کا لیکن پسند نہ کیا اللہ نے ان کا اُٹھنا سو روک دیا ان کو اور حکم ہوا کہ بیٹھے رہو ساتھ بیٹھنے والوں کے

لَوْ خَرَجُوْا فِيْكُمْ مَّا زَادُوْكُمْ اِلَّا خَبَالًا وَّلَاۡاَوْضَعُوْا خِلٰلَكُمْ

اگر نکلتے تم میں تو کچھ نہ بڑھاتے تمہارے لئے مگر خرابی اور گھوڑا دوڑاتے تمہارے اندر

يَبْغُوْنَكُمُ الْفِتْنَةَ ۚ وَفِيْكُمْ سَمّٰعُوْنَ لَهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ﴿۴۷﴾

بگاڑ کروانے کی تلاش میں اور تم میں بعضے جاسوس ہیں ان کے اور اللہ خوب جانتا ہے ظالموں کو

لَقَدِ ابْتَغَوُا الْفِتْنَةَ مِنْ قَبْلُ وَقَلَّبُوْا لَكَ الْاُمُوْرَ حَتّٰى جَآءَ الْحَقُّ وَظَهَرَ

وہ تلاش کرتے رہے ہیں بگاڑ کی پہلے سے اور الٹتے رہے ہیں تیرے کام یہاں تک کہ آ پہنچا سچا وعدہ اور غالب ہوا

اَمْرُ اللّٰهِ وَهُمْ كٰرِهُوْنَ ﴿۴۸﴾ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ ائْذَنْ لِّيْ وَلَا تَفْتِنِّيْ ؕ

حکم اللہ کا اور وہ ناخوش ہی رہے اور بعضے ان میں کہتے ہیں مجھ کو رخصت دے اور گمراہی میں نہ ڈال

اَلَا فِي الْفِتْنَةِ سَقَطُوْا ؕ وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيْطَةٌۢ بِالْكٰفِرِيْنَ ﴿۴۹﴾ اِنْ

سنتا ہے وہ گمراہی میں پڑ چکے ہیں اور بے شک دوزخ گھیر رہی ہے کافروں کو اگر تجھ کو

کی طرف مضطر اور مجبور ہوتے ان مخالفین کے حملہ اور جنگ پر استمرار اور دوام کرنے کی وجہ سے تو یہ قتال ہمارے لئے ضروری اور لازمی اور جائز ہوا البتہ اپنی مہارتِ طبعی سے رفع قتال کے لئے کوئی اجتہاد اور قانون سازی کرنا تو یہ کفر ہے۔

**مسئلہ:-** قتال کے لئے فراوانی کے اسباب کی قلت کا عذر مسموع نہیں ہوگا۔ آیت ۴۱ میں اسی طرف اشارہ ہے انفروا خفافا وثقالا بغیر اسلحہ کے جہاد میں خالی ہاتھوں سے خدمت گذاری کی طرف بھی احتیاج ہوا کرتی ہے مثلاً ایک فرد فوج میں سے کسی دوسرے فرد کا سامان ہی اٹھالے گا یا اس کی سواری کے لئے گھوڑا یا اونٹ ہی لا دے گا یا ان کے کھانا تیار کرنے کی خدمت بجالائے گا یا جماعت کی طرف خبر رسانی کی خدمت انجام دے گا ایسے کام بہت ہو سکتے ہیں، لہٰذا ہتھیاروں اور اسباب و ذرائع کے نہ ہونے کا عذر

تُصِبْكَ حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ ۚ وَإِنْ تُصِبْكَ مُصِيبَةٌ يَقُولُوا قَدْ أَخَذْنَا

پہنچے کوئی خوبی تو بری لگتی ہے ان کو اور اگر پہنچے کوئی سختی تو کہتے ہیں ہم نے تو سنبھال لیا تھا

أَمْرَنَا مِنْ قَبْلُ وَيَتَوَلَّوْا وَهُمْ فَرِحُونَ ﴿٤٩﴾ قُلْ لَنْ يُصِيبَنَا إِلَّا مَا

اپنا کام پہلے ہی اور پھر کر جائیں خوشیاں کرتے تو کہہ دے ہم کو ہرگز نہ پہنچے گا مگر وہی

كَتَبَ اللَّهُ لَنَا هُوَ مَوْلَانَا ۚ وَعَلَى اللَّهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُونَ ﴿٥٠﴾ قُلْ

جو لکھ دیا اللہ نے ہمارے لئے وہی ہے کارساز ہمارا اور اللہ ہی پر چاہئے کہ بھروسہ کریں مسلمان تو کہہ دے

هَلْ تَرَبَّصُونَ بِنَا إِلَّا إِحْدَى الْحُسْنَيَيْنِ ۖ ﴿٥١﴾ وَنَحْنُ نَتَرَبَّصُ بِكُمْ

تم کیا امید کروگے ہمارے حق میں مگر دو خوبیوں میں سے ایک کی اور ہم امیدوار ہیں تمہارے حق میں کہ

أَنْ يُصِيبَكُمُ اللَّهُ بِعَذَابٍ مِنْ عِنْدِهِ أَوْ بِأَيْدِينَا ۖ فَتَرَبَّصُوا إِنَّا مَعَكُمْ

ڈالے تم پر اللہ کوئی عذاب اپنے پاس سے یا ہمارے ہاتھوں سو منتظر رہو ہم بھی تمہارے ساتھ

مُتَرَبِّصُونَ ﴿٥٢﴾ قُلْ أَنْفِقُوا طَوْعًا أَوْ كَرْهًا لَنْ يُتَقَبَّلَ مِنْكُمْ ۖ إِنَّكُمْ

منتظر ہیں کہہ دے کہ مال خرچ کرو خوشی سے یا ناخوشی سے ہرگز قبول نہ ہوگا تم سے بے شک تم

قبول نہیں یہ عذر تو اہل نفاق جو حکومت قرآن کی اقامت کا ارادہ ہی نہیں رکھتے ان کے تخلف (قتال سے جان چرانے) میں حیلہ بن سکتا ہے آیت ۴۲ میں اسی طرف اشارہ ہے ویحلفون باللہ لواستطعنا.... لکاذبون سامان جنگ کی تیاری اور اعداد کیلئے اجازت چاہنا بھی (تخلف کیلئے) حیلہ ہوگا آیت ۴۵ میں اسی کی طرف اشارہ ہے انما یستأذنک .... یترددون آیت ۴۸ تک ان لوگوں کے حالات کا بیان ہے اور جب حقیقت امر ایسی ہوئی تو اللہ تعالیٰ نے مومنین صادقین کو حکم دیا ہے کہ جب انہیں کہا جائے انفروا فی سبیل اللہ یعنی اللہ کے راستہ (جہاد) میں نکل پڑو تو اس سامان کو لے کر جس کی انہیں مقدرت ہے علی الفور کھڑے ہو جاتے ہیں اور جمع اثقال (ساز و سامان اکٹھا کرنے) کیلئے اسے تاخیر نہیں کرتے کیونکہ یہ (مذکورہ صورت میں تاخیر) کبھی قعود کے لئے حیلہ بننے میں

كُنْتُمْ قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ﴿۵۳﴾ وَمَا مَنَعَهُمْ اَنْ تُقْبَلَ مِنْهُمْ نَفَقٰتُهُمْ

نافرمان لوگ ہو اور موقوف نہیں ہوا قبول ہونا ان کے خرچ کا

اِلَّآ اَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ وَبِرَسُوْلِهٖ وَلَا يَاْتُوْنَ الصَّلٰوةَ اِلَّا وَهُمْ

مگر اسی بات پر کہ وہ منکر ہوئے اللہ سے اور اس کے رسول سے اور نہیں آتے نماز کو مگر ہارے جی

كُسَالٰى وَلَا يُنْفِقُوْنَ اِلَّا وَهُمْ كٰرِهُوْنَ ﴿۵۴﴾ فَلَا تُعْجِبْكَ اَمْوَالُهُمْ

سے اور خرچ نہیں کرتے مگر بُرے دل سے سو تو تعجب نہ کر اُن کے مال اور

وَلَآ اَوْلَادُهُمْ ۭ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَ

اور اولاد سے یہی چاہتا ہے اللہ کہ ان کو عذاب میں رکھے ان چیزوں کی وجہ سے دنیا کی زندگی میں

تَزْهَقَ اَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿۵۵﴾ وَيَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ اِنَّهُمْ لَمِنْكُمْ

اور نکلے ان کی جان اور وہ اس وقت تک کافر ہی رہیں اور قسمیں کھاتے ہیں اللہ کی کہ وہ بیشک تم میں ہیں

وَمَا هُمْ مِّنْكُمْ وَلٰكِنَّهُمْ قَوْمٌ يَّفْرَقُوْنَ ﴿۵۶﴾ لَوْ يَجِدُوْنَ مَلْجَاً

اور وہ تم میں نہیں ولیکن وہ لوگ ڈرتے ہیں تم سے اگر وہ پائیں کوئی پناہ کی جگہ

ذریعہ ثابت ہوتی ہے آیت ۳۸ میں اسی کی طرف اشارہ ہے یا ایھا الذین .... اثاقلتم الی الارض .... ارضیتم .... قلیل اور محسنین پر اس حکم کے واجب ہونے کی طرف اشارہ کے لئے آیت ۳۹ میں انہیں کہا گیا ہے الا تنصروا .... قدیر اور محسنین کے لئے اس حکم کے واجب ہونے کی طرف اشارہ کرتے ہوئے انہیں آیت ۳۹ میں حکم دیا گیا ہے پھر کبھی ان اسباب کے جمع نہ ہونے کے باوجود بھی یہ وجوب ہوگا جس کا نام اہل فقہ نے قدرتِ مُیَسّرہ رکھا ہے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ تقدیر میں اس امر کا واقع ہونا مقرر ہو چکا ہے۔ اور اس کا علم نبی علیہ السلام کی طرف نازل ہو چکا ہے۔ اور جسے یہ امر پہنچا ہے اُسے چاہیئے کہ اسکی تائید کے لئے کھڑا ہو جائے خواہ جس حالت پر ہو کیونکہ اللہ تعالیٰ کا امر اور حکم اسباب مادیہ ارضیہ پر موقوف نہیں ہوا کرتا بلکہ اللہ تعالے کا فیصلہ (قضاء) اس حکم کے ساتھ اسباب

أَوْ مَغٰرٰتٍ أَوْ مُدَّخَلًا لَّوَلَّوْا إِلَيْهِ وَهُمْ يَجْمَحُونَ ﴿٥٧﴾ وَمِنْهُم مَّن

یا غار یا سر گھسانے کی جگہ تو اُلٹے بھاگیں اسی طرف رسیاں تڑاتے ۔۔۔ بعضے ان میں وہ

يَلْمِزُكَ فِي الصَّدَقٰتِ فَإِنْ أُعْطُوا مِنْهَا رَضُوا وَإِن لَّمْ يُعْطَوْا مِنْهَا

ہیں کہ تجھ کو طعن دیتے ہیں خیرات بانٹنے میں سو اگر ان کو ملے اس میں سے تو راضی ہوں اور اگر نہ ملے تو جبھی وہ

إِذَا هُمْ يَسْخَطُونَ ﴿٥٨﴾ وَلَوْ أَنَّهُمْ رَضُوا مَا آتٰهُمُ اللّٰهُ وَرَسُولُهُ وَقَالُوا

ناخوش ہو جائیں اور کیا اچھا ہوتا اگر وہ راضی ہو جاتے اسی پر جو دیا ان کو اللہ نے اور اس کے رسول نے اور

حَسْبُنَا اللّٰهُ سَيُؤْتِينَا اللّٰهُ مِن فَضْلِهِ وَرَسُولُهُ إِنَّا إِلَى اللّٰهِ رٰغِبُونَ ﴿٥٩﴾ ع

کہتے کافی ہے ہم کو اللہ وہ دے گا ہم کو اپنے فضل سے اور اس کا رسول ہم کو تو اللہ ہی چاہیے

إِنَّمَا الصَّدَقٰتُ لِلْفُقَرَاءِ وَالْمَسٰكِينِ وَالْعٰمِلِينَ عَلَيْهَا وَالْمُؤَلَّفَةِ

زکوٰۃ جو ہے سو وہ حق ہے مفلسوں کا اور محتاجوں کا اور زکوٰۃ کے کام پر جانے والوں کا اور جن کا دل پرچانا منظور ہے

قُلُوبُهُمْ وَفِي الرِّقَابِ وَالْغٰرِمِينَ وَفِي سَبِيلِ اللّٰهِ وَابْنِ السَّبِيلِ فَرِيضَةً

اور گردنوں کو چھڑانے میں اور جو تاوان بھریں اور اللہ کے رستہ میں اور راہ کے مسافر کو ٹھہرایا ہوا ہے

سماویہ کے ذریعہ جاری ہو چکا ہے۔ جب اسباب ارضیہ میں تقصیر (کمی) پائی جائے تو امر جہاد نبی علیہ السلام کی حیات میں قیام النبیؑ کے بعد اسی کے مثل ہو گا: آیت (۴۰) میں اسی کی طرف اشارہ ہے ان لا تنصروہ فقد نصرہ اللہ ... عزیز حکیم اس چیز کے ذکر ہو جانے کے بعد اللہ تعالیٰ کا امر و حکم آپہنچا انفروا خفافاً و ثقالاً لہٰذا جو مؤمن محسن ہو اوہ تو اپنی استطاعت کے مطابق دائماً (ہمیشہ کے لئے) جہاد کے لئے سامان کے جمع کرنے کی سعی کرتا رہے گا۔ اور جب اسے کہا گیا انفروا فی سبیل اللہ اللہ کے راستہ جہاد میں نکل پڑو تو وہ (کسی قسم کی) تاخیر نہیں کرے گا اور جو ایسا نہیں یعنی محسن نہیں بلکہ اسمیں نفاق کی ملاوٹ (مزج النفاق) یا کفر ہے جب انہیں امر بالخروج (نکلنے کا حکم) دیا گیا تو ایسے اشخاص سامان کی تیاری میں شروع ہو جائیں گے آیت ۴۶ میں اسی کی طرف

مِنَ اللّٰهِ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۶۰﴾ وَمِنْهُمُ الَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ النَّبِيَّ وَيَقُوْلُوْنَ

اللہ کا اور اللہ سب جاننے والا حکمت والا ہے اور بعضے ان میں بدگوئی کرتے ہیں نبی کی اور کہتے ہیں

هُوَ اُذُنٌ قُلْ اُذُنُ خَيْرٍ لَّكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَيُؤْمِنُ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِيْنَ

یہ شخص تو کان ہے تو کہہ کان ہے تمہارے بھلے کے واسطے یقین کرتا ہے مسلمانوں کی بات کا اور رحمت ہے ایمان والوں کے حق

اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَالَّذِيْنَ يُؤْذُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۶۱﴾

میں تم میں سے اور جو لوگ بدگوئی کرتے ہیں اللہ کے رسول کی اُن کے لئے عذاب ہے دردناک

يَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَكُمْ لِيُرْضُوْكُمْ وَاللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ اَحَقُّ اَنْ يُّرْضُوْهُ اِنْ كَانُوْا

قسمیں کھاتے ہیں اللہ کی تمہارے آگے تاکہ تم کو راضی کریں اور اللہ کو اور اس کے رسول کو بہت ضرور ہے راضی کرنا اگر وہ

مُؤْمِنِيْنَ ﴿۶۲﴾ اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّهٗ مَنْ يُّحَادِدِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاَنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ

ایمان رکھتے ہیں کیا وہ جان نہیں چکے کہ جو کوئی مقابلہ کرے اللہ سے اور اس کے رسول سے تو اسکے واسطے ہے دوزخ

خَالِدًا فِيْهَا ذٰلِكَ الْخِزْيُ الْعَظِيْمُ ﴿۶۳﴾ يَحْذَرُ الْمُنٰفِقُوْنَ اَنْ تُنَزَّلَ عَلَيْهِمْ

کی آگ سدا رہے اس میں یہی ہے بڑی رسوائی ڈرا کرتے ہیں منافق اس بات سے کہ نازل ہو مسلمانوں پر ایسی

اشارہ ہے ولو ارادوا..... القاعدین..... کارھون یہ منافقین کا طریقہ ہے جو اس مقام پر تمام ہوا۔

مسآلۃ :۔ دار الکفر کی طرف جانے اور اہل کفر کے ساتھ اختلاط ہونے سے اخلاق کے فاسد ہوجانے کا عذر ترکِ جہاد میں قبول نہیں کیا جائے گا (یہ مسئلہ) آیت ۴۸ سے آیت ۵۰ تک بیان ہوا ہے۔ آیت ۴۹ میں ہے منھم من یقول ائذن لی.... الا فی الفتنۃ سقطوا اور دُنیا میں ترکِ جہاد کے مقابل کون سا بہت بڑا فساد ہو سکتا ہے۔ اس لئے کہ انسانیت میں اعلیٰ درجہ کی فضیلت حق کی معرفت ہی ہے اور بعد ازاں اس معرفت کی موافقت پر سعی کرنا ہے۔ یہاں تک کہ اس میں اپنے مال اور جان تک کو خرچ کر دے اور اخلاق تو اس مکرمت اور عزت کی تحصیل ہی کیلئے معلوم کئے جاتے ہیں لیکن جب کسی انسان نے اس

سُورَةٌ تُنَبِّئُهُم بِمَا فِي قُلُوبِهِمْ ۚ قُلِ اسْتَهْزِئُوا إِنَّ اللَّهَ مُخْرِجٌ مَّا تَحْذَرُونَ ﴿٦٤﴾

سورت کہ جتادے ان کو جو اُن کے دل میں ہے تو کہہ دے ٹھٹھے کرتے رہو اللہ کھول کر رہے گا اس چیز کو جس کا تم کو ڈر

وَلَئِن سَأَلْتَهُمْ لَيَقُولُنَّ إِنَّمَا كُنَّا نَخُوضُ وَنَلْعَبُ ۚ قُلْ أَبِاللَّهِ وَآيَاتِهِ وَرَسُولِهِ

ہے اور اگر تو ان سے پوچھے تو وہ کہیں گے ہم تو بات چیت کرتے تھے اور دل لگی تو کہہ کیا اللہ سے اور اس کے حکموں سے اور

كُنتُمْ تَسْتَهْزِئُونَ ﴿٦٥﴾ لَا تَعْتَذِرُوا قَدْ كَفَرْتُم بَعْدَ إِيمَانِكُمْ ۚ إِن

اس کے رسول سے تم ٹھٹھے کرتے تھے بہانے مت بناؤ تم تو کافر ہو گئے اظہار ایمان کے پیچھے اگر ہم

نَّعْفُ عَن طَائِفَةٍ مِّنكُمْ نُعَذِّبْ طَائِفَةً بِأَنَّهُمْ كَانُوا مُجْرِمِينَ ﴿٦٦﴾ ع

معاف کردیں گے تم میں سے بعضوں کو تو البتہ عذاب بھی دیں گے بعضوں کو اس سبب سے کہ وہ گنہ گار تھے

الْمُنَافِقُونَ وَالْمُنَافِقَاتُ بَعْضُهُم مِّن بَعْضٍ ۚ يَأْمُرُونَ بِالْمُنكَرِ وَيَنْهَوْنَ

منافق مرد اور منافق عورتیں سب کی ایک چال ہے سکھائیں بات بری اور چھڑائیں بات

عَنِ الْمَعْرُوفِ وَيَقْبِضُونَ أَيْدِيَهُمْ ۚ نَسُوا اللَّهَ فَنَسِيَهُمْ ۗ إِنَّ الْمُنَافِقِينَ

بھلی اور بند رکھیں اپنی مٹھی بھول گئے اللہ کو سو وہ بھول گیا ان کو تحقیق منافق وہی ہیں

مکرمت سے اعراض برتا تو کون شئ اخلاق سے شمار ہو سکتی ہے اور کون سے اخلاق اُس (مکرمت کے حصول) کی طرف طریق بن سکتے ہیں۔ اخلاق ہی اس مکرمت تک (پہنچنے) کا طریق تھے اور دعوت الی الجہاد اور اقامت الحق کے بعد ان کے مقابل اخلاق میں کوئی اعلیٰ ہو کر شمار نہیں ہو سکتی ہے (تو ثابت ہوا) یہ لوگ اہل الاخلاق میں سے نہیں ہیں اور یہ لوگ اس بات کے ذریعہ صرف (تخلف کے لئے) حیلے تراشتے ہیں اور ان کی نظریں تو فقط حصولِ منافع کی طرف لگی ہوئی ہیں لہٰذا (ان کی حقیقی حالت یہ ہے) اگر انہیں کوئی تکلیف اور مصیبت حاصل ہوئی تو کہہ اُٹھتے ہیں ہم نے تو پہلے سے اپنا بندوبست کر لیا ہے اور اگر انہیں منافع حاصل ہوا تو انہیں یہ حالت بُری لگتی ہے کہ وہ کیوں محروم رہے آیت ۵۰ میں اسی کی طرف اشارہ ہے ان تصبك حسنة ..... فرحون یہ محسنون ایسی دو

هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿٦٧﴾ وَعَدَ اللّٰهُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْمُنٰفِقٰتِ وَالْكُفَّارَ نَارَ جَهَنَّمَ

نافرمان — وعدہ دیا ہے اللہ نے منافق مرد اور منافق عورتوں کو اور کافروں کو دوزخ کی آگ

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ هِيَ حَسْبُهُمْ ۚ وَلَعَنَهُمُ اللّٰهُ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿٦٨﴾ۙ

کا پڑے رہیں گے اس میں وہی بس ہے ان کو اور اللہ نے ان کو پھٹکار دیا اور ان کے لئے عذاب ہے برقرار رہنے والا

كَالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ كَانُوْٓا اَشَدَّ مِنْكُمْ قُوَّةً وَّاَكْثَرَ اَمْوَالًا وَّاَوْلَادًا ۭ

جس طرح تم سے اگلے لوگ زیادہ تھے تم سے زور میں اور زیادہ رکھتے تھے مال اور اولاد پھر

فَاسْتَمْتَعُوْا بِخَلَاقِهِمْ فَاسْتَمْتَعْتُمْ بِخَلَاقِكُمْ كَمَا اسْتَمْتَعَ الَّذِيْنَ

فائدہ اُٹھا گئے اپنے حصہ سے پھر فائدہ اٹھایا تم نے اپنے حصہ سے جیسے فائدہ اُٹھا گئے تم

مِنْ قَبْلِكُمْ بِخَلَاقِهِمْ وَخُضْتُمْ كَالَّذِيْ خَاضُوْا ۭ اُولٰۗىِٕكَ حَبِطَتْ

سے اگلے اپنے حصہ سے اور تم بھی چلتے ہو انہی کی سی چال وہ لوگ مٹ گئے

اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۚ وَاُولٰۗىِٕكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿٦٩﴾ اَلَمْ يَاْتِهِمْ

اُن کے عمل دُنیا میں اور آخرت میں اور وہی لوگ پڑے نقصان میں کیا پہنچی نہیں ان کو

جماعتیں ہیں جو مقاصد میں مختلف ہیں آیت ۵۱، ۵۲ میں اسی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ قُل لن.... المؤمنون ہم امر اللہ کے ساتھ علم و عمل رکھتے ہیں اور تم منافع کی طرف نظر رکھتے ہو اور آیت ۵۲ قل ھل تربصون لہٰذا اصلاح اخلاق کا ایک ایسے طریقہ سے دعویٰ کرنا جو اس طریقہ سے تخالف رکھتا ہو جس پر نبی علیہ السلام اور اُن کے صحابہ (رضی اللہ عنہم) ہیں یعنی جہاد تو یہ کفر اور نفاق ہے آیت ۵۳ میں اسی طرف اشارہ ہے قل انفقوا... کارھون ۵۴ فلا تعجبك ۵۵ ويحلفون .... يفرقون ۵٦ يوم يجدون .... يجمحون ۵۷

**تنبیہ:** ہم اس بات میں حقیقت تک پہنچ چکے ہیں کہ اگر کسی انسان نے اپنی زندگی کے لئے ایسے اصُول بنا لئے ہوں جو دُوسرے انسان کے اصُولِ زندگی کے مخالف اور خلاف ہیں تو یہ دونوں انسان انجام اور مآل میں متحد نہیں ہو سکتے اگرچہ ہزاروں طرق اور وجوہ سے

نَبَأُ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ قَوْمِ نُوْحٍ وَّعَادٍ وَّثَمُوْدَ ۙ وَقَوْمِ اِبْرٰهِيْمَ وَاَصْحٰبِ

خبران لوگوں کی جو ان سے پہلے تھے قوم نوح کی اور عاد کی اور ثمود کی اور قوم ابراہیم کی اور مدین

مَدْيَنَ وَالْمُؤْتَفِكٰتِ ؕ اَتَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ فَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ

والوں کی اور ان کی بستیوں کی جو الٹ دی گئی تھیں پہنچے ان کے پاس ان کے رسول صاف حکم لے کر سو اللہ تو ایسا نہ تھا کہ

وَلٰكِنْ كَانُوْۤا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿۷۰﴾ وَالْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بَعْضُهُمْ

ان پر ظلم کرتا لیکن وہ اپنے اوپر آپ ظلم کرتے تھے اور ایمان والے مرد اور ایمان والی عورتیں ایک دوسرے کی

اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۘ يَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُقِيْمُوْنَ

مددگار ہیں۔ سکھلاتے ہیں نیک بات اور منع کرتے ہیں بُری بات سے اور قائم رکھتے ہیں

الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَيُطِيْعُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ؕ اُولٰٓئِكَ سَيَرْ

نماز اور دیتے ہیں زکوٰۃ اور حکم پر چلتے ہیں اللہ کے اور اس کے رسول کے وہی لوگ ہیں جن پر

حَمُهُمُ اللّٰهُ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿۷۱﴾ وَعَدَ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ

رحم کرے گا اللہ بیشک اللہ زبردست ہے حکمت والا۔ وعدہ دیا ہے اللہ نے ایمان والے مردوں اور ایمان والی عورتوں کو

اتفاق ظاہر کرتے رہیں۔ ہم اپنے ان بھائیوں کو دیکھ چکے ہیں جو کابل میں ہمارے اعضاء اور معاون تھے تو ہم دو فرقوں کے ساتھ مبتلا ہوئے۔ ۱۔ ایک فرقہ ان اہل حدیث کا جو الامیر الشہید کے جیش میں جماعتِ مجاہدہ کے بقایا میں سے حدودِ ہند میں زندگی گزار رہے ہیں اور ہم ان کے ساتھ جہاد کے معاملہ میں مثل شیئٍ واحدٍ (ایک شیئ کی مثل) تھے لیکن ہم بعض اشیا میں اصولوں کے اندر افتراق رکھتے تھے تو ہمارے اوپر ان کی جانب سے مصائب آتے تھے اور ان کے اُوپر ہم سے مصائب پڑتے تھے اور یہ سب کچھ بعض اُمور میں ہمارے افتراق کی وجہ سے ہوا۔ ۲۔ پھر ہم اپنے ان رجال کے سبب مبتلا ہوئے جو روسی اشتراکیوں میں داخل ہوتے۔ اُنھوں نے ہمیں بہت کچھ نفع پہنچایا اور نقصان اور ضرر بھی کثرت سے پہنچایا لیکن نفع کا تو ہم ذکر کریں گے اور ضرر و نقصان تو اس کے بیان سے ہم سکوت اختیار کرتے ہیں

جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا وَ مَسٰكِنَ طَیِّبَةً فِیْ

باغوں کا کہ بہتی ہیں نیچے ان کے نہریں رہا کریں انہی میں اور ستھرے مکانوں کا رہنے کے

جَنّٰتِ عَدْنٍ ؕ وَ رِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ اَكْبَرُ ؕ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿۷۲﴾ ع

باغوں میں اور رضامندی اللہ کی ان سب سے بڑی ہے یہی ہے بڑی کامیابی

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ جَاهِدِ الْكُفَّارَ وَ الْمُنٰفِقِیْنَ وَ اغْلُظْ عَلَیْهِمْ ؕ وَ مَاْوٰىهُمْ

اے نبی لڑائی کر کافروں سے اور منافقوں سے اور تند خوئی کر اُن پر اور ان کا ٹھکانا

جَهَنَّمُ ؕ وَ بِئْسَ الْمَصِیْرُ ﴿۷۳﴾ یَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ مَا قَالُوْا ؕ وَ لَقَدْ قَالُوْا كَلِمَةَ

دوزخ ہے اور برا ٹھکانا ہے قسمیں کھاتے ہیں اللہ کی کہ ہم نے نہیں کہا اور بے شک کہا ہے انہوں نے

الْكُفْرِ وَ كَفَرُوْا بَعْدَ اِسْلَامِهِمْ وَ هَمُّوْا بِمَا لَمْ یَنَالُوْا ۚ وَ مَا نَقَمُوْۤا

لفظ کفر کا اور منکر ہوگئے مسلمان ہوکر اور قصد کیا تھا اس چیز کا جو ان کو نہ ملی اور یہ سب کچھ

اِلَّاۤ اَنْ اَغْنٰىهُمُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ ۚ فَاِنْ یَّتُوْبُوْا یَكُ خَیْرًا لَّهُمْ ۚ

اسی کا بدلہ تھا کہ دولتمند کر دیا ان کو اللہ نے اور اس کے رسول نے اپنے فضل سے سو اگر توبہ کرلیں تو بھلا ہے انکے حق میں

تو ہمیں ان تجربات سے یہ بات حاصل ہوئی کہ اصولوں میں اختلاف کے ساتھ (کبھی باہمیں) اتفاق اور الفت (ائتلاف) پیدا نہیں ہوسکتی۔ یہ لوگ جو کتاب اللہ کے معارضہ کے ساتھ اخلاق کا دعویٰ رکھتے ہیں یہ لوگ مسلمان نہیں ہیں۔

**مسألة**:۔ جب کسی انسان کو بیت المال سے وہ اشیاء نہ ملیں جن کی طرف وہ محتاج ہے تو کیا ترکِ جہاد میں یہ عذر بن سکتا ہے۔

**الجواب لا**:۔ اس کا جواب ہے کہ نہیں! اس لئے کہ جہاد کی بنیاد حصولِ مال پر رکھنا در اصل خطاء اور غلطی ہے آیت ۵۸ تا ۶۰ میں اسی طرف اشارہ ہے ومنهم من علیم حکیم

**مسألة**:۔ امیر کسی رجل کی ایسی بات نہ سنے جس سے وہ شخص مسلمانوں کیلئے نصیحت و خیر خواہی کرنا چاہتا ہو تو کیا یہ صورت اس شخص کے ترکِ جہاد میں عذر ہوگی؟ اس کا

وَاِنْ يَّتَوَلَّوْا يُعَذِّبْهُمُ اللّٰهُ عَذَابًا اَلِيْمًا فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمَا لَهُمْ

اور اگر نہ مانیں گے تو عذاب دے گا ان کو اللہ عذاب دردناک دنیا اور آخرت میں اور نہیں ان کا

فِى الْاَرْضِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۷۴﴾ وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ لَئِنْ اٰتٰىنَا

روئے زمین پر کوئی حمایتی اور نہ مددگار اور بعضے ان میں وہ ہیں کہ عہد کیا تھا اللہ سے اگر دیوے

مِنْ فَضْلِهٖ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۷۵﴾ فَلَمَّآ اٰتٰىهُمْ

ہم کو اپنے فضل سے تو ہم ضرور خیرات کریں اور ہو رہیں ہم نیکی والوں میں پھر جب دیا ان کو

مِّنْ فَضْلِهٖ بَخِلُوْا بِهٖ وَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿۷۶﴾ فَاَعْقَبَهُمْ نِفَاقًا

اپنے فضل سے تو اس میں بخل کیا اور پھر گئے ٹلا کر پھر اس کا اثر رکھ دیا نفاق ان کے

فِىْ قُلُوْبِهِمْ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَوْنَهٗ بِمَآ اَخْلَفُوا اللّٰهَ مَا وَعَدُوْهُ وَبِمَا كَانُوْا

دلوں میں جس دن تک کہ وہ اس سے ملیں گے اس وجہ سے کہ انہوں نے خلاف کیا اللہ سے جو وعدہ اس سے کیا تھا اور اس وجہ سے کہ

يَكْذِبُوْنَ ﴿۷۷﴾ اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ

بولتے تھے جھوٹ کیا وہ نہیں جان چکے کہ اللہ جانتا ہے ان کا بھید اور ان کا مشورہ اور یہ کہ اللہ خوب جانتا ہے

جواب ہے لا یعنی نہیں آیت ۶۱ میں اسی طرف اشارہ ہے ومنھم الذین یؤذون النبی .... منکم۔ (تنبیہ) ہم نے اپنے استاد اور شیخ کو دیکھا کہ ان کی طرف ہر ایک طالب العلم پہنچا (یصل الیہ) خواہ ذکی تھا یا غبی اور وہ شیخ ہر ایک سے سننے اور اس سے مسامحت اور خندہ پیشانی سے برتاؤ کرتے اور محنون تو اس میں لذت حاصل کریں گے لیکن یہ کہ وہ ہر ایک کے مشورہ کے ساتھ عمل کرے تو کیا یہ ممکن ہو سکتا ہے وہ عالم ہیں۔ (مسئول) ان سے گرفت ہو سکتی ہے جو عمل کرتے ہیں اس کی انہیں معرفت حاصل ہے ان کے اپنے ہم زمان (اقران) ہیں دوست ہیں جن سے وہ استفادہ کرتے ہیں چالیس برس سے وہ ایک طریقہ پر عمل کر رہے ہیں جو اپنی سیرت میں محمود (قابل ستائش) ہیں تو کیا وہ اس امر کو نہیں سمجھ سکے مگر مثل اس کے جو یہ تلمیذ اور شاگرد سمجھ رہا ہے؟ ہم نے بعض طلبہ کو دیکھا جو

عَلَّامُ الْغُيُوبِ ﴿٧٨﴾ الَّذِينَ يَلْمِزُونَ الْمُطَّوِّعِينَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ فِي

سب چھپی باتوں کو وہ لوگ جو طعن کرتے ہیں ان مسلمانوں پر جو دل کھول کر

الصَّدَقٰتِ وَالَّذِينَ لَا يَجِدُونَ إِلَّا جُهْدَهُمْ فَيَسْخَرُونَ مِنْهُمْ ۙ

خیرات کرتے ہیں اور ان پر جو نہیں رکھتے مگر اپنی محنت کا پھر ان پر ٹھٹھے کرتے ہیں

سَخِرَ اللّٰهُ مِنْهُمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٧٩﴾ اسْتَغْفِرْ لَهُمْ أَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ

اللہ نے اُن سے ٹھٹھا کیا ہے اور ان کے لئے دردناک عذاب ہے تو ان کے لئے بخشش مانگ یا نہ مانگ

إِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِينَ مَرَّةً فَلَنْ يَغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ۚ ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللّٰهِ وَ

اگر ان کے لئے ستر بار بخشش مانگے تو بھی ہرگز نہ بخشے گا ان کو اللہ یہ اس واسطے کہ وہ منکر ہوئے اللہ سے اور اس کے

رَسُولِهِ ۗ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِينَ ﴿٨٠﴾ ع فَرِحَ الْمُخَلَّفُونَ بِمَقْعَدِهِمْ

رسول سے اور اللہ رستہ نہیں دیتا نافرمان لوگوں کو خوش ہوگئے پیچھے رہنے والے اپنے بیٹھ رہنے سے

خِلٰفَ رَسُولِ اللّٰهِ وَكَرِهُوا أَنْ يُجٰهِدُوا بِأَمْوٰلِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ

جُدا ہو کر رسول اللہ سے اور گھبرائے اس سے کہ لڑیں اپنے مال سے اور جان سے اللہ کی راہ میں

ہمارے پر ایک شے کا اشارہ کرتے اور وہ انکے اشارہ کے موافق عمل نہ کرتے تو یہ ان پر انکار کرتے اور ان پر ناراضگی ظاہر کرتے کبار الناس (برگزیدہ لوگوں سے) مسامحت کے اس معاملہ کو اور ہر ایک کی بات سن لینے کو ہم سمجھتے ہیں اس کا یہ معنی نہیں کہ وہ ہر ایک کے ہر امر کی اتباع کرتے ہیں۔ لہٰذا مُحسنون تو خوش ہوتے ہیں کہ انہیں نبی علیہ السلام سے ہم نشینی (مجالست) نصیب ہوئی اور انہوں نے آپ سے کلام کیا اور جناب نے ان کی بات کو سنا بمثال اس کے کہ ہم نے اپنے شیخ کے ساتھ محسن قسم کے طالب علموں کو دیکھا ہے۔ اور مُنافقون آپ کو ایذاء رسانی کرتے رہے کیونکہ آپ ان کے مشورہ کے ساتھ عمل نہیں کرتے آیت والذین یؤذون النبی میں اسی طرف اشارہ ہے یہ بیان آیت (٦٦) تک چلا گیا ہے یحلفون... یستھزؤن... ان نعف... بانہم کانوا مجرمین مسئلہ تمام ہوا۔ لہٰذا مُنافقون جنہوں نے ترکِ جہاد کے لئے مختلف قسم کے حیلے تراشے تھے۔ کلہم

وَقَالُوا لَا تَنْفِرُوا فِي الْحَرِّ ۗ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ أَشَدُّ حَرًّا ۚ لَّوْ كَانُوا يَفْقَهُونَ ﴿٨١﴾

اور بولے کہ مت کوچ کرو گرمی میں تو کہہ دوزخ کی آگ سخت گرم ہے۔ اگر ان کو سمجھ ہوتی

فَلْيَضْحَكُوا قَلِيلًا وَلْيَبْكُوا كَثِيرًا جَزَاءً بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ﴿٨٢﴾ فَإِن

سو وہ ہنس لیویں تھوڑا اور روویں بہت سا بدلہ اس کا جو وہ کماتے تھے سو اگر

رَّجَعَكَ اللَّهُ إِلَىٰ طَائِفَةٍ مِّنْهُمْ فَاسْتَأْذَنُوكَ لِلْخُرُوجِ فَقُل لَّن

پھرلے جائے تجھ کو اللہ کسی فرقہ کی طرف ان میں سے پھر اجازت چاہیں تجھ سے نکلنے کی تو تو کہہ دینا کہ تم ہرگز

تَخْرُجُوا مَعِيَ أَبَدًا وَلَن تُقَاتِلُوا مَعِيَ عَدُوًّا ۖ إِنَّكُمْ رَضِيتُم بِالْقُعُودِ

نہ نکلو گے میرے ساتھ کبھی اور نہ لڑو گے میرے ساتھ ہو کر کسی دشمن سے تم کو پسند آیا بیٹھ رہنا

أَوَّلَ مَرَّةٍ فَاقْعُدُوا مَعَ الْخَالِفِينَ ﴿٨٣﴾ وَلَا تُصَلِّ عَلَىٰ أَحَدٍ مِّنْهُم

پہلی بار سو بیٹھے رہو پیچھے رہنے والوں کے ساتھ اور نماز نہ پڑھ ان میں سے کسی پر جو مر جائے

مَّاتَ أَبَدًا وَلَا تَقُمْ عَلَىٰ قَبْرِهِ ۖ إِنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَمَاتُوا وَهُمْ

کبھی اور نہ کھڑا ہو اس کی قبر پر وہ منکر ہوئے اللہ سے اور اس کے رسول سے اور وہ مر گئے

ایک ہی جماعت ہے جو اعمال کی صورتوں میں اور جرم کے بڑے اور چھوٹے ہونے میں باہم اختلاف رکھتے ہیں لیکن نوعیت جرم ایک ہے آیت ۶۷ تا ۷۰ میں اسی طرف اشارہ ہے المنافقون والمنافقات.... انفسھم یظلمون ان آیات میں اللہ تعالیٰ کا قول وعد اللہ المنافقین والمنافقات والکفار اس میں اشارہ ہے کہ ان کا نفاق کفر کے درجہ تک پہنچ چکا ہے جب مسلمانوں کی جماعت میں ہوتے ہیں تو اسلام کی عزت و احترام کا بلا تکلف اظہار کرتے ہیں اور جب خلوت گزیں ہوئے تو کفر کے ساتھ فرحت اور خوشی محسوس کرتے ہیں اسی وجہ سے انہیں بمثل قوم نوح اور عاد اور ثمود انذار کیا گیا ہے۔ پھر مومنوں جو امر جہاد میں مطاوع اور اطاعت شعار ہیں۔ اگرچہ درجات اور اعمال میں مختلف تھے لیکن نوعیت ایک ہی ہے آیت (۷۱ و ۷۲) میں اسی معنی کی طرف اشارہ ہے اور مقصود یہ ہے کہ ان مومنوں پر وا جب

فٰسِقُوْنَ ﴿۸۴﴾ وَلَا تُعْجِبْكَ اَمْوَالُهُمْ وَاَوْلَادُهُمْ ؕ اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ

نافرمان اور تعجب نہ کر ان کے مال اور اولاد سے اللہ تو یہی چاہتا ہے کہ

يُّعَذِّبَهُمْ بِهَا فِى الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ اَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿۸۵﴾ وَاِذَآ

عذاب میں رکھے ان کو ان چیزوں کے باعث دُنیا میں اور نکلے ان کی جان اور وہ اسوقت کافر ہی رہیں اور جب

اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ اَنْ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَجَاهِدُوْا مَعَ رَسُوْلِهِ اسْتَاْذَنَكَ

نازل ہوتی ہے کوئی سورت کہ ایمان لاؤ اللہ پر اور لڑائی کرو اس کے رسول کے ساتھ ہو کر تجھ سے رخصت مانگتے ہیں

اُولُوا الطَّوْلِ مِنْهُمْ وَقَالُوْا ذَرْنَا نَكُنْ مَّعَ الْقٰعِدِيْنَ ﴿۸۶﴾ رَضُوْا بِاَنْ

مقدور والے ان کے اور کہتے ہیں ہم کو چھوڑ دے کہ رہ جائیں ساتھ بیٹھنے والوں کے خوش ہوئے کہ رہ جائیں

يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ﴿۸۷﴾ لٰكِنِ

پیچھے رہنے والی عورتوں کے ساتھ اور مہر کر دی گئی ان کے دل پر سو وہ نہیں سمجھتے لیکن

الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ وَاُولٰٓئِكَ

رسول اور جو لوگ ایمان لائے ہیں ساتھ اس کے وہ لڑے ہیں اپنے مال اور جان سے اور ان ہی کے لئے ہیں

ہے کہ نوعیت اعمال میں اہل نفاق کے ساتھ موافقت اختیار نہ کریں والمؤمنون.....

ہوالفوز العظیم۔

# الفصل الخامس پانچواں فصل ۷۳ تا ۹۹

اس میں اہل نفاق اور اہل کفر سے بحث ہو گی اور غالب ترین نفاق ہی ہے اور فصل میں شروع ہونا اللہ تعالیٰ کے قول یا ایھا النبی جاھد الکفار... المصیر سے ہے تو جہادِ کفار اور منافقین ان کو جماعت مؤمنین سے اخراج کر دینے سے ہو گا پھر جب کفر کے ساتھ انضمام والحاق کر لیں گے تو ان کے ساتھ قتال کیا جائے گا اور قتال اشخاص وافراد پر نہیں ہو گا۔ قتال تو جمعیات اور حکومتوں پر ہوتا ہے لہٰذا ہر دہ

لَهُمُ الْخَيْرٰتُ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۸۸﴾ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ جَنّٰتٍ

خوبیاں اور وہی ہیں مراد کو پہنچنے والے تیار کر رکھے ہیں اللہ نے ان کے واسطے باغ

تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿۸۹﴾ ع

کہ بہتی ہیں نیچے اُن کے نہریں رہا کریں ان میں یہی ہے بڑی کامیابی

وَجَاۗءَ الْمُعَذِّرُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ لِيُؤْذَنَ لَهُمْ وَقَعَدَ الَّذِيْنَ كَذَبُوا

اور آئے بہانے کرنے والے گنوار تاکہ ان کو رخصت مل جائے اور بیٹھ رہے جنہوں نے جھوٹ بولا

اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ سَيُصِيْبُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۹۰﴾ لَيْسَ

تھا اللہ سے اور اس کے رسول سے اب پہنچے گا ان کو جو کافر ہیں ان میں عذاب دردناک نہیں ہے

عَلَى الضُّعَفَاۗءِ وَلَا عَلَى الْمَرْضٰى وَلَا عَلَى الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ مَا يُنْفِقُوْنَ

ضعیفوں پر اور نہ مریضوں پر اور نہ ان لوگوں پر جن کے پاس نہیں خرچ کرنے کو

حَرَجٌ اِذَا نَصَحُوْا لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۭ مَا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ مِنْ سَبِيْلٍ ۭ وَاللّٰهُ

کچھ گناہ جبکہ دل سے صاف ہوں اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ نہیں ہے نیکی والوں پر الزام کی کوئی راہ اور اللہ

شخص جو امر جہاد میں اپنے نبی (علیہ السلام) اور قرآن کی اطاعت نہیں کرتا تو انہیں ہم اپنی جماعت سے نکال باہر کریں گے پھر یا تو بعد الاصلاح ہماری طرف رجوع ہوں گے یا جماعت کفر سے التحاق کریں گے تو اس کے بعد قتال کئے جائیں گے۔ لہٰذا یہ بات جو بعض فقہاء پر مشتبہ ہوئی ہے کہ منافقین کے ساتھ قتال نہیں کیا جائے گا اور اُن کے بارہ میں سکوت جائز ہے اور انہیں مومنوں سے علیحدہ نہیں کیا جائے گا (ان کی) یہ بات مناسب نہیں ہے (لیس علی ما ینبغی) آیت ۷۳ میں اسی طرف اشارہ ہے یا ایھا النبی .... المصیر ان (منافقین اور کفار) کو ان کے اپنے حال پر عدم ترک میں تغلیظ اور شدت کا ہونا اور حالات مخصوصہ میں اشخاص کا حکم مستثنیٰ ہوں گے اور مستثنیات پر قیاس نہیں کیا جاتا ہے۔

غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٩١﴾ وَلَا عَلَى الَّذِينَ إِذَا مَا أَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَا أَجِدُ مَا

بخشنے والا مہربان ہے اور نہ ان لوگوں پر کہ جب تیرے پاس آئے تاکہ تو ان کو سواری دے تو نے کہا میرے پاس

أَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ تَوَلَّوا وَّأَعْيُنُهُمْ تَفِيضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا أَلَّا يَجِدُوا

کوئی چیز نہیں کہ تم کو اس پر سوار کر دوں تو الٹے پھرے اور اُن کی آنکھوں سے بہتے تھے آنسو اس غم میں کہ نہیں پاتے وہ

مَا يُنفِقُونَ ﴿٩٢﴾ إِنَّمَا السَّبِيلُ عَلَى الَّذِينَ يَسْتَأْذِنُونَكَ وَهُمْ أَغْنِيَاءُ

چیز جو خرچ کریں راہِ الزام کی تو ان پر ہے جو رخصت مانگتے ہیں تجھ سے اور وہ مالدار ہیں

رَضُوا بِأَن يَكُونُوا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطَبَعَ اللَّهُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ فَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ﴿٩٣﴾

خوش ہوئے اس بات سے کہ رہ جائیں ساتھ پیچھے رہنے والیوں کے اور مہر کر دی اللہ نے ان کے دلوں پر سو وہ نہیں جانتے

يَعْتَذِرُونَ إِلَيْكُمْ إِذَا رَجَعْتُمْ إِلَيْهِمْ قُل لَّا تَعْتَذِرُوا لَن نُّؤْمِنَ لَكُمْ

بہانے لائیں گے تمہارے پاس جب تم پھر کر جاؤ گے اُن کی طرف تو کہہ بہانے مت بناؤ ہم ہرگز نہ مانیں گے تمہاری

قَدْ نَبَّأَنَا اللَّهُ مِنْ أَخْبَارِكُمْ وَسَيَرَى اللَّهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُولُهُ ثُمَّ

بات ہم کو بتا چکا ہے اللہ تمہارے احوال اور ابھی دیکھے گا اللہ تمہارے کام اور اس کا رسول پھر

**تنبیہ:** ہم نے اپنے زمانہ میں اہلِ سیاست کو دیکھا کہ وہ اپنی جماعت کو اہلِ ارتیاب (شکی اور مشکوک لوگوں) سے دائماً پاک اور صاف رکھتے ہیں اور جب ان کا التحاق حزبِ مخالف سے ثابت ہو جائے تو اُن کو قتل کر دیتے ہیں تو ہم مسئلہ میں اس تجربہ سے ہم ثابت قدم رہے اور ہم نے ان لوگوں کو دیکھا جو میرے بارے میں ان مسائل سے بحث کرتے رہتے ہیں وہ نہ تو معاملات کا تجربہ رکھتے ہیں اور نہ ان معاملات کو حق الفہم سمجھتے ہیں۔

قولہ یحلفون باللہ ما قالوا یہ اہلِ نفاق کی عادت ہے کہ اپنے رُفقاء کے ساتھ ہو کر کفر کا اعتراف کرتے ہیں اور جب اُن پر مؤاخذہ کیا جائے یا (اچانک پکڑ لئے جائیں) اور اللہ کے نام کی قسمیں اُٹھاتے ہیں۔

**مسائلہ:** ایک جماعت ہے جن کے تنظیم حکومت میں مستقل اصول اور قوانین ہیں

تُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ فَیُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿۹۴﴾

تم لوٹائے جاؤ گے طرف اس جاننے والے چھپے اور کھلے کی سو وہ بتائے گا تم کو جو تم کر رہے تھے۔

سَیَحْلِفُوْنَ بِاللّٰهِ لَكُمْ اِذَا انْقَلَبْتُمْ اِلَیْهِمْ لِتُعْرِضُوْا عَنْهُمْ فَاَعْرِضُوْا

اب قسمیں کھائیں گے اللہ کی تمہارے سامنے جب تم پھر کر جاؤ گے اُن کی طرف تاکہ تم ان سے در گذر کرو سو تم در گذر کرو

عَنْهُمْ اِنَّهُمْ رِجْسٌ وَّمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا یَكْسِبُوْنَ ﴿۹۵﴾

اُن سے بیشک وہ لوگ پلید ہیں اور ان کا ٹھکانا دوزخ ہے بدلا اُن کے کاموں کا

یَحْلِفُوْنَ لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنْ تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا

وہ لوگ قسمیں کھائیں گے تمہارے سامنے تاکہ تم اُن سے راضی ہو جاؤ سو اگر تم راضی ہو گئے اُن سے تو اللہ

یَرْضٰى عَنِ الْقَوْمِ الْفٰسِقِیْنَ ﴿۹۶﴾ اَلْاَعْرَابُ اَشَدُّ كُفْرًا وَّنِفَاقًا وَّ

راضی نہیں ہوتا نافرمان لوگوں سے گنوار بہت سخت ہیں کفر میں اور نفاق میں اور

اَجْدَرُ اَلَّا یَعْلَمُوْا حُدُوْدَ مَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ

اسی لائق ہیں کہ نہ سیکھیں وہ قاعدے جو نازل کئے اللہ نے اپنے رسول پر اور اللہ سب کچھ جاننے والا

ان کے اصول قرآن کے اصول وقوانین نہیں ہیں (اور) یا قرآن کے اصولوں کی طرف ارتقاء کا طریق نہیں ہیں یہ لوگ منافق ہوں گے جب مسلمانوں کی جماعت میں داخل ہوئے اسی طرف آیت ۷۴ میں اشارہ ہے۔ ولقد قالوا... وھموا بما لم ینالوا...... وما نقموا الا یعنی انہوں نے مسلمانوں کی طرف اتصال اور تعلق رکھنے کے ذریعہ اموال جمع کئے لہٰذا اگر انہوں نے اس قسم کی سیاست فاسدہ کو نہ چھوڑا تو قتل کر دیئے جائیں گے۔ لیکن کچھ ایام کے بعد حتیٰ کہ عند الناس (لوگوں کے سامنے) ان کی یہ بات ثابت ہو جائے کہ انہوں نے امر اللہ کی مخالفت کی ہے اور انہوں نے ایک مستقل حکومت کے نظم و انتظام کا ارادہ کیا ہوا ہے۔

مسألة: انسان اللہ تعالیٰ سے معاہدہ کرتا ہے کہ اللہ نے اگر اُسے علم دیا تو وہ اس پر

حَکِیْمٌ ﴿۹۷﴾ وَمِنَ الْاَعْرَابِ مَنْ یَّتَّخِذُ مَا یُنْفِقُ مَغْرَمًا وَّیَتَرَبَّصُ بِکُمُ

حکمت والا ہے اور بعضے گنوار ایسے ہیں کہ شمار کرتے ہیں اپنے خرچ کرنے کو تاوان اور انتظار کرتے ہیں تم پر

الدَّوَآئِرَ عَلَیْھِمْ دَآئِرَۃُ السَّوْءِ وَاللّٰہُ سَمِیْعٌ عَلِیْمٌ ﴿۹۸﴾ وَمِنَ الْاَعْرَابِ

زمانہ کی گردشوں کا انہیں پر آئے گردش بری اور اللہ سننے والا اور جاننے والا ہے اور بعضے گنوار وہ ہیں کہ

مَنْ یُّؤْمِنُ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ وَیَتَّخِذُ مَا یُنْفِقُ قُرُبٰتٍ عِنْدَ اللّٰہِ وَصَلَوٰتِ

کہ ایمان لاتے ہیں اللہ پر اور قیامت کے دن پر اور شمار کرتے ہیں اپنے خرچ کرنے کو نزدیک ہونا اللہ سے اور

الرَّسُوْلِ اَلَآ اِنَّھَا قُرْبَۃٌ لَّھُمْ سَیُدْخِلُھُمُ اللّٰہُ فِیْ رَحْمَتِہٖ اِنَّ اللّٰہَ

دعا لینی رسول کی سنتا ہے وہ اُن کے حق میں نزدیکی ہے داخل کرے گا ان کو اللہ اپنی رحمت میں بے شک اللہ بخشنے

غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ ﴿۹۹﴾ ع وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُھٰجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ

والا مہربان ہے اور جو لوگ قدیم ہیں سب سے پہلے ہجرت کرنے والے اور مدد کرنے والے

وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ رَّضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ وَاَعَدَّ لَھُمْ

اور جو ان کے پیرو ہوئے نیکی کے ساتھ اللہ راضی ہوا اُن سے اور وہ راضی ہوئے اس سے اور تیار کر رکھے ہیں واسطے

عمل کرے گا اور اگر مال دیا تو فلاں فلاں کام کرے گا جیسے کہ لوگ اللہ تعالیٰ کے نام کی منتیں (نذر) مانتے ہیں جب اللہ تعالیٰ اُسے سوال کرے کہ وہ شئے عطا کر دے تو اُس انسان پر اپنی نذر کا پورا کرنا واجب ہو جاتا ہے یہ مسئلہ ہر قوم کے ہاں واضح اور بیّن ہے لیکن جب اس انسان نے اس کے خلاف کیا تو اس میں نفاق آجاتا ہے اسی طرح جب کسی ایک نے اللہ کے لئے نذر مانی کہ اگر اسے اتنی اور اتنی چیز دی گئی تو وہ جہاد کرے گا مثلاً وہ شخص تمنا (آرزو) کرے کہ وہ چیز حاصل ہو جانے کے بعد جہاد ترک کر دیتا ہے۔ تو منافق ہو جائے گا پھر وہ شخص یہ بات کہہ کر کہ جہاد کوئی ایسی شئی نہیں کہ اس کی جانب التفات اور توجہ دی جائے اپنے نفس کو راضی اور خوش کر لیتا ہے تو یہ بات اسے کوئی نفع نہیں دے گی جب ایسا شخص جو جہاد میں سعی کر رہا ہے کسی رجل مسکین کو دیکھے جسے صدقات میں سے بقدر قلیل پہنچا اور وہ

جَنّٰتٍ تَجْرِیْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَاۤ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿۱۰۰﴾

ان کے باغ کہ بہتی ہیں نیچے اُن کے نہریں رہا کریں اُن ہی میں ہمیشہ یہی ہے بڑی کامیابی

وَ مِمَّنْ حَوْلَكُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ مُنٰفِقُوْنَ ۛؕ وَ مِنْ اَهْلِ الْمَدِیْنَةِ ۛؔ مَرَدُوْا

اور بعضے تمہارے گرد کے گنوار منافق ہیں اور بعضے لوگ مدینہ والے اڑ رہے ہیں

عَلَى النِّفَاقِ ۫ لَا تَعْلَمُهُمْ ؕ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ ؕ سَنُعَذِّبُهُمْ مَّرَّتَیْنِ ثُمَّ یُرَدُّوْنَ

نفاق پر تو ان کو نہیں جانتا ہم کو وہ معلوم ہیں ہم ان کو عذاب دیں گے دوبار پھر وہ لوٹائے جائیں

اِلٰى عَذَابٍ عَظِیْمٍ ﴿۱۰۱﴾ ۚ وَ اٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا

گے بڑے عذاب کی طرف اور بعضے لوگ ہیں کہ اقرار کیا انہوں نے اپنے گناہوں کا ملایا انہوں نے ایک کام

صَالِحًا وَّ اٰخَرَ سَیِّئًا ؕ عَسَى اللّٰهُ اَنْ یَّتُوْبَ عَلَیْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ

نیک اور دوسرا بد قریب ہے کہ اللہ معاف کرے ان کو بے شک اللہ بخشنے والا

رَّحِیْمٌ ﴿۱۰۲﴾ خُذْ مِنْ اَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَ تُزَكِّیْهِمْ بِهَا وَ صَلِّ

مہربان ہے لے اُن کے مال میں سے زکوٰۃ کہ پاک کرے تو ان کو اور بابرکت کرے تو ان کو اس کی وجہ سے اور دعا دے

اپنی ہمت کو جہاد میں خرچ کر رہا ہے اور وہ (دیکھنے والا شخص) اس مسکین سے مسخری کرتا ہے تو یہ منافق ہے مثلاً یوں کہے کہ یہ حقیر سا عمل ہے اس سے حکومتوں میں انقلاب نہیں آتے تو ایسا کرنے میں کوئی فائدہ نہیں اور اپنے نفس (جی) میں کہتا ہے اسی وجہ سے میں نے جہاد کو ترک کیا ہے اور اپنی نذر پوری نہیں کی تو یہ بات ان لوگوں کو کوئی نفع نہیں دے گی ان کے لئے مغفرت نہیں ہو گی۔ مگر جب انہوں نے توبہ کر لی۔ آیت ۷۵ سے ۸۰ تک اسی طرف اشارہ ہے ومنھم من عاھد... قولہ الصّالحین یعنی وہ شخص جو جہاد کرے بخلوا بہ یعنی جہاد میں انفاق (خرچ) کرنے سے فاعقبھم... یکذبون... الم یروا ان... علام الغیوب (۸۰) الذین... ولھم عذاب الیم... استغفر لھم... الفاسقین۔ (تنبیہہ) الانقلاب:۔ اس انقلاب کا مبدا چھوٹے قسم کے لوگوں

عَلَيْهِمْ ۭ اِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝١٠٣ اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ

ان کو بے شک تیری دعا اُن کے تسکین ہے اور اللہ سب کچھ سنتا جانتا ہے کیا وہ جان نہیں چکے کہ اللہ

هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهٖ وَيَاْخُذُ الصَّدَقٰتِ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ

آپ قبول کرتا ہے توبہ اپنے بندوں سے اور لیتا ہے زکوٰتیں اور یہ کہ اللہ ہی توبہ قبول کرنے والا

الرَّحِيْمُ ۝١٠٤ وَقُلِ اعْمَلُوْا فَسَيَرَى اللّٰهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُوْلُهٗ وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ

مہربان ہے اور کہہ کہ عمل کئے جاؤ پھر آگے دیکھ لے گا اللہ تمہارے کام کو اور اس کا رسول اور مسلمان اور

وَسَتُرَدُّوْنَ اِلٰى عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝١٠٥

تم جلد لوٹائے جاؤ گے اس کے پاس جو تمام چھپی اور کھلی چیزوں سے واقف ہے پھر وہ جتا دے گا تم کو جو کچھ تم کرتے تھے

وَاٰخَرُوْنَ مُرْجَوْنَ لِاَمْرِ اللّٰهِ اِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَاِمَّا يَتُوْبُ عَلَيْهِمْ ۭ وَاللّٰهُ

اور بعضے اور لوگ ہیں کہ ان کا کام ڈھیل میں ہے حکم پر اللہ کے یا وہ ان کو عذاب دے اور یا ان کو معاف کرے اور اللہ سب کچھ

عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ۝١٠٦ وَالَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَّكُفْرًا وَّتَفْرِيْقًا

جاننے والا حکمت والا ہے اور جنہوں نے بنائی ہے ایک مسجد ضد پر اور کفر پر اور پھوٹ ڈالنے کو

(صغار الناس) سے ہوتا (مثلاً مزدور پیشہ لوگ وغیرہم) میں نے اس کا بہت دفعہ تجربہ کیا ہے اوّلاً تاریخ میں ہم معلوم کر چکے ہیں کہ بہت سے انقلابوں کی ابتداء ایک ایسے چھوٹے قسم کے انسان سے ہوئی جو کسی صورت میں قابل توجہ اور اعتبار نہیں (لایعبأ بہ) مثلاً فرانس کا انقلاب جس کی ابتداء قیس قرویر (نامی شخص) سے اور ہندوستان کے انقلابات میں سے کثیر میں ایسی ہی صورت ہے پنجاب (کو دیکھئے) اس میں ایک رجل تھا جس کا نام ہے ران جیت اور جنوب ہند میں ایک رجل تھا جس کا نام ہے شیلنوہ یہ لوگ غیر مسلموں میں سے ہیں اور مسلمانوں میں حیدر علی خان میسور میں اس کا بیٹا ٹیپو سلطان جو شہنشاہان ہند کے اکابر میں سے تھا جو انگریزوں کے ساتھ جنگ میں شہید ہوا۔ بوجہ خیانت کرنے اپنے ان امراء (امیروں) کے جو ایسے افراد کی نظروں میں حقیر سمجھے جاتے ہیں جو اشراف میں نہیں ہیں

بَيْنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَاِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ مِنْ قَبْلُ وَلَيَحْلِفُنَّ

مسلمانوں میں اور گھات لگانے کو اس شخص کی جو لڑ رہا ہے اللہ سے اور اس کے رسول سے پہلے سے اور وہ قسمیں

اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّا الْحُسْنٰى وَاللّٰهُ يَشْهَدُ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ۱۰۷ لَا تَقُمْ

کھائیں گے کہ ہم نے تو بھلائی ہی چاہی ہے اور اللہ گواہ ہے کہ وہ جھوٹے ہیں تو نہ کھڑا ہو

فِيْهِ اَبَدًا لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ

اس میں کبھی البتہ وہ مسجد میں جس کی بنیاد دھری گئی پرہیزگاری پر اوّل دن سے وہ لائق ہے کہ تو کھڑا ہو

فِيْهِ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ۱۰۸

اسمیں اسمیں ایسے لوگ ہیں جو دوست رکھتے ہیں پاک رہنے کو اور اللہ دوست رکھتا ہے پاک رہنے والوں کو

اَفَمَنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ عَلٰى تَقْوٰى مِنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ اَمْ مَّنْ اَسَّسَ

بھلا جس نے بنیاد رکھی اپنی عمارت کی اللہ سے ڈرنے پر اور اس کی رضامندی پر وہ بہتر یا جس نے بنیاد رکھی

بُنْيَانَهٗ عَلٰى شَفَا جُرُفٍ هَارٍ فَانْهَارَ بِهٖ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي

اپنی عمارت کی کنارہ پر ایک کھائی کے جو گرنے کو ہے پھر اس کو لے کر ڈھے پڑا دوزخ کی آگ میں اور اللہ راہ نہیں دیتا

یہ امرا نہ اب تک اہلِ ہند کی زبان میں ملعون قرار دیئے جاتے ہیں۔ یہ رجلِ کامل ٹیپو سلطانؒ مثلِ فرانس کے مسلمانوں میں ہندوستان کی تنظیم کا ارادہ کر چکا تھا اور تمام امور و معاملات کو اس نے اس درجہ تک منظم کر دیا کہ انسان دہشت اور حیرت میں پڑ جاتا ہے تو اہلِ اسلام سے امبراطوریون (شہنشاہیت پسند) کھڑے ہوئے اور انہوں نے انگریز کی جمعیت سے اتحاد کیا اور اپنے سلطان کو خوف زدہ کیا اور خیانت کی تو وہ (ٹیپو سلطان) شہید ہوا اور مسلمانوں میں وہ منہج جدید (جدید راستے) پر حریت کا فکر دیا اور اس حریت کا بیج حضرت ٹیپو سلطانؒ سے ہے۔ میں نے اس (ٹیپو سلطانؒ) کی تاریخ پڑھی ہے۔ اس کے نفس (دل) میں اشتراکی انقلابیوں کی اصلاحات قبول کرنے کی استعداد حاصل ہوئی اور یہ اس سن میں ہوا تھا۔ جس میں حیدر علی خان کھڑا ہوا۔ ۱۱۷۵ھ، ۱۷۸۱ء سنہ ہندی اور امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالٰے اس سے ایک سال

الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿١٠٩﴾ لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِىْ بَنَوْا رِيْبَةً فِىْ قُلُوْبِهِمْ

ظالم لوگوں کو ہمیشہ رہے گا اس عمارت سے جو انہوں نے بنائی تھی شبہ ان کے دلوں میں

اِلَّآ اَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿١١٠﴾ اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ

مگر جب ٹکڑے ہو جائیں ان کے دل کے اور اللہ سب کچھ جاننے والا حکمت والا ہے۔ اللہ نے خرید لی

الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ؕ يُقَاتِلُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ

مسلمانوں سے ان کی جان اور ان کا مال اس قیمت پر کہ ان کیلئے جنت ہے لڑتے ہیں اللہ کی راہ میں پھر مارتے ہیں

وَيُقْتَلُوْنَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِى التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ ؕ وَمَنْ اَوْفٰى

اور مرتے ہیں وعدہ ہو چکا اس کے ذمہ پر سچا توریت اور انجیل اور قرآن میں اور کون ہے قول

بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِىْ بَايَعْتُمْ بِهٖ ؕ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ

کا پورا اللہ سے زیادہ سو خوشیاں کرو اس معاملہ پر جو تم نے کیا ہے اس سے اور یہی ہے بڑی کامیابی

الْعَظِيْمُ ﴿١١١﴾ اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ الْحٰمِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ الرّٰكِعُوْنَ

وہ توبہ کرنے والے ہیں بندگی کرنے والے شکر کرنے والے بے تعلق رہنے والے رکوع کرنیوالے

بعد فوت ہوئے اور حیدر علی خان ۱۱۹۹ھ ۸۵ء سنہ ہندی (یہاں ۸۵ء سنہ ہندی میں کچھ فرق ہے شاید کاتب کا سہو ہو مترجم) اور اس کا بیٹا ٹیپو سلطان (رحمہ اللہ تعالیٰ) ۱۲۱۴ھ سنہ ۹۹ء سنہ ہندی میں شہید ہوا۔ اور محمد شاہ ملتان سے کھڑا ہوا جو فقیر اور حقیر گھرانے (عائلہ کنیہ) کا تھا اور اس نے قومی اور مضبوط قسم دولت افغانیہ کی اساس رکھی۔ یہ وہ واقعات ہیں جو ہمیں تاریخ سے معلوم ہوئے پھر وہ بات جو ہم نے اپنے شیخ سے دیکھی یعنی ان کا عزم اور ان کا اس چیز سے عمل کرنا جس کی ان کو استطاعت تھی اور لوگوں کا ان کے فکر کو حقارت کی نظر سے دیکھنا مگر ایک طائفہ اور گروہ ان کے اقران (ہم زمان) کا جو مولانا محمد قاسم رحمۃ اللہ تعالیٰ) اور ہمارے شیخ مولانا رشید احمد (رحمۃ اللہ تعالیٰ) کے اتباع میں سے ہیں وہ ان (ہمارے شیخ) کی موافقت کرتے تھے لیکن ان کے عمل نے ان کے احترام اور ترک احتقار میں کچھ

السّٰجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ

سجدہ کرنے والے حکم کرنے والے نیک بات کا اور منع کرنے والے بری بات سے اور حفاظت کرنیوالے

لِحُدُوْدِ اللّٰهِ ۗ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿١١٢﴾ مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ

اُن حدود کے جو باندھی اللہ نے اور خوشخبری سنادے ایمان والوں کو لائق نہیں نبی کو اور مسلمانوں کو کہ

يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ

بخشش چاہیں مشرکوں کی اور اگرچہ وہ ہوں قرابت والے جب کہ کھل چکا ان پر کہ

لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ﴿١١٣﴾ وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ

وہ ہیں دوزخ والے اور بخشش مانگنا ابراہیم کا اپنے باپ کے واسطے

اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَةٍ وَّعَدَهَآ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗٓ اَنَّهٗ عَدُوٌّ لِّلّٰهِ تَبَرَّاَ

سو نہ تھا مگر وعدہ کے سبب کہ وعدہ کرچکا تھا اس سے پھر جب کھل گیا ابراہیم پر کہ وہ دشمن ہے اللہ کا تو اس سے بیزار

مِنْهُ ۗ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ ﴿١١٤﴾ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِلَّ قَوْمًا

ہو گیا بے شک ابراہیم بڑا نرم دل تھا تحمل کرنے والا اور اللہ ایسا نہیں کہ گمراہ کرے کسی قوم کو

بھی زیادتی نہیں پھر ان کے شاگردوں میں وہ اشخاص جو ان کی اتباع کرتے ہیں ایک چھوٹا سا گروہ ہے جس کی اکثریت تھوڑے علم والی اور قلیل مال رکھنے والی اور لوگوں کی آنکھوں میں حقارت سے دیکھے جاتے ہیں لیکن میں نے ان کو دیکھا کہ اپنے عزم پر ثابت قدم رہے۔

**حکایت**:۔ میں تمہیں اپنے نفس کی حکایت سناتا ہوں میں دل سے اپنے استاذ کے امر کا احترام کیا کرتا تھا لیکن میرا عقل میری موافقت نہیں کیا کرتا تھا اور جب انہوں (استاذ مولانا محمود الحسن رحمہ اللہ تعالٰی) نے کابل کی طرف میرے روانہ کرنے کا پختہ ارادہ ظاہر فرمایا اور مجھے ان کی اطاعت سے کوئی چارہ کار معلوم نہ ہوا مگر یہ کہ میں منافقین سے بنوں گا تو میں ہراساں کر گذرنے پر راضی ہوا حالانکہ میری طبیعت میں کسی قسم کی کامیابی کی امید نہ تھی لیکن ان کے امر کی اطاعت کرنا میرے لئے مثل ایمان تھی تو نے مجھے توفیق بخشی اور فقط میں ان کی اطاعت امر (کی نیت) پر نکل پڑا اور مجھے

بَعْدَ اِذْ هَدٰىهُمْ حَتّٰى يُبَيِّنَ لَهُمْ مَّا يَتَّقُوْنَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ

جب کہ ان کو راہ پر لاچکا جب تک کھول نہ دے ان پر جس سے ان کو بچنا چاہیے بیشک اللہ ہر چیز سے واقف

عَلِيْمٌ ﴿۱۱۵﴾ اِنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ؕ وَمَا لَكُمْ

ہے اللہ ہی کی سلطنت ہے آسمانوں اور زمین میں جلاتا ہے اور مارتا ہے اور تمہارا کوئی

مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيْرٍ ﴿۱۱۶﴾ لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ وَالْمُهٰجِرِيْنَ

نہیں اللہ کے سوا حمایتی اور نہ مددگار اللہ مہربان ہوا نبی پر اور مہاجرین پر

وَالْاَنْصَارِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ فِيْ سَاعَةِ الْعُسْرَةِ مِنْۢ بَعْدِ مَا كَادَ يَزِيْغُ

اور انصار پر جو ساتھ رہے نبی کے مشکل کی گھڑی میں بعد اس کے کہ قریب تھا کہ دل پھر

قُلُوْبُ فَرِيْقٍ مِّنْهُمْ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّهٗ بِهِمْ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۱۷﴾

جائیں بعضوں کے اُن میں سے پھر مہربان ہوا اُن پر بے شک وہ ان پر مہربان ہے رحم کرنے والا اور

وَّعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيْنَ خُلِّفُوْا ؕ حَتّٰۤى اِذَا ضَاقَتْ عَلَيْهِمُ الْاَرْضُ بِمَا

اُن تین شخصوں پر جن کو پیچھے رکھا تھا یہاں تک کہ جب تنگ ہوگئی اُن پر زمین باوجود کشادہ ہونے کے

کسی ایک کی طرف سے کوئی امداد نہیں تھی نہ از قسم مال اور نہ دیگر مساعدت اور معاونت کے قسم سے لیکن اللہ تعالیٰ نے راستہ کی راہ نمائی فرمائی اور یہ سب کچھ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے ہوا جو ہمارے شیخ کے عزم کی برکت اور رب العزت کی اطاعت میں اخلاص کی وجہ سے ہوا باوجودیکہ جمیع اسباب و ذرائع ناموافق تھے تو میں نے درحقیقت کابل میں اپنے آپ کو مثل بادشاہ اور سلطان کے دیکھا اور ہر دن باوجود ہماری فاحش غلطیوں کے ہمارا کام فلاح اور کامیابی کی جانب بڑھتا رہا حتّٰی کہ ہمارے اقران (دوست اور ساتھی) امان اللہ خان والی حکومت تک پہنچے تو اس کی حکومت نے فقط ایک میرے اشارہ سے اچانک ہندیہ حملہ کرنا ہی مقرر کردیا اور (اراکین حکومت نے) قائد اوّل کی طرف لکھدیا کہ جب میں اُسے جنگ شروع کرنیکا امر کروں تو وہ قائد میرے (اس بارہ میں) مراجعت کیے بغیر ہی جنگ شروع کردے (آپنے دیکھا) میری کیا قیمت تھی مگر یہی کہ میں اس عمل کے

رَحُبَتْ وَضَاقَتْ عَلَيْهِمْ أَنفُسُهُمْ وَظَنُّوا أَن لَّا مَلْجَأَ مِنَ اللَّهِ

إِلَّا إِلَيْهِ ثُمَّ تَابَ عَلَيْهِمْ لِيَتُوبُوا إِنَّ اللَّهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ﴿١١٨﴾ يَا أَيُّهَا

الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَكُونُوا مَعَ الصَّادِقِينَ ﴿١١٩﴾ مَا كَانَ لِأَهْلِ

الْمَدِينَةِ وَمَنْ حَوْلَهُم مِّنَ الْأَعْرَابِ أَن يَتَخَلَّفُوا عَن رَّسُولِ اللَّهِ

وَلَا يَرْغَبُوا بِأَنفُسِهِمْ عَن نَّفْسِهِ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ لَا يُصِيبُهُمْ ظَمَأٌ وَلَا

نَصَبٌ وَلَا مَخْمَصَةٌ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَلَا يَطَئُونَ مَوْطِئًا يَغِيظُ الْكُفَّارَ

اور نہ محنت اور نہ بھوک اللہ کی راہ میں اور نہیں قدم رکھتے کہیں جس سے کہ خفا ہوں کافر

ایفاء کے واسطے اپنے شیخ کی جانب سے فقط مامور ہی تھا اور اس کے بعد حکومت برطانیہ دہشت زدہ ہوگئی حالانکہ ہم ان امور اور واقعات عظیمہ میں اپنی ناتجربہ کاری سے بہت سی غلطیوں میں واقع ہوئے یہاں تک کہ برطانیہ کی شکست اور ہزیمت میں ایک ہی بالشت کا فاصلہ بچ رہا پھر انہوں نے ایک سال صلح کے معاملہ میں مراجعت کی اور امیر امان اللہ خان افغانستان پر ایسا بادشاہ بنا کہ افغانستان کے داخلی اور خارجی معاملات میں مستقل تھا یہ امیر امان اللہ خان احمد شاہ کے بعد دوسرا بادشاہ ہے جس نے افغانستان کے بلاد پر دس سال بالاستقلال حکومت کی اور یہ سارا اس جنگ کا نتیجہ ہے اگر بڑی نہ ہو سکے تو چھوٹی ہی سہی (فان لم یکن وابل فطل) میں نے اس امر کا ابتداء سے اس کی انتہاء تک تجربہ کیا۔ کیا کسی ایسے رجل کی سعی کو جس میں اخلاص ہو بنظر استہانت اور حقارت دیکھنا جائز ہے؟

وَلَا يَنَالُوْنَ مِنْ عَدُوٍّ نَّيْلًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ بِهٖ عَمَلٌ صَالِحٌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا
اور نہ چھینتے ہیں دشمن سے کوئی چیز مگر لکھا جاتا ہے ان کے واسطے اس کے بدلے نیک عمل بیشک اللہ نہیں
يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۱۲۰﴾ وَلَا يُنْفِقُوْنَ نَفَقَةً صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً
ضائع کرتا حق نیکی کرنے والوں کا اور نہ خرچ کرتے ہیں کوئی خرچ چھوٹا اور نہ بڑا
وَّلَا يَقْطَعُوْنَ وَادِيًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ لِيَجْزِيَهُمُ اللّٰهُ اَحْسَنَ مَا كَانُوْا
اور نہ طے کرتے ہیں کوئی میدان مگر لکھ لیا جاتا ہے ان کے واسطے تاکہ بدلا دے ان کو اللہ بہتر اس کام کا جو کرتے
يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۱﴾ وَمَا كَانَ الْمُؤْمِنُوْنَ لِيَنْفِرُوْا كَآفَّةً ؕ فَلَوْلَا نَفَرَ مِنْ كُلِّ
تھے اور ایسے تو نہیں مسلمان کہ کوچ کریں سارے سو کیوں نہ نکلا ہر فرقہ
فِرْقَةٍ مِّنْهُمْ طَآئِفَةٌ لِّيَتَفَقَّهُوْا فِي الدِّيْنِ وَلِيُنْذِرُوْا قَوْمَهُمْ
میں سے ان کا ایک حصہ تاکہ سمجھ پیدا کریں دین میں اور تاکہ خبر پہنچائیں اپنی قوم کو
اِذَا رَجَعُوْٓا اِلَيْهِمْ لَعَلَّهُمْ يَحْذَرُوْنَ ﴿۱۲۲﴾ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا قَاتِلُوا
جب کہ لوٹ کر آئیں اُن کی طرف تاکہ وہ بچتے رہیں اے ایمان والو لڑتے جاؤ

اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ قبول نہیں فرماتے (اور یہ) بھی حتّٰی کہ توبہ کر لیں۔

**مَسْأَلَہ**:۔ امیر کے امر بالجہاد کی مخالفت کرتے ہوئے اس کی جانب سے حصُولِ اذن کے بعد قعود (جہاد کرنے سے بیٹھ رہنا) اختیار کرنا۔ جب کوئی انسان حیلوں کے ذریعہ تقاعُد (جہاد کی طرف نہ نکلنا) کرے تو ظاہری صُورت میں اس کی زندگی مسرور اور باسرور ہو گی لیکن باطن میں اس کا یہ بیٹھنا مع القواعد عورتوں کے ساتھ جن کا کام گھروں میں بیٹھے رہنا ہے) اور اہل عذر کے ساتھ شمار ہو گا اور یہ ان پر بہت بڑا عیب ہے۔ اور اگر اس کے ساتھ وہ خوشی مناتے ہیں تو ہمیں معلوم ہو چکا کہ ان سے فہم اور امتیاز و تمیز انسانی جا چکی ہے۔ اس مسئلہ کا بیان آیت ۸۱ میں ہے (اور یہ مضمون) آیت ۹۶ تک ہے ان آیات میں انہیں رجال کے امثال کے حیلوں کو بسط اور تفصیل سے بیان کیا گیا ہے

الَّذِينَ يَلُونَكُم مِّنَ الْكُفَّارِ وَلْيَجِدُوا فِيكُمْ غِلْظَةً وَاعْلَمُوا

اپنے نزدیک کے کافروں سے اور چاہیے کہ ان پر معلوم ہو تمہارے اندر سختی اور جانو کہ اللہ

أَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ ﴿١٢٣﴾ وَإِذَا مَا أُنزِلَتْ سُورَةٌ فَمِنْهُم مَّن يَقُولُ

ساتھ ہے ڈر والوں کے اور جب نازل ہوتی ہے کوئی سورت تو بعضے ان میں کہتے ہیں کس کا

أَيُّكُمْ زَادَتْهُ هَٰذِهِ إِيمَانًا ۚ فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا فَزَادَتْهُمْ إِيمَانًا

تم میں سے زیادہ کر دیا اس سورت نے ایمان سو جو لوگ ایمان رکھتے ہیں ان کا زیادہ کر دیا اس سورت نے ایمان

وَهُمْ يَسْتَبْشِرُونَ ﴿١٢٤﴾ وَأَمَّا الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ فَزَادَتْهُمْ

اور وہ خوش وقت ہوتے ہیں اور جن کے دل میں مرض ہے سو ان کے لئے بڑھا دی

رِجْسًا إِلَىٰ رِجْسِهِمْ وَمَاتُوا وَهُمْ كَافِرُونَ ﴿١٢٥﴾ أَوَلَا يَرَوْنَ أَنَّهُمْ

دی گندگی پر گندگی اور مرنے تک کافر ہی رہے کیا نہیں دیکھتے کہ وہ آزمائے

يُفْتَنُونَ فِي كُلِّ عَامٍ مَّرَّةً أَوْ مَرَّتَيْنِ ثُمَّ لَا يَتُوبُونَ وَلَا هُمْ يَذَّكَّرُونَ ﴿١٢٦﴾

جاتے ہیں ہر برس میں ایک بار یا دو بار پھر بھی توبہ نہیں کرتے اور نہ وہ نصیحت پکڑتے ہیں

فرح المخلفون... بما کانوا یکسبون یہ ایک نوع ہے اِس نوع کے انسان مشقتیں (امورِ شاقہ) برداشت کرنے پر قدرت نہیں رکھتے ارتفاقاتِ لذیذہ (آرام پرستی۔ ذرائع لذت) پر ان کے عادی ہو جانے اور ان کے عیش و عشرت اور انتہائی ناز و نعمت میں اونچی زندگی گذارنے کی وجہ سے اور امام ولی اللہ رحمہ اللہ نے حجۃ البالغہ میں ایک اصل اور قاعدہ کی اساس اور بنیاد ڈالی ہے وہ ہے تحریم الرفاهية البالغة فانها تفسد الانسانية یعنی انتہائی عیش و تنعّم میں زندگی بسر کرنے کا حرام ہونا اس لئے یہ انسانیت کو گندا کرنے والی اشیاء ہیں یہ بیان آیت ۸۲ میں ہے اور اس سے آیت ۸۶ تک چلا جاتا ہے تتلوها ... فان رجعك الله قوله لن تخرجوا معی ابداً امورِ شاقّہ کے تحمّل و برداشت پر ان کی استعداد کے فقدان (نہ ہونے) کی وجہ سے اس میں (یہ فرمایا جا رہا ہے) اور قولہ لنکم ضیتم

وَإِذَا مَآ أُنزِلَتْ سُورَةٌ نَّظَرَ بَعْضُهُمْ إِلَىٰ بَعْضٍ هَلْ يَرَىٰكُم مِّنْ أَحَدٍ

اور جب نازل ہوتی ہے کوئی سورۃ تو دیکھنے لگتا ہے ان میں ایک دوسرے کی طرف کہ کیا دیکھتا ہے تم کو کوئی

ثُمَّ انصَرَفُوا ۚ صَرَفَ اللَّهُ قُلُوبَهُم بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَفْقَهُونَ ﴿١٢٧﴾ لَقَدْ

مسلمان پھر چل دیتے ہیں پھیر دیئے ہیں اللہ نے دل ان کے اس واسطے کہ وہ لوگ ہیں کہ سمجھ نہیں رکھتے آیا ہے

جَآءَكُمْ رَسُولٌ مِّنْ أَنفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُم

تمہارے پاس رسول تم میں کا بھاری ہے اس پر جو تم کو تکلیف پہنچے حریص ہے تمہاری بھلائی پر

بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ ﴿١٢٨﴾ فَإِن تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللَّهُ لَآ إِلَٰهَ

ایمان والوں پر نہایت شفیق مہربان ہے پھر بھی اگر منہ پھیریں تو کہہ دے کہ کافی ہے مجھ کو اللہ کسی

إِلَّا هُوَ ۖ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۖ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ﴿١٢٩﴾

کی بندگی نہیں اس کے سوا اسی پر میں نے بھروسہ کیا اور وہی مالک ہے عرش عظیم کا

عامۃ المفسرین اِس جُملہ (حصہ آیت) کے فہم اور سمجھنے پر قادر نہیں ہوئے اور وہ معنی جسے ہم اللہ تعالیٰ کے فضل سے سمجھے ہیں وہ یہ ہے، وہ سبب جس کی وجہ سے اولاً تم نے قعود اختیار کیا اور اسکی وجہ سے ہم نے تمہیں معذور قرار دیا۔ وہ اب بھی بعینہ موجود ہے تم کیسے نکلو گے؟ (دو ہی صورتیں ہو سکتی ہیں) ۱۔ یا تو اپنی زندگی کی نوعیت بدل دو یا پہلی صورت برقرار رہے گی۔ لہٰذا فاقعدوا مع الخالفین یعنی پیچھے رہنے والوں کے ساتھ قعود کئے رہو۔ ولا تصل علی احد..... الفاسقون بے شبہ لوگوں نے غلطی کی (فقد غلط الناس) کہ وہ ملوک (بادشاہوں) اور ترفہہ الحال (مالدار) لوگوں کی طرف توجہ دیتے ہیں اور ان سے اہل اسلام کے لئے صلاح اور بہتری کی امید رکھتے ہیں۔ یہ اجتماعیت کے لئے حماقت کی اساس ہے (تلك اساس لحكمة الاجتماعية، والله اعلم مترجم) جسے انسان حجۃ اللہ البالغہ میں تدبر کے ذریعہ سمجھ سکتا ہے ولا تعجبك ..... الكافرين..... واذا انزلت یہ طول وطاقت کے مالک یعنی مالدار ہیں اور اہل رفاہیت بالغہ یعنی انتہائی عیش وعشرت

کے اسباب وذرائع سے بالامال) ہیں رضوا... لا یفقھون پھر یہ انتہائی عمدہ زندگی کے اسباب انسان کے دماغ میں نفاست کی محبت پیدا کر دیتے ہیں وہ لوگ بعد ازاں اپنے نفوس کو عامۃ الناس اعلیٰ شمار کرتے ہیں ان کی یہ بات قابلِ تسلیم نہیں کیونکہ نفاست کی محبت اور علوِ افکار میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان سے بلا نہایت اعظم ہیں حالانکہ وہ رسول اللہؐ ان لوگوں کے مقابلہ پر جو تکلیفیں اور مشقات برداشت کر رہے ہیں کئی گنا زیادہ امورِ شاقہ کا تحمل فرما رہے ہیں۔ لہٰذا ان لوگوں (جو جہاد سے جان چراتے ہیں) میں حُبِ نفاست از جہت انسانیت کوئی کمال نہیں ہے بلکہ یہ تو انسانیت کے کمال میں انخراج (پیدائشی نقص) اور تخنُث (عورتوں کی طرح بدن میں موڑ توڑ ہونا۔ جیسے عورتیں چلتے وقت نزاکت کا اظہار کرتی ہیں اور بدن کے اعضاء کو مختلف حرکات دیتی ہیں۔ تخنث الرجل۔ کان فیہ لینٌ وتکسر فکان علی صورۃ الرجال واحوال النساء ہے۔ میرے عقیدہ کے مطابق آیت

۸۷ و ۸۸ میں اسی معنی کی طرف اشارہ ہے لکن الرّسُول والذین معہ.... ھو الفوز العظیم یہ لوگ عمل آخر کرتے ہیں (وہ یہ کہ) عوام الناس سے ایک ایسی جماعت اپنے گرد جمع کر لیتے ہیں جو ان کے موافق ہوا کرتی ہے تو لوگ ان پر تنقید کرنے پر قادر نہیں ہوتے میری نظر میں آیت (۹۰) اسی طرف اشارہ ہے وجاء المعذرون اور قعود کیا۔ ان لوگوں نے اپنے بیوت (گھروں) میں حالانکہ ان کو اللہ تعالیٰ امر دے چکے ہیں تو ان کو آپہنچے گا عذاب الیم جب بحث اس درجہ تک پہنچی تو معذرین (عذر پیش کرنے والوں) کے دلوں میں حقیقتاً یہ بات پیدا اور ناشی ہوئی کہ شاید انہیں بھی عتاب کیا جا رہا ہے۔ تو ان معذور لوگوں کی تسکینِ قلب کے لئے بطور استثناء دو آیتیں ۹۱، ۹۲ نازل ہوئیں لیس علی الضعفاء.... رحیم ولا علی الذین.... ما ینفقون.... اذا نصحوا للہ ورسولہ اور ابوبکر رازی نے احکام القرآن میں اس بات پر تصریح اور نص کی ہے کہ جہاد (ایک

ایسا امر ہے کہ) اس سے کسی ایک کو مستثنیٰ نہیں کیا جا سکتا اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی نصیحت (خیر خواہی) حاصل ہوئی تو یہ جہاد ضعفاء کا ہے اور کہا ہے کہ اخبارِ حسنہ نافعہ (نفع دینے والی بہترین خبروں) کا پھیلانا اور اہلِ جہاد کی امداد پر اہلِ ایمان کو شجاعت دلانے والا اور کفار کے دعووں کا رد کرنا یہ تمام باتیں نصح اور خیر خواہی میں داخل ہیں اور ان کا کرنا ان پر واجب ہے اور یہ بھی جہاد کا ایک نوع ہے پھر ہم نے اپنے زمانہ میں جان لیا کہ دعووں اور نعروں (دعایات) کی قوتِ اسلحہ سے اشد اور قوی تر ہے لہٰذا جب نصح کی غرض اور مقصود دعایات کفار کا رد کرنا ہوا تو یہ قوی ترین انواع جہاد سے ہوا یہ عظیم ترین برکتِ علمیہ سے ہے جس کا میں نے ابو بکر رازی کی کتاب سے استفادہ کیا۔ امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ اپنی تصنیف حجۃ اللہ البالغہ میں کتاب الجہاد کے اندر فرماتے ہیں ولا یقبل الامیر فی الجہاد مخذلاً وھو الذی یقعد الناس عن الغزو ولا مرجفاً وھو الذی یحدث الاعداء اور امیر جہاد نہ تو جہاد میں پیچھے رہنے کو قبول کرے اور یہی وہ چیز ہے جو لوگوں کو جنگ کرنے سے بٹھا دیتی ہے اور تیز روی کو قبول کرے اور یہی وہ شے ہے جو دشمنوں کو مطلع کر دیتی ہے اور اس میں اصل اور دلیل کے لئے اللہ تعالیٰ کا قول ہے کرہ اللہ انبعاثھم فثبطھم وقیل اقعدوا مع القاعدین .... موخر جوا فیکم الا خبالا یہ عمل مؤمنوں کو شجاعت دلاتا ہے اور مُخذلین (پیچھے رہنے والوں) اور مُرجفین (تیز چلنے والوں) کو دعوی احسانیہ سے رد کرنا ہے جو معذوروں پر واجب ہے لہٰذا مُترہون (عیش و طرب میں زندگی گزارنے والے) اور معذورین (محتاج لوگ) ایک دوسرے سے دو متباین نوع ہیں۔

**جملہ معترضہ:** میرا دل اپنی جماعت سے بعض رجال پر حسرت سے بھر چکا ہے کہ انہوں نے ہمارے شیخ کے امر کو حقیر جانا اور اپنے اجتماعوں میں اس کی مخالفت کو ظاہر کیا پھر کفار کے دعووں کے مطابق کام کرنے لگے اور حکومت کی معادت بالاموال کی طرف لوگوں کو دعوت دینے لگے اور ظن یہ رکھتے ہیں کہ وہ معذورین (یعنی کہتے ہیں کہ ہم معذور اور بے طاقت ہیں۔

آتش لئے ایسا کرتے ہیں) میں ان کے اس معاملہ میں متحیر اور حیرت میں ہوں۔ انا للہ و انا الیہ راجعون

آیت ۹۲ میں ہے انما السبیل۔ لا یعلمون یہ ضعفاء محسنین اور اُن کے مابین فرق ہے

آیت ۹۴ میں ہے یعتذرون الیکم لیکن ان کا عذر قبول نہ کیا گیا۔ قل لا تعتذروا لن نؤمن

لکم قد نبأنا اللہ آیت ۹۵ میں ہے فاعرضوا یعنی ان کا اعتذار و عذر قبول نہ کیا جائے

اور ان سے اعراض واجب ہے انہم رجس یہی معنی ہے اللہ تعالیٰ کے قول واغلظ

علیہم یہ اس بات کی تصریح ہے کہ ان سے عذر قبول نہ کیا جائے اور ان سے اعراض

کرنا اس حالت میں کہ وہ اپنے نفوس طبقہ عالیہ میں شمار کرتے ہیں تو یہ اہانت ہوگی۔ جو

ان کے لئے مثل موت کے ہے۔ فان ترضوا عنہم فان اللہ لا یرضیٰ۔

**مسألة:** اعراب ایک دوسری جنس کے لوگ ہیں جو شہروں میں رہنے والے اہل

رفاہیۃ کے خلاف ہیں ان میں بھی ایسے افراد رجال ہوا کرتے ہیں جو مسئلہ جہاد اور اس کی

حقیقت کا فہم نہیں رکھتے۔ ایک گروہ من الاعراب (دیہاتی لوگ) ان متر فہین کے ساتھ

التحاق رکھتا ہے انہیں کا ذکر آیت ۹۷، ۹۸ میں ہے الاعراب اشد .... سمیع علیم

اور اعراب سے ایک گروہ اور طائفہ صالحہ (نیک دل لوگوں کا) ہے جن کا ذکر آیت ۹۹

میں ہے۔ ومن الاعراب .... رحیم فصل تمام ہوا

# الفصل السادس چھٹا فصل ۱۰۰ تا ۱۱۲

امر جہاد دو جماعتوں کے ذریعہ تمامیت پذیر ہو سکتا ہے (۱) جماعت مرکزیہ جس

کا ذکر آیت ۱۰۰ میں تمام ہوتا ہے (۲) اور دوسرے وہ لوگ ہیں جو اُن کے اوامر

کے ساتھ امتثال کے ذریعہ اُن کی مطاوعت کرتے ہیں ان کا ذکر آیت ۱۱۱ و ۱۱۲

میں ہے اور ان دو کے درمیان دس آیات ان اشخاص کے حق میں ہیں جو جماعت

مرکزیہ کے اوامر اور احکام کے ساتھ امتثال اور اطاعت نہیں کرتے تو ان لوگوں کا اعمال

میں مثل سے اجتناب کرنا اہل ایمان پر فرض ہے۔ عدم ایتمار (اطاعت نہ کرنا) دو وجہ پہ

ہوگا۔ (۱) ایک طائفہ جو ایتمار اور فرمان برداری میں تساہل اور سستی کا برتاؤ کرتا ہے

(۲) دُوسرا طائفہ جو اپنی مخالفت کے لئے (دُوسری) جمعیّت مرکزیہ جمع کر لیتے ہیں
لہٰذا جمعیت مخالفہ سے اجتناب کرنا پہلی وہ شیئی ہے جو مُحسنین پہ واجب ہے اور
اوامر کی فرمانبرداری میں تساہل اور سُستی ان کو اس طرف پہنچا دے گی۔ جماعتِ
مرکزیہ کے ذکر کے بعد ان تساہل برتنے والوں کا ذکر آیا ہے جو اپنے اس عمل کی وجہ
سے جمعیتِ مُضادّہ (مخالف) کی طرف رجُوع ہوتے ہیں پھر دس آیات میں ان لوگوں
پر تنبیہ کرنے کے بعد جمعیت مخالفہ کا ذکر آیا ہے اور دو آیات میں محسنین کا ذکر آیا ہے
جہاد کے لئے قائم رہنے والوں (المقیمین للجہاد) کا حال اس فصل میں تمام ہُوا۔

جماعت مرکزیہ:۔ السابقون۔ آیت ۱۰۰، الفوز العظیم پھر آیت ۱۰۵ تک متساہلین
(تساہل کرنے والوں) کا ذکر ہے اور یہ لوگ بہت سے اصناف و اقسام ہیں و ممن حولکم
.... عذاب الیم (۱۰۱) یہ لوگ تساہل اور سُستی میں انتہار تک پہنچ چکے ہیں جو مصروفین
(کام کاج میں مصروف رہنے والوں) میں سے نہیں ہیں وآخرون .... سمیع علیم
.... الم تعلموا آیت ۱۰۲، ۱۰۵ یہ لوگ تساہل برتنے والے ہیں جو کسی وقت کام کرتے
ہیں اور اکثر اوقات کاموں کو ترک کئے رہتے ہیں۔ وآخرون مرجون .... حکیم
یہ آیت ۱۰۶ ہے یہ تساہل کرنے والے لوگ تین اصناف ہیں اِس کے بعد جمعیّت
مخالفہ کا ذکر ہے جو مؤمنین کی جمعیتِ مرکزیہ سے مضادّہ (ضد و عناد رکھنے والی)
ہے اور یہ بیان آیت ۱۰۷ سے ۱۱۰ تک چلا گیا ہے والذین اتخذوا .... لکاذبون
.... لا تقم .... المطھرین .... افمن اسس .... حکیم .... قولہ لمسجد اسس
علی التقویٰ من اوّل یوم صحیح حدیث میں یہ بات ثابت ہو چکی ہے کہ ایک جماعت
(صحابہ) نے نبی علیہ السّلام سے سوال کیا؟ وہ کون سی مسجد ہے؟ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم

مسجدی ھذا ھو مستقر السالقین الاوّلین من المھاجرین والانصار توحفہ و۔
علیہ السّلام نے ارشاد فرمایا وہ میری یہ مسجد ہے (مسجدِ نبوی کی طرف اشارہ فرمایا)
اور یہی السابقون الاولون یعنی مہاجرین و انصار کا مقام استقرار ہے تو ہمارے ہاں نبی

علیہ السلام کے بیان سے یہ بات ثابت ہو جانے کے بعد ہمارے لئے یہ لائق نہیں کہ ہم اس میں تردد اور شک کریں لیکن اللہ تعالیٰ کا قول فیہ رجال یحبون اس کی تفسیر میں ایک حدیث وارد ہوئی ہے کہ تطہر سے مراد ڈھیلے استعمال کرنے کے بعد پانی سے استنجاء ہے اور اہلِ قباء یہی عمل کیا کرتے تھے تو اللہ تعالیٰ نے ان کی مدح سرائی فرمادی اور اس حدیث نے یہ شبہ پیدا کر دیا کہ وہ مسجد جس کی تقویٰ پر پہلے دن سے اساس رکھی گئی ہے وہ یہی مسجدِ قبا ہے لیکن ہم اس فکر پر بالکلیہ رد کرتے ہیں کیونکہ وہ مسجد جس کی اساس اوّل یوم سے تقویٰ پر وہ فقط مسجد النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) ہے۔

اور اس شبہ سے جواب تین وجوہ سے ہے (۱) کہ یہ حدیث پہلی حدیث کی مثل ثبوت اور صحت میں نہیں ہے تو کیسے اس حدیث کی معارض اور مقابل بن سکتی ہے جو صحیح اور ثابت ہے (۲) کہ اللہ تعالیٰ کے قول یحبون ان یتطہروا سے مراد ہے۔ التطہر عن النفاق والکفر ومن ترک الجہاد والانصباغ بصبغۃ اللہ یعنی کفر اور نفاق کی نجاست سے پاک ہونا اور ترکِ جہاد (والی لعنت) سے پاک ہونا اور اللہ کے رنگ میں رنگ جانا۔ تو کیسے اس کی تفسیر استنجاء کے ساتھ کی جاسکتی ہے جو ایک ایسا فعل ہے جس کا عرب تصور ہی نہیں رکھتے۔

السابقون الاولون یہ لوگ مسجدِ قباء (میں رہنے) والے لوگوں کے مقابلہ میں اجل (بڑے اُونچے درجہ کے) صحابہ ہیں وہ تو اس استنجاء بالماء (پانی کے ساتھ استنجاء کرنے) کو وضوء النساء (عورتوں کا وضوء) شمار کرتے ہیں اور ایسے من عادات الاعاجم (عجمیوں کی عادات سے) شمار کرتے ہیں اور جو شخص (ان باتوں کو معلوم کرنا) چاہے اُسے چاہئے کہ کتاب عقد الفرید کی طرف مراجعت کرے (یعنی مطالعہ کرے) تاکہ ان کی ہنسانے والی باتوں کو دیکھ سکے (الیری مضحکاتھم)۔

(۳) کہ اہلِ قباء جنہوں نے اس تطہر کا التزام کیا ہوا ہے ان پر بھی یہ بات سچی آتی ہے۔ انھم یصلون فی مسجد النبی کہ وہ تو مسجد النبی صلعم میں نمازیں پڑھتے ہیں تو قول اللہ

عزوجل فیہ رجالٌ یعنی مسجد میں اور وہ اہل قباء ہیں جو قباء میں اقامت رکھتے ہیں، اور نماز مسجد النبیؐ میں پڑھتے ہیں اور ان میں سے کثیر ایسے ہی تھے کہ باری باری (مسجد النبی میں) آتے ہیں۔

اور وہ تین مساجد جن کا قرآن میں ذکر ہے مسجدِ ابراہیمؑ اور مسجد ہمارے نبی (حضرت سیدالاولین والآخرین محمد صلعم) کی اور وہ مسجد جس کی پہلے دن سے تقویٰ پہ اساس پڑی ہے۔ وہی مہاجرین وانصار سے السابقین کی محل اجتماع (مجتمع) ہے۔

پھر ان مؤمنین کا جو جمعیت مرکزیہ کے اوامر کے ساتھ ایتمار و امتثال کرتے ہیں آیت ۱۱۱ و ۱۱۲ میں ذکر ہے ان اللہ اشتری ....العظیم (۱۱۱) التائبون.... المؤمنین۔ السائحون کی بعض اہل علم نے صیام (روزوں) کے ساتھ تفسیر کی ہے یہ غلط ہے۔ اور سیاحت فی العالم (دنیا میں سیاحت کرنا) ہر ایک کے لئے اجتماعی فریضہ ہے اور اجتماعیت عالمیہ ایک صنف ہے جن میں اہل سیاحت کا ہونا لازم بلکہ اَلزَم (بہت لازمی) ہے اور اس فریضہ (کی ادائیگی) کے ساتھ جماعت مجاہدین کھڑی ہو چکی ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جنہیں آج الکشافہ (            ) کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے اور اہل حدیث اور صوفیہ پھر اصحابِ تجارات (تاجر لوگ) اور جنگی فوجیں تو مشہور ہیں اور صوفیہ میں ایک جماعت ہے جو سیاحت کو عباداتِ منفردصہ (فرضی عبادتوں) سے شمار کرتے ہیں یہ لوگ فرائض سے فارغ ہونے کے بعد سیاحت ہی میں مشغول ہو جاتے ہیں۔

اور شیخ فریدالدین جو الشیخ قطبُ الدین کے خلیفہ اور الشیخ نظام الدین کے استاد ہیں کے زمانہ میں ایک جماعت تھی اس جماعت میں سے ایک رجل (آدمی) مصر میں تو وہ ان دونوں کی معرفت رکھتے تھے اور ان کی طرف اس کا سلام اور اس کا سلام پہنچ کرتا تھا اور قطبُ الدین تو ہندوستان میں ائمہ دین میں سے شمار ہوتے ہیں یہ وہی شخص ہیں جنہیں امام ولی اللہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے والد عبدالرحیمؒ نے دیکھا اور انہیں اس نے لڑکا تولد ہونے کی بشارت دی اور فرمایا کہ (سَمّہِ باسمی) میرے نام پر ان کا نام رکھنا لیکن جب

امام ولی اللہ پیدا ہوئے تو آپ کے والد کو یہ رویا ر (خواب) بھول گیا پھر جب یاد آیا تو آپ کا نام قطب الدین ولی اللہ احمد رکھا۔ فصل تمام ہوا۔

# الفصل السابع ساتواں فصل ۱۱۳ تا ۱۱۶

جیسا کہ فصل سابق نے اشارہ کر دیا ہے کہ مومنین پر واجب ہے کہ اہل نفاق، اور اہل تساہل سے اجتناب رکھیں اور یہ انبیاء پر بھی فرض ہے لہٰذا وہ انبیاء اپنی جماعت سابقین کے ساتھ اس امر جہاد میں جو نبی علیہ السلام اور السابقین المحسنین کے ذریعہ قائم ہوگا۔ یہ سارے اپنے اپنے درجات پر ایک ہی جماعت ہیں۔ آیت ۱۱۳ میں اسی طرف اشارہ ہے وما کان النبی اور یہ ذکر کیا گیا ہے کہ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے باپ کے لئے مغفرت طلب کی اور اس شبہ کا حل آیت ۱۱۴ میں ہے وما کان استغفار ... حکیم یہاں تک کہ ان کے لئے واضح ہوا۔ امر جہاد کو اس کی جمیع تفاصیل پر واضح اور بیان کیا گیا کہ یہ ہے جہاد اور یہ ہے جماعت ان میں سے کسی ایک کے لئے ملوکیت (شہنشاہیت) کا حق نہیں ہے آیت ۱۱۶ میں اسی طرف اشارہ ہے ان اللہ ... نصیر

(فصل تمام ہوا)

# الفصل الثامن آٹھواں فصل ۱۱۷ تا ۱۱۹

جو لوگ بھی اس جماعت مرکزیہ کے ساتھ التحاق (الحاق) کریں گے اگرچہ کافی زمانہ کے بعد ہی کیوں نہ ہو اور انہیں کے مناہج (طریقوں) پر ہوئے تو وہ انہیں میں سے شمار ہوں گے اور بعض روایات میں آچکا ہے کہ میری اُمت کی مثال بارش کی معلومیت اور درایت نہیں ہو سکتی کہ ان کا اول خیر ہیں یا اُن کا آخر اور سابقون کو تو (بہر حال) فضیلت حاصل ہے ان تمام لوگوں کو جو اُن کے بعد ہوں گے۔ لیکن جہاد کے لئے مرکزیت اور کتاب اللہ کے احکام کی اقامت (یا کتاب اللہ کی حکومت کی اقامت) کی فضیلت میں یہ سارے برابر ہیں اولھم من اٰخرھم سواءٌ یعنی پہلے اور پچھلے کل برابر ہیں آیت ۱۱۷ میں السابقون کا ہم کا بالاجمال ذکر کیا گیا ہے لقد تاب اللہ ..... رؤف رحیم

یہ وہ السابقون یعنی مہاجرین اور انصار ہیں جو آپؐ (علیہ السلام) کے ساتھ تھے، اور السابقون الاوّلون وہ لوگ ہیں جو نبی علیہ السّلام کی معیّت میں مقام بدر میں تھے۔ اور تبوک کی طرف چلے گئے۔ جن میں قریش سے عشرہ مبشرہ (وہ دس صحابہؓ جنہیں دُنیا میں دخولِ جنّت کی بشارت مل چکی ہے) اور وہ لوگ جو ان کے ساتھ کچھ زمانہ کے بعد آکر ملے اور انہیں کے طریقہ پہ تھے اور زمانہ اُن کا متأخر ہے۔ آیت ۱۱۸ میں انہیں کی طرف اشارہ ہے وعلی الثلاثۃ الذین خلفوا... تاب علیھم جیسے کہ اس کی توبہ المہاجرین الاوّلین اور انصار پر ثابت ہوچکی ہے حتّٰی اذا ضاقت.... التواب الرحیم بمثل ان لوگوں کے جن پہ اللہ تعالےٰ نے توبہ فرمادی اقتدار کرنا لازم ہے خواہ یہ لوگ تقدّم رکھتے ہوں یا تأخر آیت ۱۱۹ میں اسی طرف اشارہ ہے یاایّھا الّذین... کونوا مع الصّادقین اور اس جماعت کا مرکز مدینہ طیبہ ہے۔ (فصل تمام ہوا)

# الفصل التاسع نانواں فصل ۱۲۰ تا ۱۲۲

اِس جماعت کا مرکز مدینہ طیبہ ہے جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السّلام نے مسجدِ حرام کو حنیفیت کے لئے قبلہ بنایا تھا تو اللہ تعالےٰ نے اپنے نبی کی زبانِ مُبارک پر حنفیت کے لئے عمومی قانون کے واسطے اس کا مرکز ہوا اور اجتماعیت عالمیہ ہے اس کی تاثیر کو باقی رکھا اور نبی علیہ السّلام نے مدینہ طیبہ میں اپنی مسجد کو قوتِ ادارہ کے لئے مرکز بنایا اور مدینہ طیبہ (بایں نوعیت) مرکزِ اوّل (مسجدِ حرام بیتُ اللہ) کے ساتھ ملحق ہوچکا ہے۔ لہٰذا اہلِ مدینہ پر اپنی مرکزیت اختیار کرنا واجب ہوا اور رسُول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم سے تخلف اختیار نہ کریں آیت ۱۲۰، ۱۲۱ میں اسی طرف اشارہ ہے ما کان لاھل المدینۃ..... المحسنین ولاینفقون .... یعملون اِس کا یہ معنی نہیں کہ کل اہلِ مدینہ نبی علیہ السّلام کے ساتھ آپ کے سفروں کے ساتھ سفر اختیار کریں لیکن یہ تو تناوب (باری باری یکے بعد دیگرے) اور تقسیم کار کی صُورت میں ہے آیت ۱۲۲ میں اسی طرف اشارہ ہے وما کان المؤمنون لینفروا کافۃ۔ فصل تمام ہوا

# الفصل العاشر / دسواں فصل ۱۲۳ تا ۱۲۹

جس طرح اہلِ مدینہ پر اپنے مرکز کی حفاظت واجب ہے اسی طرح ہر مملکت اور ہر قوم جو اس مملکت کی اہل اور باشندے پر واجب ہے کہ اپنی مملکت کی محافظت کریں، عمومی جہاد کی فرضیت اس طرح منقسم ہے: ہر رجل پر واجب ہے ان یجاھد فی قومه) کہ اپنی قوم میں بمطابق وسعت کوشاں رہے اور اپنے ملک پر محافظت کرے اور اسے دار الاسلام اور مثل مدینہ طیبہ کے محل حکم القرآن بنا ڈالے۔ اسی طرف اشارہ ہے اللہ تعالے کے اس قول میں، یا ایھا الذین امنوا قاتلوا الذین یلونکم من الکفار

**حکایت**:۔ ہم اُس نوجوان کا ذکر کر چکے ہیں جو ہمارے ساتھ تھا یعنی ابراہیم سندھی جو اقتصادیات میں تخصص رکھتا ہے جب میں کابل میں پہنچا تو وہ استنبول کی طرف جانے کا میلان رکھتا تھا اور مجھے یہ پسند تھا کہ وہ میرے ساتھ مقیم رہے۔ ہم نے اِس بارے میں ایک دُوسرے سے بہت کچھ مباحثہ کیا تو وہ کسی رائے پر راضی نہ ہوا۔ پھر جب میں نے آیت تبلائی کہ تجھ پر فرض ہے ان لوگوں کے خلاف قتال و جنگ کرنا جو تیرے بلاد میں ہیں تو وہ رُک گیا۔

اعلموا ان اللہ مع المتقین متقی وہ لوگ ہیں جو کتاب اللہ کے حکم کی اقامت کرتے ہیں جو کتاب التقویٰ یعنی قرآن ہے خواہ جس زمانہ میں ہوں اور جونسے بلاد میں ہوں یہ درحقیقت اقطار عالم اور اطراف زمین میں جماعت مرکزیہ کو توسیع دینا ہے جو قاری (پڑھنے والے) کے ایمان میں زیادتی کا باعث ہے اِس لئے کہ اِس امر کے مثل کا انقطاع نہیں ہوتا کیونکہ ہر قوم دوسرے کے لئے قدوۃ اور مقتدا ہوگی۔ اور ہر قوم دُنیا کے اختتام اور آخر تک جہاد کرتی رہے گی۔ آیت ۱۲۴ میں اسی طرف اشارہ ہے واذا ما انزلت سورۃ... یستبشرون پھر یک بارگی جب زمین کے آخر تک واصل ہو جائیں گے تو یہ شبہ پیدا ہوگا کہ شاید یہ امر (معاملہ جہاد

منقطع ہو جائے اِس لئے منافقین جیسے اصحاب امراض تو ہر زمانہ میں پیدا ہوتے رہیں گے (چونکہ) یہ لوگ مؤمنین کے ساتھ بمنزلہ لازم کے ہیں لہٰذا ان کی اصلاح کرنا دائمی اور مستمر ہو گا: ران کے خلاف جہاد کرنا کبھی منقطع نہ ہو گا۔ اور روایات میں آچکا ہے ان الجہاد ماضِ الی یوم القیٰمۃ کہ جہاد قیامت تک جاری ہے۔ انہیں لوگوں کی طرف اس آیت پر اشارہ ہے اما الذین فی قلوبھم ۱۲۵، اور آیت ۱۲۶ میں اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ ان میں اِس مرض کا تجدد ہوتا رہے گا۔ او لا یرون اور یہ لوگ ہر جماعت ہوا کریں گے آیت ۱۲۷ میں اسی طرف اشارہ ہے واذا ما انزلت سورۃ یعنی اہل ایمان میں ان کی پوری جماعت موجود افراد (کی بات) نہیں صرف اللہ قلوبھم یہ عمل انشاء اللہ تعالیٰ ہمارے اس امام کے عزم سے دائم اور قائم رہے گا جو اولی العزم من الرسل کا امام ہے (یعنی حضور علیہ السلام) وہ خود بذاتہ نفظ اللہ تعالیٰ پر اعتماد کرتے ہوئے ارادہ رکھتا ہے کہ اس علم کو اقصٰی ارض (زمین کے آخری کنارے) تک پہنچا دے اور اللہ تعالیٰ اُن کی اُمت اور اُن کے اتباع میں ایسی جماعتیں پیدا فرماتے رہیں گے جو اس امر کو دائماً قائم کئے رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ کے اس قول میں اسی طرف اشارہ ہے لقد جاء کم رسول من انفسکم، وہ چیستان اور رمزوں کی زبان میں کلام نہیں فرماتے اور ہر وہ امر جس کا تمہیں حکم اور امر کرتے ہیں اولاً اسے خود کرتے اور اپنی ذات پر قائم کرتے ہیں عزیز علیہ ما عنتم حریص علیکم بالمؤمنین رؤف رحیم جس نے ایسے قوانین اور اصول مقرر کئے ہیں جن میں (ہر ایک کے لئے) سہولت اور سماحت برابر موجود ہے استوی بر ناجا سھلاً وسمحا) اور ان کا عزم وارادہ آیت ۱۲۹ میں ظاہر ہے فان تولوا یعنی اگر یہ لوگ زمین کے ایک کنارے سے اُس کے دوسرے کنارے تک اس امر کے ایصال کے عزم سے تولی اور اعراض کریں تو آپ فرما دیں حسبی اللہ انا اعمل بہ وحدی (مجھے اللہ کافی ہے یہ کام میں خود کروں گا) لا الٰہ الا ھو علیہ توکلت وھو رب العرش العظیم

الحمد لله وبنعمته تتم الصالحات وصلى الله على سيدنا افضل الصلوٰت ربنا
توفنا مُسلمًا والحقنا بالصالحين وآخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين

درس ختم ہوا     بروز جمعرات ۱۳ جنوری سنہ ۱۹۳۸ء مطابق ۱۲ ذوالقعدہ سنہ ۱۳۵۶ھ

بمکۃ المکرمہ بلد الحرام

ربنا اغفر لنا ولمشائخنا ولمن سعى بكتابة هذا التفسير الحكمى وترجمه بالاردية وطبعه
ونشره ورفق لنا بالعمل لكل ما حواه هذا التفسير يارب العلمين